بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان



# ترجمہ اردو قرابادین کا



در مطبع نامی منشی نولکشور بطبع مزین مقبول جہان شد

# فہرست ابواب و فصول قرابادین فوکائی اُردو


| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ۲ | خطبہ کتاب |
| ۳ | حرف الالف |
| 〃 | آٹھ باب پر شامل ہے |
| 〃 | باب ۱ پہلا آسوہای گوشتی اور غیر گوشتی مین |
| ۷ | باب ۲ دوسرا آبزن اور [illegible] کے نسخے مین |
| ۱۳ | باب ۳ تیسرا ارگجہ کے بیان مین |
| ۱۴ | باب ۴ چوتھا اغبرہ سادہ اور لولوئی مین |
| 〃 | باب ۵ پانچوان اطریفلات مین |
| ۲۲ | باب ۶ چہٹا انوش دارو مین |
| 〃 | فصل پہلی انوش دارو سادہ قابض اور غیر قابض مین |
| ۲۳ | فصل دوسری انوش دارو ے لولوی قابض اور غیر قابض مین |
| ۲۵ | باب ۷ ساتوان انکبابات کے نسخے مین |
| ۲۶ | باب ۸ آٹھوان ایارجات مین |
| ۲۹ | حرف الباء تین باب پر شامل ہے |
| 〃 | باب ۱ پہلا بخورات مین |
| 〃 | فصل پہلی اون بخورات مین جنکے مقصود خوشبو اور فرحت اور تقویت |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| | دل اور دماغ کو طاقت بخ… |
| ۳۰ | فصل دوسری اون بخ… جو اکثر بیماریون کے لیئے استعمال… |
| ۳۲ | باب ۲ دوسرا بردودات م… |
| ۳۵ | باب ۳ تیسرا بنادق مین |
| 〃 | فصل پہلی اقسام بنادق ال… |
| ۳۶ | فصل دوسری بندقہ … |
| ۳۷ | حرف التاء |
| 〃 | باب التریاق دو فصل پر شا… |
| 〃 | فصل پہلی تریاقات امراض … |
| ۳۹ | فصل دوسری اون تریاقا… جو اثر زہر کہائی ہوئے اور جانور… زہریلے کے کاٹے ہوئیکا دور کرتے… |
| ۴۰ | حرف الجیم تین باب پر شامل ہے |
| 〃 | باب ۱ پہلا جوارشات مین |
| ۵۴ | باب ۲ دوسرا جواہر مہرہ کے نسخے… |
| 〃 | باب ۳ تیسرا جلاب اور جلنجبین کے نسخے مین |
| ۵۵ | فصل پہلی جلاب مین |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ٥٦ | فصل دوسری جلنجبین کے نسخونمین |
| ٥٧ | حرف الحاء المہملۃ<br>پانچ باب پر شامل ہی |
| 〃 | باب ١ پہلا مرکب نسخہ ہای حافظ الصحت وحافظ الروح وحافظ انجبین مین |
| ٥٩ | باب دوسرا جو باتمین دو تین فصل پر شامل ہے |
|  | فصل پہلی جو بسہلہ مین |
| ٧٠ | فصل دوسری اون گولیونمین جو بیماریون کے ساتھہ خصوصیت رکہتی ہاین |
| ٩٠ | فصل تیسری حبوبات مین |
| ٩٤ | باب ٣ تیسرا بیان مین حریرہ کے نسخے قسمون مین |
| ٩٥ | باب ٤ چوتہا حلوات کے نسخون مین |
| ١٠١ | باب پانچوان حمولات مین |
| 〃 | حرف الخاء المعجمۃ<br>تین باب پر شامل ہی |
| 〃 | باب ١ بیان مین خمیرہ کی نسخون مین<br>تین فصل پر منقسم ہے |
| ١٠٢ | فصل پہلی خمیر صندلی و مروارید مین |
| ١٠٤ | فصل دوسری خمیر وابریشم کی اقسام مین |
| ١٠٨ | فصل تیسری خمیرہای خشخاش وغیرہ کی قسمون مین |
| ١١١ | باب ٢ دوسرا خضاب کی ترکیبو نمین |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ١١٥ | باب ٣ تیسرا ذکر مین اون مرکبات کے جو بلفظ خمیرہ موسوم ہین |
|  | حرف الدال المہملۃ<br>چار باب پر شامل ہے |
| ١١٦ | باب ١ پہلا دوار المسک نسخ مین |
| ١١٩ | باب ٢ دوسرا دیاقوذا کی نسخون مین |
| ١٢٠ | باب ٣ تیسرا دوار الکرکم اور دوید الورد کی نسخونمین دو فصل پر شامل ہے |
| 〃 | فصل پہلی دوار الکرکم مین |
| ١٢١ | فصل دوسری دہن کی نسخونمین |
| ١٢٢ | باب ٤ چوتہا اون مرکب نسخونمین ہے جو بلفظ دوا لکہے جاتے ہین اور یہ پانچ فصلون پر تقسیم ہین |
| 〃 | فصل پہلی ذکر مین اون دواؤنکی جو دماغ کی بیماریون سے علاقہ رکہتی ہین |
| ١٢٤ | فصل دوسری اون دواؤنکی تفصیل مین جو آنکہہ اور ناک اور حلق وغیرہ سے تعلق رکہتی ہین |
| ١٢٦ | فصل تیسری اون دواؤن کے اقسام مین جو سینہ اور مری اور معدہ کو مفید ہین |
| ١٢٧ | فصل چوتہی اون دواؤن کے بیانمین جو مقعد اور آنتون وغیرہ کو نافع ہے |
| [illegible] | فصل پانچوین تذکرہ مین اون دواؤنکے |

| صفحہ | عبارت |
| --- | --- |
| ۰ | جو تمام بیماریون کے متعلق ہین |
| ۱۵۶ | فصل چھٹی اون دواؤن کے بیان مین جو زہر کھائی ہوئی اور پی ہوئی کو مفید ہین |
|  | حرف الراء دو باب پر شامل ہی |
| ۱۶۳ | باب ۱ پہلا ذکر مین روغنون کے تین فصل پر منقسم ہے |
| ۶۴ | فصل پہلی اون روغنون کے بیان مین جو لقوے اور فالج کو مفید ہے |
| ۱۷۲ | فصل دوسری اون روغنون کے |
| 〃 | بیان مین جو اعضاء تناسل کو مفید ہین |
| ۱۷۵ | فصل تیسری اون روغنون مین ہی جو بالون کی مرض اور جلدی بیماریون کو مفید ہے |
| ۱۸۰ | باب ۲ دوسرا ربوب کی نسخون مین |
| ۱۸۱ | حرف الزاء |
| 〃 | دو باب پر شامل ہی |
| 〃 | باب ۱ پہلا زوقات مین |
| ۱۸۳ | باب ۲ زرعونی مین |
| ۱۸۴ | حرف الذال المعجمہ ایک باب تین فصل پر شامل ہے |
|  | فصل پہلی ذرورات مین |

| صفحہ | عبارت |
| --- | --- |
| ۱۸۵ | فصل دوسری ذرورات تالو اور دہن مین |
| ۱۸۷ | فصل تیسری اون ذرورات کی نسخون مین ہے جو نئے اور پرانے زخمون کے لئے مفید ہے |
| ۱۸۸ | حرف السین المہملہ چار باب پر شامل ہے |
| 〃 | باب ۱ پہلا سکنجبینات بزوری اور پودینے اور افتیمونی وغیرہ مین |
| ۹۱ | باب ۲ دوسرا اسنونات گرم اور سرد مین |
| ۱۹۳ | باب ۳ تیسرا سعوطات مین |
| ۱۹۵ | باب ۴ چوتھا سفوفات مین پانچ فصل پر منقسم ہے |
| 〃 | فصل پہلی سفوفات مقویہ اعضاء رئیسہ مین |
| ۱۹۹ | فصل دوسری سفوفات مسہلہ ہر نوع مرض مین |
| ۲۰۲ | فصل تیسری اون سفوفات مین جو قابض ہین |
| ۲۰۹ | فصل چوتھی اون سفوفات مین جو بیماری گردہ اور مثانہ سے متعلق ہین |
| ۲۱۲ | فصل پانچوین سفوفات امراض جلدیہ مین |
| ۲۱۸ | حرف الشین المعجمہ چار باب پر شامل ہی |
| 〃 | باب پہلا شربت کے نسخون مین چار فصل پر منقسم ہے |
| 〃 | فصل پہلی اون شربتون مین جو دماغ کی |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| | بیماریون سے متعلق ہین |
| ۲۲۱ | فصل دوسری اون شربتونمین جودل کی بیماریون مین مستعمل ہین |
| ۲۲۴ | فصل تیسری اون شربتونمین جواور اعضاکی بیماریون سی تعلق رکھتی ہین |
| ۲۳۰ | فصل چوتھی اون شربتونکے تذکرہ مین |
| ״ | جوجلدی بیماریون کونافع ہین |
| ۲۳۲ | باب۲ دوسرا شیافات مین دو فصل پرشامل ہے |
| ״ | فصل پہلی شیافات مطلقہ مین |
| ۲۳۶ | فصل دوسری شیافات مین جوقبل اور دبر مین حمول کیے جاتے ہین |
| ۲۳۸ | باب۳ تیسرا اون نسخونمین جو بلفظ شراب موسوم ہین |
| ״ | باب۴ چوتھا مشمومات مین |
| ۲۳۸ | حرف الصاد ایک باب پر مشتمل ہے |
| ۲۳۹ | حرف الضاد المعجمہ اسکا ایک باب اور تین فصلین |
| ״ | فصل پہلی اون نسخونمین ضماد کے ہین جو |
| ״ | امراض سر اور دماغ کی بیماریون سے متعلق ہین |
| ۲۴۲ | فصل دوسری ضمادات آنکھہ اور ناک |
| ״ | اور کان کو مفید ہین |
| ۲۴۴ | فصل تیسری ضمادات سینہ اور پہلو مین |
| ۲۴۵ | فصل چوتھی ضمادات دل اور معدہ |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ״ | اور تلی اور کبد اور گردہ وغیرہ مین |
| ۲۵۶ | فصل پانچوین ضمادات مفاصل مین |
| ۲۵۸ | فصل چھٹی ضماد کے خارش پر |
| ۲۶۰ | فصل ساتوین ضرب اور سقطہ مین |
| ״ | حرف الطاء |
| | دوباب پرشامل ہے |
| ۲۶۱ | باب۱ پہلا طلاؤن مین پانچ فصلین ہین |
| ״ | فصل پہلی طلای سر اور دماغ مین |
| ۲۶۳ | فصل دوسری اون طلاؤنمین ہی جو |
| ״ | آنکھہ اور ناک اور کان کی بیماریونکو نافع ہے |
| ۲۶۴ | فصل تیسری طلاکے اعضا مثل معدہ و جگر و تلی |
| ۲۶۸ | فصل چوتھی اطلیہ باہیہ مین |
| ۲۶۹ | فصل پانچوین اون طلاؤن مین جو |
| ״ | بیماریون جلدیکو نافع ہین |
| ۲۷۰ | باب۲ دوسرا طرد مین تین فصل پرشامل ہے |
| ״ | فصل پہلی طرد یعنی دور کرنیمین سانپ اور بچھو کے |
| ״ | فصل دوسری دور کرنے مین پسو اور کھٹمل کے |
| ۲۷۷ | فصل تیسری طرد موشان مین |
| ״ | حرف العین |
| ״ | دوباب پرشامل ہے |
| ״ | باب۱ پہلا عرق کی نسخونمین تین فصل پرشامل ہے |
| ۲۷۷ | فصل پہلی عرق منشی گوشتی |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ۲۸۱ | فصل دوسری غرغرہ غیر منتشی مین |
| • | فصل تیسری اون عرقہا کی نسخو مین جو شہوت جماع سے مناسبت رکھتی ہین |
| ۲۸۹ | باب ۲ دوسرا عطوسات یعنی دو فصل ہین |
| 〃 | فصل پہلی اون عطوسات مین جو سر اور دماغ کی بیماریو مین مستعمل ہین |
| | فصل دوسری اون عطوسات مین جو آنکھ اور ناک اور تالو کے بیماریونکو مفید ہے |
| | حرف الغین اسمین تین باب ہے |
| ۲۹۰ | باب ۱ پہلا ذکر غالیہ مین جو واسطے تقویت دماغ اور امراض فالج اور لقوہ اور درد مفاصل اور درد پشت کے مفید ہے |
| 〃 | باب ۲ دوسرا غرغرہ مین دو فصل شامل ہے |
| 〃 | فصل پہلی اون غرغرہ مین جو سر اور دماغ کی بیماریونکو فائدہ بخشتی ہین |
| ۲۹۱ | فصل دوسری اون غرغرہ مین جو حلق و تالو و دہن کی بیماریون سے متعلق ہین |
| ۲۹۲ | باب ۳ تیسرا غسولات مین ایک فصل پر شامل ہے |
| 〃 | فصل پہلی غسول مین کہ منہ اور سکا تمام بدن اکثر جلدی بیماریونکو اور آثار جلد کو نفع دیتا ہے |
| ۲۹۳ | حرف الفاء |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| 〃 | دو باب شامل ہے |
| 〃 | باب ۱ پہلا فرزجہ کی نسخو مین ہے جو عورتونکی فرج کے اندر رکھتی ہین اور اس باب مین پانچ فصلین ہین |
| 〃 | فصل پہلی اون نسخو مین فرزجہ کے ہے جو ورمون اور پرانے زخمون اور خارش اور اختلاج رحم کو مفید ہے |
| ۲۹۵ | فصل دوسری فرزجہ مسکرات یعنی باکرہ کرنیوالے دواونکی بیان مین اور درد دور کرنیوالے [illegible] فرج کو تنگ کرتی ہین اور خوشبو دیتی ہین اور رطوبت کو باز رکھتی ہین |
| ۲۹۶ | فصل تیسری اون فرزجہ کی نسخو مین ہے جو حمل کو گراتے ہین اور منع حمل ہین |
| ۲۹۷ | فصل چوتھی اون فرزجہ کی نسخو مین ہے جو مددگار حمل ہین اور خون حیض بند کرتے ہین |
| ۲۹۸ | فصل پانچوین فرزجہ منزلات مین یعنی وہ فرزجے جو عورتونکی منی کو جلد اتارتی ہین |
| 〃 | باب ۲ دوسرا فتیلہ کی نسخو مین [illegible] فصل ہین |
| 〃 | فصل پہلی اون فتیلو کے بیان مین جو آنکھ اور ناک کی بیماریون سے متعلق ہین |
| ۲۹۹ | فصل دوسری اون فتیلو مین جو کان کی بیماریون کے مناسبت رکھتے ہین |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ۳۰۰ | فصل تیسری اون فتیلون مین جو اور اعضا کو مانند پرانی اور نئے زخمون کے مفید مین اور فتیلو نمین جو بواسیر اور غدلیوط اور خروج مقعد اور کرم اطفال سے علاقہ رکھتے ہین |
| ″ | حرف القاف<br>چار باب پر شامل ہی |
| ″ | باب۱ پہلا قرصون کے بیان مین اور |
| ″ | اس باب مین تین فصلین ہین |
| ۳۰۱ | فصل پہلی اون قرصون کے بیان مین جو |
| ″ | [illegible] عفنیہ اور دقیہ اور مرکبہ کو مفید ہے |
| ۳۰۶ | فصل دوسری بیماری مخصوصہ کے قرصونمین ہے مانند معدہ او جگر اور رحم اور سوداوی کے |
| ۳۱۳ | فصل تیسری اون قرصون کے بیان مین ہے جو خارج بدن پر بطریق طلا استعمال کئی جاتی ہین |
| ۳۱۶ | باب تیسرا قیروطی یعنی موم روغن کے نسخونمین چار فصل پر شامل ہے |
| ″ | فصل پہلی قیروطی مین جو سر اور دماغ اور پٹھون کو مفید ہے |
| ۳۱۷ | فصل دوسری اون نسخونمین قیروطی کے ہی جو سینہ اور بیماریون سینہ اور حجاب وغیرہ کو مفید ہے |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ۳۱۸ | فصل تیسری اون نسخونمین قیروطی کے ہی جو مقعد اور جسم کی بیماریون کو مفید ہے |
| ۳۱۹ | باب۴ چوتھا اون نسخون کی بیان |
| ″ | مین ہی جو بلفظ قہوہ لکھے جاتی ہین |
| ″ | حرف الکاف<br>پانچ باب پر شامل ہی |
| ″ | باب۱ پہلا کحل مین دو فصلین ہین |
| ۳۲۰ | فصل پہلی اون نسخون مین کحل کے ہی جو مقوی بصر مین کہ قوت سطح و جلا آنکھہ کو دیتی ہین اور روشنی آنکھہ کی بڑہاتی ہین |
| ۳۲۱ | فصل دوسرا اون نسخونمین کحل کے ہی جو آنکھہ کی بیماریون کو مفید ہے |
| ۳۲۷ | باب۲ دوسرا گلقند آفتابی اور ماہتابی اور مسہل اور غیر مسہل کے قسمونمین |
| ۳۲۸ | باب۳ تیسرا کلکانج سرد اور گرم اور |
| ″ | معتدل کی قسمون مین ہے |
| ۳۲۹ | باب۴ چوتھا کماد کی نسخونمین تین فصل پر شامل ہے |
| ″ | فصل پہلی اون نسخونمین کماد کے جو بیماری سر اور حجت دماغ سے متعلق ہین اور جو سر گرم صفرادی کو نافع ہے |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ۳۳۰ | فصل دوسری اون نسخون مین کہ بیان کی ہی جو اعضا کے اور بیماریونکو مانند ذات الصدر اور درد حلقہ اور ریحی و قولنج اور سوداوی کے نافع ہین |
| ۳۳۲ | فصل تیسری اون نسخون مین کہ بیان کی ہی جو اعضا تناسل کی بیماریونکو مفید ہے |
| 〃 | باب ۵ پانچوان کمونی کے نسخون مین ہے دو فصل پر شامل ہے |
| 〃 | فصل پہلی کمونی مسہلہ مین |
| 〃 | فصل دوسری کمونی سادہ مین جو مقوی معدی اور ہاضم طعام اور امراض معدہ کو مفید ہے |
| ۳۳۳ | حرف اللام<br>چار باب پر شامل ہے |
| 〃 | باب ۱ پہلا لعوبات مین دو فصل رکہتا ہی |
| 〃 | فصل پہلی لعوبات ذی السم گرم اور سرد مین |
| ۳۳۵ | فصل دوسری لعوبات غیر ذی السم گرم مین |
| 〃 | باب ۲ دوسرا نسخون مین لخلخہ کے دو فصل مین |
| 〃 | فصل پہلی اون نسخون مین لخلخہ کے ہی جو دماغ کی بیماریو مین مستعمل ہین |
| ۳۳۶ | فصل دوسری اون نسخون مین لخلخہ کے ہین جو واسطے تقویت دل و بہر کننی روح عزیز کے |
| 〃 | باب ۳ تیسرا لطوخات مین دو فصل رکہتا ہے |
| | فصل پہلی لطوخ کی نسخون مین جو باطنی بیماریونکو |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ۳۳۷ | فصل دوسری اون نسخون مین لطوخ کے ہی جو ظاہری بیماریکون نافع ہین |
| ۳۳۷ | باب ۴ چوتہا لعوق کی نسخون مین ہی اور اسمین ایک فصل ہے |
| 〃 | فصل پہلی بیانمین اون لعوق کے جو سینہ اور حجاب وغیرہ کی بیماریونکو مفید ہین |
| ۳۴۳ | حرف المیم<br>دس ۱۰ باب پر شامل ہے |
| ۳۴۴ | باب ۱ پہلا ماء اللحم کے نسخون مین ہے دو فصلون پر شامل ہے |
| 〃 | فصل پہلی اون نسخون ماء اللحم کی ہی جو دل اور دماغ کی بیماریونکو نفع دیتی ہین |
| ۳۴۵ | فصل دوسری اون نسخون ماء اللحم کی ہی جو شہوت جماع کو قوی کرتے ہین |
| 〃 | باب ۲ دوسرا ماء العسل اور ماء البزور اور ماء الاصول کی نسخون مین ہے تین فصل ہین |
| ۳۴۶ | فصل پہلی ماء العسل مین |
| ۳۴۷ | فصل دوسری ماء البزور اور ماء الاصول مین ہے جو دماغ کی بیماریون کے متعلق ہین |
| ۳۴۸ | فصل تیسری اون نسخون مین ماء الاصول کی ہی جو معدہ اور جگر وغیرہ کی بیماریو مین مستعمل ہین |
| 〃 | باب ۳ تیسرا مربہ کے نسخون مین دو فصل شامل ہے |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ״ | فصل پہلی اون مرہمونمین ہے جو آنکھہ اور کان اور ناک سے متعلق ہین |
| ۳۴۹ | فصل دوسری اون نسخونمین مرہم کی ہی جو نسے بیماریونگی گنج اور رحم اور خصیہ اور بواسیر اور عورت کی چہاتیونکو مفید ہے |
| ۳۵۱ | فصل تیسری مرہمون نملا اور خنازیر اور |
| ۳۵ | آتشک وغیرہ کے بیان مین |
| ۳۵۵ | باب ۴ چوتہا اون دواؤن کے بیان مین ہے جو بلفظ مربا کی لکھی جاتی ہین دو فصل ہین |
| ״ | فصل پہلی اون نسخونمین مربا کی ہی جو سر کے سرد بیماریونکو نافع ہین |
| ״ | فصل دوسری اون نسخونمین مربا کی ہی جو معدہ اور جگر کو قوت دیتی ہین |
| ۳۵۵ | باب ۵ پانچوان کلی کی نسخونمین ایک فصل ہے |
|  | فصل پہلی اون نسخونمین ہے جو حلق اور تالو کی بیماریونسی علاقہ رکہتی ہین |
| ۳۵۰ | باب ۶ چہٹا مطبوخات یعنی جوشاندہ کے نسخونمین ہے دو فصلین اوسکی ہین |
| ״ | فصل پہلی اون مطبوخات مین ہے جو بیماریون ظاہر اور باطن کو مفید ہین |
| ״ | فصل دوسری اون مطبوخات مین ہے جو مفرد اور مرکب بخارون کو مفید ہین |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
|  | اور فسد گردہ اور مثانہ کی بیماریونکو نافع |
| ۳۵۷ | باب ۷ ساتوان معجونات کی نسخون مین ہے چار فصل رکہتا ہے |
| ۳۵۷ | فصل پہلی اون معجونون مین ہے جو دماغ کی بیماریون کو مانند مرگی اور لقوی اور فالج کے مفید ہین |
| ۳۶۴ | فصل دوسری اون معجونونمین ہے جو معدہ اور جگر اور گردہ اور مثانہ اور اعضاء تناسل کی بیماریونکو نافع ہین |
| ۳۶۸ | فصل تیسری اون معجونمین ہے جو مفاصل کی بیماریونکو مفید ہین |
| ״ | فصل چوتھی اون معجونمین ہے جو جلدی بیماریونکو نافع ہین اور قروح خبیثہ اور نئے زخمون اور اکلہ اور جذام کو مفید ہین |
| ۳۸۲ | فصل پانچوین معاجین حارہ مین ہے یعنی وہ معجونین جو تپونکو مفید ہین |
| ۳۸۳ | باب ۸ آٹھوان مفرحات مین ہے تین فصل پر شامل ہے |
| ״ | فصل پہلی اون نسخونمین مفرح کے ہے جو دماغیہ اور قلبیہ کیفیہ اور غیر کیفیہ ہین |
| ۳۸۶ | فصل دوسری اون نسخونمین |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| ۲۸۶ | مفرح کی ہے جو معدے اور آنتون اور جگر کو مفید ہین اور قابض اور غیر قابض ہین |
| ۳۹۰ | فصل تیسری مفرحات معتدلہ حلیہ اور باہیہ مین ہے |
| ۳۹۱ | باب ۹ نوان مقیات مین ہی یعنی وہ دوائین جو قی لانیوالی ہین دو فصل پر شامل ہین |
| ″ | فصل پہلی مقیات دماغیہ مین ہے |
| ″ | فصل دوسری قی لانے والی دواؤن مین جو معدہ وغیرہ کی بیماریون مین مستعمل ہین |
| ″ | باب ۱۰ دسوان اون نسخون مین ہی جو بلفظ ملح لکھی جاتی ہین |
| ۳۹۲ | حرف النون دو باب پر شامل ہی |
| ″ | باب ۱ پہلا دو فصل پر کہتا ہے |
| ″ | فصل پہلی نطول کے نسخون مین ہے |
| ۳۹۳ | فصل دوسری اون نسخون مین نطول کے ہے جو گردہ اور مثانہ اور اعضاء تناسل کی بیماریون کو نافع ہین |
| ″ | باب ۲ دوسرا نقوعات مین ہے |

| صفحہ | عبارت |
|---|---|
| | ایک فصل پر شامل ہے |
| ۳۹۴ | حرف الواو وجور کے نسخون مین ہے |
| ″ | حرف الیاء التحتانی او سمین دو فصلین ہین |
| ″ | فصل پہلی یاقوتی ہای بارد مین |
| ۳۹۵ | فصل دوسری یاقوتی ہاے معتدل مین ہے فقط ÷ |
| | تمت |

بعون صانع بے مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان



# ترجمہ اردو قرابادین قادری



در مطبع نامی منشی نولکشور بطبع مزین مقبول جہان شد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

موتی آبدار تعریفون کے ثنا مین اوس یکتا کی بارگاہ پر کہ جسنے افعال قدرت کاملہ سے اربعہ عناصر
متضادۃ الکیفیتہ کو باہم امتزاج دیکر اعضا اور ارواح اور قویٰ انسان کو پیدا کیے
اور بعطاے نفس ناطقہ اور مدرکات ظاہری و باطنی اخلاط فاسدہ بخیردی سے
تنقیہ اونکا فرماکر اشرف العلوم طب بفحواے العلم علمان علم الابدان و علم الادیان تعلیم
فرمایا اور لعل بے بہا درود و سلام کے قربان جناب عالم علم لدنی سر دفتر مخلوقات
شیرازہ صحیفہ ممکنات تخت نشین ایوان شریعت سفینہ دریاے طریقت غواص مطلب
اہتدا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ جسکی تنقیہ جد و جہد سے بطون مومنین
کے امتلاء جہل سے خالی ہین اور نسخ حال پیروان شرح اسباب ہدایت اوسکی سے
جاری ہین اور تحایف تسلیم مع التعظیم اور صلوات زاکیات پیشکش ہین خدمات مین
اولاد طاہرین اور ذریات مقدسین اوس ممدوح کے کہ وہ جانشین ہین اوس عالی مقام

کے اور مقوم ہین بدن اسلام کے خصوصاً قوت بازوی نبوت قبلہ نمائے محراب
امامت قاتل مرحب وانتر شکنندۂ قلعۂ خیبر وصی بلا فصل خلیفہ برحق جناب اسد اللہ الغالب
مطلوب کل طالب علی ابن ابی طالب علیہ السلام کہ معاجین معجزات اونکی سریع الاثر ہین
واسطے اصلاح عقاید کجروان بطی الفہم کے اور سفوفات کرامات اونکی بالغ النفع ہین واسطے معالجۂ
علیلان عوارض ضلالت کے اما بعد بندۂ درگاہ الٰہی محمد ذکی حسین خان طبیب مرادآبادی
ولد حاجی محمد ہادی علیخان بخدمت اطبائے کاملین و حکمائے حاذقین عرض رسا ہے کہ طبیب عدیم النظیر اولی
وقت جالینوس دوران حکیم ذکاء اللہ خان دہلوی نے جو نسخے اپنی والد نامدار اور جد بزرگوار
سے مجتمع فرما کر ایک رسالہ نافع انام اور مفید خاص و عام موسوم بہ ملتقطۂ ذکائیہ منتخب
از مجموعۂ بقائیہ معروف و مشہور قرابادین ذکائی تالیف فرمایا اس ہیچمدان نے
حسب فرمایش رئیس با توقیر و امیر با تدبیر قدر دان فیض رسان معدن جود و سخا کان
علم و حیا مصباح محفل افروزش شمع انجمن دانش و بینش اختر تابندۂ سپہر ریاست گوہر
قلزم امارت برجیس قدر مشتری مرتبت نگین خاتم مروت دریکتائے صدف اہلیت مدیر
و منتظم جناب منشی نولکشور صاحب مالک مطابع لکھنؤ وغیرہ دام حشمتہ
واسطے اشخاص قلیل الاستعداد کے سنہ [illegible] ہجری مطابق [illegible] مین عبارت فارسی
سے زبان اردو مین ترجمہ اوسکا کیا چشم داشت اطبائے عصر سے یہ کہ اس ترجمہ مین
اگر کوئی عیب دیکھین تو نکتہ چینی سے باز آئین اور بے تکلف فرمین باصلاح فرمائین

**حرف الالف** آٹھ باب پر شامل ہے **باب پہلا** ذکر اسودہائے گوشتی اور غیر گوشتی
مین **باب دوسرا** آبزن اور انبجہ کے نسخون مین **باب تیسرا** ارگجہ کے بیان مین
**باب چوتھا** ذکر مین نسخون اغذیۂ سادہ اور لولوی مین **باب پانچوان** اطریفلات
ذی السم اور غیر ذی السم مین **باب چھٹا** انوشداروکی قسمون مین اور یہ باب دو فصلون پر
مشتمل ہے **فصل پہلی** انوشدارو ہائے سادہ کی قسمون مین **فصل دوسری**
انوشدارو ہائے قابض اور غیر قابض کے ذکر مین **باب ساتوان** انکباب کے
نسخون مین **باب آٹھوان** ایارجات مین **باب پہلا** اسودہائے گوشتی اور غیر گوشتی مین

آسو قند سی بارد موافق گرم مزاج والون کے مبے تفریح اور نشاط کے لیے
نہایت موثر اور اصحاب خفقان اور مراق اور مالیخولیا اور سوداے محترقہ کو نافع ہے
ص قند سیاہ یعنی گڑ ویرہ من مہوا کی چہال ساڑھے سات سیر مٹکہ مین بھرین اس
طرح سے کہ تہائی مٹکہ خالی رہے پس اوس مٹکہ کو گھوڑے کی لید مین دفن کرین
اور اتنے دنون تک رکھین کہ جوش کہا کر ٹھہر جاے بعد اوسکے عرق کھینچین اور
اس عرق مین صندل سفید سوہان کیا ہوا دھنیہ خشک ہر ایک ساڑھے سات تولہ
نیلوفر کے پھول پندرہ تولہ پوست ثمر کا آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا ہر ایک ساڑھے
سینتیس تولہ کاہو کے بیج چھیلے ہوے گاوزبان کے پھول ہر ایک چھٹانک آدہ
سیر کدو کے بیج کی گری چھلی ہوئی چھٹانک کم سیر کاسنی کے بیج چھلے ہوے خرفہ کے
بیج چھیلے ہوے کھیرے ککڑی کے بیج چھلے ہوے ہر ایک آدہ پاو اوہ ایک سیر
پوست کابلی ہڑ کا برگ بید زرشک ہر ایک آدہی چھٹانک کم ڈیڑہ سیر گلاب کے پھول
ڈال سیر ایک رات دن بھگو دین اور عرق کھینچین اور دو ماشہ عنبر دہن پر نیچہ کے
لگا دین آسو سکر درد سر کو مفید ہے اور مقوی دل و دماغ ہے اور عمل اوسکا
بدون خمار کے ہے ص گڑ ایک من پوست ببول کا سات سیر پوست ہڑ کا خس گلاب
کے پھول ہر ایک ایک سیر آملہ چھٹانک کم سیر ملوٹھی ساڑھے آٹھہ تولہ دودہ گاے کا
دو سیر عنبر اشہب ساڑھے تین ماشہ بدستور عرق کھینچین آسو سکر واسطے استسقا کی
بہت نافع ہے ص مغز گوار چار سیر ادرک دو سیر زرد ہڑ آدھہ پاو سونٹھہ گولمرچ آملہ
براده لوہے کا پیپل ہر ایک آدہ پاو ہڑ انا گڑ چار سیر گڑ کا شربت کر کے اور باقی دوا
کو کر قابل کھلنے کے ہین خوب کھلکر اور شربت کے ساتھہ ایک پرانی مٹی کے گھڑے
مین کہ وہ برتن تیل اور گھی کے استعمال مین اکثر رہا ہو رکھکر اوس گھڑے کو
خشک مقام پر دفن کرین کہ جوش کہا کر ٹھہر جاے مگر سر اوسکا دفن نہ کرین اور مٹی
اور گرد اگرد گھڑے کے لید گھوڑے کی ڈالین اور سات روز تک اوسی طرح
رہنے دین لیکن خبر لیتے رہین کہ جوش ہونے سے دوا ضایع نہ ہو بعد اوسکی

صاف کرکے نکالکر رکھین قدر خوراک اسکی ایک پیالی قہوہ خوری سے اور نمک اسکے اوپر تین تولہ چار ماشہ ڈال موشہ کو پانی مین بگھائین کہ مر اُبھر جاوے نمک نہ ڈالین مانند شوربا تناول کرین اور موافق اشتہا کے دو تین ماشہ غذا کھاوین اور جو غلبہ پیاس کا زیادہ ہو تو ایک پیالہ قہوہ خوری مین عرق سونف کا اور دو تین قطرہ سرکہ انگوری کے داخل کرکے نوش کرین پیاس دفع ہوجاے گی آسور دیگر کہ صاحب مجمع الجوامع نے بہت تعریف لکھی ہے واسطے استسقا اور بیماریون کے معدہ اور فوطون کی بیماریون اور سب بیماریون بلغمی اور سوداوی کے مفید ہے صں بانجہر ناگیسر کباب چینی گل دو قوفطر اسالیون ہر ایک تین تولہ گل سلیخہ سیاہ حب بلسان عود بلسان اسطوخودوس بادرنجبویہ بسفایہ فستقلین رومی مصطگی رومی سونف رومی دار چینی سونف دیسی زعفران برگ نانخ برگ ترنج ہر ایک چار تولہ چوب چینی بسبولہ سے تراشی ہوئی گلاب کے پھول کی پتی ہری ٹوٹیون سے صاف کی ہوئی پوست زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا کالی ہڑ پوست بہیڑہ کا آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا ہر ایک پانچ تولہ گھیگوار کہ خار اوسکے دور کیے جائین دو سیر پوست ببول کا پانچ سیر شاہجہانی سب دوائیان کچلکر اور گڑ برابر وزن سب کے لیکر مجموع کو ایک مٹکہ مین ڈالکر اور پانی اوسمین بھر کر گھوڑے کی لید کے نیچے دفن کرین کہ جوش کھاکر ٹھہر جاوے صاف کرکے اور شیشے مین بھر کر نگاہ رکھین اور ہر صبح اور شام چار پیالہ قہوہ خوری سے نوش کرین اور اگر چاہین اسکا عرق کھینچکر عمل مین لائین لیکن بغیر عرق کھینچنے کے بہتر ہے آسور دیگر اسی معاملہ مین نافع ہے اجواین پوست بہیڑہ کا ہر ایک چھتیس تولہ چار ماشہ خبث الحدید یعنی ریم آہن ساڑھے اوبچاس تولہ تقیوان کو کچلکر لکڑی کے پرانے برتن مین جسمین سے پانی مترشح نہ ہو ڈالکر خالص پانی دو من شاہجہانی اضافہ کرین اور مونہہ برتن کا مضبوط بند کرکے ایک غار مین جسمین گوبر سوکھا ڈالا ہو رکھین اور تمام غار کو خشک گوبر سے بھرین اور تین ہفتہ رہنے دین پس باہر نکالکر اور صاف کرکو

شیشے مین بہرین اور صبح شام بیس ماشہ یا تیس ماشہ یا زیادہ اوس سے حسب
حال نوش کرین اور بعضے طبیب پرانا گڑ برابر سب دواؤن کے اول داخل
کرتے ہین ص مگر اضافہ کرنا گڑ کا واجب ہی آسو دیگر مویز منقی پانچ سیر
گڑ ایک من دارچینی چھوٹی الائچی ہر ایک تین تولہ چار ماشہ برگ صندل زعفران
پھول پھونگ کالی مرچ بائی ٹرنگ پودہ باچھڑ پانچ سیر بہ ولایتی سیب ولایتی
نارنگی گولا انناس کیلا ہر ایک ایک سیر انار ولایتی کھیر و ناشپاتی سنگھاڑہ ہر ایک
پانچ سیر صندل سرخ صندل سفید جائفل جاوتری لونگ مصطگی رومی ہر ایک
چھ تولہ آٹھ ماشہ ثعلب مصری مراری کنار چھوہارا مغز بادام مغز پستہ مغز چلغوزہ
چرونجی اخروٹ مغز ناریل ہر ایک ایک سیر خس پانچ سیر دیاوہ کے پھول منڈی
ہر ایک اڑہائی سیر ملاکر اگر عرق ناگیسر ناگرموتھ ہر ایک پانچ سیر چھال ببول کی
دس سیر چھال بیری کی پانچسیر پانی خالص دو من آسو دیگر صندل سفید موٹا
کیا ہوا آدہ سیر صندل سرخ پاؤ سیر بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول گلاب کے
پھول ہر ایک ایک سیر گاؤزبان کے پھول پاؤ سیر بنسلوچن سفید بیس تولہ دارچینی
چھ تولہ آٹھ ماشہ کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری چھلی ہوئی آدہ پاؤ ہر ایک
سیر کدو کے بیجون کی گری چھلی ہوئی چھٹانک کم سیر دہنیہ خشک سے کچ ساڑہے
سات تولہ بید کے پھول تازہ چھٹانک کم سیر پانی انار کا دو سیر انناس چار قطعہ
گلاب دو شیشہ عرق بید مشک ایک شیشہ عرق کاسنی ایک شیشہ عرق بادرنجبویہ ایک شیشہ
عرق گاؤزبان ایک شیشہ عرق الائچی کا ڈیڑہ سیر عود غرقی چار تولہ عنبر اشہب ایک تولہ آسو دیگر واسطے بعضی گرم مزاج
لوگون کے مفید ہے ص گو کہ مین پوست ببول کا پانچسیر پوست جہربیری کا پوست زرد ہڑ کا
پوست بہیڑہ کا ہر ایک دو سیر آملہ اکبرابادی تین سیر بدستور مٹکہ مین ڈالین
پھر عرق کھینچین بعد اوسکے عرق مذکور مین صندل سفید نیلوفر کے پھول بنفشہ کے
پھول گلاب کے پھول ہر ایک دو سیر گاؤزبان کے پھول پاؤ سیر کاسنی کے بیج
چھلے ہوے دو سیر تخم خرفہ چھیلا ہوا کھیرے ککڑی کے بیج کی گری میٹھے کدو کے

بیج کی گری ہر ایک تین پاؤ کاہو چھیلے ہوے سب کے بیج چھٹانک کم آدہ سیر عرق
بید مشک دو شیشہ عرق نیلوفر دو شیشہ گلاب کشمیری دو شیشہ تازہ کدو کا پانی
دو سیر پانی تربوز تازہ کا دو سیر پانی پتی بید کی ایک سیر داخل کرکے ایک رات
بھگو دین بعد اوسکے عنبر اشہب چار ماشہ بنات سفید چار تولہ گلاب مین پیسکر اور
سکھا کر دہن بیچہ پر باندہین اور عرق کہینچین آسو لحمی گڑ ایک من پوست
ببول کا پانچ سیر پوست جہربیری کا پوست بڑی ہڑ کا ایک سیر پوست بیڑہ کا
دو سیر کاسنی کے بیج کچلے ہوے آملہ اکبر آبادی منڈی ہر ایک دو سیر گوکہرو آدہ سیر
بدستور مٹکہ مین ڈالین بعد اوسکے عرق بید مشک اور گلاب ہر ایک دو سیر
گوشت حلوان چار سیر دودہ گاے کا پانچ سیر صندل سفید گیارہ تولہ آٹھہ ماشہ
بہلوچن سفید چھہ تولہ آٹھہ ماشہ گاوزبان کے پہول پاو سیر گلاب کے پہول
آدہ سیر بہدانہ چھہ تولہ آٹھہ ماشہ شاہترہ سولف دیسی ہر ایک آدہ سیر بنفشہ کے
پہول مویز منقی ہر ایک ایک سیر پانی میٹہے انار کا دو سیر اضافہ کرکے عنبر اشہب چار ماشہ
دہن بیچہ پر باندہکر عرق کہینچین آسو دیگر گڑ ایک من پوست ببول کا پانچ سیر
چہال جہربیری کی پوست بڑی ہڑ کا ہر ایک دو سیر کاسنی کے بیج آدہ سیر آملہ اکبر آبادی
منڈی ہر ایک دو سیر گوکہرو ایک سیر کسیرو تین سیر کیلہ اور چہوہارہ ہر ایک دو سیر
مغز ناریل ایک سیر بدستور مٹکہ مین ڈالین جسوقت جوش کہا جاے عرق کہینچین
بعد اوس کے بنفشہ کے پہول صندل سفید ہر ایک ایک سیر جاوتری بہلوچن سفید
ہر ایک چھہ تولہ آٹھہ ماشہ گلاب کے پہول شاہترہ سولف دیسی ہر ایک آدہ سیر
کاہو کے بیج دہنیہ خشک ہر ایک ایک سیر دارچینی پانچ تولہ مویز منقی ایک سیر گلاب
اور گوشت حلوان کا ہر ایک دو سیر جائپہل پانچ تولہ گوشت مرغ کا ایک سیر لونگ
چھہ تولہ آٹھہ ماشہ عنبر اشہب چار ماشہ اضافہ کرکے عرق کہینچین باب دوسرا
آبزن کے نسخون مین جس ظرف مین کہ دوائین جوش کی ہوئی ڈالکر بیمار کو
بٹہائین اوسے آبزن کہتے ہین آبزن فالج کو مفید ہے مگر چاہیے کہ بعد تنقیہ

کے کام مین لائین کہ مواد کو بدن کے اندر سے ظاہر کیطرف کہینچکر لا سکے
اور باعث زیادتی مرض کا نہ ہو صں برگ غار ورونامروا عرتل بابونہ خطمی کے پہول
اکلیل الملک برگ ترنج سداب یعنی تتلی شیح یعنی درمنہ ترکی قیصوم سیہونا لو ہر ایک
چند بیدستر آدہا جزو ہر بہت پانی مین بکائین جب آدہا رہ جائے تو روغن زیتون
پانی سے آدہا وزن اوسمین ڈالین اور گرم گرم مین بیمار کو بٹہائین آبزن
کے بہی منفعت رکہتا ہے صں برگ ترنج بابونہ سویا حاشا تمام ورونامروا سب کو
پانی مین جوش دین اور بیمار کو اوسمین بٹہائین اور جب آبزن سے فراغت پا
تو مالش عضو ماوف پر ساتھ روغن کوشہ یا روغن اخروٹ کے کرین آبزن کا بیجاد
حکیم معتمد الملک مرحوم واسطے فالج اور استرخا کے مجرب ہے ـ صں پانی کرنب کا بسین تن
اگر موجود نہو وے تو پانی خالص جوشدین اور اوسمین بابونہ اور اکلیل الملک اور
ورونامروا اور برگ غار اذخر مکی برگ نارنج بہار نارنج افاقیا اسطوخودوس سوسن کی
جڑ سنام حمیلی کے پہول سفید بچہ ترکی مجیٹہ پودینہ جنگلی پودینہ پہاڑی برگ جعفری
عشبہ مغربی برگ سداب ہر ایک دو وقت جوشدین کہ تہائی پانی جلجائے پس صاف
کرکے تہائی وزن پانی کے روغن زیتون کا داخل کرکے خرگوش یا لومڑی یا جنگلی
گدہا جو کوئی ممکن ہو زندہ اوسکو باندہ کر بہین جوش مین ڈالین کہ مہرا ہو جاوے
اوس پانی مین بیمار کو بٹہائین جو گرم ہو وے تو صبر کرین کہ سرد ہو جاوے
آبزن واسطے وجع مفاصل یعنی گہٹیہ کے بعد تنقیہ بدن کے کام آتا ہے صں
بوڑہی کفتار کو کرکے بدون کہال و کہارٹے اور شکم چاک کیے پانی جوش کے
ہوئے مین بدستور ڈالین اور سویا اور نمک اوسپر چہڑکین اور اسقدر جوش دین کہ مہرا
ہو جاوے پس صاف کرکے آبزن کرین تین دن برابر اول مہینہ مین ہر روز دو مرتبہ
ہر بار دو گہنٹہ اوسمین بیٹہنا چاہیے پہر جسوقت فارغ ہون بدن کو گرم پانی سے
دہوئین اور کپڑے سے ڈہکین اور سرد ہوا سے بچین اور اسیطرح تین دن درمیان
مہینہ مین اور تین دن مہینہ کے اخیر مین کرنا چاہیے کہ ہر روز تازہ بنائین اور جو کفتار

ل نہ سکے تو لومڑی اور خرگوش اور گوشت وحشی گدہے کا بدل اوسکے ہے آبزن
گردہ کی پتہری کو باہر نکالتا ہے اور پیڑو اور مثانہ کے درد کو دور کرتا ہے ص
بابونہ اکلیل الملک ہنسراج کلتھی کوٹی ہوئی ہر ایک تین تولہ پوست سونف کی جڑ کا
ہر ایک دو تولہ گوکھرو پونے دو تولہ بنفشہ نیلوفر کی پتی ہر ایک چودہ ماشہ اشنان ساڑ
ساڑہے دس ماشہ سب کو دس من پانی مین جوش دین کہ آدہا رہ جاے صاف کر کر
استعمال فرمائین آبزن مخترع واسطے ورمون رحم کے خطمی کے پہول سفید نیلوفر کے
پہول خطمی کی پتی تازہ جو کٹے ہوے اور چھلے ہوے بہوسی گیہون کی خربوزہ
کے بیج چھلے ہوے اکلیل الملک بابونہ کے پہول خطمی کے بیج کرنب کی تازہ پتی
کاسنی کی تازہ پتی بارتنگ کی تازہ پتی شلجم خشک تینتالیس سیر پانی مین جوش
دین کہ مہرا ہو جاے ہاتہ سے ملین پہر صاف کر کے نیمگرم اوسکے پانی مین بیٹھین
اور اسی پانی سے لوٹہ مین جسمین لونٹی ہو بہر کر فاصلہ دور سے مقام علت پر دہار دین
اور زمانہ مین گشتن مرض کے السی اور میتھی اور چقندر اور سویا اوسمین اضافہ کرین
اور جب آبزن سے فارغ ہون تو مالش روغن حنا اور روغن سویا کی بشرطیکہ ہوے
کوئی امر مانع کے بدن پر کرنی ضرور ہے آبزن گردہ اور مثانہ کے ورمون کو
مفید ہے ص بابونہ السی بہوسی گیہون کے پانی مین جوش کرین اور تل کا تیل ملا کر
آبزن فرمائین آبزن گردہ اور مثانہ کے ورمون کو نافع ہے ص لعاب السی کا لعاب
میتھی کا لعاب کنوچہ کا نیمگرم کو ملکر آبزن تیار کرین اور بیمار کو اوسمین بٹہائین +
آبزن مثانہ کی پتہری کو پاک کرتا ہے اور بچون کی پیشاب کی دشواری کو آسان
کرتا ہے ص بابونہ اکلیل الملک گلاب کے پہول خطمی کے پہول خشک ہر ایک
تین تولہ پوست خربوزہ خشک کلتھی کچلی ہوئی ہنسراج ہر ایک دو تولہ اشنان سوسن
کی جڑ کوٹی ہوئی پوست سونف کی جڑ کا ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ کاکنج میتھی ہر ایک
چودہ ماشہ قیصوم بنفشہ ہر ایک ساڑہے دس ماشہ دو تو نیلوفر کے پتے ہر ایک نو ماشہ
سبکو دس من پانی مین جوش دین کہ پانچ من باقی رہے ایک طشت مین ملا کر

بیمار کو اوسمین بٹھائین جب فارغ ہوون تو دو تین قطرہ روغن عقرب کے سوراخ
ذکر مین ٹپکائین آبزن حزن کے پیشاب کو مفید ہے ص مورد کے تازہ
پتے مازو گلنار ہوزالسرو پوست انار گلاب کے پھول جوشدیکر اوسمین بیٹھین
آبزن جلد جھڑنے کو مفید ہے جو بسبب تیزی اور حرارت منی کے عارض ہو
ص برگ مورد عوسج گلنار ثمرۃ الطرفا یعنی جھری مائین لحیۃ التیس پوست انار
جوش دیکر آبزن کرین آبزن گردہ کے ورم کو مفید ہے ص بابونہ اکلیل الملک
بھوسی گیہون کی کشک جو کوٹی ہوئی جوشدیکر آبزن کرین آبزن گردہ اور مثانہ کی
پتھری کو مفید ہے ص بابونہ ورمنہ ترکی تمام دونا مروا برگ کرنب کمو ترکی بیٹ
برابر بوزن سب کو جوش دیکر اوسمین بیٹھین اور بھوکل وسکا پٹیر و برا اور گرد ناف
کے باندہین آبزن خروج مقعد کو مفید ہے ص مسور دھوئی ہوئی گلاب کے
پھول پوست انار جفت بلوط جوش دیکر اور صاف کرکے اوس پانی مین بیٹھین
اور بھوکل وسکا روغن گل مین ملا کر ضماد کرین آبزن ایضاً لوہے کا زنگ
سے صاف کیا ہوا ایک رات دن شراب مین بھگو کر ایک گھنٹے تک اوس
پانی مین بیٹھین اور مقعد کو روغن عنبر یا آلو بار روغن بیضہ کے ساتھ چرب کرے
قرص وبع سوختہ اور سکے اوپر چھڑکین دیگر گلنار جفت بلوط مازو برگ مورد
بقدر حاجت جوش کرین اور اوسمین بیٹھین آبزن درد بواسیر اور جلن کو مفید
ہے ص خرفہ کی پتی خبازی کے پتے خطمی کی پتی بنفشہ کی پتی بارتنگ کی
پتی ہر ایک ایک دستہ پونے آٹھ سیر پانی مین جوش دین اور ایک بڑے
اور گہرے برتن مین وہ پانی ڈالکر بیمار کو بٹھائین آبزن حیض کو جاری کرتا ہے
ص نعناع خشک تلسی شکاع اشنیع قنطوریون بالچھڑ دونا مروا ہر ایک ایک
تولہ کوٹنے کی چیزین کوٹکر اور پانی مین جوش دیکر بیٹھین تا بناف آبزن حیض
کے جاری کرنے کے لیے نہایت مفید ہے ص مرینی بول سلیخہ دونا مروا فوذنج
اذخر کوشنہ اکلیل الملک کلونجی کرنب تتلی پودینہ اجمود حاشا برنجاسف قیصوما

ہر ایک ایکخبر و جوش ندہ کیکر اوسمین بٹھین آبزن خون حیض کے بند کرنے مین بالغ النفع ہے صں جوز السرو بڑی مائین پوست انار کچلا ہوا گلنار ہر ایک ساڑہے ستر و ماشہ گلاب کے پھول مورد کے پتے ہر ایک تین تولہ دس من پانی مین جوش دین کہ پانی پانچ من باقی رہے ایک طشت مین بھر کر اوسکے اندر بیٹھین اور پیڑو کے اوپر کئی مرتبہ وہ پانی دہارین اور شاخین خالی عورت کی چھاتیون کے نیچے کھچوائین کہ مواد اوسطرف کو کھچے لیکن پہلے اس آبزن سے قرص کہربا اور رب مورد تناول کرین آبزن مرد کا محل ہے اور بچہ کو رحم مین باحتیاط تمام نگاہ رکھتا ہے صں مازو پوست انار ہر ایک ساڑہے دس ماشہ مورد کے پتے خشک چودہ ماشہ گلنار بڑی مائین ہر ایک ساڑہے دس ماشہ گلاب کے پھول دو دو تولہ دس من پانی مین جوش کرین کہ آدہا رہ جاے پس صاف کر کے اور طشت مین ڈالکر بیمار کو اوسمین بٹھائین آبزن واسطے عورتون حاملہ کے مفید ہے صں مسور پوست انار گلنار مازو حبت بلوط پانی مین پکاکر اوسمین بٹھائین آبزن قابض حیض اگر ایک رات دن دو من خون حیض کا نکلگیا ہو تو یہ آبزن فوراً بند کرتا ہے اول قرص کہربا اور رب مورد کھائین بعد اوسکے حاصل کرین بڑی مائین اور جوز السرو پوست انار کچلا ہوا ہر ایک ساڑہے دس ماشہ شب یمانی مازو کچلا ہوا گلنار ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ گلاب کے پھول مورد کے پتے ہر ایک ساڑہے دس ماشہ دس من پانی مین جوش کرین کہ پانچ من باقی رہے ایک طشت مین ڈالکر اوسمین بٹھین اور پیڑو پر کئی مرتبہ اوسی پانی سے دہارین اور شاخین خالی عورت کی چھاتیون کے نیچے کھچوائین آبزن واسطے ورم جانب خصیہ کے اوپر مراق اور پیڑو کے صں بابونہ دو نام وا حاشا نام زوفائے خشک کمو خشک زیتون کے پتے اکلیل الملک السی جوش دیکر اور روغن کنجد اور روغن نار دین داخل کر کے ایک طشت مین ڈالین اور بیمار کو اوسمین بٹھاکر کئی مرتبہ لوٹہ مین پانی اوسکا لیکر پیڑو اور پشت پر فاصلہ دور سے دہارین اور اوپر سینہ تک پٹیرا دیوین

آبزن گردہ اور مثانہ کی پتھری کو پیشاب کی راہ بہاتا ہے ص بابونہ گلاب کے پھول
اکلیل الملک خطمی گوکھرو خشک ہنسراج کلتھی ہر ایک چودہ ماشہ بنفشہ بر سیاؤشان
ہر ایک سات ماشہ دو من پانی مین جوش دین اور حمام مین جاکر اور اس پانی کو
ایک طشت مین ڈالکر بیٹھین پھر جب فراغت پائین وقت نکلنے کے حمام کے
اندر سے دو قطرہ روغن عقرب کے سوراخ ذکر مین ٹپکائین فصل دوسری
اطلیہ کے نسخون مین اطلیہ واسطے مرگی کے ص سرسون زرد ملیٹھی تخم
کرنجوہ دیودار مجیٹھ ترپھلہ کھٹومر سندھی ہلدی پیپل پھول بھرنگ پوست سرس
ہلد دار ہلد کو ٹکر چھانکر پیشاب مین بکری سبز خرنگ یا سیاہ رنگ یا گاے کی بچھڑی
کے موت مین ترکر کے اندام پر ملین اطلیہ واسطے دور کرنے نشان آبلہ اور
روشن اور صاف کرنے رخسار کے مجربات حکیم گیلانی سے ہے ص آٹا جو کا ہڈیان
پرانی تج آٹا چاول کا خربوزہ کے بیجون کی گری پھل بکاین کا اُبٹنہ شیرین کوٹکر چھانکر
اور السی کے لعاب مین گوندھ کر طلا کرین اور صبحکو اوس پانی سے جسمین بابونہ
بنفشہ جوش کیا ہووے دھووین اطلیہ واسطے مہاسہ کے کہ عالم جوانی مین چہرہ
پر ظاہر ہوتے ہین ص نیم کے پتے سوسن کی جڑ پوست سرس باہم پیسکر طلا
کرین ایضاً مغز گھونگچی سفید نمک سنگ پیسکر رات کو منہ پر ملین اور صبحکو
دھووین اطلیہ واسطے مہاسہ کے مجرب ہے ص زراوند مدحرج مولی کے
بیج ہر ایک ایک تولہ مہوہ پیر ایکتولہ استین چھ ماشہ نیلی سوسن کی جڑ چھ ماشہ کوٹکر
چھانکر پانی مین قرص تیار کرین اور پانی مین گھسکر ہر روز ملین اطلیہ دیگر واسطے
مہاسہ کے ص سمندر جھاگ ایک جزو بادام تلخ چھیلے ہوے دو جزو نرم کوٹکر
رات کے وقت منہ پر ملین اور صبحکو گرم پانی سے دھووین اطلیہ جھائی اور
برص اور نمش کو دور کرتا ہے اور رنگ کو جلا دیتا ہے اور صاف کرتا ہے
آزمایا ہوا ہے ص سرسون زرد دانہ کلان چھٹانک تولہ پچاس تولہ گاے کے
دودھ مین ملایم آگ پر جوش دین کہ سب دودھ جذب ہو جاے سرسون کو اوسمین

ے لیکر سونگہنا ئین اور پیسکر نگاہ رکہین اور وقت حاجت کے قدر سے پانی مین
گہولکر مونہہ پر ملین اور ایک گھنٹہ نگاہ رکہین پس اسی طرح خشک ملکر دور
کرین اور پہر ریہی ملکرین اور خالص نیم گرم پانی سے دہونا بہی جائز ہے اور
اگر گیہون کی بہوسی جوش کی ہوئی سے دہوئین تو بہتر ہے ابٹنہ واسطے
جہائی کے ہولی کیے بیج خربوزہ کے بیج آٹا باقلا کا سرکہ مین ترکرکے مغز بادام
اکلیل الملک کتیرا برابر وزن کو شکر اور بہینس کے دودہ مین ملاکر جہائی پر ملین
ابٹنہ واسطے جہائی اور روشن کرنے رخسار کے بنفشہ کی جڑ بہی سفید آدہ پاو
حسن یوسف تربوز کے بیجون کی گری انزروت سفید ککڑی کے بیج کی گری
سنگوک موتی بے سوراخ خربوزہ کے بیجون کی گری ہر ایک ساڑہے دس ماشہ
سہندر جہاگ آدہ پاو جہالیہ ریوند چینی ایک تولہ آٹہ ماشہ چہوٹی الائچی ایکتولہ
آٹہہ ماشہ کوٹکر اور باریک پیسکر اور گلاب مین حل کرکے قدر سے روغن چنبیلی
ملاکر استعمال کرین باب تیسرا ارگجہ مین ارگجہ یہ نسخہ سب سے بہتر ہے ص
ص عنبر اگر مشک اگر کو گلاب مین پیسکر اور اون دونون دواون کو بعد پیسنے کے
ادہمین ملاکر استعمال کرین ارگجہ کہ بہت تحفہ ہے ص صندل سفید ایک تولہ
بادبالانکہہ ایکماشہ کہیلہ ایک ماشہ بنفشہ کی جڑ ایکماشہ تخم قسم اول دوماشہ کافور
ایک رتی اگر غرقی تین ماشہ شاخ سنبر ایکماشہ تیل چنبیلی کا اعلی پانچماشہ مشک دوماشہ
عنبر اشہب اگر ہر ایک دوماشہ عرق چہار پاو سیر گلاب ایک شیشہ جاوتری تین رتی
الائچی تین رتی ارگجہ واسطے تقویت رحم اور خوشبو کرنے اور تحلیل کرنے ورمون
اور کہولنے سدون کے کام آتا ہے اور رحم کی اکثر بیماریون کو مفید ہے ص
لونگ دارچینی گلاب کے پہول ہر ایک ایک جزو بالچہڑ جاوتری اگر غرقی ہر ایک
آدہا جزو ناگرموتہ ڈیڑہ جزو کو کوٹکر اور باریک پیسکر ساتہہ دس وزن دواون کے گلاب
مین بہگوکر تین روز کے بعد پانی مذکور کا جوش کرین کہ چہارم رہ جاے ہموزن
دواون کے اس پانی سے اضافہ کرکے ملایم آگ پر سب کو جوش کرین کہ چہارم

رو جاوے صاف کرکے برابر اوسکے روغن بکاین ملاکر اور شیشے مین بہرکر ایک ہفتہ
گہوڑے کی لید مین دفن کرین کہ گاڑہا ہو جاوے مانند شہد کے پس ساڑہے
تین ماشہ اوسمین سے ساتہہ مشک برابر دو جو اور عنبر برابر دو جو کے ملاکر کام
مین لائین **باب چوتہا اغبرکے نسخون مین** اغبر لولوی واسطے قروح چشم
کے مفید ہے ص سیپ جلی ہوئی موتی بے سوراخ جہاگ دریا دہانہ گلا
گلائی ہوئی کی جہاگ اور گاوسونے گلائی ہوئے کی ہر ایک سوا پانچ ماشہ توتیا
مرمہ ہر ایک ساڑہے دس ماشہ کوٹکر چہانکر اور باریک پیسکر آنکہہ مین لگائین ✤
اغبر سادہ آنکہون کو قوت دیتا ہے اور بینائی کو از حد تیز کرتا ہے اور جرب اور
سبل اور ظفرہ اور قروح چشم کو مفید ہے ص نیلا تہوتہہ بلا ہوا میتہہ کی پانی مین
اور دو مرتبہ بہا ہوا اوسمین اور سیپ جلی ہوئی ہر ایک تین تولہ شکر طبرزد سفید ساڑہے
تیرہ ماشہ سب کو باریک پیسکر اور مثل غبار تیار کرکے سرمہ دان مین نگاہ رکہین
**باب پانچوان اطریفلات مین** اطریفل اسطوخودوس مالیخولیا اور مرگی اور سب
بیماریون بلغمی اور سوداوی کو مفید ہے اور دماغ اور معدہ کو خلطون غلیظ سے
پاک کرتا ہے اور جیب اور برص کو نافع ہے اور ہمیشگی اوسکی بالون کی سفیدی کو
مانع ہے اور رطوبتون کو دفع کرتا ہے ص پوست زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا
پوست کالی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا اسطوخودوس آملہ گٹہلی سے صاف کیا ہوا انسارکی
نسوت سفید بسفایج فستقی مصطگی افتیمون کشمش مویز منقی ہر ایک ایک تولہ ساڑہے
دس ماشہ کوٹکر چہانکر اور نو تولہ ساڑہے چار ماشہ روغن بادام مین چرب کرکے
شہد خالص مین تین وزن دواؤن کے گوندہین اور بعد چالیس روز کے
استعمال کرین قدر خوراک ڈیڑہ تولہ اطریفل اسطوخودوس فراموشی کو جو بسبب سردی کے
ہو مفید ہے اور مقوی دماغ سرد کا ہے اور حافظہ کو بہت طاقت بخشتا ہے
ص عاقرقرحا لونگ بودینہ جنگلی ہر ایک سوا دو ماشہ عود صلیب سونٹہہ تگر بابونہ کے
پہول اذخر دارچینی مرچ سعد کوفی کندر سنبل ہر ایک ساڑہے تیرہ ماشہ پوست زرد

ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا بچہ ترکی اسطوخودوس ناگرموتھہ بادرنجبویہ
ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ کالی ہڑ آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا پوست
چینی ہڑ کا ہر ایک پونے چار تولہ مویز منقی گلقند پرانا ہر ایک تینتیس تولہ نو ماشہ شہد سفید
ہونٹانک تین پاو مویز منقی گٹھلی دور کرکے رات کو عرق اگر تاری سترہ تولہ اور
عرق گل مشکی کہ سیوتی کے پھول ہین ادہ سترہ تولہ عرق صعتر سترہ تولہ عرق اذخر سترہ تولہ عرق
بہار سترہ تولہ عرق فرنجمشک سترہ تولہ مین بہگووین صبح کو گلقند کے ساتھہ دیگ
مین جوش کرین کہ مزا ہو جاے پھر آگ پر سے نیچے اوتار کر صبر کرین کہ سرد ہو جاے
قوام دیکر اور دواؤن کو کوٹکر چہانکر اور روغن بادام مین چرب کرکے اوسمین گوندہین
اور بعد چالیس روز کے استعمال کرین قدر خوراک نو ماشہ اطریفل افتیمون نمک
ہندی سات ماشہ غاریقون نرم سفید ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ پوست کابلی ہڑ کا
پوست زرد ہڑ کا پوست کالی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا آملہ چھیلا ہوا اسطوخودوس بسفایج
منقی نسوت سفید ہر ایک دو دو تولہ ایارج فیقرا تین تولہ کوٹکر چہانکر اور روغن بادام
شیرین مین چکنا کرکے شہد تین وزن مین گوندہین قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ
ساڑھے سترہ ماشہ تک اطریفل افتیمون مالیخولیا کو نافع ہے اور سب بیماریون
سوداوی کو مفید دماغ کو پاک کرتا ہے اور بیماریون سر و دماغی کو فائدہ بخشتا ہے
قدر خوراک نو ماشہ سے ساڑھے سترہ ماشہ تک ص کابلی ہڑ آملہ پاک کیا ہوا بہیڑہ
ہر ایک نو ماشہ نسوت سفید ایکتولہ ساڑھے دس ماشہ افتیمون سنا مکی ہر ایک تولہ
ساڑھے دس ماشہ جیتہ بسفایج اسطوخودوس گلاب کے پھول ہر ایک ساڑھے تیرہ
ماشہ سونف رومی نمک ہندی ہر ایک نو ماشہ روغن بادام ایک تولہ شہد
تین وزن سب دواؤن کا بدستور گوندہین اطریفل واسطے جرب اور [illegible]
اور خارش کے نافع ہے ص پوست کابلی ہڑ کا بہیڑہ آملہ گٹھلی دور کیا ہوا افتیمون
ولایتی ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ عاقرقرحا جیتہ ہر ایک سات ماشہ عسل پنج ہر ایک
پونے دو ماشہ دواؤن کو کوٹکر چہانکر ساتھ تین حصہ شہد خالص کے ملاکر گوندہین قدر

خوراک سات ماشہ سے ساڑھے دس ماشہ تک مجربات حکیم علی سے اطریفل مسہل واسطے برص اور چھیپ اور جذام اور داء الفیل وغیرہ بیماریوں بلغمی کے مفید ہے صن سورنجان رومی ساڑھے تین ماشہ کابلی ہڑ بہیڑہ آملہ صاف کیا ہوا افتیمون تربد سقمونیا ایارج فیقرا اسطوخودوس ہر ایک سات ماشہ چار ماشہ ساڑھے دس ماشہ سقمونیا بھونی ہوئی اسطوخودوس ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ بسفائج سنا مکی ہر ایک دو تولہ سنوف سفید چار تولہ ساڑھے چار ماشہ ساتھ شہد کے معجون کریں قدر خوراک ساڑھے سترہ ماشہ سے ایکتولہ ساڑھے دس ماشہ تک اطریفل خبث الحدید دماغ کو طاقت دیتا ہوا اور سودا کی اصلاح کرتا ہوا اور ریاح بواسیری کو دفع کرتا ہے اور برص اور چھیپ کو مفید ہے صن نوسادر پونے دو ماشہ دارچینی سات ماشہ بالچھڑ حماما موتھا الائچی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ مرچ سفید مرچ سیاہ ناگیسر نمک سندی ہر ایک سترہ ماشہ پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا آملہ چھیلا ہوا جمود کے بیج سیاہ ہر ایک پونے دو تولہ رائی دو تولہ دس ماشہ کو ٹکر چھانکر اور روغن بادام میں چرب کر کے شہد تین وزن دواؤں میں گوندہیں منقول تحفۃ المومنین سے اطریفل دیگر واسطے بیماری طحال اور تقویت معدہ کے نافع ہے اور فائدے بہت رکھتا ہے صن پیپل کالی مرچ موتھا الائچی کے دانے ہر ایک پندرہ ماشہ کشتہ لوہے کا اڑہائی تولہ خصیہ کی بیج چھیلے ہوئے پانچتولہ آملہ چھیلا ہوا دس تولہ دارچینی ساڑھے بارہ تولہ ملٹھی چھیلی ہوئی پانچتولہ ستاور پانچتولہ کابلی ہڑ پانچتولہ مسلو جن سفید پندرہ ماشہ نمک لاہوری پندرہ ماشہ نبات مصری ایک پاؤ شہد صاف کیا ہوا ایک سیر سب دواؤں کو گائے کے گھی میں چکنا کریں اور واسطے گرمی ہوا کے ایک سیر شہد کی جگہ ایک پاؤ نبات مصری ڈالنی چاہئے اطریفل ویدان کو دوا نہ اور ڈبے اور چھوٹے کیڑوں کو نکالتا ہے صن بابڑنگ پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا آملہ گٹھلی سمیت صاف کیا ہوا ہر ایک تین تولہ سنوف سفید حب النیل کو فتہ تخم ہر ایک پونے دو ماشہ کمیلہ ترمس افسنتین رومی درمنہ ترکی

داء الفیل وہ بیماری ہے کہ پنڈلی اور پاؤں نہایت غلیظ ہو جاتے ہیں [illegible]

افتیمون شامی نمک نفطی راتی اندرائن کا پھل ناگرموتھہ راسن ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کوکوٹ
چھانکر اور روغن ستے چرب کرکے ساتھ دو وزن شہد صاف کئے ہوئے یا زیادہ
مین گوندھین قدر خوراک نو ماشہ سے ڈیڑھ تولہ تک **اطریفل زمانی** واسطے سب
قسمون مالیخولیا خصوصا مراقی کے بہت نافع ہے اور قولنج کو مفید ہے اور تینون
خلطون کو نکالتا ہے اور معدہ اور دماغ کو مواد سے پاک کرتا ہے اور بخارون کو اوپر چڑھنے
نہین دیتا اور ہمیشگی اوسکی نزلہ کو قطع کرتی ہے اور سب مزاج والون کو موافق ہے
اور قوت اوسکی دو برس تک باقی رہتی ہے اور قدر خوراک اوسکی واسطے دستون کے
ڈیڑھ تولہ سوا دو تولہ تک اور واسطے ہمیشگی کے ہر روز ساڑھے چار ماشہ نو ماشہ تک
کافی ہے اور یہ اطریفل صاحب تحفۃ المومنین کے مولفات سے ہے کہ اپنے
باپ کے نام پر منسوب کیا ہے **ص** صندل سفید کتیرا ہر ایک ساڑھے تیرہ
ماشہ پوست بہیڑہ کا آملہ چھلا ہوا گلاب کے پھول بنسلوچن نیلوفر کے پھول ہر ایک
ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ پوست کابلی ہڑ کا پوست زرد ہڑ کا کالی ہڑ بنفشہ کے پھول
سقمونیا بھونی ہوئی ہر ایک تین تولہ نسوت سفید چھلی ہوئی دھنیا خشک ہر ایک
ساڑھے سات تولہ روغن میٹھے بادام کا سوا گیارہ تولہ دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور
بادام کے روغن مین چکنی کرکے بنفشہ کے پھول پونے چار تولہ عناب لسوڑہ
ہر ایک ستو عدد جوش دیکر اور صاف کرکے ساتھ ایک وزن شہد جھاگ لیے ہوے
اور ڈیڑھ وزن مربے ہڑ کے شیرہ کے قوام دیکر دوائین کوٹی پیسی ہوئین اوسمین
گوندھین **اطریفل سنا رکی** واسطے خارش اور گنج کے مفید ہے **ص** ریوند چینی ایک
تولہ ساڑھے دس ماشہ پوست ہڑ کا آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا سنا رکی ہر ایک پونے
چار تولہ پوست زرد ہڑ کا پانچ تولہ ساڑھے سات ماشہ کوٹکر چھانکر بعد روغن بادام شیرین
مین چرب کرکے ساتھ شہد صاف کئے ہوئے تین وزن دواؤن کے معجون تیار
کرین **اطریفل شاہترہ** واسطے خارش خشک اور تر اور گنج کے نافع ہے اور آبلہ
فرنگ کو بھی دور کرتا ہے **ص** گلاب کے پھول پونے دو تولہ سنا رکی سات ماشہ

پوست ہڑ کا آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا ہر ایک چھ تولہ کابلی ہڑ پونے نو تولہ شاہترہ مین جاجک
کوٹکر چھانکر مویز منقی کوٹی ہوئی مین گوندھین دیگر ریوند چینی کیوڑہ کی لکڑی ہر ایک سات
ماشہ کالی ہڑ آملہ سارکی ہر ایک تین تولہ کابلی ہڑ شاہترہ ہر ایک پونے نو تولہ ہڑ زرد
گیارہ تولہ آٹھ ماشہ کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین چکنی کرکے کوٹی ہوئی کشمش مین
گوندھین قدر خوراک سات ماشہ سے چودہ ماشہ تک ہمراہ جوشاندہ عناب کے نوش کرین

اطریفل شاہترہ جاوتری سونف رومی مصطگی سونف دلیسی ہر ایک ساڑھے
تین ماشہ دھنیہ خشک کے بیج گلاب کے پھول بنفشہ ہر ایک سات ماشہ اور بعضون
نے پونے نو ماشہ بھی لکھا ہے کاسنی کے بیج ساڑھے دس ماشہ زرد ہڑ کابلی
ہڑ بہیڑہ آملہ نسوت ہر ایک تین تولہ بادام کا تیل یا تل کا تیل تین تولہ چار ماشہ
شاہترہ چھ تولہ شہد بقدر حاجت قدر خوراک نو ماشہ دیگر خارش اور گنج سر کو مفید ہے
صں زرد ہڑ گیارہ تولہ آٹھ ماشہ کابلی ہڑ پونے نو تولہ بہیڑہ آملہ گٹھلی دور کیا ہوا چھ تولہ
سارکی چھ تولہ شاہترہ پونے نو تولہ ریوند چینی تین تولہ سب کو کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین
چرب کرکے کشمش مین گوندھین قدر خوراک چودہ ماشہ ساڑھے سترہ ماشہ تک

اطریفل عرق مدنی یعنے بیماری رشتہ کو نافع ہے اور اس علت کے مواد
کو نکالتا ہے جو کوئی دس دن یہ اطریفل کھائے رشتہ کے مرض سے سالم
رہے صں پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا نسوت
سفید چھیلی ہوئی سونٹھ کمیلہ سب کو برابر وزن کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین چکنی
کرکے شہد مین گوندھین قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ

اطریفل صغیر واسطے
تقویت دماغ اور حواس اور منع بخار معدی کے نافع ہے اور نسیان کو دور کرتا
ہے اور ذہن اور رنگ کو صاف کرتا ہے اور معدہ کے استرخا کو مفید اور بواسیر
کو بھی فائدہ بخشتا ہے صں پوست کابلی ہڑ کا پوست زرد ہڑ کا پوست بہیڑہ کا کالی
ہڑ آملہ چھیلا ہوا برابر وزن کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین چرب کرکے ساتھ
شہد قند سفوم یا مویز منقی یا کشمش کوٹی ہوئی کے گوندھین قدر خوراک اگر دوہ چند

ہو تو فعل دوا کا کامل ہو گا اور جو سہ چند ہو تو کم ہو گا اور جو کچھ موبز کے ساتھ تیار کیا
جاوے تو واسطے تقویت جگر کے مخصوص ہے اطریفل مزعفر واسطے تقویت دماغ
اور درد سر گرم اور منع بخار اور سُدر اور دوار کے مجرب ہے ص کافور قیصوری
ایک ماشہ زعفران دو ماشہ بادام شیرین چار دانہ تخم آٹھ تولہ چار ماشہ پوست زرد ہڑ کا
تین تولہ پوست کابلی ہڑ کا کالی ہڑ بہیڑہ آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا ہر ایک سولہ تولہ آٹھ
ماشہ نبات سفید ایک وزن سب دواؤن کے شہد صاف کیا ہوا دو وزن سب کو
بطریق مشہور اطریفل تیار کرین اطریفل کشمش واسطے جلد اوترنے منی کے مفید
ہے اور پیشاب کے راستہ کو کھولتا ہے ص پوست زرد ہڑ کا کالی ہڑ پوست
بہیڑہ کا آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا ہر ایک سات ماشہ دھنیا خشک چودہ ماشہ کوٹکر
چھانکر اور بادام کے روغن مین چرب کرکے کشمش ساڑھے تین تولہ نبات مصری
سات تولہ مین قوام دیکر قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ اطریفل مقل واسطے بند
کرنے خون بواسیر کے مجرب ہے ص پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا آملہ گٹھلی کر
صاف کیا ہوا ہر ایک نو ماشہ کہربای شمعی مونگے کی جڑ جلی ہوئی ہر ایک ایک تولہ ساڑھے
دس ماشہ پھٹکری سفید اجواین دیسی ہر ایک نو ماشہ گوگل ساڑھے سات تولہ گوگل کو
گندنا کے پانی یا لسن مین حل کرکے باقی دواؤن کو کوٹکر چھانکر سوا چھبیس تولہ شہد کے
قوام مین گوندھین قدر خوراک نو ماشہ اطریفل کشنیز تالیف مولف خفقان گرم کو دفع کرتا ہے
اور معدہ سے طرف دماغ کے ابخرہ چڑھنے کو مانع ہے اور دل اور معدہ کو
قوت بخشتا ہے اور مجرب ہے ص پوست زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا کالی ہڑ آملہ
گٹھلی سے صاف کیا ہوا گلاب کے پھول کی کلیان خشخاش سفید کے بیج گاوزبان
کے پھول ہر ایک دو تولہ دھنیا کے بیج چھلے ہوے برابر سبکی ہڑون کو کوٹکر چھانکر
اور میٹھے بادام کے تیل مین چکنی کرکے ساتھ قند سفید دو وزن اور ترنجبین انکو وزن
کے قوام دیکر مشک اور زعفران گلاب مین حل کرکے ملاوین اور بقدر تین ماشہ ایکتولہ
تک گاوزبان کے عرق کے ساتھ اکثر آخر نہار اور کبھی اول نہار تناول کرین +

اطریفل کبیر مشہور واسطے استرخا اور رطوبت معدہ اور ہضم طعام کو نافع ہے
اور معدہ سے دماغ کی طرف ابخرہ چڑھنے نہین دیتا اور معدہ کو گرمی پہونچاتا ہے اور
قوت دیتا ہے اور مثانہ اور آنتون اور حواس کو طاقت بخشتا ہے اور خون کو صاف
کرتا ہے اور فہم اور ذکا کو تیز کرتا ہے اور پٹھون کو قوی کرتا ہے اور شہوت جماع کو
بڑہاتا ہے اور کندی حواس اور فراموشی اور سب بیماریون دماغی کو جو بسبب سردی
اور تری کے عارض ہون دور کرتا ہے اور جلد بڑھاپا نہین آنے دیتا اور بواسیر
ریحی کو فائدہ دیتا ہے اور رنگ کو نیک اور صاف کرتا ہے اور بدن کو موٹا کرتا ہے
مگر گرم مزاج والونکو موافق نہین ہے اور سوائے جاڑے کے موسم کے استعمال
نکیا جاے مگر بضرورت صح شقاقل سونٹھ تودری سرخ تودری زرد اندرجو بہمن
سرخ بہمن سفید حب القلقل تل دھوئے ہوئے تنگر طبرزد خشخاش سفید ہر ایک
ماشہ پوست کابلی ہڑ کا کالی ہڑ پوست بہیڑہ آملہ چھیلا ہوا کالی مرچ پیپل ہر ایک پونے
دو تولہ کوٹین اور ساتھ روغن بادام یا گائے کے گھی سے کہ چہارم حصہ دوا کے ہو
چکنی کرکے تین وزن شہد جھاگ اوتارے ہوے مین گوندھین اور بعد تین مہینے
کے استعمال کرین اور قوت اسکی تین برس تک باقی رہتی ہے اطریفل کشنیز
ہر عضو درد سر اور دوار اور خفقان گرم کو نافع ہے اور آزمایا ہوا صح پوست زرد
ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست کالی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ کا ہر ایک تین تولہ
برنج دھنیا خشک ساڑہے سترہ ماشہ چھٹے بادام کا تیل سات ماشہ مشک ایک
ماشہ کافور تین ماشہ زعفران خوشبودار دو ماشہ شہد دو وزن نبات مصری ایک وزن
گلاب چار شیشہ موافق دستور کے تیار کرین اطریفل مقل واسطے بواسیر کے
بہت نافع ہے صح گوگل پونے نو تولہ پوست زرد ہڑ کا آملہ پوست بہیڑہ کا ہر ایک
تین تولہ گوگل کو گندنا کے پانی مین حل کرین اور ساڑہے بائیس تولہ شہد خالص
کرکے قوام دیوین اور دوائیونکو کوٹ کر چھانکر اوسمین گوندھین اطریفل مقل طبری
واسطے بواسیر کے مجرب ہے اور گرم ہے دوسرے درجہ کے درمیان

مین اور خشک ہے تیسرے درجے کے پہلے مین شکم کو نرم کرتا ہے اور بواسیر کو فایدہ
بخشتا ہے **ص** پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا کالی ہڑ آملہ چھلا ہوا اسطوخودوس افتیمون ہر ایک
سات ماشہ اور بعضے نسخون مین بسفایج بھی تین تولہ داخل ہے اور المتاس گوگل
ہر ایک پونے نو تولہ گوگل اور المتاس کو پانی مین حل کر کے شہد کے ساتھ قوام دیز
اور دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور میٹھے بادام کے روغن مین چکنی کر کے گوندھین **اطریفل**
**فولادی** کہ بطریق حلوا تیار کیا جاتا ہے واسطے دردسر اور آدھا سیسی اور ورم ملتحمہ
کے نافع ہے اور سبل اور نزول الماء اور اکثر آنکھ کی بیماریون کو مفید ہے **ص** نمک
سنگ مویز منقے پیپل ہر ایک ایک تولہ آٹھ ماشہ پوست زرد ہڑ کا فولاد کشتہ ہر ایک
تین تولہ چار ماشہ ستاور پانچ تولہ ملہٹی چھ تولہ آٹھ ماشہ آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا آدھ پاو
گاے کا گھی نبات سفید شہد خالص ہر ایک چھٹانک آدھ سیر بطریق حلوا بنا کر نگاہ
رکھین قدر خوراک ایک تولہ آٹھ ماشہ صبح اور ایک تولہ آٹھ ماشہ رات کو سوتے وقت
کھائین **اطریفل** کہ وسواس اور مالیخولیا کو مفید ہے **ص** مصطگی بالچھڑ جائفل ہر ایک
سات ماشہ اجمود کے بیج سونف رومی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ گاوزبان ونجنگ
حجر لاجورد حجر ارمنی دھویا ہوا بادرنجبویہ ہر ایک چودہ ماشہ افتیمون سنا مکی چنیہ
بسفایج نسوت سفید چھلی ہوی اسطوخودوس ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ پوست
کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا آملہ چھلا ہوا ہر ایک تین تولہ کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین
چکنی کر کے شہد خالص یا مویز منقے مین گوندھین **اطریفل** معمول واسطے قسمون
مالیخولیا کے پوست کابلی ہڑ کا پوست زرد ہڑ کا کالی ہڑ پوست بہیڑہ کا آملہ چھلا ہوا ہر ایک
چودھہ ماشہ ابریشم کترا ہوا ساڑھے دس ماشہ شاہترہ سات ماشہ گاوزبان کے
پھول بادرنجبویہ ہر ایک ساڑھے تین ماشہ برگ سنا مکی سات تولہ اسطوخودوس
بسفایج فستقی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ مصطگی رومی تین تولہ لاجورد دھویا ہوا سات
ماشہ دھنیا خشک سات تولہ شہد صاف کیا ہوا تین وزن سب کی سنا مکی کو پانی مین
جوش دین اور ساتھ شہد کے قوام دیکر دوائین کوٹی چھانی ہوئین روغن بادام مین

چکنی کرکے گوندھین قدر خوراک ایک تولہ **اطریفل** یہ نسخہ شاہ محمد اکبرآبادی کے اکثر عمل مین رہا ہے جنون کی سب قسمون کو نافع ہے اور فساد خون کی اصلاح کرتا ہے اور نزلہ اور فضول کو دور کرتا ہے اور ابخرون کو معدہ سے طرف دماغ کی چڑھنے نہین دیتا **ص** تخم شاہترہ چھوٹی الایچی مصطگی ہر ایک ساڑھے تین تولہ گلاب کے پھول ملٹھی ہر ایک نو ماشہ کالی ہڑ پوست بہیڑہ کا آملہ ہر ایک ڈیڑھ تولہ پوست زرد ہڑ کا نسوت سفید چھلی ہوی ہر ایک تین تولہ کوٹکر چھانکر اور گاے کی گھی مین چرب کرکے آدھ سیر شہد کے قوام مین گوندھین قدر خوراک ایک تولہ دو تولہ تک

## باب چھٹا انوش دارو مین

اور یہ باب دو فصل پر شامل ہے **فصل پہلی** انوش داروی سادہ قابض اور غیر قابض مین **انوش داروی سادہ** گلاب کے پھول دو تولہ دو ماشہ ناگرموتھ دو تولہ بھمنک ایک تولہ نگر زعفران ہر ایک یکتولہ چھوٹی الایچی کو دانہ اور بڑی الایچی ہر ایک اڑھائی ماشہ جائفل ایک ماشہ مصطگی رومی یکتولہ جاوتری تخم بالچھڑ زرنب یعنی تالیس تیز ہر ایک نو ماشہ آملہ سبز آدہ سیر اور چھہ تولہ آٹھ ماشہ اول آملہ کو آدھ سیر گاے کے دودھ مین ایک رات دن تر کرین بعد اوسکے لوہے کی چھلنی مین ملکر کہ مغز اوسکا نکل آوے ثقل اوسکا دور کرین بعد اوسکے مغز آملہ کو ٹاٹ کی تھیلی مین ڈالکر لٹکائین کہ پانی دور ہو جاوے بعد اوسکے دو سیر قند کا قوام دیکر جبکہ آملہ کو عین جوش مین داخل قند کرین اور کفچہ ماریں کہ قوام ہو جاوے بعد اوسکے تیار کرکے اور دواون کو کوٹکر تھوڑی تھوڑی ڈالین اور اولٹ پلٹ کرین کہ معجون بن جاوے **دیگر** گلاب کے پھول پونے دو تولہ ناگرموتھ ساڑھے سترہ ماشہ لونگ ساڑھے دس ماشہ مصطگی بالچھڑ تگر ہر ایک ساڑھے دس ماشہ تخم زرنب یعنی تالیس تیز زعفران بڑی الایچی چھوٹی الایچی جائفل جاوتری دارچینی ہر ایک سات ماشہ آملہ چھلا ہوا چھٹانک کم آدھ سیر چار سیر پانی مین جوش دین کہ سوا سیر باقی رہے ہاتھ سے ملکر صاف کرین اور آدھ پاو کم سیر قند سفید کے ساتھ جوش مین

اور دوائین نرم کوٹکر اوسمین گوندھین اور جو قند موجود نہووے چھٹانک کم آدھ سیر
بتاسہ اور چھٹانک کم آدھ سیر شہد خالص اوسمین ڈالین اور جو آملہ کا وزن ستر تولہ
کرین تو بہت خوش مزہ ہوگی **انوش داروی سادہ قلیل الاجزا معمول مولف**
آملہ دس تولہ دودھ مین پالکر اور کپڑے مین چھانکر ساتھ گلاب آدھ سیر اور قند سفید چھٹانک
کم آدھ سیر کے قوام دیکر بالچھڑ گلاب کے پھول ہر ایک چھ ماشہ ناگرموتھہ زربنی مصطگی دانہ چھوٹی
الایچی کے ہر ایک ساڑھے تین ماشہ بنسلوچن سفید پوست ترنج ہر ایک ساڑھے چار ماشہ
کاسنی کے بیج خرفہ کے بیج زرشک بے دانہ کوٹکر ہر ایک سات ماشہ شیرہ زرشک کا قدرے
گلاب مین نکالکر داخل کرین اور جو چاہین قدرے عنبر اور زعفران بھی ڈالین پس یہ نسخہ
معدہ اور جگر کو قوت بخشتا ہے **فصل دوسری انوش داروی لولوی قابض اور**
**غیر قابض مین انوش داروی لولو منقول حکیم گیلانی سے** واسطے خفقان گرم
کے نافع ہے اور صفراوی مزاج کے لیے موافق اور فرحت بخشتی ہے اور دل کو
قوت بخشتی ہے اور رنگ کو صاف کرتی ہے اور معدہ کو طاقت بخشتی ہے
**ص** گلاب کے پھول ناگرموتھہ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ لونگ تالیس تیز مصطگی
گزخرفہ کے بیج زعفران ہر ایک ساڑھے دس ماشہ دانہ چھوٹی الایچی کے جاوتری
جائفل تج بالچھڑ کاسنی کے بیج صندل سفید موتی بے سوراخ بنسلوچن گاوزبان
مشک ہر ایک سات ماشہ چاندی کے ورق ساڑھے تین ماشہ آملہ ایک سیر چھٹانک کم
قند سفید ایک سیر شہد سفید ایک سیر اور بعضے نسخہ مین فرنجمشک دو ماشہ نیلوفر
بچھڑ بلا بڑی الایچی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ اضافہ کیا جاتا ہے آملہ کو ایک رات
دن پانچ سیر گاے کے دودھ مین بھگوکر کر دھووین بعد اوسکے آٹھ سیر پانی مین
جوش دین کہ مہرا ہو جاوے کپڑے مین چھانکر پانی اوسکا حاصل کرین اسطرح کہ جرم
اوسکا نہ ملنے پاوے بعد اوسکے اوس پانی کو قند اور شہد مین قوام دیکر اور دوائین
کوٹکر چھانکر اور اوسمین ڈالکر گوندھین قدر خوراک ایک تولہ دیگر منقول تحفہ سے اور
معمول ہے واسطے تقویت معدہ اور زیادہ کرنے بھونک اور تقویت اعضائ رئیسہ

اور بدن کے مفید ہے اور نقاہت کو دور کرتی ہے اور مجرب ہے صں یاقوت ریوند چینی
ناگرموتھ اگر خام اذخر صندل سفید پوست ترنج تیج پات مونگے کی جڑ یشب سبز بادرنجبویہ
کے بیج درونج چھوٹی الائچی زرشک بزدانہ عنبر اشہب سونے کے ورق چاندی کے
ورق ہر ایک نو ماشہ ابریشم کترا ہوا مصطگی زعفران بالچھڑ موتی بسد کہربا گلاب کے پھول ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ آملہ کو مہرا بکا کر برابر وزن مین سبکی
شکر سفید اور اوسکے برابر شہد جھاگ اوتاری ہوی مین گوندھین انوش داروی لولو
واسطے تقویت معدہ اور دل کے مجرب ہے صں عنبر اشہب ساڑھے چار ماشہ
ناگرموتھ تالیس تیز جھوٹی الائچی تگر درونج بالچھڑ بہمن سرخ بہمن سفید لونگ موتی
بے سوراخ چاندی کے ورق ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ گلاب کے پھولون کی
پتی دھنیہ کے بیج ہر ایک یکتولہ ساڑھے دس ماشہ شیر آملہ سوا گیارہ تولہ شربت قوام
پندرہ تولہ اور قند سفید بالمناصفہ تین وزن سب دوا اون کے اور بعضون نے ساڑھے
تیرہ ماشہ پوست بیرون پستہ بھی داخل کیا ہے انوش داروی معتدل
لولوی بابت ملا جلال صں بج بالچھڑ جائفل تالیس تیز جاوتری زعفران ہر ایک
سات ماشہ ناگرموتھ لونگ پوست بیرون پستہ بڑی الائچی چھوٹی الائچی زرشک
نلے دانہ مصطگی رومی تگر خرفہ کے بیج کاسنی کے بیج گاوزبان کے پھول دھنیہ خشک
بھونا ہوا ابریشم نیلوفر کے پھول چھڑیلا ہر ایک ساڑھے دس ماشہ گلاب کے
پھول صندل سفید چیا ہوا ہر ایک پونے دو تولہ موتی بے سوراخ تیج پات طباشیر
ہر ایک سات ماشہ شیر آملہ چھٹانک کم آدھ سیر چار سیر پانی مین جوش کرین کہ سوا سیر رہجاے
آگ سے اوتار کر صاف کرین اور ساتھ آدھ پاو کم سیر قند کے قوام دیکر اور دوائین
کوٹ کر چھانکر بدستور معجون بنائین اور قدرے مشک خالص اضافہ کرین قدر خوراک
نو ماشہ انوش داروی لولو عجیب النفع اور اکثر غریبون کے واسطے موافق
ہے اور بار بار آزمائی ہوی تالیفات مولف سے ہے اور دوستون مین استعمال کرتے
ہین صں تمر ہندی کی گٹھلی سے صاف کیا ہوا پونے چار تولہ ساتھ قند سفید دو چند تمر ہندی

زرشک یکچند گلاب آدھ سیر کے قوام دیگر اگر ہندی پوست بیرون پستہ مصطگی
رومی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ گلاب کے پھول گاوزبان کے پھول پوست ترنج
بنسلوچن سفید کہربا شمعی سنگ یشم سفید ہر ایک ساڑھے چار ماشہ خرفہ کے بیج چھیلے
ہوے سات ماشہ موتی بے سوراخ ساڑھے چار ماشہ صندل سفید گلاب مین پیسا
ہوا ساڑھے تین ماشہ پانی سماق کا پانی لیموکا ہر ایک ساڑھے ستر ماشہ عنبر اشہب باو
کم دو ماشہ چاندی کے ورق ساڑھے چار ماشہ بطریق معلوم اضافہ کرین اور چینی کے
برتن مین نگاہ رکھکر ساڑھے دس ماشہ چودھ ماشہ تک مناسب بدرقہ کے ساتھ استعمال
فرماتین **انوش داروی قابض** ناگرموتھہ دو تولہ چھ ماشہ پوست بیرون پستہ
زرشک نئے دانہ تگر صندل سفید خرفہ کے بیج گاوزبان گیلانی وحنیہ خشک بنسلوچن سفید
لونگ ہر ایک ڈیڑھ تولہ گلاب کے پھول مصطگی ہر ایک تین تولہ دارچینی بالچھڑ تالیس پتر
چھوٹی الائچی چھڑیلا مشک زعفران عنبر اشہب گلنار فارسی اقاقیا ہر ایک ایک تولہ سیب
ترنج یا ت فرنجمشک مغز بیل رال گوند ببول کا نشاستہ دانہ مویز ہر ایک پانچ تولہ آملہ صاف
کیا ہوا چالیس تولہ مونگے کی جڑ ڈیڑھ تولہ جائفل زراوند جاوتری بڑی الائچی ہر ایک
دو ماشہ شہد سفید ڈیڑھ سیر گلاب خوشبو ایک شیشہ نبات سفید ڈیڑھ سیر

## باب ساتوان انکباب مین

انکباب وہ ہے کہ دواون کو جوش دیکر اور اوسکے انجرون پر سر نیوڑا کر بیٹھا رہین
انکباب بقوہ امتلائیہ کو دفع ہے مگر بعد تنقیہ خاص و عام کے اور بعد استعمال
غرغرون اور چھینک لانی والی چیزون کے واسطے تحلیل اور تلطیف باقی فضول
دماغی اور شیون کے مفید ہے اور ایجاد کیا ہوا حکیم معتمد الملوک کا ص اکلیل الملک
درمنہ ترکی جھاؤ کی شاخین درجڑ اور پتی اور پھل اور پتی تتلی کی قیصوم دونا مروا
مرزنجوش حاقرقرحا سعتر فارسی کہ ایک قسم پودینہ کی ہے پتی غار کی حب الغار عشبہ مغربی
ہر ایک ایک کف جو دواتین کوٹنے کی ہین کوٹکر سکو آفتابہ سر بستہ مین پکاتین کہ مہرا

ہوجاسے جندبیدستر ساڑہے چار ماشہ داخل کرکے روغن یاسمین روغن ناردین حل کرکی اوسکے انجرون پر سر نہوڑائین اور پانی سے اوسکے تریڑا دیوین اور بھوک اوسکا مقام علت پر لیپ کرین دیگر ابوسہیل مسیح سے عاقرقرحا تیج ارمنی یعنے درمنہ ترکی غار کی پتی بابونہ حرمل اکلیل الملک بادرنجبویہ دونامرو اہرایک برابر وزن پانی میں جوش دیکر اور صاف کرکے بھپارا لیوین انکباب واسطے خناق کے جو بسبب غلبہ خون کے عارض ہو نزدیک زمانہ انتہا کے کہ مادہ اوسکا اصلاح پر آگیا ہو مفید ہے ص خبازی کی پتی ہرا دھنیا بنفشہ کی پتی اکلیل الملک مکوہ خشک ہر ایک برابر وزن لوٹہ مین پکاکر مونہہ اوسکا مقابل بیمار کے مونہہ کے کھولدین کہ انجرہ اوسکے حلق کے اندر پہونچین اور ورم تحلیل ہووے دیگر اسی مقدمہ کے لیے مخصوص ہے بعد مالش کرنے کے اون روغنون سے جو اس مقدمہ کے واسطے لکھے ہوے ہین ص پتی خبازی کی پتی بنفشہ کی پھول بنفشہ کے جوش دیکر

بطریق معمول استعمال فرمائین

## بات آٹھوان ایارجات مین

ایارج انطاکی تشنج اور درد سر پرانے کو نافع ہے اور ہاتھ پاؤن کی گانٹھون کے درد کو مفید ہے ص جعدہ بالچھڑ زعفران دارچینی ہر ایک ساڑہے دس ماشہ زراوند طویل فطراسالیون مرچ سفید سکبینج جاوشیر ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ کمادریوس فراسیون غاریقون اسطوخودوس ہر ایک پانچ تولہ گیارہ ماشہ اندراین کے پھل کا گودا پانچ تولہ دس ماشہ شہد بقدر کفایت بدستور معمول تیار کرکے بعد چھ مہینے کے استعمال کرین ایارج جالینوس نسخہ ابن عمرانیون ایارج لوذ کی منفعت کے مثل ہے کہ بیان کیا جاتا ہے آیندہ ص ہر سہ فلفل یعنی کالی مرچ سفید مرچ پیپل اور فرنگی یعنی لونگ دارچینی زعفران جاوشیر سکبینج جندبیدستر فطراسالیون زراوند مدحرج بکھان بید فرفیون ہر ایک دو سوا دو ماشہ افتیمون جعدہ گوگل

فراسیون سلیخہ بسفایج ہر ایک ساڑھے تین ماشہ اور بعضون نے سوا پانچ ماشہ
بھی لکھا ہے کما دریوس پیاز جنگلی بھونی ہوی غاریقون سقمونیا گنگی سیاہ اسطوخودوس
اشق ہوفاریقون ہر ایک پانچ ماشہ ڈیڑہ چانول اندراین کے پھل کا گودا چودہ ماشہ
شہد بقدر کفایت قدر خوراک اسکی مثل خوراک لوغاذیا کے ہے **ایارج فیقرا**
واسطے دردسر اور آدھا سیسی اور فالج اور استرخا اور لقوہ اور ثقل زبان اور ہاتھ
پاون کے گانٹھون کے درد اور نکالنے فضول دماغ اور طبقات معدی کو
نافع ہے اور قولنج اور قے قولنجی کو دفع کرتا ہے اور غرغرہ کرنا اس ایارج کی ساتھ
بعد دستون کے واسطے کھینچنے رطوبتون اور دور کرنے لقوہ کے مفید اور اگر
مرغ کا پر روغن مین چرب کر کے اور شہد مین لتھیڑ کر اور ایارج مین آلودہ کر کے
حلق کے اندر ڈالین تو اثر قوی رکھتا ہے واسطے لانے قے کے کہتے ہین
کہ گردہ کے لیے ضرر رکھتا ہے اور مصلح اوسکا عناب ہے۔ اور بعض طبیب
کہتے ہین کہ حق ایارجات کا یہ ہے کہ افتیمون کے پانی مین حل کر کے استعمال
کرین اور جاننا چاہیے کہ بعض اجزا ایارج فیقرا کے ابقراط کی تالیف سے ہین بعد
اوسکے اور حکیمون نے اپنا اپنا تصرف کیا ہے چنانچہ ایارج فیقرا تالیف بقراط جو
سب فیقرا کی ترکیبون سے مقدم ہے یہ ہے **ص** دارچینی سلیخہ حب بلسان
مصطگی تگر زعفران ہر ایک ایکجزو ایلوا دو چند یا سہ چند قدر خوراک سات ماشہ شہد اور
پانی گرم کے سوتے وقت جس حالت مین کہ شکم سیر نہو کھاتین اور طبیبون نے
خواہش اور حاجت وقت کے اس نسخہ مین بہت تصرف کیے ہین چنانچہ واسطے
دردسر گرم اور متلی اور قے کے گلاب کے پھول کی پتی بدل زعفران کو داخل
کی ہے اور نیز حاجت سخت مین واسطے تلطیف کے عوض تگر کے کباب چینی
ڈالتے ہین اور واسطے دور کرنے آنتون کے خراش کے کہ لازم ایلوا ہے واسطے
رفع غلبہ ایلوا کے آنتون سے اور ضعف آنتون کے بڑھانا دارچینی کا واجب
تصور کیا ہے اور بعضون نے واسطے اسی غرض کے گوگل ایک جزو ڈالنا لازم

سمجھا ہے اور واسطے پاک کرنے جگر کے مواد سے عصارہ غافث[1] زیادہ کیا ہے
اور بعضے واسطے تلطیف خلط غلیظ کے لونگ اور جائفل اور جاوتری اور واسطے
پاک کرنے دماغ کے سودا سے اسطوخودوس اضافہ کرتے ہین اور بعضون نے
وقت حاجت کے واسطے خارج کرنے بلغم کثیر کے شحم حنظل یعنے اندراین کے پھل کا
گودا داخل کیا ہے اور ایارج شحم نام رکھا ہے اور جاننا چاہیے کہ ایارج بطی العمل ہے یعنی
عمل اور اثر اسکا دیر مین ہوتا ہے مگر جب کہ شہد مین ملایا جاتے اور جسمین کہ ایلوا دھوکر ڈالین
وہ ضعیف العمل ہے لیکن گرم مزاج کو مفید ہے۔ خصوصاً کاسنی کے پانی کے ساتھ
دھویا ہو اور طریق ایارج کے رکھنے کا تین طرح ہے ایک یہ کہ اوسی طرح خشک
مثل سفوف کے رکھہ چھوڑین اور قوت اوسکی تین مہینے سے زیادہ نہین رہتی دوسرے
یہ کہ دو وزن شہد مین ملاکر رکھین مگر وہ بہت گرم ہوگا اور دست لانے مین قوی اثر
ہوگا قوت اوسکی چار برس تک باقی رہتی ہے تیسرے یہ کہ گوگل کے پانی مین گوندھین
اور قرص بنائین اور سایہ مین سکھائین مختار شیخ یہ ہے یعنے بوعلی سینا نے اسی وضع کو
اختیار کیا ہے اور شربت اسلم ہے اور قوت مقرص کی اوسکے چھ مہینے تک وفا کرتی
ہے ایارج دماغ کو پاک کرتا ہے اور دردسر کی سب قسمون کو جو بسبب بلغم اور
صفرا اور سودا کے عارض ہو نفع ہے معتدل المزاج ہے منقول ایضاح سے
**ص** کتیرا ساڑھے تیرہ ماشہ نمک ہندی سوا پانچ ماشہ گلاب کے پھول سرخ سونٹھ
ہر ایک ساڑھے دس ماشہ اندراین کے پھل کا گودا ایک تولہ سقمونیا چودہ ماشہ کابلی
ہر ساڑھے سترہ ماشہ افتیمون اسطوخودوس ہر ایک پونے دو تولہ زردچوبہ دو تولہ
ایارج فیقرا انسوت ہر ایک تین تولہ قدر خوراک چودہ ماشہ شربت شکر یا قند کے ساتھ

**ایارج لوغاذیا** صاحب ذخیرہ نے اس ایارج کو مخترعات استاد ابوالفرج سے
شمار کیا ہے اور لکھا ہے کہ اوسنے اسمین تصرف خوب کیا ہے **ص** حاشا
ریوند چینی بادآورد جعدہ فرفیون حماما ہر ایک سات ماشہ جند بیدستر زراوند طویل سونٹھ
تکھان سپید ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کالی مرچ زعفران دارچینی فرنگی یعنی بول

[1] غافث ایک گھاس ہے خاردار پھول اوسکا نیلا ہوتا ہے تخم زیادہ پیلا ہوتا ہے مستعمل پھول اور پتا ہے یا عصارہ اوسکا ۱۲
[2] حماما ایک قسم گھاس کی ہے سرخ یاقوتی رنگ شبیہ پھول اوسکے مشابہ پھول عنصل کے ہوتے ہیں ۱۲

اسطوخودوس قطراسالیون ہر ایک چودہ ماشہ اسقوردیون جاوشیر سکبینج عصارہ فرنجمشک فسنتین
ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ کمادریوس فراسیون ہر ایک دو تولہ جنگلی پیاز بہونی
ہوی گوگل مو فاربقون سلیخہ بسفایج فستقی ہر ایک پونے دو تولہ غاریقون کنگی سنا
انیسون افتیمون ہر ایک تین تولہ اندراین کے پہل کا گودا اسقمونیا ایلوا ہر ایک چار
تولہ ساڑہے چار ماشہ **ایارج فیقرا بارد** سب گرم بیماریون سر کو مفید ہے مانند
درد سر اور کان کے درد اور دانتون کے درد کے ہڑ گٹھلی نکالی ہوئی نسوت سفید
روغن بادام مین چکنی کی ہوی اور بنفشہ خشک ہر ایک ساڑہے تین تولہ ایارج فیقرا
تین تولہ گلاب کے پہول کاسنی کے بیج ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ کتیرا اسقمونیا
بہونی ہوی ہر ایک ساڑہے دس ماشہ کوٹکر چہانکر شیشہ کے برتن مین نگاہ رکہیں
قدر خوراک ساڑہے دس ماشہ ساتہہ اوس پانی کے کہ ترنجبین جسمین حل کی ہو
تناول کرین **حرف البا** مین باب پر شامل ہے **باب پہلا بخورات** مین
بخورات جمع بخور کی ہے اور بخور دہونی کو کہتے ہین دو فصل پر شامل ہے
**فصل پہلی** اون بخورات مین جس سے مقصود خوشبو اور فرحت اور تقویت
دل اور معطر کرنا مجلس کا ہے **ص** دہونی اوسکی مجلس کو معطر کرتی ہے اور
دل اور دماغ کو قوت بخشتی ہے **ص** صندل سفید ساڑہے چار ماشہ عنبر اشہب
نو ماشہ اگر ہندی نبات سفید ہر ایک ایک تولہ ساڑہے دس ماشہ اگر غرقی اور صندل کو
گلاب مین پیسکر اور نبات مصری کو ٹکر داخل کرکے فتیلہ بنائین اور حاجت کے
وقت آگ پر سلگائین کہ آہستہ آہستہ جلیگا اور خوشبو سکو بہونچیگی اور بعضے نسخہ
مین عنبر کی جگہہ حصی لبان ہے **بخور دیگر** کافور قیصوری دو تولہ ساڑہے سات ماشہ
مشک خالص نو ماشہ عود یعنے اگر خام غرقی اٹہارہ تولہ نو ماشہ عنبر اشہب چوبیس تولہ
ساڑہے چار ماشہ دواؤن کو کوٹکر چہانکر اور گلاب مین گوندہکر خمیر کرین اور
چہوٹی چہوٹی ٹکیان بناکر سایہ مین سکہائین اور حاجت کے وقت بخور فرمائین
**بخور** مسمی بمدہی بفتح و تشدید دال فائدہ اوسکا دیر تک رہنا خوشبو کا ہے

آگ پر جلانے سے اور کبھی فرش اور لباس کو اوس سے معطر کرتے ہین اور اہل مصر
اوسکی قرص بناتے ہین بعضون کے واسطے مقوی حواس ہے اور دل کو طاقت
بخشتا ہے اور شہوت جماع کو حرکت مین لاتا ہے اور روح کو تازگی بخشتا ہے اور ز[illegible]
نیک کرتا ہے اور طریق اوسکے تیار کرنے کا یہ ہے کہ مشک اور عنبر اور مصطگی کو گلاب
کہ قدرے گوند اوسمین حل کیا ہو گھولین اور اگر خام کو کوٹکر چھانکر اوسمین ملائین اور خمیر کر
فتیلہ پتلی پتلی تیار کرین اور استعمال فرمائین **فصل دوسری بخورات مین** جو اکثر
بیماریون کے لیے استعمال کیے جاتے ہین اور غرض اور مقصود اون سے خوشبو
اور تفریح اور معطر کرنا مجلس کا نہین ہے بخور ذہن کو قوت دیتا ہے اور دماغ و
حواس کو صاف کرتا ہے اور خفقان اور غشی کو دور کرتا ہے ص اگر خام کو تخم شیرین
صندل سفید ہر ایک ایکجز و مشک کافور ہر ایک آدھا جز و کوٹکر چھانکر اور گلاب مین
گوندھ کر گولیان بنائین اور موافق حاجت کے تبخیر کرین دیگر لیس عس یعنے دم
بلغمی کو مفید ہے اور چاہیے کہ تیسرے دن اسکی دھونی لیوین حاشا پودینہ دونون
برابر وزن سرکہ مین پکائین اور ناک کے قریب رکھکر بخور کرین بخور بالخاصیت
طرفہ کو دور کرتا ہے ص پتھر چکی کا آگ پر گرم کرین پھر آگ پر سے اوتار کر تھوڑا
جید اوسپر چھڑکین اور آنکھ کھولکر دھونی اوسکی لیوین آنسو جاری ہونگے اور
ایکبار یا دو بار کے عمل مین جاتا رہیگا بخور واسطے خشم کے جو سبب گرمی کی ہو
بنفشہ بابونہ گلاب کے پھول سرخ نیلوفر کے پتے بید کے پتے خطمی کے بیج
خرفہ کے پتے جوش دیکر سر اوسکے ابخرون پر رکھین اور گرم پانی سے اوسکے
نطول کرین یعنے سر پر تریڑا دیوین بخور آنکھ کے درد کو دفع کرتا ہے ایلوا
تتلی صعتر یعنے پودینہ پہاڑی سرکہ مین جوش دیوین اور بخار اوسکا اکثر اوقات
ناک مین پہونچائین بخور واسطے خشم اور ناک کی بدبو کی کہ منجمدہ متعفنات کے سبب سے
نافع ہے ص ہرتال سرخ کلونجی پودینہ پہاڑی تنہا تنہا یا سبکو آگ پر ڈالکر دم
لیوین اور شراب مین تر کرکے بھی یہی عمل رکھتا ہے اور تبخیر صندل سفید اور

دھونی گلاب کے پھولون کی بھی ہر واحد مفید ہے بخور واسطے نقصان اور بطلان
شامہ کے کہ سوء مزاج گرم سے ہو مفید ہے ص ایک پتھر گرم کرین اور سرکا اوسکی
اوپر چھڑکین اور بخار اوسکا ناک مین پہونچائین بہت تکرار عمل سے نفع ظاہر ہوگا بخور
بطلان اور نقصان شم کے لیے کہ سردی کے سبب سے ہو نافع ہے ص صعتر
تلی پودینہ سرکہ مین پکا کر دھونی لیوین بخور زکام اور ناک بہنے کو کہ بسبب گرمی کے
ہو مفید ہے ص کافور سات رتی بھوسی جو کی آٹے کی آٹا جو کا آٹا باقلا کا صندل
بنفشہ خشک گلاب کے پھول بڑی مائین ہر ایک پونے دو ماشہ کوٹکر چھانکر سرکہ مین
بھگو دین اور سکھا کر گلاب مین غلولہ بنائین اور حاجت کے وقت دھونی لیوین
بخور دھونی گندک کی روکتی ہے زکام کو اور دھونی لادن کی بھی نافع ہے زکام کو
اور دھونی دارچینی کی بھی مفید ہے تر زکام کو اور دھونی زوفای تر اور بابونہ کی
نزلہ کو نافع ہے اور دھونی شکر سرخ کی قطع کرتی ہے زکام کو اور دھونی سندروس
کی منع کرتی ہے نزلون کو بخور واسطے جاری کرنے فضول صفراوی کے
علت زکام مین جو بسبب سُدّہ نتھنون کے عارض ہو مفید ہے ص کاغذ مصری
نبات مصری عنبر اشہب دھنیا خشک آگ پر ڈالکر دھونی اوسکی ناک مین پہونچائین
بخور واسطے زکام کے جو بسبب خون کے غلبہ کے ہو ص بالچھڑ سندروس نبات
سفید کاغذ مصری دھنیا خشک عنبر اشہب آگ پر جلا کر دھونی لیوین بخور واسطے
کھولدینے سُدّہ نتھنون کے کہ بسبب زکام بلغمی کے ہو ص شکر سرخ کاغذ خطائی
نیا کپڑے کا چیتھڑا پرانا پایا پارچہ صوف نیلا سندروس بالچھڑ سب کو آگ پر ڈالکر دھونی
لیوین بخور واسطے کھولنے سُدّہ نتھنون کے جو بسبب زکام سوداوی کے عارض ہو
ص شکر طبرزد سلارس سندروس سبکو آگ پر ڈالکر دھونی لیوین بہت مفید ہے
بخور دانتون کے کیڑون کو نافع ہے ص کتیرے کی تازہ لکڑی کو نل کے اندر رکھکر
ایک سرا اوس لکڑی کا باہر نکالین اور آگ مین جلائین اور دوسرا سرا نل کا دانتو پر
رکھین کہ دھونی اوسکی پہونچے بخور دانتون کے درد کو نافع ہے اور کیڑون کو

قتل کرتا ہے اور باہر نکالتا ہے ص گندنا کے بیج کو ٹکر اور قطران مین ملاکر آگ پر ڈالین اور بطریق معلوم نجار اوسکا دانتون پر پہونچاتین بخور دانتون کے کیڑون کو مارتا ہے ص گندنا کے بیج پیاز کے بیج اجواین خراسانی برابر وزن کوٹکر اور موم اور بکرے کی چربی مین گوندھکر آگ پر ڈالین اور دھوان اوسکا دانتون پر پہونچاتین بخور پیشاب بچون کا کھولتا ہے ص تل سرسون بال بلی کے گوہ بلی کا آگ پر ڈالین اور ناک مین دھوان اوسکا پہونچاتین بخور واسطے گرادینے حمل کے بے نظیر ہے اور بچے کی پیدائش کی آسانی کو عجیب ہے ص گوگل بول مرہ بیر برابر وزن کوٹکر چھانکر اور پانی مین غلولہ بناکر تبخیر کرین اور جولادن دھونی لیوین تو یہی عمل رکھتی ہے بخور مردہ اور زندہ بچے کو رحم سے باہر نکالتا ہے ص لید گھوڑی کی رحم کے نیچے جلاتین اور بخور پوست انار شیرین کا بھی نفع بخشتا ہے بخور مجرب واسطے عقر یعنے بے اولادی کے ص کا پیھل پشم خرگوش تتلی خشک برابر وزن کوٹکر چھانکر ساتھ موم کے قرص بناتین اور تبخیر کرین صثٍ گوگل ہڈیان مچھلی کی بگین کی جڑ کنیر کے جڑ کوہان شتر سبکو آگ پر ڈالکر دھونی لیوین بخور واسطے بواسیر کے بہت مجرب ہے ص بھنگ کو گائی کے دودہ مین بکاتین کہ مہرا ہوجاتے پس اول دھونی اوسکی لیوین اور بھنگ کو پیسکر مخرج کے اوپر باندھین بخور واسطے درد بواسیر کے یحی اور عیسیٰ کے مجربے کمال الدین شیرازی سے ص پوست سانپ کا کہ کینچلی اوتارا ہوا ہو اور چمڑا ہاتھی کا سوہان کیا ہوا اور گوگل اور کنیر سفید کی جڑ اور انڈے کا چھلکا پوست انار شیرین ٹوپی ہری بگین کی فرفیون بارہ سنگہے کے سینگ گاؤ کی سینگ کینچوہ خشک بال آدمی کے سر کے گوکہرو ہبولہ سبکو کوٹین اور قدرے آگ پر رکھکر دھونی لیوین بخور درد بواسیر کو تسکین بخشتا ہے ص خوب کلان دھنیا خشک کے بیج برابر وزن ایک برتن مین جلاتین اور دھونی اوسکی مقعد تک پہونچاتین بخور بواسیر کے خون کو بند کرتا ہے ص انزروت رانیج پوست

خرنوب مازو سب برابر وزن کوٹکر چھانکر قرص تیار کرین اور اونٹ کی مینگنیون کی
آگ پر ڈالکر دھونی لیوین بخور واسطے بواسیر کے نفع کامل بخشتا ہے کدو کو بدفعات
اونٹ کی مینگنیون کی آگ پر ڈالکر دھونی لیوین بخور جدری لیئے آبلہ چیچک کو تخفیف
دیتا ہے صں گلاب کے پھول سرخ مورد کے پتے جلائین اگر موسم گرم ہو اور
سردی کے ایام مین جھاؤ کی تپی سلگائین بخور جھاجن کو مفید ہے صں چھال
ببول کی پوست درخت آملہ ہر ایک پانچ سیر دو سیر پانی مین اوس دیگ مین جسکا
منہ مضبوط بند کیا ہو جوش کرین بعد اوسکے لحاف اوڑہ کر انجرہ اوسکے ہاتھ پاون کو
بھونچائین اور نیم گرم پانی سے اون ہاتھ پاون کو دھووین پھر مسکہ گائے کا طلی
بخور واسطے زخم آتشک و در بواسیر اور نواصیر کے نہایت مجرب ہے اور دو نظیر
صں اسپند آٹھ ماشہ اجواین خراسانی چار ماشہ اجواین دیسی چار ماشہ شنگرف
دس ماشہ زنگال یعنی گوتلہ دس ماشہ برابر وزن کوٹکر چھانکر سفوف بنائین اور
اسکی چودہ پوڑیان باندھین واسطے زخم کے کرسی پر بیٹھکر اور چادر اوڑھ کر ایک پڑیا
سفوف کی آگ پر رکھکر زخم کے اوپر بھونچائین اور جو بواسیر اور نواصیر ہووے
تو ایک گڑہا چھوٹا کھودین اور اس سفوف سے آگ پر ڈالکر اور اوس گڑھے
مین رکھکر مقعد اوسکے اوپر رکھین اور دھونی لیوین اور جو بسبب بیماری
آتشک کی تالو مین سوراخ ہو گیا ہو تو چاہیے کہ دھوان اس سفوف کا بطرح
تمباکو کے کھینچین نافع ہوگا بخور برشعثا موافق نسخہ معمول کالی مرچ سفید مرچ
اجواین خراسانی ہر ایک ساڑھے سات تولہ افیون خالص پونے چار تولہ
زعفران ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ بالچھڑ عاقرقرحا فرفیون ہر ایک ایکجزو شہد
تین جزو بدستور مقرر مرتب کرین جسقدر پرانا ہوگا بہتر ہوگا باب دوسرا حرف الباء کے
برودات مین برود آنکھونکی حفاظت کرتا ہے اور نگاہ کو قوت بخشتا ہے اور
آنسو بہنے کے مرض کو دفع کرتا ہے صں مشک خالص چار رتی ڈیڑہ چاول
کافور ایکماشہ تین چاول زعفران ہیجانات برگ تج ہر ایک ساڑھے تین ماشہ

موتی بے سوراخ سات ماشہ سونا مکھی دو تولہ چار ماشہ توتیائی سبز تو بل سیل سونی گلابی
ہر ایک ساڑھے تین تولہ سنگ سرمہ بھگویا ہوا مینہ کے پانی یا کوئین کے پانی
چھ تولہ - اول چاہیے کہ نیلہ تھوتھہ اور سنگ سرمہ اور موتی اور سونا مکھی کو تین دن
پیسین اور سکھائین اور اذردوائین کوٹکر اور باریک چھانکر ملائین اور حاجت کے
استعمال فرمائین برو و آنسو بہنے کو مفید ہے ص گٹھلی کابلی ہڑکی جلی ہوئی ساڑھے
دس ماشہ مازو نمک اندرانی ہر ایک سوا پانچ ماشہ برو و رمان آنکھ کو جلا دیتا ہے
اور اس امر مین بالغ النفع ہے ص پوست انار شیرین اور ترش ہر ایک کو جدا
جدا نچوڑین اور دو برتنون مین سربستہ سورج کے نیچے رکھین اور ہر مہینے
پاک کرتے ہین پھر برابر وزن دونون کو جمع کرکے ہر چھٹانک کم آدھ سیر
ایلوا کالی مرچ پیپل نیلہ تھوتھہ ہر ایک ساڑھے تین ماشہ پیسکر ڈالین جتنا پرانا ہوگا
بہتر ہوگا آنکھ مین ٹپکائین یا سلائی سے لگائین حاجی جلال الدین لکھتا ہے کہ اگر قدرے
زردہڑ کو ٹکر چھانکر تنہا اور اسی طرح نبات مصری تنہا اس پانی مین داخل کرین
مفید ہوگی برو و دکد و واسطے ورم گرم ملتحمہ کے نہایت نافع ہے ص نیلہ تھوتھہ
کو کوٹکر اور کپڑے مین چھانکر تازہ کدو کے پانی مین آٹھ روز پالکر اور سکھاکر دوسری
بہت باریک پیسکر استعمال کرین برو و سفیدی چشم اور آنسو بہنے کو مفید ہے
اور مرض تاریکی چشم کو بھی نافع اور ابتداء نزول اور خیالات کو فائدہ بخشتا ہے
اور آنکھ کو قوت دیتا ہے اور رطوبت کو آنکھ کی کھینچتا ہے ص تیج پات پونے
دو ماشہ جوا کھار ساڑھے تین ماشہ نشاستہ سات ماشہ سرمہ اصفہانی پونے دو
سکوشل غبار کے پیسکر استعمال کرین برو و واسطے پھنسیون دہن کے مفید
اور قلاع گرم کو نافع ص گلاب کے پھول سرخ مسور دھوئی ہوئی دھنیا
ہر ایک ساڑھے تین ماشہ باقلا شیاف مامیثا گل قیمولیا یعنی مٹی کٹھالی کی ہر ایک
پونے دو ماشہ کافور زعفران ہر ایک چار رتی ڈیڑھ چاول برو و منہ کے پرانے
زخمون کو نفع بخشتا ہے اور قلاع کو نافع ہے تیزی کے وقت کام آتا ہے

ری پہونچاتا ہے ص کافور چہارم جزو بتی نکوہ خشک کی دھنیے خشک کے بیج
جلے ہوئے سماق نئے دانہ ہر ایک ایکجزو گلاب کے پھول سرخ بنسلوچن
تخم بارتنگ نشاستہ ہر ایک دو جزو مغز بادام شیرین چھلے ہوئے تین جزو رات
اور دن اکثر چھڑکین برود واسطے خناق کے ص گلاب کے پھول سرخ
ساز مسور دھوئی ہوئی سماق گلنار بڑی ماتین شکر طبرزد پودینہ ہر ایک ایکجزو عاقرقرحا
کبابچینی بڑی الائچی زعفران ہر ایک نصف جزو کوٹکر چھانکر حلق مین پھونکین +

باب تیسرا بنادق مین اور یہہ باب دو فصل پر شامل ہے **فصل پہلی** اقسام
بنادق مین کہ بیماریون سے گردہ اور مثانہ اور اعضاء تناسل کے علاقہ رکھتے ہین

**فصل دوسری** اون مرکب نسخون مین جو بلفظ بندقہ لکھا جاتا ہے اور اعضاء
مذکورہ کے سواے اور بیماریون مین مستعمل ہوتے ہین **فصل پہلی** —

**بنادق البزور** — مین پرانے زخمون کو پیشاب کے راستون کے نافع ہے
ص کدو کے بیجون کی گری سات ماشہ خربوزہ کے بیج چار تولہ آٹھ ماشہ کھیری
ککڑی کے بیجون کی گری اجواین خراسانی سفید خرفہ کے بیج چھلے ہوئے ہر ایک
سات ماشہ خطمی سفید کے بیج کتیرا نشاستہ ست ملیٹھی کا خشخاش کے بیج سفید گیرو
اجمود کے بیج ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر بنادق بنائین دیگر مجرب میرزا باقر ولد حکیم
عمادالدین محمود ص کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری خرفہ کے بیج چھلے ہوئے ہر ایک
ساڑھے سترہ ماشہ خشخاش سفید خشخاش سیاہ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ اجمود کے
بیج چودہ ماشہ نکوہ خشک پونے دو تولہ خربوزہ کے بیجون کی گری تین تولہ کتیرا گوند
ببول کا ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ گیرو دھویا ہوا سات ماشہ نبات سفید تین پاو
کوٹکر چھانکر اور پانی مین گوندھ کر بنادق کرین دیگر واسطے ورمون آلات بول کے
پہلے سواد پکنے سے دیوین ص کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری کدو شیرین
کے بیجون کا مغز خرفہ کے بیج کاسنی کے بیج خطمی کے بیج اسپغول تخم بارتنگ سب
برابر وزن لیکر سواے اسپغول کے اور سبکو کوٹین اور بنادق بنائین قدر خوراک

ساڑہے دس ماشہ اور گردہ کے ورم مین چاہیے کہ عوض پانی کے ککڑی کا پانی یا کدو کا پانی پکاکر یا تربوز کا پانی دیوین نفع کلی بخشتا ہے دیگر واسطے پیشاب کی جلن کے مفید ہے اور جربؔ گردہ اور مثانہ کو نفع بخشتا ہے اور پیشاب کی دشواری کو آسان کرتا ہے ص میٹھے کدو کے بیجون کی گری اجواین خراسانی سفید خرفہ کے بیج خطمی کے بیج بادام چھلے ہوے کی گری کتیرا جاوتری ست ملہٹی کا خشخاش گیرو اجمود کے بیج ہر ایک سات ماشہ ککڑی کے بیجون کی گری ساڑہے سترہ ماشہ خربوزہ کے بیجون کی گری ساڑہے تین ماشہ دواؤن کو نرم کوٹکر لعاب بہیدانہ مین بنادق بناتین ہر بندقہ بقدر ساڑہے تین ماشہ کی خوراک تین بندقہ ساتھ شربت خشخاش یا شربت بنفشہ کے اور جو بنفشہ خشک یا تخم خشخاش سفید یا دونون پانی مین پیسکر یا نبات مصری مین شیرین کرکے ہمراہ بنادق کے نوش کرین تو روا ہے اور جو دھینہ خشک رات کو گلاب مین تر کرین اور صبح کو صاف کرکے شربت بنفشہ کے ساتھ دیوین تو پرانے اور نئے زخمون کے درد کو بہت تسکین دیگا صاحب قرابادین قادری لکھتا ہے کہ مین نے اس نسخہ مین غبسلوجن سفید ساڑہے دس ماشہ کاہو ساڑہے سترہ ماشہ اضافہ کرکے استعمال کیا ہے تو سریع العمل پایا ہے دیگر مثانہ مین خون کے جمنے کو مفید ہے منقول قانون سے ص ہوہ بیر ہینگ اشق مجیٹھ سبکو برابر وزن کوٹکر چھانکر بنادق تیار کرین قدر خوراک چار بندقہ ساتھ بارالاصول کے

**فصل دوسری بندقہ مین** بندقہ کہانا اوسکا منہ کی بدبو کو کھوتا ہے اور گندا کھانے کی بدبو کو دور کرتا ہے شاخین مورد کی اور ہموزن اوسکے مویز منقے کوٹین اور چار بندقہ بناتین ایک ناشتا اور ایک سوتی وقت کھاتین نسخہ بندقہ منقول بیاض علونجان سے دوا ہندی ہے ص نال کمھانہ اونٹنگن کے بیج نیج بند تخم سروالی تخم کونچ جائفل جاوتری دانہ چھوٹی الائچی کے بڑی الائچی بالچھڑ چھڑیلا تیج پات نرکچور موصلی سیاہ موصلی سفید بڑی ماتین سپیاری کے پھول السنہ کے پھول دھاوڑے کے پھول منڈی برم ونڈی کیکر کے پھول کنیر کے پھول

۵۵ جرب گردہ و مثانہ یعنی پھنسیان چھوٹی چھوٹی ہوتی ہین گردہ یا مثانہ مین بسبب مواد شوریدہ کے خارش بھی ہوتی ہے اور خارش اکثر اوس وقت ہوتی ہے جب وہ پھنسیان توڑ جاتی ہین ۱۲

پوست کیکر پوست درخت مولسری سپیاری چھالیہ اندرجو شیرین کالی مرچ پیپل سونٹھ دارچینی سمندرسوکھ صمغ پلاس مازو پھل جوزالسرو سمندر پھل سنگھارہ ثعلب مصری گوند سنبھل کا گوند سہجنہ کا زعفران مغز نارجیل یعنے ناریل کی گری چھوہارہ اخروٹ کی گری میٹھے بادام کی گری گوند ببول کا چرونجی مغز پستہ مشک خالص چلغوزہ کی گری کھیلی کھیلا ستاور گوکھرو اسگندناگوری بیج کوٹکر چھانکر اگر چاہین اسیطرح استعمال کرین اور جو چاہین تو شہد اور قند سفید کے قوام مین معجون کرین **بندقہ** کہ عرف مین ساتھ نام کھلوری سے کے مشہور ہے ص کتھ باپڑیا خوب جسقدر کہ ہو موافق اوسکے وزن سے کے اس مصالح مین خمیر کرین ص صندل سفید صاف بنسلوچن سفید دانہ چھوٹی الایچی کے پانی ٹھہی کا شیرہ بادام چھلے ہوئے کا کافور بہمن سرخ بہمن سفید جسقدر کہ خرچ ہو گلاب اور عرق بید مشک مین خرچ کرکے بندق تیار کرین **حرف التا باب التریاق** دو فصل پر شامل ہے فصل پہلی اون تریاقات مین جو اعضا کی بیماریون کے لیے دیتے جاتے ہین فصل دوسری اون تریاقات مین جو زہر کے واسطے کام آتے ہین خواہ زہر کھایا ہو یا کسی جانور زہرناک نے کاٹا ہو **فصل پہلی تریاقات امراض اعضا مین** **تریاق اربعہ** یعنی تریاق چہار دارو گرم تیسری درجہ مین ہے اور خشک چوتھے مین ہے نفع کرتا ہی سرد بیماریونکو خصوصاً مرگی کو اور سدون کو کھولتا ہے اور خفقان سرد اور دردون جگر اور تلی کو مفید ہے اور ریاح معدہ کو توڑتا ہے اور آنتون کی پیچ کو بھی دفع کرتا ہے اور بچھو اور سانپ اور مکڑی اور زمین کے کیڑونکے کاٹنے کو مفید ہے اور جاری کرتا ہے پیشاب کی راہ اون فضول کو جو بسبب سردی کے بند ہوگئے ہون اور بچہ کی پیدایش کو آسان کرتا ہے اور رحم سے باہر نکالتا ہے اور جلد کی بیماریون کے علاج مین جلد یہ دواؤن مین بھی واقع ہے قدر خوراک اسکی ساڑھے چار ماشہ ہے اور دو برس تک قوت باقی رہتی ہے ص حب الغار مر کی چھال بید زر اوند طویل سبکو کوٹکر چھانکر شہد جھاگ اوتارے ہوئے بقدر

کفایت ہین گوندہین اورگرم پانی کے ساتھ دیوین **تریاق الانسان** قدیمی طبیبون کی تالیفات سے ہے اور نہایت مجرب اور دانتون کے درد کو تسکین دیتا ہے **ص** سونٹھ گول مرچ ہینگ جندبید ستر افیون برابر وزن شہد مین گوندھین اور دردناک دانتون پر قدرے رکھین اور مولف شفاء الاسقام نے اور دوائین اوسمین بڑہائی ہین **ص** زراوند مدحرج سلارس ہرایک نصف اجزار سابق تحفۃ المومنین سے منقول ہے **تریاق ثمانیہ** یعنے تریاق ہشت دارو نفع اسکا تریاق اربعہ سے زیادہ ہے واسطے مرگی اور لقوہ کے مفید اور ریاح کو توڑتا ہے اور اثر زہر کھائی ہوتے اور جانور زہر دار کے کاٹے ہوتے کا دفع کرتا ہے **ص** زراوند طویل ریوند چینی پوست کبر کی جڑ کا حب الغار مُرکی یعنے بول کوٹھ تلخ ہلدی پکھان بید رومی کو تکر چھانکر شہد صاف کیے ہوتے مین گوندھین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ اور دو برس تک قوت اسکی باقی رہتی ہے **تریاق** واسطے ذرب یعنے معدہ کے + دستون کے مفید ہے اور ضعف معدہ اور آنتون کا دور کرتا ہے اور اعضاء رئیسہ کو قوت بخشتا ہے **ص** چاندے کے ورق ساڑھے تین ماشہ اگر خام اجواین خراسانی ہر ایک سات ماشہ موتی بے سوراخ کہربا مونگا عقیق سنگ یشم نبسلوچن طرانیث دھنیہ خشک بھونا ہوا صندل سفید بہمن سرخ بہمن سفید چھالیہ ناگرموتھ زیرہ کرمانی فسوت مصطگی کرویا مازو ہی سبز گیرو پوست بیرون پستہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ خرفہ کے بیج بھونے ہوتے ساڑھے سترہ ماشہ شادنج عدسی دھویا ہوا گوند ببول کا آٹا بیر کا آٹا سنجد کا تخم مورد گٹھلی بھونی ہوئی عناب کی گٹھلی مویز کی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ دانہ انگور کے بڑے بڑے ساڑھے سترہ ماشہ پانی میٹھی بہ کا پانی میٹھے سیب کا پانی مورد کا برابر وزن دو چند سب دواؤن کے قند سفید سہ چند سبکے **تریاق نزلہ** نام ایک لعوق کا ہے کہ نزلہ کے گرنے کو مانع ہے اور کھانسی کو نافع اور آزمایا ہوا ہے اور جو یہہ دوا سریع النفع ہے اور کثیر المنفعت اسواسطے ساتھ نام تریاق کے

موسوم ہوئی ص اسطوخودوس ساڑھے سترہ ماشہ گاوزبان گیلانی کے پھول
مورد کے بیج دھنیا خشک ہر ایک تین تولہ کاہو کے بیج چھ تولہ اجواین خراسانی
پوست خشخاش ہر ایک ساڑھے دس ماشہ خشخاش کے بیج سفید گیارہ تولہ آٹھ ماشہ
بھگو کر جوش کرین اور قند سفید آدھ پاؤ اوپر سیر اضافہ کرکے قوام دیوین اور
آخر قوام مین گلاب کے پھول ست ملٹھی کا نشاستہ گوند ببول کا کتیرا امر کی یعنے ببول
ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ زرم پیس کر اوسمین ڈالین قدر خوراک ساڑھے تیرہ ماشہ لکھا
ہے مگر جسقدر معمول ہے ساڑھے چار ماشہ ہے **فصل دوسری** اون تریاقات
مین جو اثر زہر کھائے ہوئے اور جانورون زہرناک کے کاٹے ہوئے کا دور
کرتی ہین **تریاق** بلیغ النفع سانپ کے کاٹنے مین طبیبون نے تریاق کبیر کے
برابر تصور کیا ہے ص زراوند مدحرج جندبیدستر ہر ایک سوا پانچ ماشہ کالی مرچ
ساڑھے دس ماشہ سونف رومی تین تولہ کوٹ کر چھانکر ساتھ میفختج بلہ کے گوندھین قدر
خوراک ساڑھے تیرہ ماشہ **تریاق** حب ترنج واسطے دور کرنے اثر زہر کھاتے ہوئے
اور جانورون کے کاٹے ہوئے کے مشترک النفع ہے ص کھانے کا نمک
تلی کی تیی ہر ایک ایکتولہ ساڑھے دس ماشہ ترنج کے بیج چھلے ہوئے پونے چار
تولہ اخروٹ کی گری سوا گیارہ تولہ انجیر کوٹے ہوئے اوسقدر کہ دوائین جسمین
گوندھ سکین پس سبکو جدا جدا کوٹکر اور وزن کرکے انجیر کوٹے ہوئے مین گوندھین
قدر خوراک پونے چار تولہ **تریاق** باؤلے کُتے کے کاٹے ہوئے کو نافع ہے
ص پکھان بید گندر ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ سرطان جلا ہوا پونے چار تولہ
شہد مین گوندھین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ چند روز ہمیشگی کرین **تریاق الطین**
واسطے زہر کے نافع ہے اور خواص اسکا یہ ہے کہ جس وقت کھائین
جبتک زہر سے پاک نہووین قے نہ تھمے اور جو قے نہ ہووے تو دلیل اس امر
کی ہے کہ زہر نہین کھایا ہے ص گل مختوم حب الغار نیلی سوسن کی جڑ برابر وزن
کوٹکر چھانکر گائے کے گھی مین چرب کرین اور شہد مین گوندھین قدر خوراک ایک مثقال

**تریاق عقرب** بچھو کے کاٹے ہوئے کو بہت نفع بخشتا ہے **ص**
نکھان بید زراوند جب الغار گوٹھہ تلخ شہد یعنے گول بیج بھنگ کے تخم
عاقرقرحا کلونجی سونٹھ کالی مرچ ہینگ برابر وزن شہد مین گوندھین قدر خوراک
ساڑہے تیرہ ماشہ **دیگر** یہی عمل رکھتا ہے **ص** زراوند مدحرج پوست کبر
برابر وزن کوٹکر چھانکر ساڑہے تین ماشہ ہمراہ شراب کے کھائین **تریاق دیگر**
مردارسنگ اجمود کے بیج مرکی یعنے بول برابر وزن کوٹکر چھانکر نو ماشہ ساتھ
دو تولہ دس ماشہ شراب اور دو تولہ دس ماشہ جوشاندہ اجمود کے دیوین اور
ساتھ جوشاندہ سویا اور جوا کھار کے مکرر قے فرمائین اور ساتھ جوارش سفرجل
مسہل کے شکم کو نرم رکھین اور حقنہ تند کام مین لائین اور شراب صرف پرانی
اور زنجبیل مربی دیوین اور جو کسی آدمی نے سفیدہ کھایا ہووے ساتھ شہد کے
پانی اور جوشاندہ انجیر کے قے فرمائین اور سات رتی سقمونیا ساتھ شہد کے
پانی مین دیوین اور بعد اوسکے عصارہ فستین اور دوائین ادرار کرنے والی
ساتھ شہد کے پانی کے استعمال فرمائین **حرف الجیم** تین باب پر شامل ہے
**باب پہلا** جوارشات مین **باب دوسرا** جواہر مہرہ مین **باب تیسرا** اطلاب
اور گلقند کے نسخو مین دو فصل پر منقسم ہے **باب پہلا** جوارشات مین *
**جوارش آملہ** مقوی معدہ ہے اور گرم مزاج والون کو موافق ہے مجربات
حکیم علو یخان صاحب مرحوم سے **ص** آملہ گٹھلی سے صاف اور پاک کیا ہوا
پندرہ تولہ آدھ سیر گلاب اور آدھ سیر عرق بید مشک مین بھگو دین صبح کو خوب
جوش دیکر مہرا کرین اور کپڑے مین چھانکر بعد اوسکے نبات مصری آدھ سیر اور شہد
خالص پندرہ تولہ داخل کرکے قوام دیوین اور موتی نے سوراخ دو تولہ صندل
سفید ابریشم کترا ہوا گلاب کے پھولون کی کلیان گاوزبان کے پھول چھوٹی
الایچی کے دانے ہر ایک ایک تولہ عنبر تین ماشہ سونے کے ورق تین ماشہ
چاندی کے ورق نو ماشہ پوست بیرون پستہ دارچینی ہر ایک ایک تولہ کوٹکر چھانکر

اور اوسمین گوندھکر معجون تیار کرین جوارش آملہ دیگر واسطے عالیجاہ برادر نادر شاہ
کے تیار ہوئی تھی کہ اونکو پرانا زخم اور ضعف معدہ اور بواسیر اور ضعف باہ لاحق تھا
اس جوارش کے کھانے سے سب بیماریون مذکورہ مین تخفیف حاصل ہوئی ص نسخہ
صندل سفید پانچتولہ ساڑھے سات ماشہ زرشک بیدانہ ایکتولہ ساڑھے دس
ماشہ فادزہر کانی کہربای شمعی گل داغستانی گل ارمنی دھوئی ہوئی بنسلوچن سفید بڑی
مائین گوند ببول کا اجوائن خراسانی سفید تخم ہیون گلاب کے پھولون کی کلیان
کتیرا عنبر اشہب ہر ایک ساڑھے چار ماشہ کو گھر و بلا ہوا نو ماشہ دھنیا خشک کی
بیج خرفہ چھیلے ہوتے کے بیج کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری خربوزہ کی بیجون کی
گری ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ مایہ شتر اعرابی سوا دو ماشہ قند سفید آدھ سیر رب میٹھی
بہ کا رب میٹھے سیب کا گلاب عرق بید مشک ہر ایک ساڑھے سات تولہ بدستور
مرتب کرین جوارش آملہ نسخہ معمولی کو قوت دیتی ہے اور بھونک پیدا کرتی ہے
اور خوش ذائقہ ہے اور بواسیری دستون کو دفع کرتا ہے ص آملہ گٹھلی سے
دور کیا ہوا اور دودھ مین بلا ہوا دس تولہ دھنیا چھیلے ہوئے کے بیج چھ ماشہ گلاب
کے پھولون کی کلیان سب جلی ہوی ہر ایک چار ماشہ مصطگی بنسلوچن سفید دانہ
چھوٹی الایچی کے اگر ہندی سماق ہر ایک تین ماشہ پانی کاغذی لیمو کا چار تولہ قند سفید
آدھ سیر قوام دیگر جوارش تیار کرین جوارش آملہ کہ گرم تر ہے معدہ کو طاقت بخشتی ہے
اور بھونک پیدا کرتی ہے اور جگر کی حرارت کو تسکین دیتی ہے اور تفریح اور
تقویت دل کی کرتی ہے اور صفراوی دستون کو بہت نافع ہے ص عنبر اشہب
سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک ایکماشہ تین چاول موتی بے سوراخ
دو ماشہ پنج چاول بنسلوچن سفید صندل سفید سماق بیدانہ زرشک بیدانہ گلاب
کے پھولون کی کلیان ہری ٹوپیون سے صاف کی ہوئین بادرنجبویہ پوست بیرون پستہ
ہر ایک ساڑھے چار ماشہ دھنیا خشک چھیلا ہوا خرفہ کے بیج چھیلے ہوئے ہر ایک
نو ماشہ شیر آملہ ساڑھے چار تولہ نبات مصری سفید رب میٹھی بہ کا ہر ایک وزن جوارش آملہ

آمله کو سرکه مین بهگو کر دو توله لیوین اور اگر هندی اور مصطگی هر ایک ایکتوله پوست ترنج
بیرون لپسته هر ایک سات ماشه قند سفید آدھ پاؤ کم سیر بدستور معمول مرتب کرین
**جوارش قابض** معده کو قوت دیتی ہے اور خلفه کی مرض کو مفید ہے ص امرا
پاک ستره توله سیب پاک کیا ہوا به پاک کی ہوی چھٹانک کم آدھ سیر سبکو سرکه تند مین
پکائین اور کوٹین پھر آدھ پاؤ کم سیر شهد مین پکائین که گره بند ہو جاتے بعد اوسکے آگ
پر سے اوتار کر بنسلوچن دو توله دس ماشه زرشک پانچ توله آٹھ ماشه ڈالین اور ملائین
که مجنجاتے **جوارش مربای آمله** بهکی کو نافع ہے اور ابخره معده سے دماغ
کی طرف اوٹھنے نہین دیتی اور مرض دوران سر اور خفقان کو مفید ہے ص
مربا ہڑ کا مربا آمله کا ہر ایک آدھ پاؤ عرق گاوزبان اور گلاب تند مین ڈالکر چھانین
پھر ساتھ قند سفید اڑہائی پاؤ کے قوام دیکر بنسلوچن صندل سفید موتی نے سوراخ
دانه چھوٹی الایچی کے پوست بیرون لپسته تیج پات مونگا ہر ایک ساڑھے تین ماشه
دھنیا خشک چھیلا ہوا گلاب کے پھول ابریشم کترا ہوا گاوزبان کے پھول نیلی
پوست ترنج ہر ایک نو ماشه عنبر اشهب مشک خالص ہر ایک سوا دو ماشه چاندی
ورق پچیس عدد اضافه کرین قدر خوراک سات ماشه سے ساڑھے دس ماشه تک
**جوارش شاہی نالیف** علونجان مالیخولیا مراقی کو نافع نظیر ہے اور معده اور
دل کو قوت دیتی ہے اور فرحت بخشتی ہے انار زرشک کا نو توله ساڑھے چار ماشه
آمله مربا ہڑ کا مربا گٹھلی دور کیا ہوا گلاب اور عرق بیدمشک ہر ایک ساڑھے بائیس توله
مین پکائین که گھرا ہو جاتے صاف کرین بعد اوسکے کھٹے انار کا شربت اور میٹھے
انار کا شربت نبات سفید ہر ایک نو توله ساڑھے چار ماشه سکنجبین سوا گیاره توله شربت
ترنج کا شربت لیمو کا شربت آلو بخارا کا ہر ایک پونے ستره توله داخل کرکے قوام
دیوین اور عنبر اشهب نو ماشه ابریشم کترا ہوا سونے کے ورق چاندی کے ورق
موتی نے سوراخ ہر ایک ساڑھے تیره ماشه گاوزبان گیلانی کے پھول گلاب
کے پھولون کی کلیان ہر ایک ایکتوله ساڑھے دس ماشه کوٹکر چھانکر گوندھین قدر

خوراک سات ماشہ ہے **جوارش آملہ لولوی** معدہ اور دل کو قوت بخشتی ہے

**ص** شیر آملہ زرشک سنے دانہ پانی خالص اور گلاب اور عرق گاوزبان کا اور پانی کھٹے اور میٹھے انار کا اور عرق بید مشک کا عرق بادرنجبویہ کا ملاکر پکاتین اور کپڑے مین چھانین اور ساتھ شیرہ نبات سفید کے قوام دیوین بعد اوسکے سونے کے ورق چاندی کے ورق عنبر اشہب ہر ایک تین ماشہ موتی بنے سوراخ یاقوت رمانی کہربای شمعی دارچینی مصطگی ہر ایک چھ ماشہ پوست زرد ترنج کا نو ماشہ دانہ چھوٹی الایچی کے نسلوحز سفید ابریشم کترا ہوا صندل سفید گاوزبان کے پھول دھنیا خشک چھیلا ہوا ایک ایک تولہ بدستور اوسمین گوندھین قدر شربت خوراک چھ ماشہ **جوارش اترج** لقوہ اور فالج اور استرخا کو نافع ہے اور دماغ اور معدہ اور پٹھون کو قوت دیتی ہے تالیف حکیم معتمد الملوک

**ص** شیر آملہ ساڑھے تیرہ ماشہ ایک رات عرق بہار نارنج اور گلاب ہر ایک چھ چھ تولہ مین بھگووین دوسرے دن جوش کرین کہ مہرا ہو جاوے کپڑے مین چھانکر پوست زرد ترنج کا ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ اذخر مکی تگر سونف رومی اجواین دیسی بہمن سفید دارچینی ناگرموتھہ طالیسفر چھالیہ سلیخہ گلاب کے پھول چھوٹی الایچی تج قاشم کندر مصطگی رومی ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ جائفل پیپل کالی مرچ بالچھڑ اگر ہندی لونگ ہر ایک نو ماشہ زعفران عنبر اشہب مشک تبتی ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ دواؤن کو کوٹکر چھانکر شہد صاف کیا ہوا چھٹانک کم ڈیڑھ سیر آملہ مذکور مین داخل کرکے قوام دین اور دوائین بدستور گوندھین قدر شربت خوراک سات ماشہ اور کبھی جند بید ستر اور نرلبی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ داخل کرتی ہین **جوارش اسقف** بلغم خام کو معدہ اور آنتون سے نکالتی ہے اور قے کو باز رکھتی ہے اور قولنج کو کھولتی ہے اور ریاح بواسیر اور درد خاصرہ اور درد پشت کو نفع بخشتی ہے منقول قادری سے

**ص** دارچینی آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا جاوتری مصطگی لونگ جائفل ہر ایک سات ماشہ کالی مرچ سونٹھ ہر ایک چودہ ماشہ نسوت مجوف دو تولہ سوا دو ماشہ قند سفید چھ تولہ کوٹکر چھانکر شہد مین گوندھین قدر شربت خوراک وا سطے ہضم

کہ سات ماشہ اور واسطے دستون کے پونے دو تولہ **جوارش اسقف**
لقوہ کو نافع ہے اور قولنج کھولتی ہے اور ریاح معدہ اور بواسیر کو دفع کرتی ہے
اور درد خاصرہ اور پشت کو بھی دور کرتی ہے اور قے کو مانع ہے قدر خوراک
واسطے ہضم کے سات ماشہ اور واسطے دستون کے پونے دو تولہ **ص**
سونٹھ دارچینی آملہ چھیلا ہوا لونگ بسفایج جائفل ہر ایک پونے نو ماشہ کالی مرچ
چھوٹی الائچی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ سقمونیا فسوت سفید ہر ایک ساڑھے
سترہ ماشہ قند سفید سوا چھبیس تولہ کوٹ کر چھانکر شہد مین گوندھین **جوارش انارین**
معمول واسطے تقویت معدہ اور جگر کے مفید ہے اور جس شخص کی بھوک
بالکلیہ گم ہوگئی ہو اوسکے لیے یہ جوارش عجیب و غریب ہے **ص** پانی کھٹے
اور میٹھے انار کا قند سفید ہر ایک ایک سیر پانی ہرے پودینے کا گلاب ہر ایک
گیارہ تولہ آٹھ ماشے بالچھڑ مصطگی ہر ایک تین تولہ چار ماشہ بڑی الائچی پوست ترنج
ہر ایک چار ماشہ پوست بیرون پستہ ساڑھے تین ماشہ چھوٹی الائچی تین ماشہ
**جوارش انارین قابض** معمول قند سفید پاؤ سیر پانی لیمو کا تیرہ تولہ چار ماشہ
شربت حب الآس گیارہ تولہ آٹھ ماشہ پانی کھٹے اور میٹھے انار کا گیارہ تولہ آٹھ
ماشہ شربت لیمو کا پانی ہرے پودینے کا شیرہ مربای آملہ ہر ایک چھ تولہ آٹھ ماشہ
گلاب تین تولہ چار ماشہ مصطگی چھوٹی الائچی کے دانے زہر مہرہ ہر ایک تین ماشہ
گلاب کے پھول زیرہ گلاب کا بیج ترکی جائفل اگر ہندی بنسلوچن ہر ایک
دو ماشہ بدستور معجون کرین **جوارش انبرباریس** انبرباریس کو فارسی مین زرشک
کہتے ہین معدہ اور جگر اور آنتون کو قوت دیتی ہے اور حرارت معدہ اور جگر کو
تسکین بخشتی ہے اور معدہ پر مواد کے گرنے کو مانع ہے اور صفرا کو نکالتی ہے
اور پیاس کو بجھاتی ہے اور جوش خون کو تسکین دیتی ہے **ص** پانی زرشک
تازہ کا اگر تازہ نہووے تو پانی زرشک خشک کا جوش دین اور صاف کرین
اور قند کو قوام دیکر جوارش تیار کرین دیگر ضعف معدہ اور آنتون کو مفید ہے

اور دستون کو نافع ہے ص مونگے کی جڑ موتی نے سوراخ ہر ایک سات ماشہ بسلوجر
کہربا مصطگی ہر ایک ساڑہے دس ماشہ خرفہ کے بیج ساڑہے سترہ ماشہ زرشک سماق
بے دانہ تخم مورد پوست بیر کا اجواین دیسی سونٹھ کہیرے گگڑی کے بیج ہر ایک پونے
دو تولہ بارتنگ دو تولہ کوٹکر چہانکر ساتھ رب بہ اور جو کے پانی کے گوندھین قدر
خوراک ساڑہے دس ماشہ تک جوارش تخم مویز دستون کو بند کرتی ہے ص
مصطگی گلنار ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ تخم مورد سماق ہر ایک تین تولہ تخم مویز گوند
ببول کا ہر ایک چہہ تولہ شہد مین گوندھین جوارش بارد تپون مین اور سوای
تپون کے بھی دے سکتے ہین دستون کو روکتی ہے ص کافور ساڑہے دس ماشہ
بسلوجن کہربا وقیق خیری چہالیہ ہر ایک چودہ ماشہ شاہ بلوط زعفران نیلوفر ہر ایک
ساڑہے سترہ ماشہ گلاب کے پہول تخم مورد ہر ایک پونے دو تولہ جو کے بیج بہونی
ہوئے دو تولہ سماق دو تولہ چار ماشہ زرشک عنبر اشہب سیب ہر ایک تین تولہ
انار کے دانے چار تولہ ساڑہے چار ماشہ رب ترنج یا رب سیب مین گوندھین +
جوارش جاودانی معدہ کو قوت بخشتی ہے اور کہانا ہضم کرتی ہے اور قوت
حافظہ کو بڑہاتی ہے اور بواسیر کو نافع ہے اور رنگ کو صاف کرتی ہے اور منہ کو
خوشبو دیتی ہے ص جاپہل جاوتری لونگ دارچینی بالچہڑ ناگرموتہ آملہ پاک کیا ہوا
ہر ایک ایک جزو کوٹکر چہانکر شہد مین گوندھین قدر خوراک سات ماشہ ہے جوارش
جلالی تالیف جلال الدین طبیب معدہ کو قوت دیتی ہے اور بہونک غذا کی بڑہاتی
ہے اور ضعف گردہ کا دور کرتی ہے اور منی کو زیادہ کرتی ہے اور مجامعت کو
قوت دیتی ہے ص مشک چار رتی ڈیڑہ چاول سونف رومی اجمود کے بیج
ہر ایک ساڑہے چار ماشہ سنٹہ پونے سات ماشہ کالی مرچ نو ماشہ زیرہ کرمانی مدبر
بسر کہ مصطگی پودینہ خشک اگر ہندی ہر ایک ڈیڑہ تولہ بالچہڑ تج لونگ دارچینی بڑی
الایچی ہر ایک پونے چار تولہ قند سفید سبکے برابر کوٹکر چہانکر شہد جہاگ لیے ہوئے مین
گوندھین قدر خوراک ساڑہے چار ماشہ نو ماشہ تک جوارش جالینوس قبض

سدہ کو دور کرتی ہے اور ہاضم ہے اور نفخ کو دفع کرتی ہے اور معدہ کو قوت بخشتی ہے
اور جگر اور آنتون کو بھی قوی کرتی ہے اور بالون کی سیاہی کو نگاہ رکھتی ہے اور سودا
اور صفرا کو نافع ہے اور گردہ کو گرم کرتی ہے اور کھانسی بلغمی اور درد سر رطوبی قدیم
اور جدید کو مفید ہے اور روشنی آنکھ کی بڑھاتی ہے اور خلط خام کو اعضا کے جوڑون سے
نکالتی ہے اور عقل کو زیادہ کرتی ہے اور شہوت جماع کی بافراط غالب کرتی ہے
اور آواز کو قوی کرتی ہے اور عورت مرد کو فربہ کرتی ہے اور منہ کو خوشبو دیتی ہے
اور ریاح بواسیر کو توڑتی ہے اور رنگ کو صاف کرتی ہے اور پرانے زخمون کو
مفید ہے اور واسطے جنون اور داد اور نقرس اور چھیپ اور درد گلو اور کثرت پیشاب
کی جو شب کے وقت بہت جاری رہتا ہے نافع ہے اور گردہ اور مثانہ کی پتھری کو
توڑ کر نکالتی ہے اور جو کوئی اکیس دن ساتھ اوسکے ہمیشگی کرے سب بیماریون سے بیخوف
رہے اور واسطے دملون اور بہق اور بیماری خلفہ کے مفید ہے اور بمنزلہ تریاق کے ہے
اور نظیر نہین رکھتی اور محتاج پرہیز کی نہین ہے ص بالچھڑ لونگ بڑی الایچی پلنجہ
دارچینی کلیجن سونٹھ زعفران مرچ سفید پیپل کوٹھ دریائی ناگرموتھ عود بلسان تخم مورد
نگر مٹھا چرائتہ ہر ایک ایک جزو مصطگی پانچ جزو شکر سبکے برابر شہد دوچند سبکے بدستور
معجون کرین اور بعد سات دن کے استعمال فرماوین جسقدر پرانی ہوگی بہتر ہوگی قدر
خوراک نو ماشہ ساڑہے تیرہ ماشہ تک پہلے کھانے کے اور بعد کھانے کے غذا
ایک گھنٹہ کے توقف سے نوش کرین اور بعضے نسخہ مین لکھا ان بید ساڑہے تیرہ ماشہ
اضافہ کیا گیا ہی اور بعضی نسخہ مین لونگ کی جگہہ تج داخل ہی اور شکر نہین ہی اور مقدار خوراک کی اس معجون مین
ساڑہی چار ماشہ ہی جوارش جوزی غذا کو ہضم کرتی ہی اور دستونکو باز رکھتی ہی اور تلی کو گھلاتی ہی اور مرض استسقا کو
نافع ہے اور پیشاب کو جاری کرتی ہے ص جاوتری درونج ہر ایک ساڑہے
دس ماشہ بڑی الایچی لونگ سونف رومی اکلیل الملک چیتہ ناگیسر ہر ایک چودہ
ماشہ ریوند چینی زراوند مدحرج چھڑیلا ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ کوٹھ تج بالچھڑ بلسان
سلیخہ ہر ایک تین تولہ کالی ہڑ پوست کابلی ہڑ کا روغن زیتون چھ تولہ مین بھونین اور

جابفل پانچ عدد بہیڑہ دس عدد تخم مورد برابر وزن سب دواؤن کے گلاب مین
گھلا کر قوام دیوین بعد اوسکے دواؤن کو کوٹکر چھانکر اوسمین گوندھین اور بعد دو ہفتہ کے
استعمال کرین جوارش جوزی نسخہ محمد زکریا رازی دستون کو بند کرتی ہے اور
قراقر شکم کو نافع ہے اور ماسکہ کو قوت دیتی ہے ص دانہ مویز سرکہ مین بھگو کر
بھونین اور اوسمین سے پونے نو تولہ حاصل کرین بعد اوسکے مورد کے بیج ساڑھے
سترہ تولہ بھونین اور خرنوب نبطی گلنار بڑی مائین ہر ایک تین تولہ کندر اجواین
دیسی مصطگی ناگرموتھہ بالچھڑ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر چھانکر شربت سفوم قند میں
گوندھین جوارش زیرہ منہ سے پانی بہنے کو کہ بسبب غلبہ بلغم کے ہو نافع ہے
ص جوا کھار ساڑھے چار ماشہ کالی مرچ ساڑھے تیرہ ماشہ سونٹھ ڈیڑہ تولہ زیرہ کو
ایک رات دن سرکہ مین بھگو کر اور سایہ مین سکھا کر بھونین اور پونے چار تولہ اوسمین
سے حاصل کرین پھر سب دواؤن کے ساتھ کوٹکر چھانکر قند سفید یا مصری کو پونے
اٹھتیس کے قوام مین معجون یا بطریق لوزیات کے تیار کرین جوارش سفرجلی
مسہل معمول گرم اور سرد مزاج والون کے واسطے یہان تک کہ تپون میں
بھی دے سکتے ہین دست بخوبی لاتی ہے ص دارچینی سونٹھ پیپل زعفران
ہر ایک سات ماشہ نسوت پاؤ سیر عالمگیری عرق نعناع ٹکڑے بہ کے ہر ایک آدھ سیر
بہ کے ٹکڑون کو عرق نعناع مین کہ عبارت سرکہ اور قدرے برگ نعناع سے ہے
کر اوسکو منقطر کر کے عرق حاصل کرتے ہین پکائین کہ گہرا ہو جاتے پھر کوٹین اور ساتھ
شہد قوام کیے ہوتے کے گوندھین اور اولٹ پلٹ کرین کہ خوب یکسان ہو جاتے
بعد اوسکے اور باقی دوائین سوائے زعفران کے کوٹکر چھانکر ملائین اور زعفران کو
گلاب مین گھسکر کم کم ڈالین اور بدستور معجون تیار کرین قدر خوراک دو تولہ ہے
اور جب موسم بہ کا تازہ نہو تو مربای بہ کے ساتھ تیار کرسکتے ہین جوارش سفرجلی
ممسک معمول بہ ولایتی شہد ایک ایک سیر عرق نعناع آدھ سیر لسن سونٹھ
تج لونگ اگر ہندی دارچینی پیپل مرچ سفید ہر ایک ایک تولہ عنبر اشہب مشک

ہر ایک ایکماشہ **جوارش تفاحی** تفاح عربی مین سیب کو کہتے ہین واسطے کم
ہونے بھونک کے کہ تپون مین عارض ہو مفید ہے **ص** شربت سیب کا شربت
بہ کا آملہ چھیلا ہوا اگر ہندی صندل سفید طباشیر چین ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ **جوارش**
**سماق** صفراوی دستون کو باز رکھتی ہے اور احشا کو قوت دیتی ہے **ص**
گلنار گوند ببول کا انار دانہ ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ مورد کے بیج تین تولہ سماق
چھ تولہ خرنوب پونے نو تولہ کو نکر چھانکر ساتھ مویز منقے کے دوسری مرتبہ کوٹین
قدر خوراک ساڑہے دس ماشہ **جوارش صندل** واسطے بدہضمی کے نافع
ہے جو لسبب حرارت کے عارض ہو گلاب کے پھول طباشیر چین سفید ہر ایک
پانچ تولہ مصطگی بالچھڑ اگر ہندی ہر ایک ڈیڑہ تولہ زرشک چار تولہ مشک ایک تولہ
شربت میٹھے بہ کا تین وزن سب دواؤن کے بدستور گوندہین منقول شفاء الاسقام
**جوارش صندل** نسخہ حکیم مہدی اکبرآبادی معدہ اور جگر گرم اور خفقان گرم کو
نافع ہے اور صفراوی دستون کو باز رکھتی ہے **ص** صندل سفید گلاب مین
پیسا ہوا ساڑہے سترہ ماشہ طباشیر چین سفید خرفہ کے بیج دھنیا بھونا ہوا پوست
بیرون پستہ ہر ایک سات ماشہ مصطگی اگر ہندی لونگ فرنجمشک کے بیج زعفران
موتی مونگے کی جڑ ہر ایک ساڑہے تین ماشہ مشک پونے دو ماشہ پانی ترنج کا
تین چھٹانک گلاب پونے نو تولہ کافور چار رتی ڈیڑہ چاول قند سفید آدھ پاؤ کم سیر
قدر خوراک سات ماشہ سے ساڑہے سترہ ماشہ تک ہے **جوارش طباشیر**
جاری ہونے منی اور ودی کو مفید ہے اور پیشاب کے ادرار کو بھی نافع جو لسبب
گرمی کے ہو اور گرم تپون کو بہت نفع بخشتی ہے **ص** میٹھا چراتیہ صندل سرخ
صندل سفید زرشک انار دانہ ہر ایک ساڑہے دس ماشہ گوند ببول کا چوم کے گل
بیج طباشیر چین زعفران ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ گلاب کے پھول چھ تولہ کو نکر چھانکر
ساتھ شہد صاف کیے ہوتے اور شکر طبرزد کے گوندہین قدر خوراک سات ماشہ
ہمراہ پانی زرشک کو نوش کرین **جوارش عنبر** معدہ کو گرم کرتی ہے اور ریاح غلیظ کو

تحلیل اور بلغم کو قطع کرتی ہے اور دل اور دماغ کو قوت دیتی ہے اور حواس کو تیز
کرتی ہے ص عنبر مشک ہر ایک ایکماشہ تین چاول تگر لونگ زعفران ہر ایک
پونے دو ماشہ چھوٹی الایچی دارچینی پیپل سونٹھ جائفل ہر ایک ساڑہے تین ماشہ
نبات سفید چھٹانک کم آدہ سیر جوارش عنبر فالج اور لقوہ اور رعشہ کو مفید ہے
اور عقل اور قوت حافظہ کو زیادہ کرتی ہے اور معدہ کو قوت دیتی ہے اور سردی کو
دور کرتی ہے اور شہوت جماع کو قوی کرتی ہے ص نبات مصری سفید کو قوام کر کے
اوتار لیوین بعد اوسکے عنبر اشہب ساڑہے چار ماشہ اوسمین ڈالکر تیار رہین اور
درست کر کے پتھر پر ڈالین اور چاقو سے تراشکر اوٹھا رکھین جوارش شونیز
شونیز کلونجی کو کہتے ہین یہ جوارش قوت حافظہ کو زیادہ کرتی ہے اور مرض فراموشی
کو دور کرتی ہے آزمائی ہوئی ہے ص کلونجی کابلی ہڑ ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ
سونٹھ اجواین ہر ایک تین تولہ شہد سفید دو چند سب دواؤن کے قدر خوراک
ساڑہے چار ماشہ جوارش عنبر دل اور دماغ کو قوت دیتی ہے اور حواس کو
قایم رکھتی ہے اور بلغم کو قطع کرتی ہے اور معدہ کو گرم اور ریاح سرد غلیظ کو تحلیل کرتی ہے
ص دارچینی پیپل سونٹھ جائفل ہر ایک چھ ماشہ تگر لونگ زعفران ہر ایک تین
ماشہ مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک دو ماشہ شہد خالص قند سفید ہر ایک پاؤ سیر
بدستور معمول گوندھین شفاء الاسقام سے جوارش عود معدہ سرد کو گرم کرتی
ہے اور بھوک پیدا کرتی ہے اور ہاضمہ کو قوت دیتی ہے ص بالچھڑ ساڑہے تین
ماشہ لونگ سات ماشہ اگر خام ساڑہے سترہ ماشہ نبات مصری سفید آدہ پاؤ کم سیر
گلاب مین قوام دیکر اور دوائین کوٹکر چھانکر اوسمین چھڑکین اور تیار رین اور پتھر پر
ڈالکر اوٹھالیوین جوارش عود ترش گرم مزاج کے مناسب ہے اور
خوش مزہ ہے اور صورت مین مطبوع ہے اور معمول ص عنبر اشہب مشک
خالص ہر ایک ایکماشہ مصطگی رومی اگر خام پوست بیرون پستہ ہر ایک سات ماشہ
پانی کاغذی لیمو کا سات عدد نبات مصری آدہ سیر معجون تیار کرین جوارش عود

ترش شربت سیب شربت به ہر ایک پاؤ سیر پانی کاغذی لیمون کا پانچ تولہ اگر
خام مصطگی ہر ایک چھ ماشہ صندل سفید پوست بیرون پستہ ایکماشہ **جوارش**
**عود ترش** مقوی اور مجرب ہے خصوصًا ضعف باہ کے لیے جو بسبب ضعف
قوی طبعی کے ہو ص مشک خالص چھ رتی سواد و چاول بڑی الایچی کندر ساڑھے
چار ماشہ لونگ بالچھڑ جائفل جاوتری اندر جو اذخر کی جڑ دارچینی مصطگی اگر ہندی زعفران
قند سفید گلاب ہر ایک پونے چار تولہ قند کو گلاب مین حل کرین اور شہد خالص سے چند
دواؤن کے اضافہ کرین اور قوام دیوین اور باقی دواؤن کو بعد کوٹنے اور چھاننے
کے داخل کرین اور بقدر ساڑھے چار ماشہ کے یا زیادہ استعمال کرین **جوارش**
**طباشیر** صندل سفید تین تولہ آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا تین تولہ طبسلوچن سفید
تین تولہ دھنیا خشک تین تولہ تخم مورد پوست ترنج سماق بے دانہ ہر ایک ساڑھے
سترہ ماشہ مصطگی رومی ساڑھے سترہ ماشہ کافور قیصوری ساڑھے چار ماشہ پانی
میٹھی بہ کا تین وزن سب دواؤن کے عرق گاؤزبان اور عرق کیوڑہ مین
جوارش تیار کرین **جوارش عود ملین** کہ مخترع اور معمول مولف ہے واسطے
تقویت معدہ اور پیدا کرنے بھوک کے مفید ہے ریاح کو توڑتی ہے اور
ہاضم اور قبض کو دفع کرتی ہے اور چندان گرمی نہین کرتی ص سونف دیسی
سونف رومی پودینہ خشک رومی دلفے چھوٹی الایچی کے ہر ایک ساڑھے
تین ماشہ اگر خام طبسلوچن ہر ایک سات ماشہ دارچینی سوا پانچ ماشہ گلاب کے
پھول سنارکی نسوت سفید ہر ایک پونے نو ماشہ شہد سفید آدھ پاؤ نبات سفید
پاؤ سیر گلاب پاؤ سیر دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور شہد اور مصری مین قوام دیکر بطریق
لوزیات کے بناکر نگاہ رکھین پس بقدر دو تین لوز کے ساتھ گلاب کے تناول
کرین اور کبھی نسوت اور سنارکی اور گلاب کے پھولون کو جوش دیکر داخل قوام
کرتے ہین تو لطیف زیادہ ہوتی ہے **جوارش عود** عود یعنے اگر دس ماشہ
بالچھڑ بڑی الایچی زعفران پوست ترنج لونگ دارچینی بادرنجبویہ مصطگی طبسلوچن

ہرایک تین ماشہ پانی سیب ترش کا چار تولہ دو ماشہ گلاب پانچ تولہ پانی لیمو کا ساڑھے
سات تولہ قند اور نبات مصری تین وزن سب دواؤن کے بدستور گوندھین جوارش
مقوی بدن ہے اور شہوت جماع کو زیادہ کرتی ہے خصوصاً اگر قوتون طبعی کی طاقتی
سے ہوص مشک خالص چھ رتی سوا دو چاول بڑی الایچی کندر ساڑھے چار ماشہ
لونگ بالچھڑ جائفل جاوتری اندر جو اصیل اذخر دارچینی مصطگی اگر ہندی زعفران قند
سفید گلاب ہرایک پونے چار تولہ قند کو گلاب مین حل کرین اور شہد خالص سے چند
دواؤن کے اضافہ کرین اور قوام دیکر باقی دواؤن کو بعد کوٹنے اور چھاننے کے
داخل کرین اور بقدر ساڑھے چار ماشہ کے یا زیادہ اوس سے استعمال کرین

**جوارش طباشیر** صندل سفید تین تولہ آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا نیلوفر
سفید دھنیا خشک چھیلا ہوا ہرایک تین تولہ تخم مورد پوست ترنج سماق بودانہ
ہرایک ساڑھے سترہ ماشہ مصطگی رومی کافور قیصوری رُب میٹھی بہ کا تین وزن
سب دواؤن کے عرق گاؤزبان اور عرق کیوڑہ مین جوارش طیار کرین ؎

**جوارش عود ترش** پانی آملہ سبز کا پانی سماق کا گلاب مین بھگوکر ہرایک تین تولہ
پانی کاغذی لیمو کا تین تولہ قند سفید آدھ سیر قوام دیکر عنبر اشہب ساڑھے چار ماشہ داخل
کرین بعد اوسکے اگر ہندی گلاب مین گھسکر ہرایک ایکتولہ اضافہ کرین خوراک نو ماشہ
ایک تولہ تک ساتھ ایک ماشہ شیرہ الایچی کے کہ گلاب مین نکالا ہو نوش کرین

**جوارش عظامی** منی کو بڑہاتی ہے اور شہوت جماع کو قوت دیتی ہے
اور گردہ اور دماغ کو طاقت بخشتی ہے آزمائی ہوئی ہے صفت بہمن سرخ بہمن سفید
تودری زرد تودری سرخ تخم اسپغول خربوزہ کے بیجون کی گری ہالون پیاز کے
بیج چوے کے بیج اونٹنگن کے بیج کتیرا تخم لیمون شلجم کے بیج اجمود کے بیج ہرایک
ساڑھے تیرہ ماشہ شقاقل چھوٹی الایچی پیپل کلیجن دارچینی سونٹھ ترنج ہرایک ایکتولہ
ساڑھے دس ماشہ ترنجبین سفید تین وزن سب دواؤن کے ترنجبین کو ایک
رات گائے کے دودھ مین تر رکھین صبح کو ملکر صاف کرین اور آگ پر رکھین کہ گاڑھا

۱ بہمن صنوبری جیسی [illegible] قسم ہے [illegible] ہندی [illegible]
۲ بیجون فارسی [illegible] ہندی مین [illegible] کہتے ہین [illegible] بابونی اور صحرائی ہوتی ہے ۱۲

ہو جاوے تب نیچے اوتار کر دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور اوسمین ڈالکر چینی کے پیالہ مین نگاہ رکھین قدر خوراک ساڑھے تیرہ ماشہ ساتھ چھ تولہ گاے کے تازہ دودھ کے نوش کرین

**جوارش کندر** بچون کی کثرت پیشاب کو جو بسبب سردی کے ہو نافع ہے اگر ساتھ اوسکے جلن نہو ص دارچینی سات ماشہ کندر گلیجن ہر ایک ساڑھے دس ماشہ تج بڑی الایچی ہر ایک چودہ ماشہ لونگ جائفل چھوٹی الایچی جاوتری بالچھڑ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ مصطگی ایک تولہ آٹھ ماشہ سبکو کوٹکر چھانکر دو وزن شہد جھاگ اوتارے ہوے مین گوندھین قدر خوراک سات ماشہ ساڑھے دس ماشہ تک

**جوارش لولو** واسطے حمل کے منقول قانون سے ص سونٹھ چودہ ماشہ موتی نے سوراخ فرنجمشک ہر ایک ساڑھے تین ماشہ مصطگی چودہ ماشہ نرکچور درونج عقربی اجمود کے بیج چھتیہ بڑی الایچی جائفل جاوتری تج ہر ایک سات ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید بہمن سیاہ پیپل ہر ایک ساڑھے دس ماشہ دارچینی ساڑھے سترہ ماشہ شکر سفید برابر وزن سب دواؤن کے قدر خوراک ڈیڑہ تولہ ہے حاملہ کے معدہ اور رحم کے احوال کی مصلح ہے

**جوارش لمولف** چھوٹی الایچی بڑی الایچی گاوزبان ایک ایک چھ ماشہ گاوزبان کے پھول صندل سفید ہر ایک سات ماشہ صندل سرخ چھ ماشہ گلاب کی پھول نو ماشہ مصطگی رومی چھ ماشہ اگر خالص چھ ماشہ بالچھڑ چار ماشہ پوست ترنج سات ماشہ بادرنجبویہ چھ ماشہ زعفران ایک ماشہ نبسلوجین چھ ماشہ لونگ ایک ماشہ دھنیا خشک پانچ ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ شہد خالص ایک وزن اور نبات مصری دو وزن سب دواؤن کو بدستور مقرر مرتب کرین چاندی کے ورق دس عدد

**جوارش حضرت سلیمان پیغمبر علی نبینا و علیہ السلام** کہتے ہین کہ آنحضرت کی ستر حرم تھین اس جوارش کے سبب سے سبکو خوش رکھتے تھے ص اندرجو پیاز کے بیج شلجم کے بیج کونچ کے بیج کباب چینی ترہ تیزک کے بیج عاقرقرحا گاجر کے بیج بڑی ماہین اور بعض نسخہ مین بجاے اوسکے ماہی سقنقور ہے اور جو تینون دوائین ہون تو اور بھی بہتر ہے ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کوٹکر چھانکر اکجا کر کے

سے تین اونگلی بھر اوٹھائین اور انڈے کی زردی آدھی بھونی ہوئی مین ڈالین اور انڈے کو نیمگرم کھائین تین دن یا زیادہ فائدہ جہت ظاہر ہوگا نسخہ دیگر اندر جو پیاز کر بیج شلجم کر بیج کونخ کر بیج گاجر کے بیج عاقرقرحا موصلی سیاہ موصلی سفید ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کوٹکر چھانکر ایک انڈے کا منہ کھولین اور قدرے اس دوامین سے اوسمین ڈالین اور انڈے کو آگ پر رکھین جسوقت جوش کھاسے نیمگرم تناول کرین **جوارش لولو** واسطے حاملہ کے نافع ہے اور رحم کے ریاح کو دفع کرتی ہے اور بچہ کی حفاظت کرتی ہے آزمائی ہوئی ہے ص نرکچور درونج عقربی ہر ایک سات ماشہ موتی بے سوراخ مونگے کی جڑ کہربا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ دارچینی سات ماشہ ابریشم کترا ہوا ساڑھے تین ماشہ جندبیدستر سوا پانچ ماشہ چھڑیلا بالچھڑ ہر ایک پونے دو ماشہ چھوٹی الایچی زعفران اگر ہندی لونگ ہر ایک ایکتولہ آٹھ ماشہ شہد سفید تین وزن سب دواؤن کے بدستور گوندھین **جوارش مصطگی** سردی معدہ اور جگر کو نافع ہے اور بلغم کو نکالتی ہے اور منہ سے پانی بہنے کو باز رکھتی ہے ص مصطگی ساڑھے تیرہ ماشہ کوٹکر ساتھ گلاب پونے نو تولہ اور آدھ پاو کم سیر قند کے قوام دیوین اور پتھر کے اوپر ڈالین بعد اوسکے کہ پتھر کو روغن بادام یا روغن کنجد سے چکنا کیا ہوا اور بہتر یہ ہے کہ مصطگی بعد قوام کے ملاتین تنہا پیکر یا گلاب مین حل کرکے اور بعضون نے دو وزن مصطگی کے گلاب لکھا ہے **جوارش مفرح بارد** منقول مرکبات شاہی سے توحش کو نافع ہے اور فرحت لاتی ہے اور خلط سودا کو کہ غلبہ حرارت سے حاصل ہوئی ہو مفید ہے دل کو قوت بخشتی ہے اور چہرہ کا رنگ نکھارتی ہے ص مشک خالص تین جو کافور سات رتی زعفران پونے دو ماشہ برگ ترنج سات ماشہ بہمن سفید ساڑھے دس ماشہ کہربا ساڑھے تیرہ ماشہ مونگے کی جڑ موتی نے سوراخ تخم فرنجمشک ہر ایک پونے دو تولہ دانہ زرشک گاوزبان ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ

بادرنجبویہ کے بیج دو تولہ گلاب کے پھول دھنیا خشک طباشیر سفید ہر ایک تین تولہ حرفے
دبنج ساڑھے تین تولہ بتاسہ یا شکر طبرزد چھٹانک کم آدہ سیر پانی سیب کا چھٹانک کم آدہ
موافق دستور کے معجون بناتین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ سے نو ماشہ تک ✣✣

**باب دوسرا جواہر مہرہ کے نسخون مین جواہر مہرہ** واسطے تقویت اعضاء
رئیسہ اور افزائش روح اور حرارت غریزی اور خفقان اور سب بیماریون قلب کو
مفید ہے **ص** فادزہر یوسفی دو تولہ موتی بے سوراخ مونگے کی جڑ لاجورد یاقوت
سرخ یاقوت نیلا یاقوت زرد سنگ یشم زمرد عقیق چاندی کے ورق مصطگی ہر ایک سات
ماشہ سونے کے ورق زرنبی نارجیل دریائی عنبر اشہب مشک خالص موسیائی ہر ایک
ساڑھے تین ماشہ سبکو باریک پیسکر پھر گلاب مین کھرل کرکے بقدر جھربیری کی
گولیان بنائین اور سنگ غوری کے اوپر خوب مہرہ کرین اور سونے کے ورق
ملائین قدر خوراک دو رتی سے چار رتی ڈیڑہ چاول تک **جواہر مہرہ فرنگی** دل
اور دماغ کو قوت دیتا ہے اور روح کو تازگی بخشتا ہے اور قوت باہ اور قوت نگاہ کو
قوی کرتا ہے اور تریاق سب طرح کے زہرون کا ہے اور دافع خفقان ہے
اور بواسیر اور جنون اور تپ وبائی اور جدری اور حصبہ اور رحم کی بیماریون کو مفید
ہے اور ورم کی سختیون کو تحلیل کرتا ہے اور مددگار حمل ہے اور جوانی کو نگاہ رکھتا ہے
اور نعوظ لاتا ہے اور زہرون کے اثر کو مانع ہے قدر خوراک چار رتی ڈیڑہ چاول گلاب مین
پیسکر نوش کرین **ص** مشک چاندی کے ورق سونے کے ورق ہر ایک تین ماشہ
عنبر اشہب موسیائی دارائی زمرد ہر ایک ڈیڑہ تولہ کہربا ابریشم جلا ہوا موتی بے سوراخ
یاقوت سرخ حجر التیس زرنبی بنفشہ آزمودہ ہر ایک ایک تولہ سنگ یشم ہاتھی کے دانت جلے
ہوئے بارہ سنگہ کے سینگ کا برادہ مرجان سفید ہر ایک دو تولہ نارجیل دریائی
چار تولہ جدا جدا پیسکر خوب باریک پیسین اور عنبر اور مشک پیسکر داخل کرکے کھرل
کرین اور مہرا کرکے سونے چاندی کے ورق ملائین اور بعد خشک ہونے کے
نگاہ رکھین **باب تیسرا** اجلاب اور جلنجبین کے نسخون مین دو فصل پر شامل ہے

فصل پہلی جلاب مین جاننا چاہیے کہ جلاب طبیبون کی اصطلاح مین شہد یا شکر کو
کہتے ہین کہ سہ چند پانی یا گلاب مین پکاتین اور اگر جوش نہ دیوین وہ جلاب خام ہے
اور اختلاف ہے اس امر مین کہ وہ گرم ہے یا سرد یا معتدل مگر ہو سکتا ہے کہ بنا بر
اختلاف اقسام کے بموجب مزاج شہد اور شکر کے ہو اور سفیدی اور سرخی اور
شدت شیرینی اور کم شیرینی اوسکی بنا بر اختلاف اقسام گلاب کے ہے کہ اوسمین
بنتا ہے اور یہ اختلاف اس سبب سے ہے کہ اوسکی قسمین بھی بہت ہین جلاب
درد سر گرم کو مفید ہے اور پیاس کو تسکین دیتا ہے اور شکم کو ملائم کرتا ہے اور
حرارت کو بجھاتا ہے صں شکر لطیف سفید چھٹانک کم آدھ سیر لعاب اسبغول کا چھٹانک
کم آدھ سیر پاو کم سیر پانی مین پکاتین اور جھاگ اوتارین اور قوام دیکر استعمال کرتین
اور جو اسبغول کا لعاب عرق بید مشک اور گلاب مین نکالین تو شکر کی جگہ مصری
داخل کرین نہایت لطیف اور دل کو نافع ہوگا اور معدہ کو بھی مفید ہوگا جلاب
واسطے صاحب فالج اور لقوہ کے مفید ہے اگر پانی کی جگہ اسی پر صبر کرین تو بہت
نافع ہوگا خصوصاً اگر فصل گرم یا مزاج گرم ہو اور شکم کو بھی نرم کرتا ہے صں شکر سفید چھٹانک کم
آدھ سیر تین چھٹانک کم ڈیڑہ سیر پانیمین پکاتین اور جھاگ اوتارین جبتک قوام جلاب کا ہو جائے
جلاب معمول مؤلف سب پٹھون کی بیماریون اور دماغی بیماریون اور امراض
بلغمی اور سوداوی کو مفید ہے اور اکثر جگہہ فالج اور لقوہ مین ماء العسل کی جگہہ کام
آتا ہے صں قند سفید چھٹانک کم آدھ سیر عرق بادرنجبویہ کا چھٹانک کم آدھ سیر
گلاب چھٹانک کم آدھ سیر عرق گاوزبان کا چھٹانک کم آدھ سیر اور کبھی عوض گلاب کے
عرق بہارنارنج داخل کرکے ملایم آگ پر پکاتے ہین پھر گاوزبان کے پھول عود
صلیب اسطوخودوس ہر ایک نو ماشہ کسی قدر گلاب یا عرق مین عرقون مناسب
مزاج اور احوال سے جوش دیکر اور صاف کرکے اوسمین ملاتین اور آگ پر رکھیں
کہ قوام ہو جاتے شیشہ مین رکھہ چھوڑین اور کبھی فرحت اور خوشبو اور تقویت جو منظور
ہووے تو عنبر اشہب ایکماشہ تین چاول زعفران چھ رتی سوا دو چاول اضافہ کرکر

استعمال کرین ــ اور کبھی جو گرمی مطلوب ہوتی ہے تو بعض دوائین گرم مانند دارچینی
اور جانفل اور جاوتری اور مصطگی درمیان اوسکے بقدر مناسب زیادہ کی جاتی
ہین **جلاب دیگر** قند سفید آدھ پاو کم سیر گلاب آدھ پاو کم سیر ملاکر جوش دین اور
جھاگ اوتار کر قوام دیوین اور جو گاوزبان اور گاوزبان کے پھول یا در نجبویہ
گلاب کے پھول اضافہ کرین تو واسطے بیماریون سوداوی اور بلغمی
کے نہایت نافع ہے **دیگر** واسطے تپون اور پیاس اور معدہ اور جگر کی جلن اور
حصبہ اور جدری کے کہ اقسام چیچک سے ہین نافع ہے اور اون تپون کو مفید
ہے جنکے ساتھ کھانسی ہو اور طاقت بخشتا ہے بدن کو اور شکم ملایم کرتا ہے
اور مواد کو پکاتا ہے اور پیشاب کو خوب بہاتا ہے اور پسینہ کو جاری کرتا ہے اور
ورم احشا یعنے ورم اعضا اندرونی شکم کو بھی دافع ہے **ص** شکر سفید ایکجزو
عرق بید مشک گلاب ہر ایک دو جزو پانی مینہ کا تین جزو بدستور قوام دیوین اور
جو زیادہ سرد اور تر چاہین تو عرق بید اور عرق نیلوفر ہر ایک دو جزو اضافہ کرین ایضاً
منقول قانون اور کامل سے **ص** شکر سفید ایکجزو پانی مینہ کا دو جزو گلاب تین جزو
قوام کرین **فصل دوسری** جلنجبین کے نسخون مین **جلنجبین ماہتابی**
خفقان گرم کو نافع ہے **ص** چاندنی کے پھولون کی پتی کہ ہند مین مشہور ہے
سو عدد لیکر اور قند سفید ڈیڑہ پاو ڈالکر بدستور تیار کرین اور قدرے گلاب چھڑ کر
چاند کے نیچے نگاہ رکھین **جلنجبین نسترن** واسطے خفقان گرم اور تقویت
دل کے بے نظیر ہے **ص** سیوتی کے پھول سو عدد قند سفید ڈیڑہ پاو بدستور
تیار کرکے قدرے گلاب چھڑکین اور سایہ مین نگاہ رکھین **جلنجبین نیلوفر**
زہیر اور کھانسی کو نافع ہے **ص** پتی نیلوفر کی تازہ پھولون کی چھٹانک کم آدھ سیر
قند سفید برابر وزن اوسکے بدستور تیار کرکے دس روز تک نیچے سورج کے
رکھین اور ہر روز ہلاتے رہین **جلنجبین گاوزبانی** دل اور دماغ کو قوت دیتا ہے
اور غشی اور ضعف دل اور مادہ سوداوی کو دفع کرتا ہے **ص** گاوزبان کے پھول

تازہ آدھ پاؤ کم ایک سیر پونے دو سیر قند مین بدستور تیار کرین اور جو تازہ میسر نہو سکے
خشک گاوزبان کے پھول گلاب مین تر کرکے بنا وین جلنجبین ملین قلانسی سے
تب چوتھیا کو نافع ہے بلغم کو دفع کرتا ہے ص نسوت سفید سونٹھ بسفایج ہر ایک
ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر چھانکر عسلی یا شکری تین تولہ مین ملاکر قوی مزاجون کے واسطے
ایک خوراک ہے ایضاً کہ اکثر ورمون معدہ اور جگر مین اوٹنے کے دودھ کے ساتھ
استعمال کیا جاتا ہے ص عصارہ ریوند ایکماشہ تین چاول نسوت سفید ساڑھے
تین ماشہ سونف رومی پونے دو ماشہ غاریقون سفید سوا پانچ ماشہ گلقند چھ تولہ سب
دواؤن کو کوٹکر چھانکر گلقند مین ملاکر اور اولٹ پلٹ کرکے نگاہ رکھین اور بقدر تین تولہ
کے چار تولہ تک ہمراہ اونٹنی کے دودھ کے استعمال فرمائین حرف الحاء مہملہ پانچ باب پر
شامل ہے باب پہلا اون مرکب نسخون مین سے ہے جو بلفظ حافظ صحت موسوم ہین
مثل حافظ الصحت اور حافظ الروح اور حافظ الجنین اور سوائے اوسکے باب دوسرا
حبوبات مین اور یہ باب تین فصل پر شامل ہے فصل پہلی حبوب مسہلہ یعنی
دست لانے والی گولیون مین کہ بعض کا نام ہے اور بعض کا نام نہین ہے +
فصل دوسری اون گولیون مین جو بیماریون کے ساتھ خصوصیت رکھتی ہین
مانند حب نفث الدم اور حب السل اور حب عقر اور حب اسہال اور حب زحیر یعنے
پیچش اور اسی طرح اور بیماریون کے ساتھ جو مخصوص ہین فصل تیسری حبوبات
افیونیہ جدواریہ اور غیر جدواریہ مین باب تیسرا بیان مین حریرہ کے نسخون کے
باب چوتھا حلوات کی قسمون مین باب پانچوان حمولات مین حافظ الصحت
جملہ مفرحات سے ہے واسطے خفقان اور مالیخولیا مراقی اور سوء مزاج گرم کی دفع
اور ناقہین کو مفید ہے جو گرم بیماری کے ہون اور گرم مزاج والون کی صحت کو
نگاہ رکھتی ہے اور آزمائی ہوئی ہے ص موتی سنے سوراخ کہربای شمعی ہر ایک
ساڑھے چار ماشہ صندل سفید دھنیا خشک کے بیج چھیلے ہوے نیلوفر کے
پھول گاوزبان کدو ی شیرین کے بیجون کی گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی

کری کاسنی کے بیج خرفہ کے بیج چھیلے ہوئے گلاب کے پھولون کی کلیان ہر ایک
نو ماشہ سونے کے ورق چاندی کے ورق عنبر اشہب مشک تبتی ہر ایک سوا
دو ماشہ پانی میٹھی سیب کا شربت زرشک کا سادہ نو نو تولہ نبات مصری سفید ڈیڑہ پاو
بدستور تیار کرین **حافظ الصحت** دیگر بدن کو طاقت بخشتی ہے اور بوڑھون کی
صحت کو نگاہ رکھتی ہے اور سرد مزاج والون کو لایق ہے ص مومیائی دارائی
عنبر اشہب ہر ایک چار جو مصطگی رومی چار رتی ڈیڑہ چاول سکو روغن پستہ نو ماشہ
مین حل کرین بعد اوسکے مشک خالص چار جو فادزہر حیوانی بارہ جو دارچینی لونگ
اگر ہندی جائفل خصیۃ الثعلب جاوتری درونج عقربی عود صلیب سونٹھ زرنبی
ہر ایک چار رتی ڈیڑہ چاول سکو کوٹکر چھانکر اور روغن مذکور مین ملاکر نبات مصری کا
قوام دیکر تین حصہ کرین ہر روز ایک حصہ تناول کرین اوپر اوسکے شہد صاف
کیا ہوا ایکتولہ ساڑہے دس ماشہ تخم فرنجمشک ساڑہے چار ماشہ گلاب پونے
چار تولہ **حافظ الروح** مومیائی اصیل سونے کے ورق حل کیے ہوئے
ساڑہے چار ماشہ روغن پستہ خرفہ کے بیج چھیلے ہوے ہر ایک ایک تولہ ساڑہے
دس ماشہ مشک خالص زرنبی ہر ایک چھ رتی سوا دو چاول ترنجبین خراسانی سات تولہ
رُب میٹھی سیب کا رُب میٹھی بہ کا رب میٹھے انار کا گلاب عرق بہار نارنج عرق بید مشک
ہر ایک سات تولہ شہد سفید پندرہ تولہ بدستور معجون تیار کرین **حافظ الجنین** حمل گرنے کی
مانع ہے اور جو بعض زمانہ مین بعد پیدائش کے منہ بچہ کا آجاتا ہے اور باعث
ہلاکت کا ہوتا ہے استعمال سے اس معجون کے ایام حمل مین موجب دور ہونے
اوس مرض کا ہوتا ہے آزمائی ہوئی ہے ص موتی سنے سوراخ کہربا مونگے کی جڑ
جلی ہوئی صندل سفید تسخ طباشیر درونج عقربی مازو اوٹنگن کی جڑ گیرد ہر ایک
نو ماشہ تربوز کے بیج خرفہ کے بیج چھیلے ہوتے ہر ایک ایکتولہ ساڑہے دس ماشہ
عنبر اشہب ایک ماشہ اڑہائی رتی شربت غورہ سوا گیارہ تولہ نبات سفید پونے
اونیس تولہ شہد سفید ساڑہے سات تولہ چاندی کے ورق بیس عدد بدستور

معجون تیار کرین اور شروع حمل مین چالیس روز ہر روز ساڑھے چار ماشہ کھائین

**حافظ الصحت البدن والروح** مخترع مولف واسطے ناقہین گرم مزاج کے تالیف ہوتی ہے واسطے تقویت روح اور حرارت عزیزی کے نافع اور مزاج کو حد اعتدال پر لاتی ہو آزمائی ہوتی ہے ص موتی آبدار بُسد مرجان بنسلوچن یاقوت سرخ شفاف سنگ یشم سبز ہر ایک ساڑھے تین ماشہ زہر مہرہ جواہر مہرہ اصیل عنبر اشہب مشک خالص زعفران ہر ایک پونے دو ماشہ گلاب اور عرق بید مشک مین حل کر کے صندل سرخ صندل سفید سوا پانچ ماشہ گلاب مین پیسکر گلاب کے پھولون کی پتی گاؤزبان کے پھول نیلی میٹھے کدو کے بیجون کی گری کاہو کے بیج چھیلے ہوے کھیرے کے بیجون کی گری خرفہ کے بیج چھیلے ہوے ہر ایک سات ماشہ پانی میٹھے سیب کا پانی ناشپاتی کا پانی انار کا بہدانہ پانی بہ تازہ کا ہر ایک نو تولہ ساڑھے چار ماشہ گلاب بید مشک ہر ایک اڑہائی چھٹانک قند سفید دو چند شربت فواکہ یکجید چاندی کے ورق سوا پانچ ماشہ سونے کے ورق پونے دو ماشہ بدستور مرتب کرین قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ سے ساڑھے دس ماشہ تک

**حافظ الاجساد** نسخہ صاحب تحفہ واسطے سدہ مارساریقا اور سُدہ جگر اور بیماریون معدہ اور مرض سوء القنیہ کے نافع ہے ص دارچینی کبر کی جڑ ہر ایک یکتولہ ساڑھے دس ماشہ زعفران نو ماشہ فو مو ہر ایک ڈیڑھ تولہ بالچھڑ دو تولہ تین ماشہ سونف رومی ڈیڑھ تولہ دو قو ڈیڑھ تولہ ست ملٹھی کا عصارہ غافث ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ مُر مکی یعنی بول ڈیڑھ تولہ روغن بلسان ڈیڑھ تولہ اور اگر روغن بلسان یسر نہو سکے تو عوض اوسکے روغن زیتون پرانا قائم مقام اوسکے داخل کرین پس سبکو شہد مین گوندھین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ

## باب دوسرا

حبوبات مین یعنے گولیون کے نسخون مین

### فصل پہلی

مسہل گولیون مین سے ہے کہ بعض ذی اسم ہین اور بعض غیر ذی اسم یعنے وہ گولیان دست لانے والی جنکا نام ہے اور بعض گولیان ایسی جو کسی نام سے مخصوص نہین ہین

بیان کی جاتی ہین حب ایارہ موافق نسخہ معمول اکثر درد سر کی قسمون کے مواد کو قطع
کرتی ہے اور دماغ کو پاک کرتی ہے ص گوگل کتیرا ہر ایک چار رتی شحم حنظل سے بنے
اندراین کے پھل کا گودا نمک ہندی ہر ایک چھ رتی سوا دو چاول غاریقون سفید
پونے دو ماشہ ایارج فیقرا نسوت حب النیل ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کو ٹکر چھانکر
سونف کے عرق مین گولیان بنائین سب ایک خوراک ہے حب ایارج واسطے
درد سر کے کام آتی ہے ص ایارج فیقرا ساڑھے تین ماشہ افتیمون پونے دو ماشہ
اندراین کے پھل کا گودا قنطوریون دقیق گوگل ہر ایک ایکماشہ تین چاول نمک
نفطی چار رتی ڈیڑہ چاول سب ایک خوراک ہے حب ایارج واسطے فالج
اور لقوہ اور مرگی اور استرخا اور مالیخولیا اور درد معدہ کے نافع ہے اور نکالتی ہے
بلغم اور سودا اور خلطون غلیظ لزجہ کو دماغ اور معدہ سے اور اصلاح کرتی ہے
پرانے زخمون اور پھنسیون سوداوی کی ص گوگل افتیمون پوست کابلی
ہڑ کا کالی ہڑ بسفایج صلیب سونف رومی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ سونٹھ
چار ماشہ چار رتی تین چاول غاریقون سفید بسفایج فستقی گلاب کے سرخ پھول کی
کلیان اسطوخودوس ہر ایک سات ماشہ نسوت سفید پونے نو ماشہ ایارج فیقرا
ساڑھے دس ماشہ کو ٹکر اور روغن بادام شیرین مین چکنی کرکے اور گولیان بنا کر
چاندی کے ورق مین لپیٹین اور نو ماشہ اوسمین سے گرم پانی کے ساتھ نگلجائین
**حب افتیمون** اعضا سر اور معدہ کو خلط سوداوی سے پاک کرتی ہے
ص سقمونیا ساڑھے تین ماشہ نسوت سفید پونے دو تولہ ایارج فیقرا اندراین کے
پھل کا گودا غاریقون حجر ارمنی افتیمون گوگل ہر ایک سات ماشہ کو ٹکر چھانکر گولیان
بنا تین خوراک پونے نو ماشہ **حب افتیمون** نسخہ دیگر سر اور بدن کو خلط سوداوی سے
پاک کرتی ہے اور سب بیماریون سوداوی خصوصاً مالیخولیا اور مانیا اور سرسام
سوداوی کو نہایت نافع ہے ص پوست کابلی ہڑ کا پوست زرد
ہڑ کا آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا پوست بہیڑہ کا ہر ایک سات ماشہ گلاب کی پھول کی

پتی سنا رکی اسطوخودوس لاجورد دھویا ہوا ہر ایک پونے نو ماشہ غاریقون سفید پونے دو تولہ افتیمون تین تولہ کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین چکنی کرکے سونف کے پانی مین گولیان بناتین قدر خوراک چودہ ماشہ دو تولہ تک **حب افتیمون** جذام اور مالیخولیا کو مفید ہے اور خلط سودا کو بدن سے نکالتی ہے ص گلاب کے پھولون کی پتی نمک ہندی ہر ایک چار رتی ڈیڑھ چاول مصطگی پونے دو ماشہ بسفایج اسطوخودوس افتیمون پوست زرد ہڑ کا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کوٹکر چھانکر کتیرا کے پانی مین گوندھین اور گولیان بناتین **حب اصطمخیقون** تینون خلطون کو سرسے دور کرتی ہے ص ایارج فیقرا حب النیل ایلوا ہر ایک تین تولہ پوست زرد ہڑ کا افتیمون بسفایج سقمونیا ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ شحم حنظل یعنے اندراین کے پھل کا گودا ساڑھے دس ماشہ سنا رکی گوگل ہر ایک سات ماشہ سونف کے پانی مین گولیان بناتین قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ سے چودہ ماشہ تک سونف رومی کے پانی کے ساتھ **حب ابی فضل** واسطے نقرس[لہ] کے ص نمک ہندی پودینہ پہاڑی ہر ایک سات ماشہ زرد ہڑ بہیڑہ آملہ سونٹھ ہر ایک چودہ ماشہ گوگل دو تولہ ایلوا تین تولہ چھٹنگ پونے چار تولہ تباسہ چار تولہ ساڑھے چار ماشہ نسوت سورنجان چھ تولہ پانچ ماشہ گوگل کو گوہ باکاسنی کے پانی مین حل کرین اور دواؤن کو اوسمین گوندھین اور گولیان بناتین قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ **حب قوقایا** درد سر اور آنکھ کے درد کو مفید ہے اور بدن کو فضول سے پاک کرتی ہے ص ایارج فیقرا تین تولہ نسوت اسطوخودوس ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ اندراین کے پھل کا گودا ساڑھے دس ماشہ سقمونیا پونے نو ماشہ اور بعض نسخون مین کتیرا ساڑھے تین ماشہ اضافہ کیا گیا ہے ساتھ اوس پانی کے جسمین گوگل حل کیا ہو گولیان بناتین یہ سب دس خوراک ہے **حب** واسطے میر اکبر علی کے تیار ہوئی تھی ص ایارج فیقرا ہڑ زرد بجوارہ حب النیل نسوت سفید چھلی ہوئی اسطوخودوس سنا رکی اندراین کے پھل کا گودا نمک[لا] ہوری سونٹھ کتیرا گوند کوٹکر چھانکر سونف کے عرق مین گولیان بناتین **حب شبیار**

لہ نقرس ایک درد ہے پاؤن کے انگوٹھے [illegible] اور [illegible] ۱۲

سوداکو نکالتی ہے ص ایارج فیقرا ایکجزو اور نصف پوست کابلی ہڑکا افتیمون ولایتی
اندراین کے پھل کا گودا ہر ایک ایکجزو اسطوخودوس دو ثلث جزو مصطگی اگر خام ہر
ہر ایک نصف جزو حجر ارمنی دھویا ہوا ثلث جزو نمک سیاہ چہارم جزو میٹھے سیب کے
پانی مین گولیان بنائین قدر خوراک سات ماشہ حب **قوقایا** فضلات بلغمی اور صفراوی
دماغ سے پاک کرتی ہے اور درد سر کو نافع ہے اور روشنی آنکھ کی بڑہاتی ہے ص
ایلوا سقمونیا بھونی ہوی اندراین کے پھل کا گودا عصارہ افسنتین مصطگی ہر ایک چھ
رتی سوا دو چاول گوگل چار رتی ڈیڑہ چاول کتیرا دو رتی ایک چاول سب ایک خوراک
ہے حب **ایارہ دیگر** ایارہ فیقرا تین تولہ نسوت اسطوخودوس ہر ایک ساڑہے
سترہ ماشہ اندراین کے پھل کا گودا ساڑہے گیارہ ماشہ تین چاول سقمونیا پونے
نو ماشہ کتیرا ساڑہے تین ماشہ کو ٹکر چھانکر گوگل کے پانی مین گولیان بنائین سب دس
خوراک ہے حب **شبیار** درد سر اور تاریکی چشم کو دور کرتی ہے اور باصرہ کو قوت
دیتی ہے اور درد معدہ کو دور کرتی ہے منقول قرابادین شفائی سے ص ایلوا ساڑہے
دس ماشہ گلاب کے پھول زرد ہڑ مصطگی نسوت سفید ہر ایک ایکتولہ آٹھ ماشہ سقمونیا
بھونی ہوتی پونے دو ماشہ اور قرابادین جلالی مین کتیرا پونے دو ماشہ داخل ہے
چھانکر گولیان بنائین قدر خوراک ساڑہے چار ماشہ ساڑہے تیرہ ماشہ تک حب لاجورد
اور بدن کو سودا سے پاک کرتی ہے اور سب سوداوی بیماریون کی قسمون کو نافع
ہے ص ست ملٹھی کا کتیرا چہارم جزو سقمونیا بھونی ہوتی پونے دو ماشہ پوست
ہڑکا پوست کابلی ہڑکا کالی ہڑ افتیمون ہر ایک ایکجزو لاجورد دھویا ہوا دو جزو کوٹکر
پانی مین گولیان بنائین حب مسہل سودا اور صفرا غلیظ اور بلغم رقیق کو بدن سے
نکالتی ہے ص گلاب کے پھول کتیرا ہر ایک پونے دو ماشہ اسطوخودوس ساڑہے
تین ماشہ حجر لاجورد دھویا ہوا مصطگی رومی پوست زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا بنفشہ
پھول بسفائج فستقی غاریقون سفید نسوت سفید چھیلی ہوتی اگر خام سنا مکی افتیمون
ہر ایک سات ماشہ ایلوا ساڑہے تین تولہ کوٹکر چھانکر ساتھ پانی میٹھے سیب کے

گولیان بنائین قدر خوراک سات ماشہ حب لاجورد بیاض حکیم ارشد مرحوم سے واسطے نکالنے مواد سوداویہ کے ہمراہ ماء الجبن وغیرہ کے مسہل ہے ص ایارج فیقرا نسوت سفید غاریقون لاجورد دھویا ہوا ریوند چینی ہر ایک ایکماشہ تین چاول اندراین کے پھل کا گودا سقمونیا ہر ایک چار رتی ڈیڑہ چاول نمک ہندی گوگل پرانا ہر ایک دو رتی ایک چاول کوٹکر چھانکر گلاب مین گولیان باندھین قدر خوراک تین تولہ چار ماشہ بدرقہ کے ساتھ یا بدون بدرقہ کے تناول کرین حب لاجورد واسطے پرانے زخمون اور ورمون سوداویہ آتشک اور مفاصل سوداوی کے نافع ہے ص سونف رومی کتیرا ہر ایک چار رتی ڈیڑہ چاول غاریقون سفید لاجورد دھویا ہوا پوست زرد ہڑ کا سورنجان مصری ہر ایک پونے دو ماشہ نسوت سفید ساڑھے تین ماشہ ایارج فیقرا ساڑھے چار ماشہ کوٹکر چھانکر اور روغن بادام شیرین مین چکنی کرکے اور گلاب مین گوندھ کر گولیان بنائین ہر گولی بقدر ایک نخود کی چاندی کے ورق مین لپیٹکر گرم پانی کے ساتھ نگلجائین قدر خوراک ساڑھے تیرہ ماشہ حب بنفشہ مسہل بلغم اور صفرا ہے ص بنفشہ کے پھول پوست زرد ہڑ کا نسوت سفید ہر ایک ساڑھے دس ماشہ ملیٹھی کا ساڑھے تین ماشہ سقمونیا بھونی ہوئی پونے دو ماشہ کتیرا سفید ساڑھے تین ماشہ کوٹکر چھانکر گولیان برابر نخود کی تیار کرین حب صرع یعنے گولی مرگی کی افتیمون اسطوخودوس بسفایج فستقی غاریقون سفید نمک ہندی ہر ایک دو رتی ایک چاول نسوت سفید پوست زرد ہڑ کا اندراین کے پھل کا گودا کتیرا سفید سقمونیا بھونی ہوئی ہر ایک دو رتی ایکچاول گوگل چار رتی ڈیڑہ چاول گلاب کے پھول ایکماشہ تین چاول ایلوا دو ماشہ چھ چاول غاریقون پوست کابلی ہڑ کا ہر ایک پونے دو ماشہ نسوت سفید ساڑھے تین ماشہ پانی مین گولیان تیار کرین سب ایک خوراک ہے حب لقوہ آزمائی ہوئی ہے ص سقمونیا بھونی ہوئی گوگل ہر ایک چار رتی ڈیڑہ چاول ماہی زہرہ[1] سونٹھ ہر ایک ایکماشہ تین چاول سورنجان مصری پونے

[1] ماہی زہرہ ایک گھاس شیردار ہے اسکا پھول اور ساگ زرد ہوتا ہے جو کہ قاتل ماہی ہے اسواسطے اسکو ماہی زہرہ کہتے ہین ۱۲

دو ماشہ ایارج فیقرا افتیمون ہر ایک دو ماشہ چھ چاول نسوت سفید چھیلی ہوئی سوا
پانچ ماشہ کوٹکر چھانکر اور پانی مین گوندھ کر گولیان بنائین برابر نخود کے سب ایک
خوراک ہے **حب عشا** تینون خلطون کو بدن سے نکالتی ہے اور شکم کو نرم
کرتی ہے **ص** سنار کی ساڑھے سترہ ماشہ پوست زرد ہڑ کا کالی ہڑ ہر ایک سات
ماشہ سونٹھ ساڑھے تین ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ مویز منقے کے گولیان تیار کرین
قدر خوراک سات ماشہ ہے **حب استرخا** ایارج فیقرا نسوت سفید غاریقون
ہر ایک ساڑھے تین ماشہ بوزیدان اسطوخودوس عود صلیب پونے دو ماشہ
اندراین کے پھل کا گودا مصطگی رومی ہر ایک چار رتی ڈیڑھ چاول سقمونیا بھونی
ہوئی دو رتی ایک چاول سونف کے پانی مین گولیان بنائین اور یہ گولی مرگی
بھی نافع ہے **حب اختناق** اندراین کے پھل کا گودا گوگل سونف رومی
ہر ایک چار رتی ڈیڑھ چاول عصارہ غافث عصارہ افسنتین ہر ایک چھ رتی سوا
دو چاول افتیمون پونے دو ماشہ نسوت سفید چھیلی ہوئی ساڑھے پانچ ماشہ چھ
چاول گولیان بنائین سب ایک خوراک ہے **حب مبارک** جس آدمی کو کہ مسہل
سے کراہیت اور نفرت ہو اور پانی کی راہ نکلجایا کرے اوسکے لیے یہ مسہل کی جگہ
بہت مفید ہے اور واسطے تدارک قصور عمل مسہلات دیگر کے بھی آزمائی ہوئی ہے
کہ ساتھ سہولت کے مواد غلیظ کو نکالتی ہے اور اور مسہلون کے بعد دینی چاہیے
اور واسطے استعمال ہمیشگی کے نافع ہی اور قبض دوامی کے دور کرنے کے لیے نہایت
نافع ہے **ص** لونگ دو ماشہ سونف ولیبی سونف رومی ہر ایک تین ماشہ بنفشہ
کے پھول چھ ماشہ پوست زرد ہڑ کا کشمش سبز تازہ ہر ایک ایک تولہ سنار کی ترنجبین
خراسانی گلقند آفتابی ہر ایک دو تولہ کوٹنے کی دوائین کوٹکر چھانکر کشمش اور گلقند
کے ساتھ پھر کوٹین یہانتک کہ گولی بندھ سکے واسطے قبض اور استعمال ہمیشگی
کے نو ماشہ یا ایک تولہ اور دستون کے لیے دو تولہ معمول ہے **حب مبارک**
منقول بیاض حکیم محمد بقا خانصاحب مرحوم سے **ص** پوست زرد ہڑ کا سنار کی بنفشہ

کے پھول سونف دیسی لونگ سونف رومی کشمش ترنجبین گلقند کوٹکر چھانکر گولیان
تیار کرین **حب مبارک** مخترع حکیم معتمد الملوک مسہل صفرا ہے اور خاص صفرا
کے نکالنے کے لیے بے نظیر ہے **ص** سقمونیا بھونی ہوئی ساڑہے چار ماشہ
کتیرا نو ماشہ پوست زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا کالی ہڑ سنا مکی زرشک بنفشہ کے
پھول ہر ایک ڈیڑہ تولہ کوٹکر چھانکر اور روغن بادام شیرین ایک تولہ ساڑہے
دس ماشہ مین چکنی کرکے اور سات ماشہ املتاس کے گوندھکر گولیان بناتین
ہر گولی بقدر ایک نخود کے چاندی کے ورق مین لپیٹکر نگاہ رکھین قدر خوراک
سات ماشے سے نو ماشہ تک ہے **حب واسطے تپون صفراوی کے ص**
کسوم کے بیجون کی گری ساڑہے تین ماشہ نسوت سفید چھیلی ہوئی ساڑہے
تین ماشہ غاریقون سفید پوسٹے دو ماشہ اجمود کے بیج سونف رومی پودینے
دو ماشہ نمک ہندی ایک ماشہ تین چاول کوٹکر چھانکر سونف کے عرق مین
گوندھین اور گولیان بناتین سب ایک خوراک ہے **حب مبارک**
الیف علویخان مرحوم **ص** نسوت سفید چھیلی ہوئی ہڑ زرد ہر ایک پندرہ تولہ
اندراین کے پھل کا گودا پانچ تولہ بنفشہ کے پھول چھہ ماشہ غاریقون چار ماشہ
ایلوا زرد تین ماشہ سنا مکی چھہ ماشہ کتیرا دو ماشہ لاجورد تین ماشہ املتاس دو تولہ کوٹکر
چھانکر سونف کے پانی مین گولیان بناتین قدر خوراک سات ماشہ سے ایک تولہ
**حب** کہ حکیم محمد جعفر ولد مولا رحید نے واسطے ایک شخص کے کہ چوتھیا
تپ رکھتا تھا یہ نسخہ بنا کر دیا بہت نفع ہوا چاہیے کہ راحت کے پہلے دن
سورج نکلنے کے وقت نو ماشہ اس گولی مین سے تناول کرین اور اوپر
اوسکے قہوہ دارچینی نوش فرماتین غذا اس دن مین چنے کا پانی دیوین اور
دوسرے دن گلقند دو تولہ ساڑہے سات ماشہ سکنجبین دو تولہ ساڑہے
سات ماشہ عرق گاوزبان کے ساتھ دیوین اور غذا اوسدن شوربا گوشت
بکری کا تناول کرین اور صاحب تپ چوتھیا کو لازم ہے کہ ہر حال مین ورزش

وقتون مین ترشیون اور دوده کی چیزون اور ساگ ترکاریون سے
واجب سمجھین **ص** بہیڑہ پوست زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا کالی ہڑ برگ
ہر ایک ایکتولہ ساڑہے دس ماشہ ایارج فیقرا ساڑہے تیرہ ماشہ عصارہ
پونے سات ماشہ سقمونیا بھونی ہوئی شاہترہ ہر ایک ساڑہے چار ماشہ نمک
چار رتی ڈیڑہ چاول کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین چکنی کرکے گولیان با
اور نو ماشہ ساتھ قہوہ مذکور یا گلاب کے کھائین اور نوبت کے دن
ذہب ایک عدد صبح اور ایک عدد شام نوش فرمائین **حب ذہب**
فاد زہر کانی ترلیبی خطائی سنگ یشم ہر ایک سوا دو ماشہ جائفل مصطگی
ہر ایک دو ماشہ چہ چاول دارچینی لونگ ہر ایک ساڑہے چار ماشہ گوند
ایک ماشہ تین چاول کتیرا چار رتی ڈیڑہ چاول کوٹکر چھانکر اور گلاب مین
گولیان بقدر نخود کے بنائین **حب ہلیلہ** نافع ہے واسطے نکالنے
سودا اور صفرا کے سر اور تمام بدن سے اور مکرر تجربہ ہوا ہے **ص**
کابلی ہڑ کالی ہڑ پوست بہیڑہ کا آملہ چھیلا ہوا برگ سنا مکی ہر ایک ایکما
تین چاول سقمونیا بھونی ہوئی چار رتی ڈیڑہ چاول کوٹکر چھانکر اور روغن
مین چکنی کرکے مویز منقی کے گودہ مین گولیان بنائین اور نیمگرم پانی کے
تناول کرین **حب سورنجان** ایارج فیقرا انسوت سفید ہر ایک تیم
اندراین کے پھل کا گودا قنطوریون سورنجان ماہیزہرج بوزیدان ہر ایک
ساڑہے سترہ ماشہ فرفیون سات ماشہ سونٹھ چیتہ کالی مرچ رائی جند
ہر ایک ساڑہے تین ماشہ گولیان بنائین قدر خوراک پونے نو ماشہ ساڑ
دس ماشہ تک اور اس گولی کو مقیم الزمنی بھی کہتے ہین اور کبھی زیادہ کر
ہین علاج کرنے والے واسطے زیادتی عمل کے اس گولی کے نسخہ مین
سقمونیا ہینگ گندہ بیروزہ گوگل جاوشیر ہر ایک سات ماشہ اور یہ گولی
سر مین عظیم النفع ہے **حب بڑیوہا** یہ گولی درد کو ایکدن مین یا ایک

ا مین بشرط موافق سبب دور کرتی ہے سونف رومی سقمونیا ہر ایک ساڑھے
تین ماشہ گوگل سوا پانچ ماشہ پوست ہڑکا بوزیدان سورنجان ہر ایک ساڑھے
تین ماشہ نسوت سفید ایلوا ہر ایک چھ تولہ گندنا کے پانی مین گولیان بنائین قدر
خوراک ساڑھے دس ماشہ گرم پانی کے ساتھ **حب سورنجان** ہاتھ
پاون کی گانٹھون کے درد کو جو بسبب مواد بلغمی اور صفراوی کے عارض ہو
نہایت مفید ہے **ص** ایلوا پوست زرد ہڑکا سوا پانچ ماشہ اندراین کے پھل کا
گودا سوا دو ماشہ سقمونیا چھ رتی سوا دو چاول زعفران چار رتی ڈیڑھ
چاول قدر خوراک پونے نو ماشہ ساڑھے دس ماشہ تک **حب سورنجان**
درد مفاصل بلغمی کو نافع ہے **ص** سورنجان شیرین ایارج فیقرا پوست زرد
ہڑکا ہر ایک پونے دو تولہ گوگل ساڑھے سترہ ماشہ نسوت سفید بوزیدان ماہی زہرہ
ہر ایک ساڑھے دس ماشہ گوگل کو گندنا کے پانی مین حل کر کے دوائین اور
اوسمین گوندھکر گولیان بنائین قدر خوراک پونے نو ماشہ ساڑھے دس ماشہ
تک **حب سورنجان** نقرس کو نافع ہے **ص** اجمود کے بیج نمک سندی
ہر ایک چار رتی ڈیڑھ چاول سقمونیا سورنجان چھ رتی سوا دو چاول زرد ہڑ
نسوت ہر ایک پونے دو ماشہ ایلوا ساڑھے تین ماشہ سب ایک خوراک
ہے **حب سورنجان** غنی اور منی سے مسمی بحب مقیم الرمن **ص**
ایارج فیقرا تین تولہ فرفیون سات ماشہ نسوت سفید پونے چار تولے سونٹھ
رائی چینیہ کالی مرچ جند بیدستر ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کوٹکر چھانکر ہری سونف
کے پانی مین گولیان باندھکر مقدار پونے نو ماشہ کے پانی کے ساتھ تناول
کرین مجرب اور عجیب الفعل ہے **حب عجیب** گانٹھون کے درد کو تسکین
بخشتی ہے اور آزمائی ہوتی ہے ہڈیان آدمی کی جلی ہوئی باریک پیسکر گلاب
مین گولیان بنائین اور قدر سے دیوین اور صاحب تحفہ لکھتا ہے کہ آدمی
کی جلی ہوئی ہڈیون کا نوش کرنا تین روز ہر روز ساڑھے چار ماشہ ساتھ ہموزن

نکرکے عرق النسا اور ہاتھ پاؤن کے جوڑون کے درد اور مرگی کو نہایت
مجرب ہے **حب مفاصل** کتیرا برابر دو جو کے گلاب کے پھول مصطگی
سونف رومی ہر ایک چار رتی ڈیڑہ چاول اندراین کے پھل کا گودا حب النیل
نمک ہندی سونٹھ سقمونیا ہر ایک چھ رتی سوا دو چاول گوگل ایک ماشہ تین
چاول سورنجان پونے دو ماشہ ایارج فیقرا ساڑہے تین ماشہ نسوت سفید
ساڑہے چار ماشہ ساتھ پانی خالص کے گولیان تیار کرین **حب نقرس** نقرس
خونی مین بعد فصد کے اور نقرس صفراوی مین بعد قے کے دینی چاہیے
**ص** زعفران چار رتی ڈیڑہ چاول سقمونیا بھونی ہوئی چھہ رتی سوا دو چاول
اندراین کے پھل کا گودا دو ماشہ چھہ چاول سورنجان نسوت سفید زردہ
ہر ایک سوا پانچ ماشہ قدر خوراک ساڑہے دس ماشہ ہے **حب واسطے**
نقرس کے ہڑ زرد ساڑہے تین ماشہ ایلوا دو ماشہ چھہ چاول ماہیزہرج بوزیدان
ہر ایک ایک ماشہ تین چاول سقمونیا چار رتی ڈیڑہ چاول سب ایک خوراک ہے
**حب جالنیوس** جالینوس کہتا ہے کہ مین نے اسکو آزمایا ہے پرانی دردی
معدہ اور خلط فاسد معدہ کو دور کرتی ہے اور دست جاری کرتی ہے ہر وقت
دے سکتے ہین گلاب کے پھول ساڑہے دس ماشہ مصطگی چودہ ماشہ
ایلوا دو تولہ نسوت سفید تین تولہ کوٹکر چھانکر پانی مین گوندھین اور نخود کی برابر
گولیان بنائین یا زیادہ اور گرم پانی کے ساتھ سوتے وقت کھائین **حب**
**برؤ الساعتہ** مسہل ہے خصوصاً غلیظ خلطون کو جوڑون اور گانٹھون سے
نکالتی ہے اور ہاتھ پاؤن کے جوڑون کے درد اور نقرس اور عرق النسا اور
وجع الورک کو نافع ہے اور نسخہ نظیر ایلوا سورنجان شیرین پوست زرد ہڑ کا
سنا مکی مصطگی برابر وزن کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین چکنی کرکے
گولیان بنائین قدر خوراک ساتھ ماشہ سوتے وقت نیمگرم پانی کے ساتھ تناول
کرین **حب مسہل** بلغم اور صفرا کو نکالتی ہے **ص** سقمونیا بھونی ہوئی

پونے دو ماشہ کتیرا ساڑھے تین ماشہ ست ملہٹی کا پوست زرد ہڑ کا پونے دو ماشہ
ریوند خطائی ساڑھے تین ماشہ نسوت سفید چھیلی ہوئی ساڑھے چار ماشہ نیلوفر کے
پھول بنفشہ کے پھول ہر ایک سات ماشہ گلاب کے پھول سات ماشہ سنا مکی
نو ماشہ کوٹکر چھانکر اور گلاب مین گوندھکر گولیان برابر نخود کے باندھین اور پانچ ماشہ
سے سات ماشہ تک گرم پانی کے ساتھ تناول کرین **حب مسہل** برگ سنا مکی
پوست زرد ہڑ کا یا پوست کابلی ہڑ کا ہر ایک ایکتولہ آٹھ ماشہ نبات مصری سفید یکتولہ
آٹھ ماشہ تینون دواؤن کو پیسکر اور مویز منقے کو پانی مین دھوکر اور کپڑے مین
چھانکر اور تخم دور کرکے گولیان بنائین **حب مسہل** صفرا اور فضول کو
بدن سے نکالتی ہے صفراوی تپون مین بھی دے سکتے ہین اور واسطے
اوس آدمی کے کہ جو شاندہ سے جسکو نفرت ہو یہ گولی بہت مناسب ہے اور
دماغ کو بھی پاک کرتی ہے **ص** سقمونیا بھونی ہوئی دو رتی ایک چاول کتیرا چار رتی
ڈیڑھ چاول ست ملہٹی کا پوست زرد ہڑ کا بنفشہ گلاب کے پھول ہر ایک سات
ماشہ سنا مکی نو ماشہ اور جو مرض ربو اور ضیق النفس عارض ہو تو غاریقون پونے
دو ماشہ اضافہ کرین اور کوٹکر چھانکر صاف پانی مین گوندھین اور گولیان بنائین
اور شربت بنفشہ مین آلودہ کرکے نگلجائین اور بعد اوسکے نبات مصری گرم
پانی کے ساتھ کھائین **حب** واسطے دوار کے مجرب ہے اسطوخودوس
ایارج فیقرا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ غاریقون سوا دو ماشہ نمک ہندی ایکماشہ
تین چاول اندراین کے پھل کا گودا چار رتی ڈیڑہ چاول **حب** واسطے طحال
کے مجرب ہے ساتھ شہد کے پانی کے یا سوائے اوسکے اور چیزون
مناسب کے ساتھ کھائین **ص** پوست کنیر کی جڑ کا ریوند خطائی ہر ایک
سات ماشہ مرجان جلا ہوا ایلوا زرد اجمود کے بیج غاریقون نمک ہندی
ہر ایک ساڑھے تین ماشہ عرق بید مین گولیان بنائین قدر خوراک ساڑھے
چار ماشہ **حب** واسطے سختی طحال کے **ص** پوست زرد ہڑ کا سونٹھ چیتہ

استخار سفید سہاگہ بریان زیرہ سفید نمک سنگ ہر ایک برابر وزن کوٹکر چھانکر
تین برس کی پرانی گڑ دوچند مین گوندھکر گولیان چھوٹی چھوٹی بناتین اور دو ماشہ
سے چار ماشہ تک دیوین حب ضیق النفس بیاض حکیم عبد الشافی خان سے
ص میٹھا تیلیا کالی مرچ پیپل عاقرقرحا سونٹھ پیپلامول جاوتری سکو پیسکر بقدر
حاجت کے گڑ لیکر اور گھی مین ملاکر بقدر باجرہ کے گولیان تیار کرین ✚✚
فصل دوسری اون گولیون مین سے جو بیماریون کے نام سے مخصوص ہین
حب سل واسطے مرض سل کے کہ بسبب گرم نزلون کے ہو اور نفث الدم
یعنے خون تھوکنے کی بیماری بھی ہمراہ ہو مفید ہے ص کافور قیصوری
دو رتی ایک چاول نبسلو حین پوست انجبار دم الاخوین کہربا شمعی شادنج عدسی
دھویا ہوا گیرو نشاستہ غبار چلی کاکتیرا ست ملہٹی کا عود صلیب بادام کی گری
چھلی ہوئی خرفہ کے بیج چھلے ہوئے میٹھے کدو کے بیجون کی گری غری السمک اقاقیا عصارہ لحیہ
ہر ایک چار رتی ڈیڑھ چاول افیون گلاب کے پھول زعفران برابر دو جو کے اسبغول کے لعاب مین
گولیان بناتین اور ہر روز گوہی کے دودھ کے ساتھ دیوین دیگر دوسرا نسخہ اسی مقدمہ کے لیے
نافع ہے ص کافور قیصوری زعفران دو رتی ایک چاول افیون برابر
دو جو کے ست ملہٹی کا مغز بہدانہ خطمی کے بیج گیرو خشخاش کے بیج میٹھے
کدو کے بیج کھیرے ککڑی کے بیج کی گری خربوزہ کے بیجون کی گری صندل
سفید ترنجبین گاوزبان کے پھول پوست خشخاش ہر ایک ساڑھے چار
گولیان بناتین حب سل کہ ساتھ حرارت کے ہو ص کافور قیصوری
دو رتی ایک چاول سرطان جلا ہوا گوندببول کا ست ملہٹی کاکتیرا گیرو ہر ایک
چار رتی ڈیڑھ چاول میٹھے کدو کے بیجون کی گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی
گری ہر ایک ایکماشہ تین چاول کوٹکر چھانکر لعاب بہدانہ مین گولیان تیار کرین
اور گوہی کے دودھ کے ساتھ تناول فرماتین یہ ایک خوراک ہے حب
واسطے سل اور کھانسی کے آزمائی ہوئی ہے ص نشاستہ گوندببول کاکتیرا

خشخاش سفید کے بیج بادام کی گری چھیلی ہوئی افیون مصری ہر ایک ایک ماشہ
لعاب بہدانہ مین گولیان باندھین **حب غوی السمک** واسطے مسہل اور
کھانسی اور نزلات گرم کے نافع ہے اور تفرق اتصال عضو اور نفث الدم
اور نفث المدہ کو مفید ہے **ص** خشخاش سفید کے بیج گوندببول کا شکر تیغال
کتیرا میٹھے کدو کے بیجون کی گری غبار چکی کا غوی السمک خطمی کے بیج گاؤزبان
کے پھول ست ملہٹی کا دو دو ماشہ کدو کے بیجون کی گری کاہو کے بیج چھیلے
ہوے تین تین ماشہ افیون مصری خالص ایک ماشہ زعفران چار رتی کو ٹکر
چھانکر لعاب بہدانہ اور لعاب اسپغول مین گولیان برابر مسور کے باندھین
اور ایک گولی یا دو گولی وقت رات کے کھائین **حب سعال** واسطے
گرم اور خشک کھانسی اور دق اور سل کے نافع ہے **ص** گوندببول کا
کتیرا اسفید مغز بہدانہ ست ملہٹی کا خطمی کے بیج خشخاش سفید خرفہ کے
بیج چھیلے ہوئے قند سفید ہر ایک ساڑہے دس ماشہ میٹھے بادام کی گری
مغز باقلا ککڑی کے بیجون کی گری کدو کے بیجون کی گری ہر ایک ساڑہے
سترہ ماشہ اسپغول کے پانی مین گولیان بنائین دیگر نشاستہ گوندببول کا کتیرا
میٹھے بادام کی گری مغز باقلا کدو کے بیجون کی گری ککڑی کے بیجون کی
گری سب برابر وزن ترنجبین مساوی سبکے لعاب بہدانہ مین گولیان بنائین
**حب** واسطے کھانسی رطوبی اور بلغمی کے نافع ہے اور ضیق النفس کو مفید
مجربات اہل ہند سے **ص** پیپل کو کپڑے مین لپیٹکر نیچے راکھ گرم کے
مقدار ایک ساعت رکھین بعد اوسکے اوسکو ہاتھ سے ملکر دانہ جدا کرین اور بقدر
ایک تولہ اوسمین سے لیکر اور سہاگہ بھونا ہوا ایک تولہ کلیجن کالی مرچ ہر ایک
ایک تولہ عاقرقرحا چھ ماشہ سبکو کوٹکر اور کھرل مین ڈالکر ساتھ شیر گھیکوار کے
تین روز پے در پے بہت باریک پیسین جسقدر شیرہ گھیکوار کے ڈالنے اور
دوا کے باریک پیسنے مین مبالغہ کرین بہتر ہے مقدار چنہ کے گولیان بناکر نگاہ

رکھین ایک گولی یا دو گولی کھائین مجرب ہے **حب نزلہ بابت حکیم ہادی**
اجواین خراسانی سفید مصطگی گیرو دھویا ہوا کہربا کتیرا گوند ببول کا ست ملیٹھی کا نشاستہ
گاؤزبان کے پھول کھیرے ککڑی کے بیج افیون گاذرونی ہر ایک نو ماشہ نقل
کی جڑ زعفران ہر ایک ساڑھے چار ماشہ ریوند خطائی پونے سات ماشہ کوٹکر چھانکر
پوست خشخاش کے پانی مین گوندھکر گولیان بقدر گول مرچ کے تیار کرین قدر
خوراک ایک گولی سے دو گولی تک **حب بواسیر** مؤلف فرماتے ہین کہ مین نے
اس گولی کو بہت آزمایا ہے اور اکثر میرے عمل مین ہے واسطے دور کرنے
قبض کے کہ موذی طبیعت ہو نافع اور مجرب ہے اور ریاح بواسیر پر اور مادہ قبض
دافع باوجود اسکے مرض بواسیر کو بالغ النفع ہے **حس** پوست کابلی ہڑ کا پوست
زرد ہڑ کا پوست بہیڑہ کا آملہ ہر ایک نو ماشہ سونف دیسی سونف رومی رسوت
کی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ گندنا کے بیج ساڑھے تیرہ ماشہ گوگل ڈیڑہ تولہ شیرہ
املتاس دو تولہ ساڑھے سات ماشہ ہلیلہ چار ہڑ کو ٹکر چھانکر روغن بادام مین چکنی کر
اور اور دواؤن کی ساتھ دو تین مرتبہ پھر کوٹین اور گوگل کو گندنا کے پانی مین دھوکر
املتاس اوسمین حلکرین باقی اور دوائین پیسی ہوئی داخل کرکے اور ہتیلی کو روغن
بادام سے چکنی کرکے گولیان باندھین پس تین ماشہ سے ایک تولہ تک ہمیشہ
رکھین اور اکثر جگہ جو اس نسخہ مین انجیر اور مویز منقی ڈالکر تجربہ کیا گیا تو عجیب و غریب
اثر مشاہدہ ہوا اور جس کسی کو املتاس سے نفرت ہو تو موقوف کرنا اوسکا باعث
نقصان نفع کا نہوگا **حب مقل** معتمد سید جرجانی امر بواسیر ریحی مین نے نظیر
ہے ایلوا پونے دو تولہ تخم اسپند جاوشیر اشق غاریقون عصارہ غافث حب النیل
ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ سکبینج گوگل ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر گندنا کے
پانیمین گولیان بنا تین قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ تک **حب بواسیر**
بواسیر دمیہ اور ریحیہ کو نافع ہے اور دافع زیرہ سفید کالی ہڑ کتھ سفید صندل
سرخ گیرو رسوت مردار سنگ پھٹکری بھونی ہوئی آملہ چھیلا ہوا پوست بڑی

ہڑکا سبکو کوٹکر چھانکر آٹھ سیر برگ نیم کے پانی مین کھرل کرین پس گولیان باندھکر سایہ مین
خشک کرین اور دو ماشہ اوسمین سے تناول فرمائین **حب بواسیر** قبض کو دور
کرتی ہے جسمین نہایت ایذا اور تکلیف ہو اور مجرب ہے **ص** گوگل چار جزو املہ
چھلا ہوا پوست زرد ہڑ کا کالی ہڑ پوست کابلی ہڑ کا پوست زرد ہڑ کا پوست بہیڑہ کا
تخم گندنا ہر ایک پانچ جزو گوگل کو نیمکوب کرکے گندنا کے پانی مین دہو کر تر کرین
اور تین دن اور کوٹین کہ مثل مرہم ہو جائے پس باقی دواؤن کو اوسمین گوندھکر
بقدر نخود کے گولیان باندھین اور ہر روز خالی معدہ پر نو عدد پندرہ عدد تک
نگلجائین اور سودا پیدا کرنے والی چیزون سے پرہیز رکھین **حب بواسیر**
**سندروس** واسطے اوکھاڑنے مواد بواسیر کے نافع ہے اور بھونک اور
ہضم غذا کو مفید **ص** سندروس پوست بیضہ پاک کیا ہوا پتلی جھلی نیچے کی سی
اور چینیہ ہندی گندنا کے بیج ہر ایک ساڑھے تین ماشہ نوسادر پونے دو ماشہ
خبث الحدید مدبر ڈیڑہ تولہ گوگل اوسقدر کہ اوسکے پانی مین گولیان بندھ سکین
پس سات عدد گولی تناول کرین **حب اسہال** دستون کو بند کرتی ہے
اور خون بہنے کو باز رکھتی ہے **ص** پوست انار پونے دو ماشہ مازو ساڑھے
تین ماشہ سماق ساڑھے تین ماشہ دانہ مویز ساڑھے دس ماشہ تخم مورد تین تولہ
کوٹکر چھانکر گولیان بنائین اور سایہ مین سکھائین قدر خوراک سات ماشہ ساتھ
پانی کے کھائین اور اوپر سے انڈا آدھا بھونکر اور سرکہ مین آلودہ کرکے
تناول کرین **حب** واسطے بند کرنے دستون کے مجرب ہے تخم مورد ساڑھے
دس ماشہ گل ارمنی ساڑھے سترہ ماشہ نشاستہ بھونا ہوا انجبار خرفہ کے بیج بھونے
ہوئے خشخاش سفید کے بیج بھونے ہوئے ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کوٹکر چھانکر
اور بقدر نخود کے گولیان باندھکر سات گولی کھائین **حب** واسطے بند کرنے
خون بواسیر کے مجرب ہے **ص** کہربا مونگے کی جڑ ودع یعنی گھونگا کہ سیپ کی
قسم سے ہے جلا کر ہر ایک پونے نو ماشہ تخم گندنا ساڑھے دس ماشہ

کالی ہڑ بہیڑہ آملہ ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ گوگل تین تولہ کوٹکر چھانکر گوگل کو گندنا کے
پانی یا برگ مرو کے پانی مین کھولکر گولیان تیار کرین **حب** واسطے ہر قسم کے
دستون کے بچون کے لئے نافع ہے اور آزمائی ہوئی ہے **ص** انار کی کلی کچی
جائفل افیون ہر ایک ایک ماشہ چاکسو سوت نرکچور زیرہ سفید چھیلا ہوا ہلدی چھیلی
اور منواوسکا کوٹا ہوا کونپل شاخ نیم کونپل بکاین کونپل ببول کوٹکر چھانکر گولیان بقدر
دانہ موٹھ کے باندھین پس ایک گولی یا دو گولی تناول کرین **حب شفا** واسطے
تسکین علاون گرم صفراوی اور تپ صفراوی کے مجرب ہے زہرمہرہ دو جزو
موتی ایکجزو دونون کو خوب باریک پیسکر پانی مین گولیان بنائین اور دو ماشہ آب عرق
سے گلاب مین حلکر کے دیوین **حب لبوب** تپون گرم اور کھانسی گرم مین
منہ مین لیوین پیاس کو بجھاتی ہے خصوصاً اگر رب لیموں یا رب انگور خام یا انار کے
پانی اور سوائے اوسکے اور چیزون مین گوندھین **ص** ککڑی کے بیجون کی
گری کدو کے بیجون کی گری خرفہ کے بیج چھیلے ہوے ہر ایک ایکجزو کاہو کے
بیج چھیلے ہوئے نصف جزو ست ملہٹی کا چہارم جزو کوٹین اور لعاب اسبغول
مین گوندھین اور برگ خرفہ کے پانی مین گولیان بنائین **حب مسہل** واسطے
شطر الغب کے مجرب ہے **ص** ایلوا مصطگی پوست زرد ہڑ گاریوند چینی عصارہ
غافث افسنتین گلاب کے پھول ہر ایک ایکجزو زعفران نصف جزو ساتھ
پانی کاسنی تازہ کے گولیان بنائین قدر خوراک ساڑہے تین ماشہ سے سات
ماشہ تک ہمراہ سکنجبین تازہ کے استعمال فرمائین اور اون گولیون کو بعد تنقیہ کے
کھائین اور عصارہ اگر نہو تو غافث اور افسنتین داخل کرین اور ہر شب پرانی
تپون کے اخیر مین سات ماشہ تناول کرین **حب** واسطے شطر الغب کے
**ص** گوگل چار رتی ڈیڑہ چاول سقمونیا چھ رتی سوا دو چاول کتیرا ایک ماشہ تین
چاول چار رتی اندراین کے پھل کا گودا پونے دو ماشہ ایارج فیقرا ساڑہے تین
ماشہ گولیان بنائین **حب** واسطے تپ دق کے نافع ہے اور سینہ کی گھڑگھڑ

اور کھانسی کو مفید ہے اجواین خراسانی چار رتی افیون ایک ماشہ گیرو نیلوفر
کے پھول کتیرا میٹھے کدو کے بیجون کی گری تربوز کے بیجون کی گری ہر ایک
دو ماشہ بنسلوچن ست ملٹھی کا تخم خرفہ کافور ہر ایک تین ماشہ گوند ببول کا چار ماشہ
تخم خشخاش سفید کھیرے ککڑی کے بیج ہر ایک چھ ماشہ کوٹکر چھانکر لعاب بنگو
گولیان باندھین بقدر نخود کے ہر صبح سات عدد گولی ہمراہ شیرہ خرفہ تین تولہ
شیرہ تخم خیارین تین تولہ پانی میٹھے انار تین تولہ کے دیوین **حب کافور** واسطے
تپ دق کے کہ دستون کے ساتھ ہووے نافع ہے اور اور تپون گرم کو کہ
شدید الحرارت ہون مفید ہے — ص کافور قیصوری سوا دو ماشہ گیرو زہر مہرہ
خطائی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ بنسلوچن سفید موتی بے سوراخ دھنیہ کے بیج صندل
سفید ہر ایک دو تولہ مغز تخم تربوز کدو کے بیجون کی گری ہر ایک ڈیڑھ تولہ اول
ایک ماشہ تین چاول ببول کے گوند کو عرق صندل مین حل کرکے اور باقی دواؤن کو
کوٹکر چھانکر اور اوسمین گوندھکر بقدر نخود کے گولیان تیار کرین اور ہر روز ساڑھے
چار ماشہ تناول کرین **دیگر** نسخہ دوسرا اسی مقدمہ مین ص کافور قیصوری
سوا دو ماشہ بنسلوچن سفید نشاستہ صندل سفید میٹھے کدو کے بیجون کی گری کتیرا ہر ایک
ساڑھے چار ماشہ کوٹکر اسپغول کے لعاب مین گولیان تیار کرین قدر خوراک ساڑھے
چار ماشہ **دیگر** نسخہ دوسرا اسی معاملہ مین مجرب ہے ص اجواین خراسانی چار رتی
افیون ایکماشہ گیرو نیلوفر کے پھول کتیرا کدو کے بیجون کی گری تربوز کے
بیجون کی گری ہر ایک دو ماشہ بنسلوچن سفید ست ملٹھی کا خرفہ کے بیج کاہو کے
بیج چھپلے ہوئے کافور قیصوری ہر ایک تین ماشہ گوند ببول کا چار ماشہ خشخاش
سفید کے بیج شیرہ مغز تخم خیارین کھیرے کے بیجون کی گری ہر ایک چھ ماشہ کوٹکر چھانکر
چنے کے برابر گولیان بنا مین قدر خوراک سات گولی طباشیر تخم خرفہ تین تولہ شیرہ تخم
خیارین سات ماشہ پانی میٹھے انار کا تین تولہ۔ دیوین **حب خناق** واسطے خناق
خونی اور صفراوی کے شروع مرض مین نیچے زبان کے نگاہ رکھین ص کافور

قیصوری چار رتی ڈیڑہ چاول خرفہ کے بیج چھلے ہوئے زیرہ گلاب نشاستہ
بنسلوچن سفید سماق کتیرا ہر ایک ساڑہے تین ماشہ کوٹکر اور لعاب بنگو مین گوندھکر
گولیان بنائین اور منہ مین رکھین **حب خناق** منہ مین نگاہ رکھنا اوسکا خناق کو نفع
دیتا ہے اور ورم کے پکانے کو مفید ہے **ص** سرطان نہری رسوت نکی بنسلوچن
سفید گوند ببول کا کتیرا کنوچہ کے بیج مغز بہدانہ کوٹکر چھانکر پانی مین چپٹی چپٹی گولیان
بنائین اور منہ مین رکھین **حب** واسطے حلق کے پرانے زخم کے معمول
اور مجربات سے ہے **ص** زیرہ گلاب کا ساڑہے تین ماشہ موم کافوری سوا
پانچ ماشہ انزروت سات ماشہ روغن گل سوا بارہ ماشہ موم روغن بناکر گولیان
چھوٹی چھوٹی تیار کرین اور ایک ایک کو مرغ کے انڈے کی زردی مین گوندھکر
نگلجائین اور جو بطور لعوق کے چاٹین تو بہتر ہے اور غذا مین بھی آدھی بھونی
ہوئی زردی مرغ کے انڈے کی ہونی چاہیے **حب** آزمائی ہوئی ہے واسطے
زخم زبان کے منہ مین رکھین **ص** آٹا شر کا آٹا مسور کا جو جلے ہوے گلنار
برگ گاوزبان گیلانی مہدی کی پتی شاہترہ بنسلوچن سفید نشاستہ نیلوفر کے پھول
ہر ایک ایک ماشہ مونگے کی جڑ پھٹکری جلی ہوئی ہر ایک دو ماشہ زہر مہرہ خطائی
پیسا ہوا گوند ببول کا کتیرا خرفہ کے بیج چھلے ہوے دم الاخوین ہر ایک دو ماشہ
انزروت مدبر ایک ماشہ چوبچینی دو ماشہ کوٹکر چھانکر گولیان بناکر منہ مین رکھین
**حب ممسک** بچون کے دستون کی کثرت کو نافع ہے اور پیاس بجھاتی
ہے **ص** زیرہ سفید بھونا ہوا سونف ولیسی چھ ماشہ جائفل دو ماشہ اجواین
ولیسی ایک ماشہ افیون چھ رتی سبکو کوٹکر چھانکر کچے انار کو چیر کر اوسمین بھرین اور
انار کو گوندھے ہوے آٹے مین لپیٹکر گرم راکھ مین دبادین کہ آٹا پکجاتے پھر اوسمین
سے نکالکر بعد سرد ہونے کے آٹا دور کرین اور دواؤن کو مع انار کے پیسکر
باجرہ کے برابر گولیان بنائین یا بقدر کالی مرچ کے تیار کرین اور موافق سن و سال بچون کے
دیوین **دیگر** دستون کو بند کرتی ہے اور خون کی دستونکو

بھی روکتی ہے ص سُماق سات ماشہ مازو ی سبز ساڑھے تین ماشہ پوست انار
پونے دو ماشہ تخم مورد تین تولہ دانہ مویز بھونا ہوا ساڑھے دس ماشہ کو ٹکر چھانکر ببول
کے گوند کو پانی مین حل کرکے اور دواؤن کو باہم گوندھکر گولیان تیار کرین دیگر
اسہال کبدی بیقے جگر کے دستون کو مفید ہے بوعلی سینا سے ص مازو بڑی ہڑ ہر ایک
نو ماشہ افیون ساڑھے چار ماشہ گوند ببول کا نورتی کو ٹکر چھانکر برابر نخود کے گولیان
تیار کرین چھوٹی عمر والہ کو ایک گولی اور بڑی عمر والہ کو تین چار گولی اور افیونی کو اس
سے بھی زیادہ اجازت ہے دیگر حکیم مصری نے واسطے ابو الفضل کے ترتیب
دی تھی معدہ کو قوت دیتی ہے اور ریاح کو تحلیل کرتی ہے اور قولنج دور کرتی
ہے اور باہ کو بڑہاتی ہے ص دارچینی دو ماشہ لونگ آٹھ ماشہ کبابچینی بڑی الایچی
سونف دیسی گاجر کے بیج پیپل کی جڑ ہر ایک تین ماشہ مصطگی کندر ہر ایک چار رتی
ڈیڑھ چاول چھوٹی الایچی بالچھڑ ہر ایک ایک تولہ سورنجان شیرین اندر جو کابلی ہڑ
ہر ایک دو تولہ سونٹھ بے ریشہ پیپل بہمن سفید کالی مرچ کالی ہڑ شقاقل مصری
کالا دانہ گوگل ہر ایک تین تولہ ہینگ قسم اول خصیۃ الثعلب جواین دیسی ہر ایک
چار تولہ مویز منقے پونے نو تولہ بادام کی گری آدھ پاؤ چلغوزہ کی گری پاؤ سیر دونون
ہڑون کو روغن زیتون مین اسقدر جوش دین کہ سرخ ہوجائین پس دواؤن کو
جدا جدا کوٹکر چھانکر باہم ملائین اور مویز اور بادام اور چلغوزہ کو علحدہ علحدہ پتھر پر پیسکر
اور ایکجا کرکے پتھر یا چاندی کے ہاون مین دو تین روز برابر کوٹین اور برابر
گول مرچ کی گولیان بناکر دو گولی سے پانچ گولی تک استعمال فرمائین حب
واسطے ہضم اور تقویت معدہ اور توڑنے ریاح غلیظہ اور دفع ہچکی سخت کے
معمول ہے ص نمک سانبھر نمک سیاہ نمک شور نمک سیندہ ہر ایک ساڑھے
تیرہ ماشہ نعناع نرکچور ہر ایک ایکتولہ ساڑھے دس ماشہ زرد ہڑ بہیڑہ آملہ چھیلا
ہوا گول مرچ سونٹھ بچھ ترکی ہر ایک تین تولہ ساڑھے چار ماشہ دونون زیرہ نمک
سنگ ہر ایک تین تولہ ساڑھے چار ماشہ دھنیہ کے بیج آدھ پاؤ سونف اجواین

ولیسی ہر ایک پاؤسیر کوٹکر چھانکر اور لیمون کے پانی مین گوندھکر سورج کے
نیچے خشک کرین اور ساتھ آملہ سبز کے پانی کے اگر بہم پہونچے گوندھکر اور سکھاکر
پھر لیمون کے پانی مین گوندھکر گولیان برابر اخروٹ کے باندھکر کھلاتین اور
اگر آملہ سبز بہم نہ پہونچے تو خشک آملہ پانی مین ترکرکے اوسی پانی مین خمیر کرین

**حب حامض** ہاضم ہے اور بھوک پیدا کرتی ہے اور قبض کو دور کرتی ہے
اور ماد٘ہ کو دفع کرتی ہے **ص** مازو سونٹھ کالی مرچ آملہ ہر ایک ایکجزو پیپل دو جزو
زرد ہڑ نسوت سفید چھیلے ہوے ہر ایک تین جزو کوٹکر چھانکر لیمون کے پانی
مین پیسین اور بقدر جنگلی بیر کے گولیان بناکر نگاہ رکھین اور موافق حاجت کے
غذا سے پہلے تناول کرین **حب** واسطے ہضم غذا اور درد شکم اور تحلیل
ریاح کے مجرب ہے **ص** پوست ہڑ کا ایک تولہ آٹھ ماشہ پوست آملہ کا ایک
تولہ آٹھ ماشہ سونف ولیسی ایک تولہ آٹھ ماشہ جیتہ ہندی بھا ماشہ پودینہ خشک
ساڑہ ماشہ پودینہ خشک الائچی گجراتی ساڑہ ماشہ سونٹھ پیپل تین ماشہ کالی مرچ
تین ماشہ سہاگہ بتایہ تین ماشہ چوک ترش ایک تولہ نمک سیاہ ایک تولہ نمک لاہوری
سات ماشہ سبکو کوٹکر چھانکر گھیگوار کے رس مین جنگلی بیر کے برابر گولیان بناتین

**حب مصطگی** کھانسی اور نزلہ اور زکام کو نفع بخشتی ہے اور منی کے بہنے کو نافع
ہے **ص** مصطگی زعفران ہر ایک ایکجزو افیون چار جزو کوٹکر چھانکر گولیان
کرین ہر گولی بقدر سیاہ مرچ کے قدر خوراک ایک گولی دو گولی تک **حب** پرانی کھانسی کو جیا
خواب مفید ہے اور بچون اور جوانون کو اور بوڑھونکو سبکو مفید ہے **ص** افیون خالص بودار
گوند ببول کا ساڑہے تین ماشہ کندرست ملہٹی کا ہر ایک سات ماشہ گولیان برابر
دانہ ترمس کے تیار کرین وقت حاجت کے سوائے بچون کے ایک گولی
اور بچون کو آدھی یا چہارم گولی موافق سن و سال کے دیوین **حب نزلہ**
واسطے کھانسی اور نزلہ کے نافع ہے **ص** نشکر تیغال تخم خشخاش ایک ایک
ماشہ کا اجواین خراسانی ست ملہٹی کا گوند ببول کا ہر ایک نو ماشہ کوٹکر چھانکر

ساتھ اوس پانی کے جسمین ترنجبین حل کی ہوئی ہو گوندھکر گولیان تیار کرین
اور دو گولی رات کے وقت منہ مین رکھین حب افاروسی کثیر النفع قمار
افاروسی سے منقول ہے واسطے کھانسی اور نزلہ کے نہایت مفید ہے اور
معدہ اور اعضاء رئیسہ اور باہ کو قوت دیتی ہے اور امساک منی کرتی ہے صر
مشک خالص ڈیڑہ ماشہ عنبر اشہب تین ماشہ کہربا مونگے کی جڑ ہر ایک چھہ ماشہ
بادام چھیلے ہوے کی گری نشاستہ سفید اگر خام موتی بے سوراخ یاقوت سرخ
ہر ایک ایک تولہ ست ملہٹی کا گوند ببول کا نبات مصری سفید بنفشہ کی جڑ افیون
مصری ہر ایک دو تولہ جواہر کو گلاب مین سنگ سماق پر خوب پیسکر باقی اور دوائون
کو کوٹکر چھانکر باہم ملاکر اور گلاب مین گوندھکر گولیان بقدر نخود کے باندھین
حب ذہب واسطے نزلہ اور کھانسی اور پاک کرنے دماغ کے مجرب اور نافع ہے
ص یاقوت سرخ مونگے کی جڑ موتی بے سوراخ ہر ایک تین رتی عنبر اشہب سونے کے
ورق چار رتی سقمونیا بھونی ہوئی زعفران مصطگی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ
کتیرا ایلوے دو ماشہ گلاب کے پھول ساڑھے ستر ماشہ پوست کابلی ہڑ کا تیز تولہ
ایلوا اچھہ تولہ دوائون کو کوٹکر چھانکر ساتھ گلاب اور عرق بید اور پانی اجمود اور
سونف کے گولیان بنائین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ حب نزلہ واسطے
اسی فائدہ کے مجرب ہے ص اجواین خراسانی کاہو کے بیج چھیلے ہوے
نشاستہ خشخاش کے بیج گوند ببول کا افیون تفاح کی جڑ ہر ایک ساڑھے چار ماشہ
زعفران ایک ماشہ تین چاول کوٹکر چھانکر اور پوست خشخاش کے پانی مین
گوندھکر بقدر گول مرچ کے گولیان بنائین خوراک دو گولی حب نزلہ واسطے
اور کھانسی اور مرض خون تھوکنے کے مجرب ہے ص مصطگی گیرو کتیرا
کہربا گوند ببول کا ست ملہٹی کا نشاستہ گاوزبان کے پھول خشخاش سفید
کے بیج کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری اجواین خراسانی افیون ہر ایک
نو ماشہ تفاح کی جڑ زعفران ہر ایک ساڑھے چار ماشہ ریوند خطائی ساڑھے

چار ماشہ کوٹکر چھانکر اور پوست خشخاش کے پانی مین گوندھکر بقدر گول مرچ کی گولیان تیار کرین اور ایک عادسے دو عادد تک تناول کرین **حب نفث الدم** خون تھوکنے کی بیماریکو نافع ہے گیرو چھہ تولہ آٹھ ماشہ کہربا ایک ماشہ تین چاول دم الاخوین گوند ببول کا اقاقیا ہر ایک پانچ تولہ طباشیر سفید نشاستہ عصارہ لحیتہ التیس ہر نو ماشہ کتیرا اسفید گلنار فارسی ہر ایک دو ماشہ چھ چاول کوٹکر چھانکر اور بارتنگ کے پانی مین گوندھکر گولیان بنائین **حب** واسطے کھانسی کے مجرب ہے ست ملہٹی کا تخم خطمی دانہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کالی مرچ خشخاش سفید چودہ ماشہ نشاستہ کتیرا گوند ببول کا کھیرے کے بیج ہر ایک ساڑھے چار ماشہ گولیان بنائین اور نیچے زبان کے نگاہ رکھین **نسخہ دیگر** مجرب ہے گول مرچ ملہٹی کاکڑا سنگی برابر وزن لیکر گولیان بنائین **حب ہاضم خوش ذائقہ** سونٹھ تین تولہ چار ماشہ کالی مرچ چار ماشہ لونگ چار ماشہ نمک آٹھ تولہ چار ماشہ چوک ترش چار تولہ دو ماشہ دواؤن کو کوٹکر چھانکر چوک کو لیمون کے پانی مین کھرل کرین اور سبکو ملاکر گولیان بنائین برابر نخود کے ایک گولی بعد غذا کے کھالیا کرین **حب ہاضم** ہے اور خوش ذائقہ اور بھونک بڑھاتی ہے آزمائی ہوئی ہے اور معمول چھوٹی الایچی دارچینی ہر ایک پانچ ماشہ سمندر لون سونچر لون سیندہا لون جوا کھار دھنیہ پیپل اور پیپل کی جڑ کالا زیرہ سفید زیرہ سونٹھ ترنج ناگیسر تالیس پتر ہر ایک دس ماشہ چوک ترش تین تولہ چار ماشہ انار دانہ تیزرہ تولہ چار ماشہ کوٹکر چھانکر اور لیمون کی پانی مین گوندھکر جھربیری کے بیر کے برابر گولیان بنائین ایک گولی دو گولی تک تناول کرین **حب کھار** بہت ہاضم ہے اور تحفہ روزگار ہے کھار جاوتری کھار دارچینی کھار کبابچینی جوا کھار ہر ایک دو ماشہ دانہ چھوٹی الایچی کے سولہ ماشہ سبکو چھ پہر لیمون کے پانی مین کھرل کرکے بقدر تین رتی کے گولیان بنائین **حب ہاضم** لونگ دارچینی چھوٹی الایچی بڑی الایچی مرچ پیپل دھنیہ بائبڑنگ اجوائین ترپھلہ چوک ترش انار دانہ نمک سونچر نمک سیندھ نمک سانبھر نمک دریا

نمک جو اکھار موچ کبول اجمود سونف تیزج سب برابر وزن کوٹکر چھانکر لیمون
کے پانی مین گولیان بنائین **حب ملذذ** شہوت جماع کو زیادہ کرتی ہے
اور عورت اور مرد دونون کو لذت دیتی ہے بشرطیکہ تیزی دوا کی مزاج عضو پر
نہ اثر کرے **ص** عاقرقرحا مویزج دارچینی اور بعض کبابچینی بھی ملاتے ہین
سکو برابر وزن کوٹکر چھانکر ساتھ عسل زنجبیل کے گوندھین اور چنے کے برابر
گولیان بنائین اور جماع سے وقت ایک گولی منہ مین رکھین اور تھوک جو اوس سے
حاصل ہو ذکر یا فرج پر ملین **نسخہ دیگر** افیون زعفران گوند عاقرقرحا سلیخہ الایچی
چھوٹی الایچی بڑی ہر ایک ایک ماشہ اجواین خراسانی دو ماشہ دواؤن کو کوٹکر
چھانکر اور گولیان بناکر وقت حاجت کے ایک گولی کھالیوین **حب ممسک**
معاملہ امساک منی مین نہایت مفید ہے اور عجیب وغریب آزمائی ہوئی ہے
**ص** جائفل جاوتری افیون مازو اسپند مصطگی رومی زعفران ناگیسر موچرس
تج گوگل چھالیہ دانہ چھوٹی الایچی کے نبسلوچن اجواین خراسانی ہر ایک ایکماشہ
باریک پیسکر اور اسپغول اور بہدانہ کے لعاب مین گولیان جنگلی بیر کے برابر
بناکر نگاہ رکھین اور وقت حاجت کے ایک گولی تازے پانی کے ساتھ کھائین
اور بعد چار گھڑی کے دودھ تازہ گائی کا نوش کرین ہمراہ شیرینی کے اور تریاق
اس گولی کا نمک لاہوری ہے یعنے اگر چاہین کہ اس گولی کا اثر موقوف ہووے
اور امساک جاتا رہے تو نمک لاہوری منہ مین رکھین فوراً انزال ہوگا **حب سیماب** جب تک
منہ مین رکھین انزال نہووے **ص** کالی تیتر کو کہ ایک جانور ہے تین دن بھوکا رکھیں
بعد اوسکے تولہ بھر پارہ اوسکے حلق مین ڈالین کہ نگلجاوے دوسرے دن بھوکا
رکھین چوتھے روز چاول دودھ مین ملاکر اوسکو کھلائین جسوقت بیخال کریگا
تنکہ باہر آویگا اور تیتر مرجائیگا — **حب ممسک** حکیم معتمد الملک اعتماد کلی اوپر
رکھتا تھا **ص** افیون گاذرونی کافور شنگرف جائفل عاقرقرحا نبات سفید ہر ایک
ایک تولہ زعفران جند بید ستر ہر ایک چھ ماشہ بیر بہوٹی دس عدد سکو باریک پیسکر

بقدر جنگلی بیر کے گولیان بناکر نگاہ رکھین وقت حاجت کے ایک گولی کھائین
بشرطیکہ معدہ خالی ہو اور اگر چاہین کہ انزال ہوجاے ٹھنڈا پانی اوپر سے نوش کرین
انزال ہوجائیگا **حب سیماب** امر باہ اور تندی شہوت مین عجیب و غریب ہے
کہ اگر ایک ہفتہ اس گولی سے ناشتا تناول کرین اور اوپر سے بکرے کے گوشت کا
شوربا گرم گرم کھائین اور آٹھ دن تک جماع نکرین تو قوت باہ اسقدر ہوگی کہ
نہ دیکھی ہو نہ سُنی یہ نسخہ طب فرشتہ سے کہ ساتھ دستور الاطبا کے موسوم ہے
نقل کیا گیا ہے ص پارہ خالص گندک کنہ سرخ لونگ ہر ایک ایکتولہ اور شہد آٹھ ماشہ
پہلے پارہ اور گندک کو خوب پیسکر باقی دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور شہد داخل کرکے
اور مرغ کے انڈے کی زردی مین گوندھکر بہت باریک پیسین اور گول مرچ
کے برابر گولیان بنائین اور ایک ایک گولی کھائین **حب سیماب** صاحب
باد فرنگ کو نافع ہے پارہ تین ماشہ اجواین آٹھ ماشہ اول اجواین کو پیسین کہ خوب
نرم ہوجاتے بعد اوسکے پارہ ڈالکر پیسین کہ حل ہوجاے قدرے گیہون کا آٹا ملاکر
سترہ گولی تیار کرین ہر صبح ایک گولی سرد پانی کے ساتھ کھائین غذا کھچڑی اور
روٹی بے نمک اور تیل بدن اور سر پہ نملین کہ بہت مضر ہے اور جو منہ آجاتی
تو شوربای گوشت نمکدار ندیوین اور پانی مین جھربیری کی جڑ جوش دیکر گلیان
کرین اور اگر شدت بہت ہو تو فصد چہار بند کھولین اور زخمون پر مرہم سیماب
کہ مرہمون کے باب مین مندرج ہے استعمال کرین **حب** واسطے تقویت
باہ اور امساک کے مجرب ہے **ص** کنجشک نر یعنے چڑا پکڑکر اور شکم اوسکا
چاک کرکے پاک کرین اور دھتورہ اوسمین بھرین اور سوئی سے سی کر تل کی
تیل یا گاے کے گھی مین پکائین کہ خوب پکجاتے بعد اوسکے دھتورہ کو نکالکر
اور دوسرے چڑے کے پیٹ مین بھرکر اور ٹانکے لگاکر پکائین اسی طرح
تین مرتبہ بعد اوسکے اوس دھتورہ سے ایکجزو لیوین اور چڑے کے کاسہ
مغز دو جزو اور زعفران ثعلب مصری کالی مرچ ہر ایک نصف جزو سبکو پیسکر

شکر کے قوام مین گوندھین اور بقدر نخود یا کم اوس سے گولیان تیار کرین حب سیماب
آزمائی ہوئی ہے منقول طب یوسفی سے ص کالی مرچ ڈیڑھ تولہ زنگی ہڑ ساڑھے
تیرہ ماشہ کوٹکر چھانکر پارہ دو تولہ ساڑھے سات ماشہ قند سیاہ یعنے گڑ پانچ تولہ ساڑھے
سات ماشہ آٹا میدہ کا اور روغن گل ہر ایک سوا دو تولہ سبکو باہم ملائین اور کھرل
کرین کہ پارہ کشتہ ہو جائے پس چودہ حصہ کرین اور ہر روز دو حصہ صبح اور ایک حصہ
آخر روز غلولہ باندھکر نگلجائین اور غذا جو سفوف مین لکھی گئی ہے کھائین طریق
فادزہر حکیم ماہر حکیم عماد الدین محمود اپنے رسالہ مین بیان کرتا ہے کہ جو حکمائی
سابق نے واسطے کھانے فادزہر کے اشارہ کامل فرمایا ہے اور ہر ایک نے
اپنی طرف سے اجتہاد کیا ہے مگر اکثر ایسا اتفاق پڑا ہے کہ فادزہر کے کھانے سے
بطریق مختلف آزار طرح طرح کے اوٹھائے ہین اسواسطے یہ ترکیب خاطر خواہ
مقرر ہوئی جس کسی کو مین نے اس طریق سے دیا نفع کامل اوسکو پہونچا ص
فادزہر آزمودہ چوبیس جو موتی بے سوراخ یاقوت سرخ لعل بدخشانی سنگ یشم
ہر ایک چھتیس جو وزن جواہر کا زیادہ ہے اگر ہر ایک کو بارہ جو لیوین بہتر ہے
پس ہر ایک کو سنگ سماق پر پیسکر بعد اوسکے مومیائی عنبر اشہب زعفران سونے کے
ورق ہر ایک بیس جو مشک خالص چار جو سبکو بدستور معجون کے گوندھکر گولیان
بنائین اور تین حصہ کرین تین دن پے در پے ہر روز ایک حصہ کھائین اور
شربت مصری اور گلاب نیمگرم اوپر سے نوش کرین اور چند قدم ٹہلین پھر اور
شربت مصری اور گلاب کا پئین جب خوب بھونک پہنچی معلوم ہو غذا لطیف
پاکیزہ تناول کرین اور طریق دوسرا کہ دوسرے تیسرے برس استعمال کرتے
یہ ہے ص فادزہر آزمودہ ساڑھے تین ماشہ فیروزہ نیشاپوری یاقوت سرخ
لعل بدخشانی موتی بے سوراخ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ مشک تبتی سونے کے
ورق چاندی کے ورق زعفران نرلسبی آزمائی ہوئی مومیائی کانی ہر ایک
ایکماشہ تین چاول سب دوائین جدا جدا سنگ سماق پر پیسین اور مصری کو

قوام مین گوندھکر برابر چنہ کے گولیان بنائین اور سب گولیون کے تین حصہ
کرین اور تین دن ہر روز ایک حصہ کھائین ساتھ شربت مصری اور گلاب کے

**حب فادزہر** موافق نسخہ حکیم ہادی یا دزہر حیوانی مجرب چار رتی ڈیڑہ چاول
مشک خطائی چار رتی ڈیڑہ چاول عنبر اشہب مومیائی دارابی ہر ایک جادوری
موتی بے سوراخ کہربا موتنگے کی جڑ جلی ہوئی ہر ایک سوا دو ماشہ یاقوت سرخ
ایک ماشہ تین چاول طباشیر سفید ساڑہے چار ماشہ سونے کے ورق
چاندی کے ورق ہر ایک تیس عدد صندل سفید ساڑہے چار ماشہ زعفران گوندہوا
کا ہر ایک ایکماشہ تین چاول مومیائی اور عنبر کو روغن بلسان مین پگھلا کر اور جواہر کو
پیسکر اور اوسمین گوندھکر گولیان تیار کرین ہر گولی چنہ کے برابر سات حصہ
کرکے ہر روز ایک حصہ ساتھ گلاب اور عرق گاوزبان کے کہ ہر ایک نو ماشہ ہے
نگلجائین **حب فادزہر معدنی** واسطے تقویت دل اور دفع اثر زہرون
اور دور کرنے ہوائے سمی اور اصلاح اخلاط فاسدہ کے بے نظیر ہے
فادزہر کانی یاقوت سرخ موتی بے سوراخ کہربا شمعی گیرو دہویا ہوا درونج
عقربی حب بلسان تتقافل مصری بہمن سرخ بہمن سفید حب الغار طباشیر
سفید دارچینی ہر ایک ساڑہے چار ماشہ زعفران سوا دو ماشہ عنبر اشہب مشک
خالص سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک چھ رتی سوا دو چاول جواہر
کو گلاب مین پیسکر اور سونے کے ورقون کو ببول کے گوند کے پانی مین حل کرکے
مشک اور زعفران کو گلاب مین پیسکر اور عنبر کو روغن بلسان سوا دو ماشہ مین
حل کرکے اور باقی دواؤن کو کوٹکر چہانکر اور پانی مین گوندھکر گولیان بنائین ہر گولی
بقدر چار جو کے اور ہر روز پانچ گولی ہمراہ گلاب پونے چار تولہ کے تناول کرین

**حب ممسک** امساک منی بخوبی کرتی ہے نسخہ دیگر نیز ویکہ باعتدال مزاج
اور مجرب یوسف طبیب ہے **ص** مشک اذفر سوا دو ماشہ مصطگی رومی ایک تولہ
ساڑہے دس ماشہ نبات مصری دو تولہ ساڑہے سات ماشہ سبکو جدا جدا

ٹنگر چھانکر باہم ملائین اور گلاب مین کر کتیرا اسفید یا ببول کا گوند بقدر سوا دو ماشہ
ڈر انکو بھگو کر صبح کو صاف کیا ہو گوندھین اور گولیان بنا کر سایہ مین سکھائین
**حب المسک** یعنے مشک کی گولی ص مشک ایک ماشہ تین چاول پوست
ترنج برگ ترنج برگ فرنجمشک لونگ جائفل ناگیسر دانہ چھوٹی الایچی کے سونٹھ
کباب چینی جاوتری ناگرموتھہ ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ رب سیب
رب بہ یا بہیٹے کے گوندھکر گولیان تیار کرین **حب** حمل کو مانع ہے اور منی کو
گرہ بندھنے نہین دیتی ص سونف رومی اجمود کے بیج سونف دیسی پودینہ
پہاڑی مشکطرامشیع کہ ایک قسم پودینہ کی ہے ہر ایک ایکجزو بالچھڑ دارچینی بلیلہ
حب بلسان عود بلسان ہوہ بیر کوٹکر ہر ایک نصف جزو گولیان تیار کرین جسوقت
ارادہ جماع کا ہو ایک گھنٹہ پہلے اوس سے عورت کو کھلائین **حب** رال سمنہ
بسنو کو نافع ہے جو بسبب سردی اور رطوبت معدہ کے ہو ص سونف رومی اجواین دیسی ہر ایک چار رتی
ڈیڑہ چاول نمک ہندی ڈیڑہ ماشہ ایارج فیقرا ساڑھے چار ماشہ بدستور گولیان تیار کرین یہ سب یکخوراک ہے
ہفتہ مین یکبار تناول کرین **حب** نیچے زبان کے رکھین استرخاء زبان کو مفید ہے ص عاقرقرحا ماشہ ہینگ سانبہر
نمک ہر ایک ٹکڑا اور شہد کو گوندھکر گولیان بنا وین **حب** واسطے گرفتگی آواز کے جو بسبب خشکی اور ماندگی عارض ہو
نافع ہے ص کتیرا نشاستہ گوند ببول کا ست ملہٹی کا میٹھے کدو کے بیجون کی
گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری برابر وزن گولیان بنائین اور اگر چاہین
تو قدرے نبات مصری یا تباسہ بھی داخل کرین **حب** ہندی نسخہ معدے کو
نافع ہے ص مصطگی کباب چینی ناگرموتھہ جائفل اگر غرقی لونگ جاوتری برابر
وزن کوٹکر اور قدرے شکر مین ملا کر پانی مین گولیان تیار کرین اور سکھائین
اور منہ مین رکھین اور پانی اوسکا بتدریج نگلین اور اس معاملہ مین ہندوستان کے
طبیبون کے نزدیک دودھ پینا بہت نفع دیتا ہے **حب** واسطے مرض الیخولیا
کے درمیان استعمال ماء الجبن کے کبھی کبھی کام آتی ہے منقول منہاج سے
افتیمون ایکماشہ تین چاول پیسکر اور ایارج فیقرا ساڑھے تین ماشہ اطریفل تین صغیر

ساٹ ماشہ یا ہم گوند حکر تناول کرین بعد اوسکے ماء الجبن نوش کرین اور جو مزاج متحمل ہو تو اندراین کے پھل کا گودا اضافہ کرین **حب** داء الثعلب کو مفید ہے کہ بسبب صفرا اور بلغم کے عارض ہو **ص** اندراین کے پھل کا گودا اسقمونیا نمک ہندی فستتین ہر ایک نو ماشہ انزروت بسفایج فستقی ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ افتیمون ڈیڑہ تولہ ایلوا نسوت سفید ساڑھے چار تولہ خالص پانی مین گولیان بنا تین قدر خوراک ساٹ ماشہ **حب** مرض شری یعنے پتی اوچھلنے کو مفید ہے جو بسبب مادہ خون صفراوی کے عارض ہو بعد طلا کرنے کے ساتھ آب غورہ یعنے پانی انگور خام یا سرکہ اور گلاب یا پانی اجمود اور روغن گل کے اور بعد نوش کرنے انگور خام کے پانی اور فصد اور کھچوانے شاخین خالی اور ملایم کرنے طبیعت کے ساتھ پانی املی اور شیر خشت کے استعمال کرنی چاہیے **ص** کتیرا چار رتی ڈیڑہ چاول ایارج فیقرا ساڑھے تین ماشہ پوست زرد ہڑ کا ساٹ ماشہ اجمود کے پانی مین گولیان بنا تین **حب ہندی** واسطے خنازیر اور رسولی اور سب قسمون غدود گلو کی معمول اور مجرب ہے **ص** چھوٹی الائچی پانچ دانہ سونٹھ مرچ پیپل ہڑ بہیڑہ آملہ ہر ایک پاؤ کم پانچ ماشہ کو نکر چھانکر نگاہ رکھین بعد اوسکے نسوت سفید چھیلی ہوی دانہ مغز اناس ہر ایک تین تولہ پونے آٹھ ماشہ کچل کر پانچ سیر پانی مین رات کو تر کر اور صبح کو جوش دین جسوقت تہائی باقی رہے ہاتھ سے ملکر پانی گاڑہا اوسکا نکالین اور آدہ سیر گوگل کو نکر اور اوسمین حل کرکے پھر آگ پر رکھین اور جوش دین جب مثل معجون کے ہو جاے وہ دوا جو اول کوٹی اور چھانی ہوئی نگاہ رکھی ہے داخل کرین اور گولیان بناکر نگاہ رکھین اور ہر روز ساٹ ماشہ یا دس تک تناول کرین **حب** بواسیر کو قطع کرتی ہے منقول کناش سے کالی ہڑ گائے کے گھی مین بھونی ہوئی اور آملہ چھیلا ہوا پوست زرد ہڑ کا ہر ایک ایک تولہ گلاب کے پھول رسوت بسفائج ہڑ ٹری ایلوا سیب چھلی ہوئی دھنیہ خشک ہر ایک چھ ماشہ کہربا موتی کی جڑ موتی سب ہر ایک ایک تولہ ریوند چینی چھ ماشہ گوگل حل کیا ہوا گلاب

بدستور گولیان تیار کرین ہر روز پانچ ماشہ ساتھ عرق بید اور عرق بارتنگ کے
نوش کرین اور آخر روز مین ساتھ دو تولہ گلقند اور ایکماشہ مصطگی اور ایک ماشہ طباشیر
کے تناول کرین اور جو ضعف معدہ ہو تو نوش دارو کھائین **حب چای خطائی**
کو بطریق قہوہ کے استعمال کرتے ہین تقویت باہ اور معدہ اور دماغ کی کرتی ہے
اور ریاح بلغمی کو بدن سے نکالتی ہے اور نزلہ سرد کو قطع کرتی ہے اور گردہ اور
پشت کو قوت دیتی ہے **صں** چاے خطائی بادیان خطائی نعناع خشک ہر ایک
ایک تولہ پوست ترنج سات ماشہ رات کو پانی مین تر کرین اور صبح کو چار جوش دیکر
اور صاف کر کے نبات سفید داخل کرین اور قوام دیکر عنبر اشہب ایک ماشہ حل کر کے
بعد اوسکے کہ قریب سرد ہونے کے پہونچے لونگ دارچینی ہر ایک تین ماشہ دانہ
بڑی الایچی کے دانہ چھوٹی الایچی کے مصطگی رومی ہر ایک ایکماشہ سبکو پیسکر
داخل کرین اور گولیان بطریق لوز کے باندھکر نگاہ رکھین پس گلاب یا پانی مین
ڈالکر اور بطریق قہوہ کے پکاکر پہلے کھانے اور بعد کھانے کے تناول کرین
**حب سرخ بادہ** واسطے بچون کے مجرب ہے **صں** رسوت جاکسو منڈی
برم ڈنڈی نیلکنٹھی نیلوفر سر بہوکہ صندل سرخ صندل سفید شاہترہ برگ حنا جو انسب
برگ نیم ہر ایک چھ ماشہ کوٹکر چھانکر شاہترہ کے عرق مین گولیان تیار کرین +
**حب سرخ بادہ مجرب ہے صں** دھماہا صندل سرخ برم ڈنڈی نیلکنٹھی
ہر ایک ایکماشہ برگ بکاین برگ نیم برگ حنا ہر ایک دو ماشہ دھنیہ خشک کو
بیج تین ماشہ مونیج کچنال کے پھول ہر ایک ایک ماشہ دواؤن کو کوٹکر برگ حنا
کے پانی مین اور دھنیہ خشک مین کہ رات کو بھگویا ہوا اور صبح کو صاف کیا ہوا
گوندھکر بڑی چنہ کے برابر گولیان تیار کرین غذا خشکہ کم نمک اور گوشت اور
مٹھائی اور کھٹائی سے پرہیز کرین **حب** واسطے خون کے پیشاب اور سیلان
منی اور سلسل البول کے نافع ہے **صں** بنسلوچن سفید کتیرا سفید زرشک کہدم
دھنیہ کے بیج چوکی کے بیج گیرو صندل سفید گانا۔ گوند ببول کا ہر ایک دو تولہ

گوکھرو سنگھاڑہ خرفہ کے بیج قلمی کشتہ ککڑی کے بیج ہر ایک چھ تولہ کہربا ایک تولہ
اسبغول ایک تولہ عرق بیدمشک دو سیر کوٹکر چھانکر اسبغول کو ساتھ عرق بید مشک
مین لعاب نکالکر بدستور گولیان بنائین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ حب گنج جگ
واسطے پیدا کرنے بھونک غذا کے قوی التاثیر ص گندھک دھوئی ہوئی ایک
تولہ گول مرچ چار تولہ کوٹکر چھانکر لیمون کے پانی مین جنگلی بیر کے برابر گولیان
بنائین اور نوش کرین اور جو قدرے نمک سنگ اضافہ کرین بہتر ہے
حب سوزاک سوزاک اور تیزی پیشاب کی سب قسمون کو مفید ہے اور
قرحہ مجاری بول کو نافع ص پکھان بید بیل الاچی خرد بہیڑہ آنولہ ہر ایک ساڑھے
سترہ ماشہ سلاجیت ساڑھے دس ماشہ سبکو کوٹکر چھانکر ساتھ پانی بکاین کے
پھل یا بکاین کی پتی کے خوب پیسین اور گولیان تیار کرین پس اوسمین سے
ساڑھے تین ماشہ ہر روز کھائین اور جسوقت سوراخ ذکر سے مانند پردہ مکڑی
کے کچھ باہر نکلنا شروع ہوا اوسوقت استعمال اس گولی کا ترک کرین ورنہ مضر ہوگی حب دیگر ست گلو
بھنگری ہر ایک دو تولہ شورہ قلمی الاچی ایک تولہ اکتھ سفید چھ ماشہ گڑ مین ملاکر چنہ کے برابر گولیان بنائین
اور تین گولی سے شروع کرین اور سات گولی تک پہونچائین پس ساتھ ہر روز کھائین
حب اگوتہ مردار سنگ پوست زرد ہڑ کا کمیلہ چونہ آب نرسیدہ کتھہ سفید ہر ایک
ایک تولہ نیلا تھوتھہ چھ ماشہ پانی مین گولیان بنائین اور وقت حاجت کے گائے
کے گھی مین پیسکر استعمال کرین حب آتشک کالی ہڑ آٹھ تولہ چار ماشہ نیلا تھوتھہ
چار تولہ دو ماشہ کالی مرچ چار تولہ دو ماشہ کوٹکر چھانکر لیموی کاغذی ایک عدد کے
پانی مین کھرل کرین اور گولیان جنگلی بیر کے برابر بناکر نگاہ رکھین حب سم الفار
واسطے آتشک اور مواد سخت ہاتھ پاون کی گانٹھون کے مفید ہے اور پرانے
زخم خبیث کو نافع ہے ص سم الفار الاچی کافور خاک کھری سب برابر
وزن کوٹکر چھانکر گلاب اور پانی خالص مین خوب پیسین اور بقدر جو اور ماش کے
گولیان بناکر نگاہ رکھین نسخہ حب آتشک مجرب اور نہایت مفید ص

پارہ بھلاوان اجواین اجمود کوٹکر چھانکر اٹھائیس گولیان بنائین ہر روز
ایک گولی صبح اور ایک گولی شام کو استعمال کرین **حب آتشک**
**نسخہ دیگر مجرب** بڑی ہڑ چھوٹی ہڑ ہر ایک ایک تولہ آٹھ ماشہ نیلہ تھوتھ
دس ماشہ لیمون سو عدد کھرل کرکے گولیان بنائین **حب دیگر** واسطے
آتشک کے بہت نافع ہے اور آزمائی ہوی **ص** رسکپور الایچی سفید
لونگ عاقرقرحا کوٹکر چھانکر پانی مین گولیان بقدر دانہ مرچ کے باندھکر
رکہین اور وزن سب دواونکا مساوی ہونا چاہیے **حب آتشک**
آزمائی ہوی ہے **ص** سمندر پھل سم الفار سہاگہ کتھہ پاپڑیا چارون برابر
وزن لیمون کے پانی مین گولیان بناکر بقدر دانہ مونگ کے نگاہ رکھین
روز اول صبح ایک گولی اور شام کو ایک گولی کھائین سات دن تک
اس طرحسے تناول کرین کہ پہلے دن ایک گولی کھائین اور ہر روز ایک
گولی اضافہ فرمائین غذا دہی اور خشکہ نوش کرین اور واسطے دفع حرارت
گولی کے اور غذائین مناسب تناول کرین **حب آتشک** دانہ الایچی
کلان سفید کافور چینیہ ہر ایک تین ماشہ سم الفار ایکماشہ ایکسو عدد برگ پان میز
پیسکر گولیان بنائین بقدر دانہ موٹھ کے یا ماش کے برابر لیں ایک گولی صبح
اور ایک گولی شام نوش کرین اور اوپر سے گلوری پان کی کھائین پرہیز بدستور
ہے جسطرح سابق مذکور ہوا **حب آتشک** آزمائی ہوی ہے **ص** پوست
بڑی ہڑ کا پوست چھوٹی ہڑ کا ہر ایک دو ماشہ نیلہ تھوتھ ایکماشہ لیمون ایکسو
عدد **حب** واسطے آتشک کے نافع اور آزمائی ہوی ہے **ص** پارہ
دو ماشہ بھلانوان دو عدد اجواین اجمود ہر ایک آٹھ ماشہ کوٹکر چھانکر اٹھائیس
گولیان بنائین ایک گولی صبح اور ایک گولی شام کو کھائین **حب آتشک**
رسکپور الایچی سفید لونگ عاقرقرحا ہر ایک چھ ماشہ کوٹکر چھانکر برابر کالی مرچ
کے گولیان بناکر تناول کرین اور بعد کھانے اس گولی کے بخور کرین اس

دواے شنگرف اجواین خراسانی انگشت سر پھوکہ حب واسطے گنٹھیہ اور اتشک
وغیرہ کے ص اجواین جنگلی اجواین خراسانی موصلے سیاہ موصلے سفید کنجد
مصطگی عاقرقرحا بھلانوان تازہ قند سیاہ چوگنا گولیان بنائین ایک گولی فی
کی ملائی مین لپیٹکر کھائین اور قریب پاوسیر کے دہی رومال مین باندھکر لٹکائین
پانی جو اوس سے حاصل ہو گولی کی اوپر پیئین حب واسطے نارفارسی
کے اجواین خراسانی اجواین سادہ کھوپڑہ تازہ بھلانوان قند سیاہ کنجد چوگنا
گولیان بنائین اور ایک گولی ہر روز ساتھ اچار انبہ یادہی کے کھائین حب
واسطے آتشک کے انفع اور مجرب ہے رسکپور الایچی سفید لونگ عاقرقرحا
ہر ایک چھ ماشہ کوٹکر چھانکر اور برابر نخود کے پانی مین گولیان بناکر نگاہ رکھین
حب درد پشت اور ریاح افرسہ کو مجرب ہے اور معمول اور ایک خلقت
نے نفع پایا ہے ص اجمود کے بیج پیپل کی جڑ کالی مرچ پیپل سونف نمک
کھانے کا چیتہ ہر ایک ایک تولہ آٹھ ماشہ سونٹھ چار تولہ ساڑھے چار ماشہ زرد
نسوت سفید ہر ایک پونے دو ماشہ کوٹکر چھانکر پونے نو تولہ گڑ کے قوام مین
ملاکر بقدر ساڑھے تیرہ ماشہ کی گولیان تیار کرین اور گرم پانی کے ساتھ کھائین
حب عقر بانجھ عورت کو مفید ہے اگر ستر برس کی ہو جب بھی قدرت
الٰہی سے استعمال سے اس دوا کے حاملہ ہو جائیگی ص مشک خالص
افیون زعفران جائفل ہر ایک ایکماشہ جزو اعظم یعنی بھنگ دو ماشہ جا
گجراتی تین عدد لونگ بیاذ عدد قند سیاہ ساڑھے تین ماشہ سب دواؤن کو کوٹ
چھانکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین بعد ایام حیض کے روز اول شروع کرکے
تین دن تک کھائین انشاء اللہ تعالیٰ حاملہ ہو جائیگی فصل تیسری جو
افیونیہ جدواریہ اور غیر جدواریہ مین حب جدوار مجرب مولفات علوی
سے اور یہ حب بدل افیون کے ہے اور نیز باہ کو قوت دیتی ہے جناب
جس شخص کے واسطے یہ نسخہ تالیف کیا گیا تھا اوسنے بعد استعمال

لکاح جدید کیا ص افیون کا ذرونی خالص صاف کی ہوئی ساتھہ دسوان
حصہ اوسکے زعفران اور پانچوان وزن جدوار یعنی نرلیسی درمیان ناریل کے
کہ سر اوسکا سوراخ دار ہو بھرین اور سوراخ کو محکم کرکے ناریل کو گوندھے
ہوے آٹے مین لپیٹکر ساڑہے سات سیر گاے کے دودھ مین جوش دین
یہان تک کہ تمام دودھ جذب ہو جاے اور جلنے کی نوبت نہ پہونچے بعد اوسکے
گاے کا گھی اوسپر ڈالین اسقدر کہ گھی ناریل کے اوپر چڑہ جاے ملائم آگ پر
بھونین یہان تک کہ آٹا جو ناریل پر لپٹا ہوا ہے جلجاے پھر روغن مین سے
نکالکر اور آٹا اوسکے اوپر سے جہڑا کر اور کالا چھلکا اوسکے اوپر سے چھیلکر
اوس ناریل کو ساتھہ اوس افیون کے کہ درمیان مین ہے پیسین کہ مثل مرہم
کے ہو جاے بعد اوسکے تین تولہ اوسمین سے لیکر اور جاوتری اور بہمن سرخ
اور بہمن سفید بادرنجبویہ ہر ایک ساڑہے چار ماشہ بادام سے چھیلے ہوے کی گری
چلغوزہ کی گری خرفہ کے بیج چھیلے ہوے ہر ایک پونے سات ماشہ بنسلوچن
سفید گوند ببول کا کتیرا اجواین خراسانی لفاح جائفل ہر ایک دو ماشہ تین چاول
زعفران مشک خالص نبات مصری سفید ہر ایک نو ماشہ کوٹکر چھانکر اور روغن
بلسان مین چرب کرکے اور سبکو گلاب مین گوندھکر پتھر کے ہاون مین [illegible]
کوٹین کہ خوب ملجاے گولیان بقدر نخود کے بناکر اور سونے چاندی کے
ورق مین لپیٹکر اور سایہ مین سکھاکر نگاہ رکھین ایک گولی دو گولی تک استعمال
کرین حب جدوار دیگر دل کو فرحت بخشتی ہے اور باہ کو قوت دیتی
ہے اور امساک منی کرتی ہے اور پرانے نزلہ کو مفید ہے ص نرلیسی تخم
ابریشم اعرابی مصطگی رومی بہمن سفید بہمن سرخ بنسلوچن جاوتری لفاح کی
جڑ ہر ایک دو ماشہ چھہ چاول شقاقل مصری دارچینی ہر ایک پونے سات ماشہ
زعفران گوند ببول کا ہر ایک دو ماشہ ساڑہے چار رتی نبات سفید افیون
کا ذرونی ہر ایک ساڑہے چودہ ماشہ تین چاول سونے کے ورق پچیس عدد

چنے کے برابر گولیان بنائین قدر خوراک دو گولی دیگر زکام اور نزلا اور کھانسی کو مفید ہے اوپچ پس اور دستون کو نافع ہے اور درد کو تسکین دیتی ہے ص مرچ سفید ایکماشہ دارچینی پیپل دوماشہ لونگ تین ماشہ زربی جانفل زعفران کباب چینی مصطگی خصیۃ الثعلب ہر ایک پانچ ماشہ افیون خالص دوماشہ کوٹکر چھانکر اور ببول کے گوند کے پانی مین گوندھکر چنے کے برابر گولیان بنائین اور سایہ مین سکھائین اور ایک گولی سے چار گولی تک سوتے وقت استعمال کرین دیگر واسطے تقویت مادہ اور دل اور دماغ اور باہ کے بے نظیر ہے ص زربی عنبر اشہب زعفران برابر وزن کالی مرچ کے برابر گولیان تیار کرین اور دو گولی سے پانچ گولی تک کھائین حب جدوار مجرب مولف باہ کو قوت دیتی ہے اور بھونک غذا کی بڑہاتی ہے اور امساک منی بخوبی کرتی ہے ص مشک خالص ایکماشہ تین چاول عنبر اشہب پونے دوماشہ کہربا شمعی زربی زعفران کشمیری دارچینی قلمی صورتی جانفل مصطگی رومی گوند ببول کا ابرشیم کترا ہوا مین سفید اگر ہندی ست ملٹھی کا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ بہمن سرخ ابی سوا پانچ ماشہ خصیۃ الثعلب میٹھے بادام کی گری چھیلی ہوئی کاہو کے بیج چھیلے ہوے خشخاش سفید کے بیج کدو کے بیجون کی گری کلیجن ہر ایک سات ماشہ افیون مصری خالص منقطر مصفی چہارم وزن دواؤن کے کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین چرب کر کے پوست خشخاش کے پانی مین برابر دانہ مونگ کے گولیان بنائین اور چاندی کے ورق مین لپیٹین اور بتدریج برابر نخود کے تیار کرین حب افیون باہ بشدت بڑہاتی ہے اور منی کا امساک بخوبی کرتی ہے شاہجہان بادشاہ دہلی اسی گولی کو نوش فرماتے تھے ص افیون مصری صاف کی ہوئی ساڑھے بیالیس تولہ مصطگی رومی تین تولہ ساڑھے چھ ماشہ عنبر اشہب سوا دو تولہ پوست بیرون پستہ ایک تولہ ساڑھے نو ماشہ اگر غرقی تین تولہ ساڑھے چھ ماشہ پوست ترنج سات تولہ دارچینی تین تولہ ساڑھے چھ ماشہ بدستور گولیان بنائین حب افیون اعظم شاہی گاوزبان کے پھول بادرنجبویہ ابرشیم خام کترا ہوا

دس تولہ ریوند چینی پانچ تولہ افیون مصری گیارہ تولہ سبکو جدا جدا کوٹکر گلاب مین کریں
اور بعد دو روز کے صاف کرکے ایک مکان مین جہان گرد و غبار نہ پہونچے
رکھکر ہوا دیتے رہین کہ قوام ہوجاتے بعد اوسکے چاندی کے ورق سونے کے
ورق عنبر اشہب ہر ایک ایک تولہ پیسکر اور اوسمین ملاکر اسقدر ملین اور لت
کرین کہ مثل قوام خمیر کے ہوجاے بعد اوسکے بقدر گولی مرچ کے گولیان
بنائین **حب افیون** امساک منی کا کرتی ہے اور قوت باہ کو بڑہاتی ہے
بابت اعتماد الدولہ مرحوم ص مصطگی ایک تولہ آٹھ ماشہ زعفران پانچ تولہ
جند بید ستر دس ماشہ گول مرچ ایک تولہ آٹھ ماشہ اگر خام ایک تولہ آٹھ ماشہ
پوست ترنج تین تولہ چار ماشہ دارچینی ایک تولہ آٹھ ماشہ افیون صاف کی ہوئی
ہموزن سب دواؤن کے کوٹکر چھانکر اور گلاب مین گوندھکر گولیان بنائین اور
طریق صاف کرنے افیون کا یہ ہے کہ افیون کو کچلکر گرم پانی یا گلاب مین ترکرکے
ایک رات نگاہ رکھین صبح کو پاتیلہ مین کرکے آگ پر رکھین اور ہاتھ سے ملین
خوب حل ہوجاتے پھر چھوڑ دین کہ چند جوش کھاتے بعد اوسکے آہستہ
آہستہ چمچہ سے لیکر صافی مین نکالین کہ تمام افیون صافی مین آجاتے بعد اوسکے
آہستہ آہستہ صافی کو ہلائین اور گاد کو آہستہ آہستہ اکٹھی کرتے جائین یہانتک
کہ خلاصہ اوسکا ہے جدا ہوکر گاد رہ جاتے پھر اوسکی گاد کو پانی مین ڈالکر جوش دین
اور اسی طرح جب تک گاد رہے پانی چھانتے رہین اور گاد کو جدا کرین پھر اوس
صاف کیے ہوتے کو جوش دین جب تک گاڑہا ہووے پھر اوسکو کسی برتن مین
نگاہ رکھین اور روغن بادام اوس برتن پر ملین کہ چپٹ جاتے طریق صاف کرنے
افیون کا یہی تھا جو مذکور ہوا **حب خوش کیف** معاملہ امساک منی مین نظیر نہین رکھتی ہے
دار فلفل کلیجن ثعلب ہر ایک سات ماشہ جاوتری نرہبی افیون دارچینی زعفران ہر ایک
ساڑھے تین ماشہ جزو اعظم یعنے ورق الخیال جسکو ہندی مین بھنگ کہتے
ہین برابر وزن کوٹکر چھانکر گولیان بنائین اور بقدر استعداد کے نوش کرین

حب جدوار واسطے معدہ اور دل اور دماغ اور باہ کے مفید ہے ص
زرلبی عنبر اشہب زعفران سبکو برابر وزن کوٹکر چھانکر اور گلاب مین گوندھکر
گولیان بقدر گول مرچ کے تیار کرین اور دو گولی سے پانچ گولی تک تناول کرین
حب واسطے قوت باہ اور امساک منی کے مجرب ہے اور تعب جماع سے
ماندگی نہین ہونے پاتی اور اکثر آدمیون نے اس گولی کا امتحان کیا ہے
ص اسپند سفید ساڑھے سترہ ماشہ پوست خشخاش سات ماشہ کنجد سیاہ یعنی
کالے تل سات ماشہ گڑ پرانا دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور پرانے گڑ مین دوبارہ کوٹکر
باہم ملائین اور اوسکے سات حصہ کرین ہر حصہ کا ایک بندقہ بناکر نگاہ رکھین
وقت حاجت کے ایک حب نگلجایا کرین **باب تیسرا حسو یعنی حریرہ کے**
**بیان مین** حریرہ واسطے نزلات کے نافع ہے خربوزہ کے بیج خشخاش کے
بیجون کی گری دھنیہ خشک کے بیج چھیلے ہوتے میٹھے بادام کی گری ہر ایک
ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ سبکا عرق بید مشک اور عرق گاوزبان مین خیس
نکالکر نشاستہ گوند ببول کا کتیرا کیسر تخم ریحان ہر ایک دو ماشہ چھ چاول تخم کنو
ساڑھے چار ماشہ شربت دیاقوذا شربت نیلوفر ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ
نبات سفید دو تولہ پونے دس ماشہ داخل کرکے پکائین کہ قوام حریرہ کا ہو جاتے
دو حصہ کرین ہر روز ایک حصہ کھائین حریرہ لوز یعنی بادام واسطے
زکام اور نزلہ گرم کے بہت مفید ہے ص نشاستہ آٹا باقلا کا جو چھیلے ہوتے
کوٹکر چھانکر اور پانی مین پکاکر قدرے کتیرا گوند ببول کا فانید سنجری اور روغن بادام
شیرین داخل کرکے گرم گرم نوش کرین حریرہ بادام زیادتی دود
کی کرتا ہے اور آزمایا ہوا ہے آٹا میدہ کا آٹا چنے کا آٹا باقلا کا ہر ایک ایک تولہ
بادام چھیلے ہوتے چھ ماشہ سونف دیسی سوئے کے بیج بالون تین ماشہ
مین پکاکر حریرہ بنائین حریرہ واسطے خون کے دستون کے مجرب ہے
ص گوند ببول کا ساڑھے چار ماشہ اسپغول تخم بارتنگ ہر ایک نو ماشہ

نشاستہ ساڑھے تیرہ ماشہ بدستور حریرہ تیار کرین اور شربت صندل کے ساتھ تناول کرین دیگر واسطے پیچش یا خون اور نے خون کے سفید سے ہے اور بواسیر کو نافع معمول اور مجرب ص گوند ببول کا تین ماشہ نشاستہ روغن بادام ہر ایک چھ ماشہ بارتنگ بو دادہ یکتولہ ساتھ قدرے نبات مصری کے حریرہ بنائین اور جو پیچش بہت ہووے تو بعوض نبات مصری کے عمل مین لائین حریرہ رطوبت کو زیادہ کرتا ہے ص بادام شیرین کی گری چھیلی ہوئی ساڑھے تیرہ ماشہ ماش چھیلی ہوئی خشخاش سفید کے بیج ہر ایک دو تولہ بالا چھیلا ہوا ساڑھے تین ماشہ کشنگ جو نیم کوفتہ سات تولہ سبکو ڈیڑھ چھٹانک کم ڈیڑھ سیر کدو کے پانی مین پکائین اور صاف کرین اور چھ تولہ میٹھے انار کا پانی اور چودہ ماشہ روغن بادام اور بارہ تولہ اوس کشکاب مین سے ڈالین اور مقدار تمر تولہ مغز پکائین اوسمین ملا کر کھائین اور ایک گھنٹہ صبر کرین پھر بدستور مقرر آبزن مین بیٹھین

## باب چوتھا حلویات کے اقسام مین —

حلوا نافع ہے واسطے سب قسمون مالیخولیا اور خشکی بدن اور مدقوق اور صاحب سل کے اور فربہ کرتا ہے جسم کو ص شکر سفید مسکہ تازہ روغن بادام شیرین خشخاش سفید کے بیج خرفہ کے بیج چھیلے ہوتے میٹھے کدو کے بیجون کی گری نشاستہ بدستور حلوا بنائین اور اگر کوئی امر مانع نہو تو واسطے خوشبو کے مشک اور عنبر اور زعفران بھی داخل کرین حلوای گذر قوت شہوت جماع کو زیادہ کرتا ہے اور منی کو بڑھاتا ہے اور بدن کو فربہ کرتا ہے ص آدھ پاو کم سیر گاجرین چھیلیں اور پکائین اور لکڑی کے ہاون مین نرم کرین بعد اوسکے پستہ کی گری بادام کی گری اخروٹ کی گری ناریل کی گری فندق کی گری چلغوزہ کی گری حب الزلم کی گری حب القلقل کی گری تل دھوئے ہوتے خشخاش سفید ہر ایک یکتولہ آٹھ ماشہ کبابچینی سونٹھ پیپل دارچینی ثعلب مصری جائفل جاوتری نرکچور ہر ایک ساڑھے دس ماشہ سبکو نرم کوٹکر ہمراہ چھٹانک کم آدھ سیر شہد اور چھٹانک کم آدھ سیر قند سفید اور سترہ تولہ گائے کے گھی اور پچاس عدد مرغ کے انڈونکی

زردی کے دھیمی آگ پر پکاتین دیگر انتخاب کیا ہوا صاحب قادری کا واسطے
تقویت شہوت جماع اور پیدا کرنے منی اور گرم کرنے بدن کے بے نظیر ہے
اور واسطے درد کمر اور ضعف گردہ اور مثانہ کے آزمایا ہوا ہے ص گاجرین
میٹھی سرخ رنگ ہڈون اور چھلکون سے پاک اور صاف کرین آدھ پاو کم سیر
اوسمین سے لیکر اور چھٹانک کم آدھ سیر خرما ر فربہ پر مغز گٹھلی دور کی ہوئی سے
گاے کے دودھ مین ڈالکر پکاتین کہ گاڑھا ہو جاتے بعد اوسکے نکالکر لکڑی کے
ہاون مین کوٹین کہ مثل مرہم کے ہو جاتے بعد اوسکے آٹا چنے کا بھونا ہوا اور
میدہ بھونا ہوا ہر ایک چار تولہ ساڑھے چار ماشہ قدرے گاے کے گھی مین بھونین
اور قند سفید آدھ پاو کم سیر اور شہد چھٹانک کم آدھ سیر پانی مین حل کرین او چھان
کرکے اوسمین ملاتین اور جوش دین کہ قوام ہو جاتے پس گاجرین اور خرما ر کو
مخلوط کرکے اور تین جوش دیگر آگ پر سے اوتارین اور بیس عدد انڈون کی زردی
پانی مین جوش دیکر ملائین اور سبکو خوب لت کرین بعد اوسکے فندق کی گری بادام
کی گری پستہ کی گری اخروٹ کی گری ناریل کی گری ہر ایک تین تولہ خصیتہ الثعلب
کشت خرما گوکھرو پلا ہوا دارچینی سونٹھ کلیجن ہر ایک ساڑھے دس ماشہ زعفران مشک
ہر ایک ساڑھے تین ماشہ باریک کرکے ملائین اور ہر صبح تین تولہ تناول کرین
**حلوای خرما** چھوہارہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا دو سیر پانی مین جوش دین کہ حل ہو جاوے
پھر ہاتھ سے ملین اور صاف کرین اور بعد اوسکے ساتھ آدھ سیر قند اور برابر اوسکے
شہد اور ساڑھے تین ماشہ زعفران کے جوش دین اور چھانین اور روغن کنجد
ایک سیر مین بھونین اور جائفل اور بادام کی گری اور پستہ کی گری چھیلی ہوئی
داخل کرین **حلوای چلغوزہ** مقوی ہے اور فرحت بخشتا ہے ص خربوزہ
کے بیجون کی گری ترتیزک کے بیج یعنی ہالون ہر ایک ایکجزو مغز چلغوزہ
دو جزو کو تمام گاے کے گھی مین بھونین یہان تک کہ سرخ ہو جاتے پس قدرے
سونٹھ اور پیپل بھی ڈالین اور شہد کا قوام دیوین اور بعضے اوقات تنقاقل

ی داخل کرین حلوای کوکنار ہندی طبیبون کی تالیفات سے ہے فرحت
پیدا کرتا ہے اور جلد منزل ہونے منی کو مانع ہے ص پوست خشخاش مع تخم
کوبین اور ایک رات پانی مین تر کرین بعد اوسکے نچوڑین اور پھوک اوسکا دور
کرین اور دو سیر گیہون اوس پانی مین بھگو دین کہ سب پانی جذب ہو جائے پس
سایہ مین سکھا کر آٹا کرین اور اوس آٹے کو گھی مین بھونکر دو سیر قند سفید اور ایک
سیر شہد خالص پانی مین گھولکر جوش دین اور جھاگ اوسکی اوتار کر داخل کرین اور ملائم
آگ پر پکائین کہ گھی چھوڑ دے بعد اوسکے بادام شیرین کی گری تین تولہ سونٹھ
ات ماشہ زعفران پونے دو ماشہ نرم کوٹکر ملائین اور آگ پر سے اوتارین اور
ان یا طباق چینی مین پھیلا کر بطریق حلوائے لوز کے چھری سے کاٹین ہر شخص
بقدر برداشت طبیعت کے جسقدر چاہے کھائے حلوا شہوت جماع کو قوت
یتا ہے اور منی کو روکتا ہے اور استرخاء رحم اور رطوبت رحم کو دفع کرتا ہے
درد کمر کو تسکین بخشتا ہے اور رحم کو گرمی پہونچاتا ہے ص آٹا گیہون کا سوا
بیس تولہ گائے کا گھی تیس تولہ لیکر بھونین اور نبات مصری ساڑھے ستائیس تولہ
لیکے ملائم آگ پر جوش دین کہ مثل تر حلوا کے ہو جائے بعد اوسکے میٹھے
بادام کی گری چھیلی ہوئی فندق کی گری پستہ کی گری چلغوزہ کی گری ناریل کی گری
اخروٹ کی گری حبۃ الخضرا یعنے بن کی گری سبکو چھیلکر ہر ایک نو ماشہ لیکر اوس
ملکر اور اوسمین اضافہ کرکے پکائین کہ گھی چھوڑ دے اوسکے پیچھے زعفران
مشک تبتی عنبر اشہب گلاب مین پیسکر اور اوسمین داخل کرکے اولٹ پلٹ
ین اور لمحہ صبر کرین کہ عنبر گھلجائے پھر دارچینی جادتری لونگ دانہ چھوٹی الائچی
کے بڑی مائین پوست بیرون پستہ بھنگ کے گول بیج جسکو شاہدانہ کہتے
ین اندر جو شیرین تخم مور خصیۃ الثعلب سونٹھ شقاقل صندل سفید کوٹکر
ملاکر اور اوسمین ملاکر اولٹ پلٹ کرین پھر آگ پر سے نیچے اوتار کر لگنی چینی
مین پھیلائین اور ہر روز بقدر ایک اخروٹ کے تناول کرین حلوا واسطے

بیماریوں گردہ اور فربہی بدن اور تغذیہ گردہ اور تمام جسم اور تقویت باہ کے بعض
نے بہت تعریف اس نسخہ کی کی ہے اور لکھا ہے کہ ہمنے مثل اسکے کوئی نسخہ
ایسی منفعتوں میں نہیں دیکھا ہے اور نہ اوروں نے دیکھا ہے بہتر اس سے
تودری سرخ تودری سفید خشخاش کے بیج ہر ایک ساڑھے دس ماشہ حب
بوزیدان جوزجندم حب القلقل ہر ایک ساڑھے تین ماشہ زعفران تین
بادام کی گری آدھ پاؤ کم سیر فندق کی گری چھٹانک کم آدھ سیر ناریل ستولہ
آٹھ ماشہ آٹا چاول کا آدھ پاؤ کم سیر شہد صاف کیا ہوا چار سیر قند سفید چھٹانک
آدھ سیر تل کا تیل سولہ تولہ آٹھ ماشہ آٹا باقلا کا سولہ تولہ آٹھ ماشہ آٹا چنہ کا سولہ
آٹھ ماشہ قند اور شہد کا ملایم آگ پر قوام کریں پھر اور دوائیں مع مغزیات
ملائیں مگر زعفران کو گلاب میں پیسکر داخل کریں اور اگر چاہیں سب آٹوں کو
گاے کے گھی میں بھونیں اور ساتھ شہد اور نبات کے بطریق حلوا پکائیں اور
مغزیات کو باریک پیسکر اضافہ کریں پھر زعفران اور مشک اور اور دوائیں
ملائیں اور بقدر ساڑھے سترہ ماشہ کے ہمراہ دودھ یا بدون دودھ کے تناول
حلوا اکسیاری یاگ مشہور ہے قوت باہ بہت کرتا ہے اور مرد اور عورت
نے اولادی کو نافع ہے اور حمل کو نگاہ رکھتا ہے اور خاص عورتوں کو نہایت
مفید ہے فرج کو تنگ کرتا ہے مانند کواری لڑکی کے اور ہاضمہ کو قوت کامل
بخشتا ہے اور چہرہ کو روشن اور نرم کرتا ہے اور اندام نہانی کو خوشبو دیتا
بند کشادہ اور پسیو جو نون ... دونکا دفع کرتا ہے آزمایا ہوا ہے اور معمول اطبا ... کا مشہور ہے ... کو نہی نافع ہے
خالص ... شیخ ... ناگیسر ناگرموتھہ پیپل بنسلوچن مارسر تج خراسانی چھوٹی الایچی
ہر ایک سات ماشہ تالیس پتر جاوتری صندل سفید گول مرچ بیر کی گری
ساڑھے دس ماشہ جائفل چودہ ماشہ زیرہ سفید پودینے دو تولہ آرنڈی کی جڑ
نیلوفر کے پھول مغز بنولہ مغز تخم نیلوفر لونگ دھنیہ ہر ایک دو تولہ چار
سنگھاڑہ ستاور ہر ایک ساڑھے تین تولہ تالکیلا تخم کرہٹی ہر ایک چودہ ماشہ

وض اوسکے بادام آٹھ تولہ چار ماشہ مغز پستہ بارہ تولہ سات ماشہ موبز منقی
تولہ سپیاری دکھنی چھ تولہ سات ماشہ جو دوائین کوٹنے کی ہین علحدہ علحدہ
کوٹکر کپڑے مین چھانین اور بادام اور پستہ چھیلکر باریک کاٹکر نگاہ رکھین اور موبز
کے بیجنے کو نکالکر پیسکر شہد مین تر کرین اور ہر ایک سپیاری کو چار پارہ کرین اور دو سیر
گاے کے دودھ مین یا بھینس کے دودھ مین جو بہم ہوئے جوش دین کہ
سب دودھ جذب ہوجاتے پھر خشک کرکے اور کوٹکر چھانکر علحدہ رکھین بعد اوسکے نبات
مصری ایک سیر شیرہ بیخ ستاور دو سیر گاے کا دودھ یا بھینس کا دودھ سات سیر
نبات سفید بارہ سیر بوزن اکبری ایکجا کرکے جلاب کرین اور قوام دیکر گاے کا گھی
یا بھینس کا گھی آدھ سیر گرم کرین اور سپیاریان پیسی ہوئی اور اور دوائین پیسی
ہوئین ایکجا کرکے بھونین پھر جلاب مذکور اوسپر ڈالین اور مثل حلوا تیار کرین اور
بعضے کہتے ہین کہ چھالیہ اور دواؤن کو جو پیسی ہوئی ہون گاے کے گھی مین بھونکر
پھر شکر تری داخل کرکے نیچے اوتارین اور سرد کرین اور آٹھ پل شہد ملائین اور
بارین اور چکنی ہانڈی مین یا اور برتن چرب مین رکھین پس ہر روز بوقت ناشتہ
بار یا کم تناول کرین اوپر سے گاے کا دودھ پئین اور بکری کے گوشت کا شوربا گاے کا
گھی بڑا ہوا یا گوشت پرندہ جسقدر مناسب جانین دیوین اور غذا مقوی اور سبک
ہونی چاہیے حلواے دیگر مسمی بہ حلواء موچرس معروف بہ ہوفی دہمال
مقوی باہ ہے اور پشت اور گردہ اور دماغ کو بھی طاقت بخشتا ہے اور آنکھون کو
روشنی دیتا ہے اور دل اور اعضاء رئیسہ کو قوت بخشتا ہے اور سیلان منی اور
سلسل البول اور سستی کو نافع ہے اور رنگ چہرہ کا سرخ کرتا ہے اور بدن کو
فربہ کرتا ہے اور بالون کو روشن اور سیاہ کرتا ہے اور عورتون کے لیے بھی مفید ہے
نسخہ زعفران جایفل جاوتری ہر ایک ایک تولہ آٹھ ماشہ دارچینی دانہ چھوٹی الایچی کے
ہر ایک تین تولہ چار ماشہ سونٹھ پیپل ہر ایک چار تولہ دو ماشہ پوست اونٹ
کٹارہ کی جڑ کا تال مکھانہ موصلے سیاہ گوند ڈھاک مجیٹھ مغز تخم اونٹگن ہر ایک آدھا

مغز ناریل مغز چلغوزہ پستہ کی گری بادام کی گری ہر ایک پاو سیر آٹا موچرس کا آٹا
سنگھاڑے کا آٹا دال ماش چھیلے ہوتے کا آٹا ببول کے گوند کا آٹا کونچ کی گری
نشاستہ گیہون کا شہد ہر ایک آدھ سیر گاے کا گھی سیر بھر گاے کا دودھ
نبات مصری ہر ایک پانچ سیر سونے کے ورق چاندی کے ورق جسقدر
ہون سب دواؤن کو کوٹکر چھانکر ہمراہ دودھ اور شکر اور گھی کے ایکجا کر
مثل حلوا پکائین پس اوتار کر اور سرد کرکے پاکیزہ برتن مین باحتیاط نگاہ رکھین
اور ہر صبح اور شام بقدر طاقت اور توانائی کے تناول کرین اور جو اوسکے
گرم گرم دودھ میٹھا کرکے پئین تو بہتر ہے دیگر یہ انبہ پاگ اوسکو کہتے ہین قوت
زیادہ کرتا ہے اور جس عورت کی کہ اکثر اولاد مرجاتی ہو اس دوا کے کھانے سے
چار مہینے یا چھ مہینے تک فرزند اوسکے دراز عمر اور خوش رنگ اور نیک شکل
ہونگے اور جس عورت کے شکم مین بعد بچہ پیدا ہونے کے کھر پاتی رہجاتے
دوا سے فوراً برطرف ہوجائیگی اور جس عورت کے حمل قرار نپاتا ہو اس دوا
ہوجائیگی اور بچّے اوسکے دراز عمر ہونگے اور یہ انبہ پاگ حافظہ کو قوت دیتا
اور بوی اندام کو خوش کرتا ہے اور مرض بندکشاد کو دفع کرتا ہے اور بدن کو
کرتا ہے اور وسواس اور خشکی اور زکام اور تلی اور پنڈ روگ اور کنول باو کو
کرتا ہے اور گپّی روگ کو دفع کرتا ہے صـ شیرین اور پختہ آنب لیکر رس
چار سیر اور شکر سفید سوا سیر اور گاے کا گھی ساڑھے بارہ سیر اور سندھی
اور گول مرچ اور پیپل ہر ایک پاو سیر اول آنب کے رس کو ساتھ شکر تری
ایکجا کرکے پانچ سیر پانی مین ڈالکر جلاب کرین اور بارہ سیر گاے کا دودھ ملا
اور نرم آگ پر پکائین بعد اوسکے سندھی اور گول مرچ اور پیپل کہ پیسی ہوئی
بوزن مذکور اور بدھارا پیسی ہوئی پونے دو تولہ فسونت ساڑھے تین تولہ
ساڑھے چھ تولہ روغن مین پکائین بعد اوسکے جلاب مذکور کہ اوسمین دودھ
اور رس آنب کا ہو ڈالین اور سرد کرین بعد اوسکے ناگرموتھ پیسا ہوا سات

[..]ن پیسا ہوا الایچی چھوٹی ناگیسر ہر ایک ساڑھے دس ماشہ پیپل کی جڑ چترہ ہر ایک
[..]ماشہ دھنیہ دارچینی تالیس تیز ہر ایک دو تولہ زیرہ کالا دو تولہ چار ماشہ چوبچینی دو تولہ
[..] ساڑھے سات ماشہ اوسمین داخل کرین اور شہد ڈیڑھ سیر ڈالکر گوندھین اور مانند
[..]انوام دیگر نگاہ رکھین اور بقدر چھ تولہ کے نہار کے وقت کھاتین باب پانچوان
[..]ان مین حمولات کے ۔ حمول واسطے حیض کے مجرب ہے [..]
[..]انڈے کی زردی روغن گل مین ملاکر مردار سنگ دھویا ہوا گوند ببول کا
[..]کا شغری باریک کرکے اوسمین ملائین اور کپڑا اوسمین آلودہ کرکے حمول فرمائین
[..]ول مستقیم آنت مین جو کیڑے چھوٹے چھوٹے پڑجاتین خصوصاً بچون کے
[..]سطے نہایت مفید ہے ص کیڑا گاے کے پتہ یا نفط سیاہ یا قطران مین آلودہ
[..]کے مقعد مین پہونچائین اور آڑو کے پتون کا پانی بھی یہی عمل رکھتا ہے اور
[..]بیکر اور سرکہ مین ملاکر اور کپڑا اوسمین آلودہ کرکے حمول کرنا بھی اثر رکھتا ہے
[..]ر سب سے بہتر اس معاملہ مین نربسی تحفہ ہے کہ سرکہ مین ملاکر اور روئی اوسمین
[..]کر حمول کرین دیگر درد بواسیر کو تسکین دیتا ہے اور سختی اور ورم اور درد
[..]کو نفع پہونچاتا ہے ص چربی بط کی بابونہ افیون برابر وزن سات ماشہ
[..] سات ماشہ موم روغن بناکر روئی ساتھ حمول کرین دیگر مجربات مولف سے
[..]سطے تسکین درد بواسیر کے بے نظیر ہے ص مغز دانہ آلو کیلی مغز دانہ آلوی
[..]مغز دانہ آلو کرو مغز دانہ آڑو ہر ایک تین عدد کوزہ مین بھونکر ساتھ گوگل ساڑھے
[..]ماشہ کے پیسین اور کپڑا ابرا ناتھیر کر حمول کرین حرف الخا تین باب
[..]ل ہے ۔ باب پہلا بیان مین خمیرہ کے نسخون کے تین فصل ہے
[..]ہے فصل پہلی خمیرہ صندلی اور مرواریدی کے قسمون مین ۔
[..]فصل دوسری خمیرہ ابریشم کے اقسام مین فصل تیسری خمیرہ
[..]ش وغیرہ کے نسخون مین باب دوسرا خضاب کی ترکیبون مین
[..]ب تیسرا ذکر مین اون مرکبات کے جو بلفظ خبز موسوم ہین فصل پہلی

باب اول سے خمیرہ صندل اور مروارید کے بیان مین خمیرہ صندل خفقان
گرم اور سینہ کی جلن کو جو بیقرار کرے دفع کرتا ہے ص صندل سفید طباشیر
نشاستہ خرفہ کے بیج چھیلے ہوتے ہر ایک نو ماشہ کافور چار جو نبات سفید
شربت فواکہ شیرین ساڑھے چار تولہ بطریق مقررہ ترتیب دیوین خمیرہ صندل
حامض او کائی اور سے صفراوی اور دستون اری اور تپون صفراوی
سوء مزاج گرم دل اور خفقان کو نافع ہے ص د حنیہ خشک چھیلے
ساڑھے سترہ ماشہ صندل سفید پیسا ہوا بونے نو تولہ سرکہ انگوری تین تولہ
انگور خام کا ڈیڑہ پاو گلاب بید مشک ہر ایک چھٹانک کم آدھ سیر اور مینہ
پانی آدھ پاو کم سیر مین ایک رات دن تر رکھین پھر جوش کرین کہ آدھا رہجا
ہاتھ سے ملین اور پارچہ کتان مین چھانین اور ساتھ قند سفید آدھ پاو کم
قوام دین بعد اوسکے چاندی کے ورق سونے کے ورق ہر ایک پونے
دو ماشہ کافور قیصوری سوا دو ماشہ موتی بنے سوراخ سنگ یشم سنبر
پیسکر زعفران ہر ایک ساڑھے تین ماشہ طباشیر اور صندل سفید
ہر ایک تین تولہ کوٹکر چھانکر اوس قوام مین گوندھین قدر خوراک ساڑھے
ماشہ خمیرہ مروارید واسطے تقویت معدہ اور دل اور دفع خفقان
وسواس کے آزمایا ہوا ہے ص کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری
دو دو تولہ موتی بے سوراخ پونے نو ماشہ کدو کے بیجون کی گری
دس ماشہ صندل سفید گلاب مین پیسکر خرفہ کے بیج چھیلے ہوتے بنفشہ
پھول گاوزبان کے پھول طباشیر سفید ہر ایک سات ماشہ زعفران
تین ماشہ مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ دو اوپر
کوٹکر چھانکر شربت میٹھے انار کا شربت زرشک کا ہر ایک پانچ تولہ
قند سفید تین چھٹانک عرق بید مشک گلاب عرق بہار ہر ایک تین
بطریق معمول مرتب کرین اور جو گرمی مزاج مین غالب ہو تو قدر

زاید کرین خمیرہ مروارید موتی بے سوراخ آبدار سنگ یشم سبز ہر ایک نو ماشہ زہر مہرہ
خطائی چار ماشہ قند سفید پاوسیر شربت میٹھے سیب کا آدھ پاو عرق بید مشک گلاب ہر ایک آدھ سیر
صندل عرق گاوزبان پاوسیر سونے کے ورق تین ماشہ چاندی کے ورق
خمیرہ مروارید خفقان اور ضعف دل اور اعضاء رئیسہ کو قوت دیتا ہے او
بہت رکھتا ہے ص موتی بے سوراخ آٹھ ماشہ یاقوت سرخ مونگے کی جڑ
ہوئی اور دھوئی ہوئی ہر ایک چار ماشہ سونے کے ورق چاندی کے ورق
ایک ساڑھے دس ماشہ لعل بدخشی عقیق یمنی سنگ یشم سبز تیج پات زرنباد درونج
خرفہ کے بیج چھیلے ہوئے ابریشم کترا ہوا ہر ایک تین ماشہ افتیمون افریطی
دھویا ہوا کافور قیصوری عنبر اشہب سوا دو ماشہ صندل سفید ہر ایک پانچ ماشہ
تخم زرشک بے دانہ دھنیہ کے بیج چھیلے ہوئے صندل سرخ گلاب
پھولوں کی کلیاں پوست ترنج گیرو گل مختوم اگر ہندی گاوزبان کے پھول
ایک دو ماشہ مشک خالص پانچ ماشہ نبات سفید گلاب ہر ایک پاوسیر پانی میٹھے انار کا
بہی کا ہر ایک تین تولہ بدستور مقرر خمیرہ بنا کر بعد چالیس دن کے استعمال کریں
خوراک ساڑھے چار ماشہ خمیرہ مروارید معدہ اور دل کو قوت بخشتا ہے
فرحت دیتا ہے اور سب قسمون کو خفقان کے دفع کرتا ہے اور فزع سوداوی
بیماریون قلبی کو نافع ہے اور واسطے دستون مراری اور خونی اور ضعف
گردہ اور سوزش بول اور پتھری گردہ اور مثانہ کے مفید ہے ص نبات
قند سفید پاوسیر کو عرق گلاب بقدر کفایت مین قوام دیوین اور موتی مثل
کے پیسین اور ایک تولہ اوسمین حل کرین اور خمیرہ بناتین اور کبھی واسطے
رکھنے قوام کے پانچ تولہ مصری کے وزن سے کم کرتی ہین اور اوسی قدر
سفید ولایتی داخل کرتے ہین اور کبھی واسطے دستون کے رعایت سے
مصری کو عرق بارتنگ مین قوام دیکر طباشیر بنسلوچن سفید بوزن موتی کے بھی
رکتے ہین اور جگر کی بیماریون مین صندل بھی زیادہ کیا جاتا ہے خمیرہ مروارید

بنسلوچن سفید موتی نے سوراخ صندل سفید ابریشم کترا ہوا بہمن سفید ہر ایک ایکتولہ
ساڑھے دس ماشہ عنبر اشہب سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک
پانچ ماشہ ڈیڑہ چاول مشک خالص سوا دو ماشہ چار جو شکر سفید گلاب عرق بیدمشک
ہر ایک چھٹانک کم سیر شہد صاف کیا ہوا نو تولہ ساڑھے چار ماشہ بدستور خمیرہ تیار
کرین خمیرۂ صندل موتی نے سوراخ صندل سفید گلاب مین پیسکر بنسلوچن
ہر ایک ایکتولہ گاوزبان کے پھول دھنیے کے بیج چھیلے ہوئے دو تولہ زرشک
نلے دانہ تین تولہ خرفہ کے بیج چھیلے ہوئے چار تولہ دانہ چھوٹی الائچی کے چھ
چاندی کے ورق چھ ماشہ سونے کے ورق دو ماشہ عنبر اشہب دو ماشہ اور
موتی کو گلاب مین پیسکر اور باقی اور دواؤن کو کوٹکر چھانکر ساتھ نبات سفید
عرق صندل عرق گاوزبان عرق نیلوفر ہر ایک پندرہ تولہ کے قوام دیکر اور
اور ورق چاندی سونے کے آگ پر سے اوتارنے کے وقت آہستہ آہستہ
خمیرۂ صندل دل کو طاقت بخشتا ہے اور دماغ کو قوی کرتا ہے اور واسطے
خفقان گرم کے نہایت مفید ہے صندل سفید گلاب مین پیسا ہوا ساڑھے
قند سفید تین پاو مشک خالص چھ رتی سوا دو چاول چاندی کے ورق سونے کے
ورق ہر ایک سوا دو ماشہ عرق بیدمشک تیئس تولہ حلکر کے قوام کرین اور
اور دواؤن کو ڈالکر مثل خمیرہ کے تیار کرین فصل دوسری بیان
خمیرہ ہای ابریشمی کے قسمون مین خمیرۂ ابریشم واسطے توحش سوداوی
قسمون مالیخولیا اور خفقان سرد اور بواسیر ریحی کے مفید ہے دل اور دماغ کو
قوت دیتا ہے ص اگر خام مصطگی مشک خالص ہر ایک سوا دو ماشہ
کہربا سونگے کی جڑ سنگ یشم سبز ہر ایک ساڑھے چار ماشہ موتی نے سوراخ
عنبر اشہب ہر ایک نو ماشہ برگ بادرنجبویہ برگ فرنجمشک ہر ایک ساڑھے
ابریشم زرد خام ساڑھے بیتیس تولہ نبات مصری ایک سیر تا بہجھانی ابریشم
پانی پاو سے کے پانی مین تر کرکے جوش دین کہ چہارم رہجائے خوب ملکر اور

بادرنجبویہ اور فرنجمشک کو علحدہ ایک کانسہ پانی مین جوش دین کہ آدھا رہجاتے صاف کرکے آب مذکور مین ملائین اور نبات مصری داخل کرکے خمیرہ کا قوام تیار کرین اور اول عنبر پھر جواہر بعد اوسکے اور دوائین بدستور معمول حلکرین **خمیرۂ ابریشم** کہ حکیم مسیح الزمان نے واسطے بندگان اعلیٰ حضرت کے ترتیب دیا **تعاص** کہربا کشنیز سفید اگر خام عنبر مصطگی ہر ایک سوا دو ماشہ فرنجمشک ابریشم کترا ہوا موتی بیسوراخ ہر ایک ساڑہے چار ماشہ گاؤزبان کے پھول نو ماشہ ان سبکو کوٹین اور چھانین پھر ابریشم کترا ہوا تین تولہ شہد سوا گیارہ تولہ نبات مصری سوا چھبیس تولہ گلاب دو سیر لیکر ابریشم کو گلاب مین ایک رات دن ترکرین اور جوش دین کہ آدھا باقی رہے صاف کرکے ساڑہے چار ماشہ گاؤزبان اور ساڑہے چار ماشہ بادرنجبویہ علحدہ قدرے پانی مین جوش دیکر اور صاف کرکے ملائین اور شہد اور نبات مصری داخل کرکے قوام دیوین اول عنبر کو داخل کرکے خوب لت کرین کہ سفید ہوجاتے بعد اوسکے اور دوائین کو نمک گفچہ سے حلکرین **خمیرۂ ابریشم** ابریشم سات ماشہ دارچینی زرنجبود صندل سفید اگر خام بادرنجبویہ کے بیج گاؤزبان اور گاؤزبان کے پھول بیج بالنگ فرنجمشک کے بیج پوست بیرون پستہ چھلکے ترنج کے بالچھڑ چھوٹی الایچی کے دانے مصطگی ہر ایک چھ ماشہ یاقوت موتی سنگ یشم کہربا مونگے کی جڑ ہر ایک چار ماشہ گلاب عرق بیدمشک عرق گاؤزبان عرق بادرنجبویہ ہر ایک آدہ سیر مشک عنبر چاندی کے ورق ہر ایک دو ماشہ شہد سفید پاؤ سیر شربت فواکہ پاؤ سیر نبات سفید آدہ سیر بدستور معمول خمیرہ تیار کرین **خمیرۂ ابریشم** ابریشم ایک تولہ ساڑہے دس ماشہ گلاب آدہ سیر عرق بیدمشک آدہ سیر عرق نیلوفر آدہ سیر عرق الایچی کا پاؤ سیر ابریشم کو عرقیات مذکورہ مین ایک رات دن بھگوکر جوش دین جسوقت آدھا باقی رہے صاف کرکے قند سفید تین پاؤ شربت سیب کا شربت میٹھے انار کا ہر ایک تین چھٹانک داخل کرکے قوام دیوین بعد اوسکے موتی بے سوراخ کہربا شمعی مونگے کی جڑ لعل بدخشی ہر ایک ساڑہے چار ماشہ گلاب اور بیدمشک مین

پیکر داخل کرین بعد اوسکے میٹھے کدو کے بیجون کی گری تربوز کے بیجون کی گری کاہو
کے بیج چھیلے ہوئے کھیرے اور ککڑی کے بیجون کی گری خربوزہ کے بیجون کی
گری میٹھے بادام کی گری خشخاش سفید کے بیج صندل سفید گلاب مین پیسا ہوا
ہر ایک نو ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید بوزیدان ساڑہے چار ماشہ شقاقل مصری نو ماشہ
سورنجان ساڑہے چار ماشہ گلاب کے پھول ساڑہے چار ماشہ گاوزبان گیلانی
کے پھول نو ماشہ مغز حتبہ الخضرا یعنے بُن کی گری حب الزلم کی گری ہر ایک ساڑہے
چار ماشہ دماغ چڑون کا نو ماشہ عنبر اشہب ساڑہے تین ماشہ مشک خالص پونے
دو ماشہ سونے کے ورق ساڑہے تین ماشہ چاندی کے ورق سات ماشہ ضافہ
کرین اور بدستور متعارف خمیرہ بنائین اور مزاج گرم مین کافور قیصوری پونے دو ماشہ اضافہ کیا جاتا ہے
خمیرۂ ابریشم گرم مزاج والون کی صحت کو نگاہ رکھتا ہے بعد بیماریون گرم کے
واسطے تقویت کے کام آتا ہے ص ابریشم خام ایک تولہ ساڑہے دس ماشہ
کو عرق گاوزبان پندرہ تولہ گلاب ساڑہے سات تولہ عرق بید مشک نو تولہ
ساڑہے چار ماشہ عرق کاسنی پونے انیس تولہ مین تر کرکے جوش دین جبتک
آدہا رہجائے صاف کرکے شربت میٹھے سیب کا شربت میٹھے انار کا ہر ایک
سوا گیارہ تولہ نبات مصری سفید چھٹانک کم آدہ سیر شربت چوکی کا ساڑہے سات
تولہ داخل کرکے قوام دیوین بعد اوسکے موتی بے سوراخ پونے سات ماشہ
یاقوت سرخ مونگے کی جڑ عقیق کہربا شمعی ہر ایک ساڑہے چار ماشہ تباشیر
سفید صندل سفید گلاب مین پیسا ہوا اور صندل سرخ پیسا ہوا ہر ایک پونے
سات ماشہ عنبر اشہب ساڑہے تین ماشہ مشک خالص پونے دو ماشہ چاندی کے
ورق تیس عدد کاسنی کے بیج چھیلے ہوئے میٹھے کدو کے بیجون کی گری کاہو
کے بیج چھیلے ہوئے دھنیہ خشک کے بیج ہر ایک ساڑہے دس ماشہ گاوزبان
گیلانی کے پھول نو ماشہ کافور قیصوری ڈیڑہ ماشہ ساڑہے چار چاول بدستور
معمول خمیرہ بناکر استعمال کرین قدر خوراک ساڑہے چار ماشہ سے نو ماشہ تک ہے

خمیرہ ابریشم منقول ریاض عالمگیری سے ص چاندی کے ورق مصطگی
کہربا مرجان ہر ایک ساڑھے چار ماشہ ابریشم کترا ہوا گاوزبان کے پھول نبسلوچن
گلاب کے پھول ناریل تازہ صندل سفید موتی بے سوراخ مشک خالص ہر ایک
نو ماشہ سونے کے ورق ساڑھے تیرہ ماشہ عنبر اشہب ڈیڑھ تولہ ابریشم خام پونے
انیس تولہ شہد صاف چھٹانک کم آدھ سیر عرق بیدمشک نبات مصری ہر ایک
آدھ پاؤ کم سیر گلاب پونے دو سیر ابریشم کو عرقون مین تین رات دن بھگو کر جو اس
کو گلاب مین پیکر اور باقی دوائین اور کو ٹکر چھانکر بدستور معمول مرتب کرین
خمیرہ ابریشم ابخرون کو معدہ سے دماغ کی طرف چڑھنے نہین دیتا اور دل اور
معدہ کو قوت بخشتا ہے منقول علاج الامراض سے ص نبسلوچن سفید بہمن
سرخ بہمن سفید دھنیہ خشک پوست بیرون پستہ موتی بے سوراخ کہربا شمعی
نیلوفر کے پھول گاوزبان کے پھول ابریشم کترا ہوا ہر ایک سات ماشہ یاقوت سرخ دو ماشہ چھ چاول
گاوزبان کے بیج تین تولہ کافور قیصوری ایکماشہ تین چاول عصارہ زرشک ساڑھے
تیرہ ماشہ صندل سفید ساڑھے دس ماشہ شیرہ آملہ چار تولہ ساڑھے چار ماشہ سونا
حل کیا ہوا ایک ماشہ تین چاول چاندی کے ورق ڈیڑھ ماشہ ساڑھے چار چاول
مشک تبتی دو رتی سیب شیرین پانی میٹھے انار کا ہر ایک سوا گیارہ تولہ گلاب بیدمشک
عرق گاوزبان ہر ایک تین چھٹانک قند سفید پونے دو سیر بدستور مشہور مرتب
کرین خمیرہ ابریشم حکیم محمد ارشد سے واسطے سب قسمون بیماریون سوداوی
اور تقویت اعضاء رئیسہ کے بے نظیر ہے اور مزہ مین بہت لذیذ ص اگر خام چار ماشہ
ابریشم خام کترا ہوا ایالیس تولہ صندل سفید پیسا ہوا چھ ماشہ بالچھڑ پوست بیرون پستہ
پوست بیرون ترنج مصطگی لونگ دانہ چھوٹی الائچی کے بیج پات ہر ایک پانچ ماشہ
دواؤن کو پارچہ کتان مین مع ابریشم عرق گاوزبان بیدمشک گلاب پانی میٹھے سیب پانی میٹھے انار پانی میٹھی بہی ہر ایک
ساڑھے تین تولہ اور آب باران یعنی مینہ کا پانی دو سیر مین جوش دین کہ وزن تہائی پانی کا جل جائے
اور وزن میوون کے پانی کا باقی رہے بعد اسکے شہد سفید پاؤ سیر

قند سفید اور نبات مصری سفید ہر ایک آدھ پاؤ کو قوام دیوین اور آخر قوام مین عنبر اشہب
داخل کرکے بعد اوسکے جب قوام سرد ہو جاوے تو سونے کے ورق اور چاندی کے
ورق ہر ایک چھ ماشہ حل کرکے موتی بے سوراخ ایک تولہ یاقوت سرخ نو ماشہ
کہربا شمعی مرجان ہر ایک چھ ماشہ سنگ یشم سبز نو ماشہ مشک خالص چار ماشہ داخل کرکے
خوب مخلوط کرین اور چینی کے برتن مین نگاہ رکھین قدر خوراک تین ماشہ سے چھ ماشہ تک

## باب تیسرا خمیرہ ہای خشخاش وغیرہ کی قسمون مین ہے

خمیرہ خشخاش
واسطے نزلہ اور زکام بلغمی کے نافع ہے اور معدہ کو قوت دیتا ہے اور قبض نہین
کرتا خشخاش کے بیج پوست خشخاش میٹھے بادام کی گری ہر ایک آٹھ تولہ لونگ [illegible]
بالچھڑ دارچینی مصطگی جائفل ہر ایک چھ ماشہ زعفران دو ماشہ پوست خشخاش و
تخم خشخاش اور بادام کی گری کو پیسکر اور پوست خشخاش کے پانی مین شیرہ نکالکر
اور باقی اور دواؤن کو بھگاکر ساتھ پوست خشخاش کے جوش دین اور صاف کرکے
ہمراہ نبات مصری کے قوام دیوین اور آخر قوام مین زعفران کو گلاب مین حل کرکے
داخل کرین اور جو مزاج مین قبض زیادہ ہو تو دو تولہ بنفشہ ہمراہ دواؤن کے
جوشاندہ کرین اور جو اخیر مین ایکماشہ مشک و عنبر داخل کرین بہتر ہوگا اور بعد اوس
کے خمیرہ خشخاش سادہ شامل کیا جاوے نسخہ خمیرہ زرد کوکناری واسطے
اور کھانسی اور درد سر اور آدھاسیسی کے نافع ہے اور ابخرون کو مانع ہے اور
دماغی نزلون کے اوترنے کو منع کرتا ہے اور دل کو قوت دیتا ہے اور نہایت
مجرب ہے اور بسبب خوش رنگی اور خوش ذائقگی کے لذیذ اور مرغوب طبع
بارہا واسطے جناب اقدس حضرت قدر قدرت ارفع اعلی محمد شاہ عالم بادشاہ
غازی کے تیار کیا گیا اور استعمال ہوا نہایت نافع پایا ایجاد اور تالیف مولف
ہے صفت پوست خشخاش تین چھٹانک کم ڈیڑھ سیر کو بینہ کے پانی مین رات
بھگاکر نگاہ رکھین اور صبح کو جوش دیکر ملین اور نچوڑین اور نبات مصری سفید
تم آدھ سیر ڈالکر قوام کرین بعد قوام کے میٹھے کدو کے بیجون کی گری چھٹانک

اودھ سرتر بوز کے بیجون کی گری خشخاش کے بیج سفید بقدر دو تولہ باریک کرکے گوند
ببول کا نسلوچن کتیرا ہر ایک چہ ماشہ علحدہ خوب پیسکر اور اوسمین ملاکر زعفران سات ماشہ
مشک خالص ایکماشہ مشک کو عرق کیوڑہ یا عرق بیدمشک مین سنگ سماق پر حل کرکے
ملاتین اور چاندی کے ورق ایک ایک ڈالکر تبر معجون کش سے درہم کرین اور نگاہ
رکھین اور بقدر ایک تولہ ساتھ عرق گاوزبان گیلانی یا قہوہ گاوزبان اور نبات مصری
سفید اور دانہ الایچی سفید کے دیتے رہین **خمیرۂ خشخاش زرد** کہ ہمیشہ معمول ہے
اور دماغ کو تری اور قوت بخشتا ہے اور نیند اور آرام بخوبی لاتا ہے **صں** زعفران
چار رتی پوست خشخاش خشخاش کے بیج بادام کی گری چھیلی ہوئی ہر ایک چار تولہ
دو ماشہ گلاب آدھ پاو نبات سفید ڈیڑہ پاو پوست خشخاش کو کچلکر دو سیر پانی مین
تر کرین بعد ایک رات دن کے جوش دین جسوقت آدھ سیر پانی باقی رہے صاف کرکے
خشخاش کے بیج اور بادام کی گری کو علحدہ قدرے پانی مین شیرہ نکالین اور پوست
خشخاش کے پانی مین ملاکر نبات اور گلاب داخل کرکے قوام دیوین اور زعفران کو
قدرے گلاب مین حل کرکے قریب گرہ بندھنے کے داخل کرین اور تبر مارین کہ سب
یکرنگین ہو جاتے **خمیرۂ خشخاش** واسطے سرسام اور بیخوابی اور درد سر اور منع
نزلات گرم اور اصلاح زخم سینہ اور پھیپڑہ اور دفع درد سینہ اور تعدیل خلطون
محرقہ اور تسکین حرارت مزاج کے نافع ہے اور جو ساتھ شربت ورد مکرر کے ملاکر
بعد فصد اور نکالنے خون بکثرت کے دیوین تو ضعف کو دور کردیگا اور دردمون کی
کو قوت دیتا ہے اور دو برس تک قوت اسکی باقی رہتی ہے اگر ہوا سے تر و تازہ
مین تعفن کو نہ قبول کیا ہووے **صں** پوست خشخاش کلان مع تخم ستّو عدد کو کچلین
یا پوست کو جدا کرکے تخم اوسکے نرم پیسین اور آب باران لیئے مینہ کے پانی سوا
دو سیر مین پکاتین اور صاف کرین اور ڈیڑہ چھٹانک کم ڈیڑہ سیر قند ڈالکر قوام دیوین
**خمیرۂ گاوزبان عنبری** گاوزبان گیلانی کے پتّی گاوزبان کے پھول
بادرنجبویہ ہر ایک نو تولہ ساڑہے چار ماشہ گلاب اور عرق بیدمشک [illegible] ایک ایک نو

چوتیس تولہ عرق گاوزبان پوسنے ہو تیس تولہ مین ایک رات دن بھگووین پھر
جوش دین جسوقت آدھا باقی رہے صاف کر کے قند سفید ایک سیر داخل کر کے
قوام دیوین بعد اوسکے عنبر اشہب مشک ہر ایک دو ماشہ اضافہ کرین خمیرہ گاوزبان
سادہ واسطے دور کرنے توحش سوداوی اور تقویت دل اور دفع خفقان کی
نافع ہے پانی گاوزبان تازہ کا اور قند سفید ہر ایک آدھ پاؤ کم سیر گلاب ساڑھے
سات تولہ سبکو جوش دین اور جھاگ اوتارین اور قوام خمیرہ کا تیار کرین اور جو چاہین
کہ قوام شربت کا بنائین تو اس صورت مین گلاب کو پیچھے سے ڈالین اور جوش
یک دیگر اوتار لین اور جو گاوزبان کا پانی مقطر کرین اور ساتھ قند کے قوام دیوین
لطیف اور لذیذ زیادہ ہوگا۔ اور جو کبھی گاوزبان تازہ میسر نہو تو خشک گاوزبان کا پانی
تر کرکے اور خالص پانی مین بھگوکر ساتھ قند کے کہ وزن قند کا تین وزن دوا سے
ہو قوام دیوین اور اگر گاوزبان کے پھولون سے تیار کرین تو اولی اور قوی زیادہ
ہوگا اور بعضے طبیب ملانا بادرنجبویہ کا گاوزبان کے ساتھ نافع زیادہ جانتے ہین
دو حصہ گاوزبان اور ایک حصہ بادرنجبویہ بطریق معمول بھگوکر اور جوش دیکر سہ چند
قند مین قوام دیتے ہین مؤلف فرماتے ہین کہ حق یہ ہے کہ اگر مزاج مین گرمی ہو
تو گاوزبان خالص صرف سے تیار کرین خمیرہ عنبر اشہب دل کو طاقت
بخشتا ہے اور بوڑھون کو موافق ہے ص شکر سفید آدھ پاؤ کم سیر کو گاوزبان کے
عرق مین قوام دیکر عنبر اشہب ڈیڑھ تولہ ساتھ نبات مصری کے حل کر کے
تھوڑا تھوڑا داخل کر کے مرتب کرین خمیرہ عود ترش معمول متقدمین معدہ کو
قوت دیتا ہے اور اعضاء رئیسہ کو طاقت بخشتا ہے اور واسطے دفع خفقان
اور متلی اور بدی ہاضمہ اور بخارات محرقہ کے نافع ہے ص اگر قماری یا بنجاشہ
صندل سفید تین ماشہ گلاب کے پھول دو ماشہ مصطگی دو ماشہ بالچھڑ تگر جاوتری
ہر ایک ایکماشہ بادرنجبویہ دو ماشہ تیج پات ایک ماشہ مشک عنبر سونے کے
ورق ہر ایک نو ماشہ شربت میٹھے سیب کا شربت کھٹے سیب کا شربت میٹھے انار کا

شربت کھٹے انار کا ہر ایک چھ تولہ اور جو مزاج صفراوی ہو بقدر چھ تولہ لیموں کا پانی
داخل کریں **باب دوسرا خضاب کی ترکیبوں میں** — **خضاب وسمہ**
کہ بال سیاہ کرتا ہے اور مشہور ہے — **ص** وسمہ گیارہ تولہ آٹھ ماشہ مہندی ساڑھے
ستر و ماشہ کوٹکر چھانکر روغن گل میں چرب کریں اور گرم پانی میں گوندھکر بالوں پر
لگائیں اور صبح کو دھوویں **خضاب دیگر** شیخ بوعلی سینا فرماتے ہیں کہ
یہ خضاب بال نہایت سیاہ کرتا ہے مہندی روئی سوختہ شب یمانی کہ ایک
قسم پھٹکری کی ہے نمک اندرانی مازو بے سوراخ بھونے ہوتے خبث الحدید
یعنی ریم آہن ہر ایک ایکجزو وسمہ دوجزو سبکو خوب کوٹیں اور سرکہ میں بھیگا دیں اور
ایک رات اوسی طرح چھوڑدیں پھر استعمال فرمائیں **خضاب** ماسرجویہ کہتا ہے
کہ میں نے اس خضاب کو آزمایا ہے بہت نیک پایا ہے چونہ مازو بھونے ہوئے
روی سوختہ شب یمانی گل سرو کتیرا لونگ ہر ایک نصف جزو مہندی کی پتی وسمہ
مردارسنگ ہر ایک ایکجزو سبکو کوٹکر چھانکر پانی میں گوندھیں اور بعد تین گھنٹہ کے لگائیں
**خضاب** مولف فرماتے ہیں ہ نظر او لم یری مثلہ یعنی ایسا خضاب مثل اپنا
نہیں رکھتا اور نہیں دیکھا گیا ہے مانند اوسکے اور کوئی **ص** لوہ چون چھ تولہ آٹھ
ماشہ آٹا میدہ کا تیرہ تولہ چار ماشہ دونوں کو پانی میں حل کر کے سورج کے نیچے
رکھیں کہ تمام دن دھوپ میں رکھا رہے اور رات کو گرم مقام پر جہاں سردی
ہوا کی اثر نکرے نگاہ رکھیں جسوقت پھولجائے اور مدت پھولنے کی سردی میں
دو دن اور دو رات ہے اور گرمی میں ایکدن اور ایک رات اوسکے بعد بالوں کو پانی
سے دھوکر مثل وسمہ کے باندھیں دو پہر بعد اوسکے گرم پانی سے دھوویں
اوسکے بعد کالی ہڑوں کو باریک پیسکر رات کو پانی میں بھگو رکھیں اور صبح کو
پھر پیسکر مانند وسمہ کے لگائیں ایک پہر اور اوپر سے ارنڈ کے پتے باندھیں
**خضاب** بہت آسان او بے مشقت اور بہت سیاہ کرتا ہے بالوں کو
او نسخہ عجیب و غریب ہے **ص** سنگ جراحت چونہ سنگ مرمر ہر ایک آدھ پاؤ

ط روغن گل میں جلتے ہیں کہتے ہیں اور تیزابیہ کے کان میں بھی ہوتا ہے وہ بھی ایک قسم تیزابیکی ہے زرد رنگ پتھر کے مانند

مردار سنگ تین تولہ چار ماشہ تینون چیزون کو باریک سرمہ کے مانند پیسین اور بقدر حاجت کے پانی مین حل کر کے بالون پر استعمال کرین اور اوپر اوسکے برگ پان باندھین کہ تھوڑے عرصہ مین ایک گھنٹہ بلکہ کم او سی نگذریگا کہ بال خوب سیاہ ہو جاینگے **خضاب** وسمہ پارہ نیلہ تھوتھہ پارہ کو کچی انار مین سوراخ کر کے بھرین اور موم سے سوراخ انار کا بند کر دین کہ پارہ نہ نکلنے پائے لیکن انار درخت پر لگا رہے بعد بیس دن کی درخت سے وہ انار توڑ کر ساتھ وسمہ اور نیلہ تھوتھہ کے کھرل مین خوب رگڑین بعد اوسکے روغن سیاہ پانچ سیر اور پانی انار پانچ سیر مین مع اور دواون کے ڈالین اور کسی برتن مین رکھکر نیچے زمین کے دفن کرین جب تک جوش کھا جائے بعد اوسکے زمین کے نیچے سے نکالکر عرق اوسکا مثل گلاب کے کھینچین اوسکے بعد سر اور داڑھی کے بالون پر لگائین **خضاب** بالون کے بڑھانے اور سیاہ کرنے مین عجیب ہے صـ آملہ خشک تین تولہ چار ماشہ مازوی سبز خورد دس ماشہ چھالیہ پوست انار زنگی ہڑ پوست تمر ہندی ہڑ کا برگ مورد جھوٹی مائین زرنب ہر ایک ایک تولہ آٹھ ماشہ لوہ چون آدھ پاو اجواین خراسانی تین تولہ چار ماشہ اول لوہ چون کو نیلہ تھوتھہ کے پانی مین نرم کر کے کوٹین پھر اور دواون کو کوٹکر چھانکر اور ساتھ لوہ چون کی ایکجا کر کے ہر لو پانی اجمود اور اجواین خراسانی کے کہ جوشاندہ اوسکا کیا ہوا آٹھ پہر کھرل کرین بفاصلہ پانی فاصلہ بعد اوسکے قرص بناکر نگاہ رکھین اور بھینس کے دودھ یا بکری کے دودھ مین بھی کھرل کر سکتے ہین پس وقت حاجت کے اجواین خراسانی اور اجمود کے پانی مین پیسکر سر اور داڑھی پر طلا کرین **خضاب** نوسادر ایکماشہ سنگ راسخ مازوی تازہ نو ماشہ مازو کو اسطرح بھونین کہ نہ کچا رہے اور نہ جلجائے پھر سبکو علحدہ پیسکر وزن کرین اور ایکجا کر کے جسوقت استعمال کرین اسطور سے عمل مین لاوین کہ اول داڑھی یا سر کو گرم پانی اور چنے کے آٹے سے دھووین کہ چکنائی سب دور ہو جائے اور بعد دھونے کے ستھرے کپڑے سے پاک کرین اور سکھائین بعد اوسکے چینی کے برتن مین موافق خمیر کرنے دوا کے

پانی سے دھو ڈالین اور اوپر اوسکے دوائی مذکور ڈالکر مثل مہندی کے حلکرین اور
بالون کے جڑون پر ضماد کرین جسوقت خوب خشک ہوجاتے دوا کو جھاڑکر گرم
پانی سے دھووین اور جو جلد پر سیاہی اثر کرے تو بعد دھونے کے تیل خوشبو ملین
اور کپڑے سے پاک کرین اوبٹین اور گرم پانی سے دھووین **خضاب**
مازوی سبز ایسی طرح بھونین کہ نہ کچے رہین اور نہ جلجائین برادہ تانبہ کا چھ تولہ
آٹھ ماشہ مکسیس چھ ماشہ کالی ہڑ تین تولہ چار ماشہ نیلہ تھوتھہ تین ماشہ نوسادر ایک تولہ
آٹھ ماشہ کالی ہڑون کو کوٹکر رات کو پانی مین ترکرین اور صبح دواؤن کو باریک
کوٹکر اور چھانکر ہڑون کے پانی مین گوندھ کر گولیان بنائین **خضاب** مازوی سبز
نے سوراخ پاؤسیر کو تل کے تیل مین بھونین کہ سرخ ہوجائین پھر ایک کپڑے مین
رکھکر ملین کہ تیل جذب ہوجاتے بعد اوسکے زنگی ہڑ سولہ تولہ آٹھ ماشہ برادہ
تانبہ کا آدھ پاؤ پھٹکری بھونی ہوئی تین تولہ چار ماشہ نوسادر ایک تولہ آٹھ ماشہ سبکو
کوٹکر چھانکر آملہ خوب آدھا بھونا ہوا پانی مین ترکرکے اور صبح کو ملکر اور صاف کرکے
دواؤن مذکورہ کو اوس پانی مین کھرل کرین کہ برادہ تانبہ کا حل ہوجائے گولیان
باندھکر نگاہ رکھین اور وقت حاجت کے آملہ کے پانی مین پیسکر طلا کرین اور
اوپر اوسکے ارنڈ کے پتے باندھین آزمایا ہوا ہے **خضاب عجیب**
طوطیای سبز پھٹکری سفید شورہ ہر ایک پاؤسیر تینون کو خشک قرع انبیق مین
ڈالکر ملایم آگ پر عرق کھینچین کہ سات آٹھ پہر مین سب عرق نکل آئیگا بعد اوسکے
تین تولہ چاندی کے ورق اوس عرق مین ڈالکر اور شیشہ مین بھرکر نگاہ رکھین
جب تک سب ورق حل ہوجائین پس چھ تولہ آٹھ ماشہ اس عرق مین سے
لیکر سیر بھر گلاب مین ڈالکر رنگ دیوین اور طریق رنگ دینے کا یہ ہے کہ مسواک کو
تر کرکے سفید بالون پر ملین جسوقت خشک ہوجاتے اور ملین تین دفعہ مین بہت
خوب بال ہوجاتینگے اور بعضے نسخہ مین مازوی پاؤسیر لکھے ہوتے ہین شاید
یہ ترکیب بہتر ہو اور بعضے نسخہ مین چاندی کے ورقون کی جگہ سونے کے ورق

نظر سے گذرے ہین واللہ اعلم بالصواب **خضاب** بالون کو سیاہ کرتا ہے اور
سب نسخون سے بہتر ہے کہ حاجت باندھنے کی اسمین کچھ نہین ہوتی اور ایک گھنٹہ مین
بخوبی اثر کرتا ہے **ص** مازو چار حصہ سنگ رانخ دو حصہ نوسادر ایک حصہ بہالی
کہ ایک قسم کی پھٹکری کی ہے نصف حصہ مازو کو گرم راکھ مین بھونین کہ جل جائے
پھر ہر ایک کو جدا جدا پیسین اور لوہے کے برتن مین ڈالین بعد اوسکے جوشاندہ
آملہ کا ملا کر لوہے کے دستہ سے خوب پیسین پھر بالون کو آملہ کے پانی سے دھودین
اور چاہیے کہ آملہ کو پانی مین جوش دین پس پانی اوسکا داخل دوا کرین اور بعد دھونے
کے بالون پر لگائین **خضاب مروارید** واسطے سیاہ کرنے سفیدی برص کے
اور دور کرنے داغون سفید کے عجیب نسخہ ہے اور سعوط اوسکا واسطے رطوبت
کے جو پیدا ہوتی ہو آنکھ مین کہ بسبب برص کے انتشار العین حادث ہوا ہو
غریب الفعل ہے یہان تک کہ ارسطاطالیس شان مین اس نسخہ کے
کہتا ہے من وقف علی حل الدر صغارہ و کبارہ حتی یصیر ماء ثم طلی البیاض
الذی یکون فی الابدان من البرص اذہبہ فی اول طلاتہ واسعاطہ ینفع من طوبت
العین الحادثہ من الانتشار قال بعض العلماء قد یکون بان یسحق و یلبث بماء
حامض الاترج ویجعل فی اناء ویغمر بماء حامض الاترج و یعلق فی دن فیہ خل و
یدفن الدن فی ذبل رطب اربعۃ عشر یوما فانہ ینحل یعنے جو شخص واقف ہوا اوپر
حل کرنے موتیون کے چھوٹے ہون یا بڑے یہان تک کہ ہو جاتین وہ پانی
پھر لیپ کرے اوسکا سفیدی برص پر تو دور ہوجائیگی سفیدی اول ہی
لیپ مین اور پانی اوسکا آنکھ مین ٹپکانا نفع کرتا ہے آنکھ کی رطوبت کو جو بسبب
مرض انتشار کے حادث ہوتی ہو اور بعض علمانے کہا ہے کہ کبھی پیسے جاتے
ہین وہ موتی اور تر کیے جاتے ہین جو کے پانی مین اور رکھے جاتے ہین ایک
برتن مین اور بھگوتے جاتے ہین لیمو ی ترش کے پانی مین اور لٹکائے
جاتے ہین ایک بڑے مٹکہ مین جسمین سرکہ ہو اور دفن کیا جاتا ہے وہ مٹکہ

مرکین تازہ مین چودہ روز تک پس حل ہوجاتی ہین بخوبی وہ موتی **باب تیسرا خبز**
یعنے روٹی کی ترکیبونمین خبز فارسی مین نان اور ہندی مین روٹی کہتے ہین یہ نسخہ روٹی
کا جن شخصون کو دست آتے ہون اونکے لیے تجربہ کرنے والون سے سنا گیا ہے
ص پوست خشخاش ایک عدد ٹوپی اوسکی دور کرین اور تنگاف دیگر مع ایک تولہ
سونف کے کسی برتن مین بھونین اور دونون کو پیسین اور بعد پیسنے کے پانی مین
حل کرین اور ایک گھنٹہ توقف کرین کہ پانی اوسکا علحدہ ہو اور گاد نیچے بیٹھے پس اوسی
پانی مین آرد خشکار سفید کو گوندھین اور گوندھے ہوے آٹے کو سفت کپڑے مین باندھکر
ایک برتن مین کہ پانی سے بھرا ہوا ہو لٹکائین اسطرح کہ گوندھا ہوا آٹا درمیان
پانی کے ہو اور تہ مین نہ بیٹھے بعد ایک پہر کے اوسمین سے نکالکر توے پر ہلکی روٹی پکائین
تنہا یا خورش مناسب کے ساتھ تناول کرین خبز منقول علویخان مرحوم سے
واسطے سرسام کے یعنے جسکو برسام کی بیماری ہو بعد فصد اور تنقیہ کے مفید ہے
ص آٹا جو کا آٹا باقلا کا بھوسی گیہون کی ہر ایک دو کف گاے کے دودھ اور
لعاب بہدانہ اور خطمی کے پھولون کے لعاب اور ہری مکوہ کے پانی اور پوست
خشخاش کے پانی اور بابونہ کے پانی اور روغن گل مین گوندھکر اور دو انگل موٹی
روٹی بناکر توے پر نیم پخت کرین یعنے ایک طرف کچی اور ایک طرف پکی اور گرم
گرم مقام درد پر کماد کرین خبز یعنے روٹی درد معدہ اور قولنج ریحی کے لیے مجرب ہے
ص کہربج یا برنگ سونٹھ سونف تخم سودہ بنگ نمک سیندھا کو کوٹکر چھانکر اور
گیہون کے آٹے مین ملاکر روٹی دو انگل کی موٹی پکائین لیکن ایک طرف سے
پکا رکھین اور طرف خام کو روغن سویا مین چکنی کرین اور گرم گرم شکم کے اوپر باندھین
قولنج کا درد دور کرتی ہے ص ماش کا آٹا ایک سیر میدہ پاو سیر کھانے کا نمک
سیر ہینگ ایک تولہ آٹھ ماشہ سبکو گوندھکر دو روٹیان بنائین ایک روٹی توے پر
ڈالین جب ایک طرف سے پکجاتے توے پر سے اوتار کر کچے طرف سے شکم پر
رکھین اور دوسری روٹی کو توے پر رکھین جسوقت پہلی روٹی سرد ہو جاتے

جدا کرکے دوسری روئی باندہین اسی طرح عمل مین لائین جب تک درد موقوف
ہووے **حرف الدال** چار باب پر شامل ہے **باب** پہلا دوار المسک
گرم اور سرد اور معتدل کی قسمون مین **باب** دوسرا دبا فوزا کے نسخون کے
بیان مین **باب تیسرا** دوار الکرکم اور دبید الورد کے نسخون کے بیان مین دو فصل
پر شامل ہے **باب چوتھا** ذکر مین اون مرکب نسخون کے جو بلفظ دوا موسوم
ہین منقسم او پر چند فصل کے **فصل پہلی** اون نسخون مین جو دماغی بیماریون سے
علاقہ رکھتے ہین **فصل دوسری** اون دواؤن کی تفصیل مین جو آنکھہ اور ناک
اور حلق اور تالو اور دہن کی بیماریون سے متعلق ہین **فصل تیسری** اون
دواؤن کے اقسام مین جو سینہ اور مری اور معدہ اور دل کو مفید ہین **فصل
چوتھی** اون دواؤن کے بیان مین جو مقعد اور آنتون وغیرہ کے امراض کو نافع
ہین **فصل پانچوین** تذکرہ مین اون دواؤن کے جو زہر کھانے اور پینے
ہوے کو مفید ہین یا اون زہرون کے اثر کو نافع ہین جو کسی جانور موذی نے
کاٹا ہو **باب پہلا** دوار المسک کی قسمون مین **دواء المسک حار**
یعنی دوار المسک گرم درد سر سرد ریحی کو مفید ہے اور مرگی اور فالج اور لقوہ
اور تنگی سانس اور ضعف معدہ اور ضعف دل اور خفقان اور تپ چوتھیا کو نافع
ہے اور حاملہ عورتون کی ریاح کو دفع کرتی ہے اور رنگ چہرہ کا نکھارتی ہے
**صں** مشک چھہ رتی سوا دو چاول سونٹھہ پیپل ہر ایک ایکماشہ تین چاول سوا
بے سوراخ کہربا موسنگے کی جڑ ابریشم کترا ہوا ہر ایک پونے دو ماشہ بہمن سفید
بہمن سرخ تیج پات بالچھڑ بڑی الایچی لونگ جند بیدستر چھڑ بلا ہر ایک دو ماشہ چھ
چاول زرنبچور درونج عقربی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کو تنگر چھانکر اور شہد آتش
ندیدہ مین گوندھکر نگاہ رکھین اور بعد چھہ مہینے کے استعمال فرمائین قدر خوراک
ساڑھے تین ماشہ سے سات ماشہ تک **دواء المسک حلو** یعنی
شیرین موافق نسخہ ابن الباس **صں** موتی بے سوراخ کہربا شمعی ابریشم کترا

کترا ہوا ہر ایک سات ماشہ مشک تبتی پونے سات ماشہ تخم فرنجمشک علم کہ ایک قسم
پودینہ کی ہے تخم مرزنجوش یعنے دونا مروا کے بیج مصطگی رومی جائفل کالی مرچ پیپل ارجنی
چھوٹی الائچی تیج پات پوست زرد ترنج بہمن سفید تخم بادرنجبویہ ہر ایک سوا پانچ ماشہ
دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور تین وزن شہد مین گوندھکر تیار کرین قدر خوراک ساڑھے
چار ماشہ **دواء المسک حلو** مشک خالص تین ماشہ جند بید ستر ساڑھے
تین ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید بالچھڑ بڑی الائچی لونگ تیج پلت ہر ایک سات ماشہ
موتی بے سوراخ کہربا مونگے کی جڑ ابریشم کترا ہوا نرکچور ہر ایک نو ماشہ نبات
مصری تین وزن سب دواؤن کے مرگی اور فالج اور لقوہ اور خفقان سرد
اور تنگی سانس اور ورمون حلق اور سب بیماریون سرد کو مفید ہے **ایضاً** واسطے مرگی
اور فالج اور لقوہ اور خفقان سرد اور تنگی سانس اور رطوبت معدہ اور ریح احشا
کے نافع ہے جند بید ستر سوا پانچ ماشہ بالچھڑ تیج پات مرکی ہر ایک پونے نو ماشہ
اجواین دیسی زعفران اجمود کے بیج ہر ایک چودھ ماشہ ریوند چینی پونے دو تولہ
افسنتین رومی صبر سقوطری یعنی ایلوا ہر ایک چھ تولہ شہد خام تین وزن سب
دواؤن کے قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ **دواء المسک بارد عنبری**
تالیف میر ہادی پدر علویخان موتی بے سوراخ کہربا شمعی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ
ابریشم کترا ہو نبسلوچن سفید صندل سفید صندل سرخ گلاب کے پھولون کی کلیان
ہری تو بیون سے صاف کی ہوئین دھنیہ خشک چھیلا ہوا میٹھے کدو کے بیجون کی
گری گاؤزبان گیلانی کے پھول ہر ایک نو ماشہ خرفہ کے بیج چھیلے ہوئے ڈیڑھ
تولہ مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک سوا دو ماشہ رب میٹھی سیب کا نو تولہ ساڑھے
چار ماشہ قند سفید اٹھارہ تولہ نو ماشہ بدستور مقرر معجون تیار کرین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ
**دواء المسک بارد** یعنے دواء المسک سرد گلاب کے پھول ساڑھے سترہ
ماشہ ابریشم خام کترا ہوا چودھ ماشہ مونگے کی جڑ ساڑھے دس ماشہ موتی بے سوراخ
ساڑھے دس ماشہ کہربا سات ماشہ دھنیہ خشک ساڑھے سترہ ماشہ مشک خالص

ایک تولہ اور ساڑھے تین ماشہ نبات سفید چالیس تولہ پانی کھٹے سیب کا اسی تولہ
موافق معمول کے گوندھین قدر خوراک چھ ماشہ **دواء المسک بارد** ہمیشہ
معمول ہے اور فوائد عجیب رکھتی ہے مشک عنبر گاوزبان کے پھول ہر ایک ساڑھے
تین ماشہ ابریشم کترا ہوا چاندی کے ورق ہر ایک سات ماشہ نبلوچن سفید گلاب کے
پھول دھنیہ خشک کے بیج صندل سفید ہر ایک چودہ ماشہ شربت سیب ولایتی کا چھنا ہوا
کم آدھ سیر نبات مصری اور گلاب ہر ایک آدھ پاو کم سیر معجون تیار کرین اور چھ عدد مرغی
کے انڈونکی سفیدی وقت حل کرنے کے کم کم ڈالکر سفید کرین **دواء المسک سرد**
اعضاء رئیسہ کو قوت دیتی ہے اور گرم مزاج والون کو موافق ہے اور واسطے خفقان
گرم اور ناقہین کے بہت نافع ہے ابریشم کترا ہوا چھ ماشہ گاوزبان کے پھول دھنیہ
خشک کے بیج ہر ایک ایک تولہ نبلوچن چھ ماشہ موتی بے سوراخ کہربا مونگے کی جڑ
ہر ایک چار ماشہ چاندی کے ورق بیس عدد مشک دو ماشہ زرشک بیدانہ چھ ماشہ
شربت سیب کا تین وزن سب دواؤن کو بدستور گوندھین **دواء المسک معتدل**
دارچینی نو ماشہ چاندی کے ورق ایک ماشہ موتی بے سوراخ زہر مہرہ خطائی یاقوت
رمانی مونگے کی جڑ کہربا شمعی عنبر اشہب مشک سونے کے ورق ہر ایک ڈیڑہ ماشہ
زعفران چھوٹی الائچی ہر ایک دو ماشہ ابریشم جلا ہوا تین ماشہ صندل سفید پیسا ہوا
گلاب کے پھول گاوزبان گیلانی گاوزبان کے پھول جاوتری ہر ایک چار ماشہ
دھنیہ خشک چھیلا ہوا نبلوچن ہر ایک چھ ماشہ عقیق سنگ یشم ہر ایک چھ ماشہ درونج
خرفہ چھیلا ہوا نو ماشہ رب میٹھے سیب کا رب میٹھے انار کا رب میٹھی بہی کا ہر ایک دو ماشہ
چھ چاول گلاب او عرق بید مشک کا ہر ایک آدھ پاو شہد ایک وزن نبات مصری
دو وزن سب دواؤن کے بدستور معجون بنائین **دیگر** کافور دو رتی ایک چاول
عنبر اشہب سات رتی مشک خالص پونے دو ماشہ چاندی کے ورق زعفران
ہر ایک ساڑھے تین ماشہ دارچینی ساڑھے چار ماشہ کاہو کے بیج سوا پانچ ماشہ
مونگے کی جڑ ابریشم کترا ہوا ہر ایک سات ماشہ موتی بے سوراخ گاوزبان کے

پھول جاوتری خرفہ کے بیج صندل سفید ہر ایک پونے نو ماشہ گلاب کے پھول کی
پتی گاؤزبان ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کہربا نبسلوچن دھنیہ خشک کے بیج ہر ایک
ایک تولہ آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا زرشک کا شیرہ گلاب مین نکالا ہوا ہر ایک
پونے دو تولہ شہد برابر وزن سب کے نبات مصری سفید دو وزن سب دواؤن
کے عرق بید مشک گلاب عرق گاؤزبان اٹھائیس تولہ **دواء المسک حار مفرح**
**عنبری** واسطے خفقان اور ضعف دل اور تقویت معدہ اور جگر اور دفع توحش
اور بہم پہونچانے بھونک غذا کے آزمائی ہوئی ہے موتی بے سوراخ کہربا شمعی
گلاب کے پھول کی پتی صندل سفید گلاب مین گھسا ہوا نبسلوچن سفید ابریشم کترا
ہوا دھنیہ خشک کے بیج گاؤزبان کے پھول خرفہ کے بیج چھیلے ہوے ہر ایک
ساڑھے تیرہ ماشہ مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک ایکماشہ تین چاول شربت
ریباس قند سفید ہر ایک وزن جملہ دواؤن کی حسب دستور مقوم کرین اور جب
حرارت زیادہ ہووے تو ایک ماشہ تین چاول کافور قیصوری داخل کرین ÷

**باب دوسرا دیاقوذا** کے نسخون مین **دیاقوذا** آزمایا ہوا ہے واسطے
بیماریون سینہ اور پھیپھڑہ اور کھانسی کے خشخاش سفید مع پردہ یا تخم تیس عدد بنفشہ
کے پھول نیلوفر کے پھول گاؤزبان کے پھول ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ ملٹھی
چھیلی ہوئی ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ عناب لسوڑہ ہر ایک دس دانہ دوا تمام
جوش دیکر اور صاف کرکے نبات مصری سفید سوا سات تولہ داخل کرکے قوام
دین قدر خوراک دو تولہ دس ماشہ **دیاقوذا** واسطے نزلہ گرم اور کھانسی کے
کہ ساتھ تپ اور دستون کے ہو اور خون تھوکنے کی بیماری بھی ہمراہ ہو مفید ہے
پوست خشخاش سفید مع تخم پوست خشخاش سیاہ با تخم ہر ایک پندرہ عدد دو تولہ تخم
[illegible] بہدانہ شیرین خطمی سفید کے بیج ست ملٹھی کا خبازی کے بیج ہر ایک ایکتولہ
ساڑھے دس ماشہ سرطان نہری پانچ عدد کہ ہاتھ پاؤن اوسکے جدا کیے ہون
اور شکم چاک کرکے اول مرتبہ اوسکو جھاؤ کی لکڑی کی راکھ اور نمک مین ہو کر

بعد اوسکے پانی خالص مین دہو یا ہو پھر سکو آدہ پاؤ کم سیر بکری کے دودہ یا منیہ
کے پانی مین بھگو دین اور دوسرے دن جوش دین کہ آدھا پانی رہ جاوے بعد
اوسکے خوب ملکر لعاب اسپغول پونے چار تولہ قند سفید چھٹانک کم آدہ سیر داخل
کرکے قوام دیوین اوسکے بعد اقاقیا عصارہ لحیۃ التیس طباشیر گیرو ہر ایک ساڑہے
چار ماشہ زعفران اجواین خراسانی ہر ایک سوا دو ماشہ کہربا موتی بے سوراخ پیسے
ہوے ہر ایک دو ماشہ چھہ چاول ڈالکر مرتب کرین قدر خوراک ساڑہے تیرہ ماشہ

**دیاقوذا** منقول حکیم احمد سے چنانچہ فرماتے ہین کہ یہ نسخہ واسطے اپنے فرزند کے
تیار کیا تھا بہت نافع ہوا اور ایجاد بندہ ہے پوست خشخاش سبز بنفشہ گلاب کے
پھول ملٹھی چھیلی ہوئی ہر ایک نو ماشہ عناب ولایتی بیس دانہ لسوڑہ تیس دانہ خطمی
کے پھول زوفای خشک ہر ایک ساڑہے چار ماشہ خبازی کے بیج سوا دو ماشہ
مویز منقے ایک تولہ ساڑہے دس ماشہ خشخاش سفید کے بیج ڈیڑہ تولہ جوش دیکر
اور صاف کرکے ساتھ قند سفید کے قوام دیوین اور جو ضرورت بہت ہو تو کتیرا
اور گوند ببول کا ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر اور اوسمین چھڑک کر نوش کرین

**دیاقوذا** دیگر خشخاش سفید ملٹھی چھیلی ہوئی ہر ایک چھے تولہ خشخاش سیاہ خطمی کے بیج کتیرا
گوند ببول کا خبازی کے بیج اسپغول ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ سبکو سوا دو سیر منیہ کے پانی مین جوش کرین
کہ آدھا پانی رہ جاوے صاف کرکے پانی نچوڑا ہوا انگور پختہ کا آدہ پاؤ کم سیر نبات چھٹانک
کم آدہ سیر داخل کرکے قوام دین **باب تیسرا** دواء المسک اور دبید الورد کے
نسخون مین دو فصل پر شامل ہے **فصل پہلی** دواء المسک کے نسخون مین

**دواء المسک** صغیر بارد تالیف قدوۃ الحکما سید السند والد ماجد علوی خان نافع
ہے جس وقت کہ بیمار کے مزاج پر گرمی غالب ہو زعفران سلیخہ بالچھڑ گلاب کے
پھولون کی کلیان طباشیر سفید زرشک منقے زرشک کی جڑ کوٹھ مرکی یعنی
بول تنگو فواذخر ہر ایک سات ماشہ دارچینی ساڑہے تین ماشہ پوست کاسنی کی
جڑ کا چودہ ماشہ مرکی کو ایک رات دن سرکہ انگوری مین بھگو دین پھر جلا کر

دواؤن کو کوٹکر چھانکر شہد خالص مین گوندھین مقدار خوراک کی ساڑھے چار ماشہ تجویز کی گئی ہے **دوا ءالکرکم** خورد واسطے ضعف جگر اور معدہ اور تلی اور سختی جگر اور معدہ اور تلی اور مرض استسقا کے نافع ہے اور سب پُرانی بیماریون کو مفید اور رنگ صاف کرتی ہے بالچھڑ مُر مکی یعنے بول سلیخہ کوٹھ شگوفہ اذخر دارچینی زعفران ہر ایک ایکجزو اور بعضے نسخہ مین مُرمکی شگوفہ اذخر کوٹھ دارچینی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ اور باقی اجزا سات ماشہ لکھی ہوئی ہین کوٹکر چھانکر اور بول کو ایک رات دن شراب مثلث مین تر کرکے مع سب دواؤن کے شہد مین گوندھین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ سات ماشہ تک **دبید الورد** معنی اوسکے یہ ہین کہ مثل سب داؤن کے گلاب کے پھول ہین پس یہ معجون استسقا کے سب قسمون کو نافع ہے اور ضعف جگر اور معدہ اور کھولنے سدہ جگر اور تحلیل کرنے سب ورمون اور سب طرح کی سختیون کو مفید ہے اور درد سر سرد اور ودی اور لنبین کو بہت فائدہ بخشتی ہے اور ابخرون کو دماغ کی طرف چڑھنے نہین دیتی ظاہر اگرم ہے پہلے درجہ مین اور قدر خوراک اوسکی نو ماشہ سے ڈیڑہ تولہ تک ہے حص بالچھڑ مصطگی زعفران ہنسلوچن دارچینی اذخر تگر کوٹھ شیرین عصارہ غافث تخم کشوث مغز تخم کاسنی اجمود زراوند طویل حب بلسان لونگ دانہ چھوٹی الایچی کی اگر خام ہر ایک ایکجزو گلاب کے پھول ہری ٹوپیون سے صاف کیے ہوئے برابر وزن سب دواؤن کے شہد تین وزن سب کی بدستور معجون بنائین

## فصل دوسری دُہن کے نسخون مین

دُہن واسطے کان کی گرانی کے نہایت مفید ہے افنتین رومی کو تازہ مولی کے پانی مین جوش دین کہ آدھا پانی باقی رہے صاف کرکے روغن گل روغن بادام تلخ ہر ایک چھ ماشہ داخل کرکے پھر جوش دین کہ روغن باقی رہے پس مع میانی کانی اصیل ایک رتی حل کرکے نگاہ رکھین اور وقت حاجت کے کان مین ٹپکائین **دُہن الرائب** کہ اوسکو روغن ثوم بھی کہتے ہین اور بعضون نے

له بلغم جہان تک [illegible] ہے ایک [illegible] سے اجزا [illegible] سات [illegible] بنفسہ [illegible] بارہ [illegible] کی گئی ہے ۱۲

لکہا ہے کہ یہ ترکیب رہبان صالح سے ہے مجرب ہے واسطے ہر مرض سرد کے
اور جو کوئی شہوت جماع سے مایوس مطلق ہوگیا ہو اوسکے لیے یہ روغن بہت
نافع ہے اور پٹھون کی گرہون کو دور کرتا ہے اور درد پشت قدیم اور جدید اور
بواسیر اور تقطیر البول یعنے چنک پیشاب اور مرض برودہ کو مفید ہے اور سدونکو
کہولتا ہے اور رنگ چہرہ کا سرخ کرتا ہے اور جو کوئی سردی کی موسم مین اس
روغن کو استعمال کرے محتاج آگ سے تاپنے اور پوستین پہننے کا نہ ہے **لہسن** ثوم
مقشر یعنے لہسن چھیلا ہوا ایک جزو فرفیون عاقرقرحا ہر ایک تہائی جزو کالی مرچ اور
سداب یعنے تغلی ہر ایک چہارم جزو سبکو کچلکر اوسکے برابر وزن روغن زیتون
ڈالکر پکاوین کہ تہائی باقی رہے صاف کرکے شیشہ مین بہر رکھین **باب چوتھا**
اون مرکب نسخون مین ہے جو بلفظ دوا لکہے جاتے ہین چند فصل پر شامل ہے
**فصل پہلی** ذکر مین دواون کے جو دماغ کی بیماریون سے علاقہ رکھتی ہین **دوا**
نافع ہے فالج اور لقوہ کو دوار المسک معتدل یا حلوا اول کہاکر اوپر اوسکے بادیان
خطائی اگر خام مصطگی کلیجن لونگ سونف رومی ہر ایک دو ماشہ چھوٹی الایچی دارچینی
ہر ایک چار ماشہ چاے خطائی آٹھ ماشہ پانی مین جوش دیکر اور صاف کرکے نبات
مصری سفید یا بخولہ آٹھ ماشہ ڈالکر نوش کرین **دوا واسطے فالج** کے معجون
سورنجان اول کہاکر اوپر سے سونف اور سونف کی جڑ سورنجان مصری بوزیدان
ہر ایک ساڑہے چار ماشہ جوش دیکر اور صاف کرکے شربت اصول گھولکر تناول
کرین **دوا** واسطے لقوہ اور فالج کے تریاق فاروق ایک ماشہ تین چاول
یا شرودیطوس یا تریاق اربعہ اول تناول کرکے بعد اوسکے لونگ دارچینی
اگر ہندی عود صلیب ہر ایک ساڑہے چار ماشہ گلاب مین جوش دیکر شیرہ دہنیہ
خشک کا اور بالنگو اور شربت اسطوخودوس داخل کرکے نوش فرماوین **دوا**
مرض نسیان کو مفید ہے روغن مالکنگنی برگ سے کے اوپر ملین اور برابر دو جو کے
سیماب یعنے پارہ اوسپر رکھکر ملین کہ مضمحل ہوجاتے پھر اوس برگ کو بیڑہ پان

ساتھ نوش کرین اور ہمیشگی اسکی ضرور ہے فراموشی کی بیماری کے واسطے بہت مفید اور
آزمائی ہوئی یہ دوا ہے اور جو کفایت نکرے تو مسہل قوی دینا چاہیے **دوا**
واسطے فراموشی کے نافع ہے پیپل ہلدی کوٹھ شیرین تج تلخ سندھی زیرہ
نمک سنگ اجمود ہر ایک ساڑھے تین ماشہ باریک پیسکر اور ہر روز ایک تولہ
آٹھ ماشہ ساتھ شہد اور روغن کے تناول کرین **دیگر** نافع ہے مرض مذکور کو
فلونیا کو اول کھاکر بعد اوسکے دارچینی بادیان خطائی اگر ہندی عود صلیب ہر ایک
ساڑھے چار ماشہ گلاب مین جوش دیکر اور صاف کرکے شیرہ دھنیہ خشک کا
ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ شیرہ زنجبیل مربے کا ساڑھے تیرہ ماشہ ملاکر نوش
کرین **دیگر** واسطے فالج کے تریاق فاروق برابر نخود کے تناول کرکے اوپر
اوسکے عود صلیب عود بلسان دو ماشہ عرق گاؤزبان عرق بادرنجبویہ عرق دارچینی
ہر ایک چار تولہ جوش دیکر اور صاف کرکے گلقند عسلی گھولکر نوش کرین غذا شوربا
کبوتر بچہ اور شورا اور گوشت تیتر کا کھائین **ایضاً** لقوہ کی آخر علت مین یہ دوا
کام آتی ہے اذخر سلیخہ تگر عود صلیب عود بلسان دارچینی بالچھڑ زیرہ گلاب کا لونگ
کوٹ چھانکر نگاہ رکھین اور ہر روز ساڑھے چار ماشہ اوسمین سے لیکر اور گلقند مین
گوندھکر سوتے وقت تناول کرین **دیگر** سونٹھ بچھ برابر وزن کوٹکر اور شہد مین ملاکر
اخروٹ کے برابر ہر روز دو تولہ دس ماشہ کھانا واسطے لقوے کے بہت
فائدہ رکھتا ہے اور ماء العسل کی ہمیشگی اس دوا کی استعمال مین لازم ہے
**دوا** واسطے بچون کے مرگی اور خفقان سرد اور ورم حلق اور رطوبت معدہ
اور ریح احشا کے نافع ہے جند بید ستر پونے سات ماشہ بالچھڑ مشک خالص
تج بات مرکی یعنے بول ہر ایک سات ماشہ اجواین دیسی زعفران اجمود کے بیج
ہر ایک چودھ ماشہ ریوند چینی پونے دو تولہ افسنتین رومی ایلوا ہر ایک دو تولہ
چار ماشہ شہد خام سہ چند سبکے **دوا** کہ بالخاصیت مفید ہے مرگی کو انسان کی
ہڈیان مرگی والے کو کھلانا اور اسی طرح جعدہ دور کرتا ہے اوس علت کو اور نوشادر

جعدہ ایک گھاس ہے سفید رنگ پھول اوسکا ہاتھی پزروزی ہوتا ہے اوسکی قسم یا بی کو جعدہ ترکی کہتے ہین اور غیر بیرونی مشہور ہے ۱۲

سمندر جھاگ کا دن مین دو مرتبہ بیچ بغل رکھنا ہے ۔ اور گلے مین لٹکانا الماس
اسی قبیل سے ہے اور گردن مین لٹکانا عود صلیب کا شروع مرگی کے لیے مجرب
ہے اور لٹکانا ہینگ کا بھی مفید ہے ۔ اور پہننا انگوٹھی کا جسپر گدہے کے سم کا
نگینہ رکھا ہو اور ساعت نیک مین جڑی گئی ہو مرگی کو نافع ہے **دوا ماشرا** کو نافع
ہے کافور قیصوری دو رتی الایچی دانہ ل بنسلوچن سفید میٹھے کدو کے بیجون کی گری
تربوز کے بیجون کی گری گیرو صندل سفید دھنیہ خشک کے بیج پیسکر ایک ماشہ
سبکی گولیان بنا کر نگلجاتین بعد اوسکے لعاب اسبغول شیرہ تخم خرفہ شیرہ کاہو شیرہ
تخم خیار جو چھیلے ہوئے ہر ایک نو ماشہ سکنجبین سادہ ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ
داخل کر کے نوش کرین **فصل دوسری** اون دواؤن کی تفصیل مین ہے
جو آنکھ اور ناک اور کان اور حلق اور تالو اور دہن اور زبان کی بیماریون سے
تعلق رکھتی ہین **دوا** ناخنہ کو نافع ہے آدمی کے کان کا میل شہد مین ملا کر ہر روز
آنکھ مین کھینچین اگر ضعیف اور تنگ ہو تو برطرف ہو جائیگا اور جو ناخنہ موٹا اور
پرانا ہووے تو بڑھنے سے باز رہیگا اور موٹے ناخنہ کا علاج سوای قطع کے
اور کچھ نہین ہے **دوا** پھلی اور ناخنہ کو کاٹتی ہے اور دھند اور جالہ کو برطرف
کرتی ہے ۔ نبات مصری دس ماشہ مرجان سفید سرمہ چھوٹی الایچی کے دانہ
سنگ بصری مغز تخم سرس پھٹکری دھوئی ہوئی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ زرد
کوڑی آٹھ عدد مثل سرمہ کے باریک کھرل کر کے آنکھ مین لگاتین **دوا**
آدمی اور ہاتھی اور گھوڑے کی آنکھ کی پھلی کو نافع ہے سونٹھ پھٹکری نمک سنگ
سبکو برابر وزن کو ٹکر چھانکر ہر روز دو تین مرتبہ آنکھ مین لگائین **دوا** آنکھ کے استعمال
مین پھلی ٹوٹنے اور بعد ٹوٹنے کے کام آتی ہے تکمہ ایلوا ببول برابر وزن پیسکر استعمال
کرین **دوا** واسطے نزول الماء یعنے آنکھ کے پانی اترنے کو نافع ہے شیرہ
برگ املی بوزن دس فلوس کو ببول کے کٹورے مین رکھکر اور نیم کی لکڑی کے
دستہ سے کہ فلوس اوسمین وصل کیے گئے ہون حل کر کے یہان تک کہ گاڑھا

ماشرا لغت سریانی ہے نام ورم حار کا ہے جو حادث ہوتا ہے صفرا محض سے اور سخت عضو مین کہ جو اور خون مین متاخرین کے نزدیک ماشرا نام ہے اوس ورم کا جو خاص چہرہ پر ہو بسبب غلبہ خون اور صفرا کے ۱۲

ہوجائین بعد اوسکے عورت سکے دودھ مین جو فرزند نرینہ رکھتی ہو چالیس پہر کامل کھرل
کرین اور استعمال فرمائین **دوا** بیاض چشم کو نافع ہے اگر جدید ہو اول تنقیہ کرین
اور سر گرم انجرون پر رکھین اور حمام کرین بعد اوسکے کسی کو حکم دین کہ ادرک چباکر
آنکھ کو زبان سے چاٹے اور جو پرانا اور موٹا ہو تو بنبہ دانہ یعنی بنولہ کو کوٹکر مغز نکالین
اور روغن اوسکا کھینچین پس ایکتولہ آٹھ ماشہ اوس روغن مین سے ساتھ ایکماشہ
تین چاول سمندر جھاگ کے کوٹکر چھانکر آنکھ مین لگائین اور ہمیشہ استعمال رکھین
**دیگر** شعر زاید یعنے پروال کو نافع ہے اور فوراً بالون کو قطع کرتی ہے روغن کچلہ
یا اونٹ کا خون اوسپر ملین اور کئی دفعہ استعمال کرین اور مینڈک کا خون بھی یہی حکم
رکھتا ہے ہفتہ مین کئی دفع ملتے رہین کہ پھر عود نکرے **دوا** اوسکے بیاض اور دفع
پھلی کے کہ بسبب چینچک کے بھی ہو مفید ہے کانچ چوڑی سبز ایک تولہ آٹھ
ماشہ سفیدی مرغ کی گوہ کی چھلکا مرغ کے انڈے کا موتی بے سوراخ مامیران
چینی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ ہلدی دو ماشہ اول کانچ کو تین دن تک کھرل
کے اندر پانی مین پیسین بعد اوسکے اور دوائین ڈالکر ایک روز خشک کھرل
کرین اور نگاہ رکھین ایک دن مین دو دفعہ آنکھ مین لگائین اور رات کے وقت
گرس کے تتے جوش دیکر باندھین انشاء اللہ تعالی پھلی آنکھ کی بالکلیہ برطرف
ہوجائیگی **دوا** رمد یعنے ورم طبقہ ملتحمہ اور ضعف نگاہ کی سب قسمون کو نافع ہے
اور سرخی آنکھ کی دور کرتی ہے اور آنسو بہنے کی بیماری کو مفید ہے اور بیاض
اور ناخنہ کو دور کرتی ہے شکر سفید شورہ قلمی ہر ایک چودہ ماشہ لونگ چھوٹی
الایچی ہر ایک دس عدد جست کشتہ ایک تولہ آٹھ ماشہ مشک خالص ایکماشہ
برگ نیم برگ بکاین ہر ایک پانچ ماشہ مکھی کا گوہ سات ماشہ گلاب مین بھگو کر
اور صاف کرکے اور سب دوائین کوٹکر چھانکر پیتل کی تھالی یا پیتل کے کٹورہ
مین دو رات گھسین اور جست کو لوہے کے برتن مین آگ پر رکھین کہ پانی
ہوجانے بعد اوسکے بڑی ہڑ ساڑھے سترہ ماشہ دانہ اور پوست جدا کرکے

بیاض سفیدی ... [illegible]

[illegible] ... دونون دوا ... [illegible]

پھلی دیتا ہے نور بس کا ... خدا نے دور کیا اور ... آزمایا ہے ... حکیم ہادی حسین

قدرے قدرے داخل کرین اور لوہے کی سلائی سے پھرائین کہ گشتہ ہو جاے دوا
اس دوا کو اگر آنکھ کے باہر طلا کرین جدری کی مضرت کو نافع ہوگی زعفران دو رتی
ایک چاول رسوت ایلوا شیاف مامیثا اقاقیا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ نرم کوٹکر شیاف
تیار کرین اور دھنیہ کے پانی مین پیسکر طلا کرین دوا جسوقت آنکھ مین آبلہ نکل آوے مرمی
اصفہانی کافور ہرے دھنیہ کے پانی مین حل کر کے ہر ساعت ٹپکائین اور اگر مرمی
گلاب مین گھسکر لگانا فائدہ بخشتا ہے اور آنکھ پر ایک گدی بنا کر رکھین اور سیسہ کا ٹکڑا آنکھ
کے اندازہ کے موافق تراشکر اوپر آنکھ کے باندھین دوا دمعہ یعنی ڈھلکہ کو نافع ہے
اور کدورت کو آنکھ کی دور کرتی ہے اور اکثر بیماریون کو آنکھ کی مفید ہے سنگ بصری
ایک تولہ مرچ سیاہ چھ عدد دونون کو پیسکر اور کپڑے مین چھانکر پھول کی تھالی مین
ڈالین اور پھول کی کٹوری کی پیٹھ سے چند روز خوب رگڑین کہ مثل غبار کے
ہو جاتے بعد اوسکے کسی برتن مین اوٹھا رکھین دوا رتوندہ کو دور کرتی ہے اور
خیرگی آنکھ کی دفع کرتی ہے سونٹھ مرچ پیپل تخم کرنجوہ ہلدی دارچوبہ نمک سنگ
آرنڈ کی جڑ کی چھال سنگھ یعنے بوق کوٹکر چھانکر بکری کی دودھ مین پیسین اور آنکھ
مین لگائین دوا چمگادڑ کا مغز شہد مین ملا کر آنکھ مین لگانا بینائی کو تیز سے صاف
اور تیز کرتا ہے اور شروع نزول کو نافع ہے اور ورم طبقہ ملتحمہ کو بھی مفید ہے
دوا مرض انتشار کو نافع ہے اور آنکھ سے پانی اوترنے کو جو شروع علت ہو
بہت مفید ہے مگر بعد تنقیہ خلط موجب کے استخوان حر با سوختہ ساڑھے دس ماشہ
بالچھڑ رومی سات ماشہ نرم پیسکر آنکھ مین کھینچین دوا جون کو بالون سے صاف
کرتی ہے اول پلکون کو بہ اور نمک کے پانی سے دھوکر بعد اوسکے شب بانی کو
کہ ایک قسم پھٹکری کی ہے پیسکر پلکون پر ملین دوا جرب چشم کو یعنے پھنسو نکو
جو آنکھ مین ہون ساتھ خارش کے نہایت مفید ہے ایلوا سوختہ ایک جزو لونگ
نصف جزو کوٹکر چھانکر اور شہد مین گوندھکر استعمال کرین دوائی ڈھلکہ سنگ لاہوری
زردچوبہ ہر ایک سات ماشہ ایلوا گول مرچ ہر ایک سوا پانچ ماشہ کوٹکر چھانکر آنکھ مین

لعضیبین **دوائی ناخنہ** قلقند نوسادر ہر ایک ساڑھے تین ماشہ گوند ببول کا بونی دو ماشہ کوٹکر چھانکر اور پُرانی شراب مین گوندھکر بطور شیاف بناکر استعمال فرماتین واسطے نقصان اور بطلان شمّ کی پیشاب اعرابی اونٹ کا سورج کے نیچے خشک کرین اور حاجت کے وقت دو نام واسکے پانی یا چقندر کے پتون کی پانی مین حل کرکے ٹپکائین ناک مین **دوا** ناک کی بدبو کو نافع ہے سلیخہ حماماترا چار ماشہ ایک رتی مُرکّی یعنی بول سولہ ماشہ دو رتی شہد مین گوندھین اور ناک کے اندر لتھڑین **دوا** واسطے نکسیر کے مجرب ہے بھنگری جلی ہوئی دم الاخوین گلنار سفیدہ رانگ کا قشار کندر ادھوری جلی ہوئی غبار چکی کا بارہ سنگھہ کی سینگ جلے ہوئے بکری کے سینگ جلے ہوئے قیمولیا یعنے گھائی سنار کی جسکو گل لوبہ بھی کہتے ہین گل شاموش گل سغرہ برادہ آبنوس آقاقیا انجبار کی جڑ گوند ببول کا کہربا سرنیٹی موسنگے کی جڑ جلی ہوئی نشاستہ کوٹکر چھانکر قدرے انبوبہ مین رکھکر ناک کے اندر زور سے پھونکین اور تھوڑی دوا کو بارتنگ اور خرفہ کے پانی مین گوندھکر ماتھے پر طلا کرین اور بکری کے سفید جالہ کا فتیلہ بناکر اور گو تبازہ کو لگاکر اور قدرے اوسپر چھڑک کر ناک مین رکھین **دوا** آبلہ چیچک سے ناک کو بچاتی ہے صندل سرخ شیاف مامیثا انگور خام موافق دستور کے شیاف تیار کرین اور وقت حاجت کے سرکہ اور گلاب مین پیسکر ناک مین ٹپکائین اور جو سرکہ اور گلاب کو ناک مین ڈالین نافع ہوگا اور اگر روغن گل یا روغن مورد ساتھ قدرے کافور کے ٹپکائین مفید ہوگا **دوا** بچون کو کان کے ثقل کو دور کرتی ہے عورت کا دودھ بلانے والی صعتر اور نمک جبائی اور لعاب دہن قدرے ایک قطرہ کان مین بچہ کے ٹپکاتے **دوا** ادوی اور طنین کو نافع ہے ہر روز سوا دو ماشہ نسرین سے پے درپے چند روز کھائین **دوا** نافع ہے واسطے بہنے خون کے کان سے اور ثقل کو بھی کان کے مفید ہے **ص** گردہ کی چربی گائے کی نکالکر اور نمک ملاکر بھونین اور پانی اوسکا نچوڑکر کان مین ٹپکائین **دوا** کان کے ورم کو

پکاکر توڑ دیتی ہے برگ ہلہل کو کہ ایک گھاس ہندوستان مین مشہور ہے کوٹ مین
اور چند قطرہ ٹپکاتین چند مرتبہ ایسی ہی کرین پیپ نکالکر سب صاف کر دیگی۔
اور پانی پیاز سفید پختہ کا لعاب میتھی یا السی یا اسپغول مین ملاکر یہی عمل رکھتا ہے
**دوا** واسطے کان کے میل کے مجرب ہے سہاگہ بھونکر پیسین اور کانمین ٹپکاوین
اور اوپر اوسکے چند قطرہ لیموں کے پانی کے ٹپکاتین اور ہمیشگی کرین کان صاف
ہو جائیگا **دوا** کان کے کیڑون کو قتل کر کے نکالتی ہے بادام کی گری کدوے
تلخ کے بیجون کی گری ہر ایک ایک تولہ آٹھ ماشہ تخم آدھپاؤ ادرک پاؤ سیر سبکو
کچلکر پانی مین جوش دین اور صاف کر کے تل کا تیل آدھ سیر حل کر کے پھر جوش کرین
کہ پانی جذب ہو جاتے اور روغن باقی رہے چند قطرہ گرم کر کے ٹپکاتین **دوا**
واسطے ثقل زبان کے کہ بسبب خلط بلغم کے عارض ہوا ہو اسج فیقرا عاقرقرحا
رائی سب برابر وزن کوٹکر چھانکر زبان پر مالش کرین **دوا** واسطے استرخاء
ثقل زبان کی نوسادر کو زبان پر ملین کہ لعاب بہت اوسمین سے جاری ہوا
جو یہ مرض سخت ہو اور ایسا تثلانے کہ کلام کرنا مریض کو دشوار گذرے تو فرفیون
اور کندش زبان پر ملنی چاہیے **دوا** آڑو تازہ ورم گرم زبان کے لیے مجرب ہے
**دوا** ضفدع لسان کو مرض کو مفید ہے نوسادر مازو باریک پیسکر خوب ملین
اور جو کفایت نکرے گرم دوائین کہ لثہ دامیہ اور اکلہ فم کی بیماریون مین مستعمل
ہین استعمال کرین اور سرکہ نمک ملاکر منہ مین رکھین اور جو غلبہ خون کا ہو تو اول
خون کے اخراج کی تدبیر کرین اور جس صورت مین کہ دوا کفایت نکرے لوہے سے
قطع کرین مگر کاٹتے وقت احتیاط رکھین کہ رگین زبان کے نیچے کی نہ کٹین
**دوا** ضفدع کو مجرب ہے پھٹکری جلی ہوئی سورنجان دونون دواؤن کو انڈے کی
سفیدی مین ملاکر نیچے زبان کے نگاہ رکھین **دوا** واسطے ضفدع کے
صعتر بونے دو ماشہ زوفای خشک ساڑھے تین ماشہ جو اکھار سیپ دریائی
تین تولہ سبکو پیسکر شکر طبرزد کہ برابر وزن سب دواؤن کی ہو ملاکر مقام ضفدع

ملین بعد اوسکے کلّیان کرین ساتھ سرکہ کے جسمین قدرے مورد اور گلنار اور قشار کندر جوش دیا ہو **دوا** مرض قلاع کو مفید ہے گلاب کے پھول سماق نبسلوچن نشاستہ خرفہ کے بیج مسور دھوتی ہوئی صندل سفید دھنیہ کے بیج ہر ایک ایکجزو اور قدرے کافور ملاکر منہ مین رکھین بعد اوسکے گلاب اور سرکہ سے دھووین اوسکے بعد گلاب صرف سے دھووین **دوا** منہ سے لعاب بہنے کو گرمی سے ہو خواہ سردی سے بہت نافع ہے ملح جریش یعنے نمک ساڑھے تین ماشہ ساتھ پانی ہری کاسنی کے ہر روز تناول کرین **دوا** انجون کے کوّے کو اوٹھاتی ہے مازو سرکہ مین پیسکر اور نشت کفچہ خورد پر ڈالکر کوّے کو اوس کے ذریعہ سے اوٹھاتین اور جو یہ دوا سر کے تالو پر رکھین یہی عمل رکھتی ہے اور جو سر دھونے کی مٹی جلاکر اور سرکہ مین گوندھکر رکھین یہی اثر رکھتی ہے **دوا** لہاۃ مسترخیہ یعنے کوّے لٹکے ہوئے کو جو بسبب حرارت کے نہو مفید ہے نوسادر مازو کو نمک ساتھ اوسکے کاگ اوٹھاتین **دوا** کوّے کو اوٹھاتی ہے اور آزمائی ہوئی ہے چولہ کی مٹی کہ آگ سے نہایت سرخ ہوگئی ہو پیسین اور ایک عدد گول مرچ بھی پیسکر اور اوسمین ملاکر اوسکے ذریعہ سے اوٹھاتین **دوا** حلق کو چیچک کے آبلون کی آفت سے نگاہ رکھتی ہے سماق گلاب کے پھول مسور سرخ دھوئی ہوئی گلاب مین جوش دیکر غرغرہ کرین یا شہتوت کی رُب کا غرغرہ فرماتین اور یا پانی سرد کا غرغرہ کرنا مفید ہے

## فصل تیسری

اون دواؤن کے بیان مین ہے جو سینہ اور مرّی اور جگر اور معدہ اور دل اور آنتون کو مفید ہین **دوا** استسقا کو مفید ہے۔ پیشاب آدمی کا اور پیشاب اونٹ کا اونٹنی کے دودھ کے ساتھ اور اسی طرح بارہ عدد ملخ یعنے ٹڈی کہ سر اور ہاتھ پاون اوس پر اوسکے جدا کیے ہون اور ساتھ ساڑھے تین ماشہ مرچ سیاہ کی پیسی ہون کھانا واسطے استسقا کے بہت آزمودہ تصور کیا ہے۔ اور کھانا نیل کا کہ وسمہ مشہور ہے ہمراہ المناس کے واسطے استسقا کے چار جو سے بیس جو تک اور واسطے تجربہ کے ساڑھے دس ماشہ تک مجرب ہے **دوا** واسطے استسقاء زقی کے کہ پیٹ اونٹنی

ع
قلاع ایک قسم کا مرض ہے
کہ جو بہت دہن اور
زبان پر چھالے پڑتا ہے

کے دودھ سے دست زیادہ ہوتے ہین کام آتی ہے خبث الحدید مُدبر کو ٹکر
چھانکر چھ تولہ فرنظراثیث نیمکوفتہ ساڑھے سترہ ماشہ اجمود کے بیج ساڑھے دس ماشہ
سب دواؤن کو دودھ مین ڈالین اور دو گھنٹہ رہنے دین پس صاف کرکے
تناول کرین **دوا** عورت کی چھاتیون مین دودھ بندھے ہوئے کو کھولتی ہے
شیرہ سونف دیسی کا یا پانی ہری سونف کا نوش کرین **دوا** عورت کی چھاتیونکا دودھ
بڑہاتی ہے تخم ہلیون کو پانی مین جوش دین اور پانی صاف اوسکا ہمراہ کسی شربت
کے پیئین یا ہلیون کو کوٹکر چھانکر اور شکر مین ملاکر سفوف کرین قدر خوراک اسکی
سات ماشہ ہے **دیگر** نبر کے ٹکڑے کو پانی مین جوش کرین اور کھائین دودھ
زیادہ کرتی ہے **دیگر** برگ لالہ مع شاخ ہمراہ صعتر کے پکاکر پلائین دودھ بہت پیدا
ہوگا **دوا** چھاتیون کے درد کو تسکین دیتی ہے کاہو باغی کو سرکہ اور روغن مین
پکاکر تناول کرین بہت نفع پہونچاتی ہے **دوا** دودھ کو بڑہاتی ہے تخم ریحان
تخم بادرنجبویہ تودری سرخ شقاقل تخم اودنگن تخم نرہ تیزک کدو کے بیجون کی گری
تربوز کے بیج خربوزہ کے بیج ہر ایک یکتولہ کوٹکر چھانکر ہر روز ایک تولہ ساڑھے
دس ماشہ تناول کرین اور دودھ اوسکے اوپر پیئین **دیگر** دودھ بکثرت پیدا
کرتی ہے نخود سیاہ کابلی گائے کے دودھ مین تر کرکے نوش کرین **دوا**
خفقان گرم اور سرد کو نافع ہے عنبر مشک زہرمہرہ پیسکر عطر صندل ہر ایک
ایکماشہ مرجان کھرل کیا ہوا سونے کے ورق ہر ایک اڑہائی ماشہ روغن بادام
آٹھ تولہ چار ماشہ شہد خالص تیرہ تولہ آٹھ ماشہ سبکو ایکجا کرکے ایک دن اور ایک
رات پے درپے پیئین اور ایک ماشہ سے بڑہائین سات دن تک سات
ماشہ زیادہ کرین **دوا** سب طرح کی خفقان کو نافع ہے اور ضعف دل کو
مفید ہے کشمش تازہ سبز کلان چالیس عدد کو رات کے وقت گلاب عرق
یا عرق بیدمشک سے ملے ہوئے مین ایک چھوٹی پیالہ گھرے مین ترکرین اور
صبح کے وقت کشمش کو سوئی کی نوک سے آہستہ آہستہ ایک ایک اوٹھا

کہ گلاب مکدر نہو سنے پاوے پھر گلاب کو اسی طرح باہستگی اوٹھاتین کہ گاد اوسمین نہ ملے کشنش کو کھاتین اور گلاب نوش کرین ایک ہفتہ تک استعمال اسکا رکھین اور ہمیشہ سونگھنا نسرین کا مقوی قلب ہے **دیگر** واسطے خفقان کے لاجورد دھویا ہوا دو رتی ابریشم کترا ہوا چار رتی موتی پیسے ہوئے تین رتی کہربا پیسا ہوا دو رتی آملہ مربے ایک عدد تناول کرین اور اوپر اوسکے عرق بید مشک و عرق گلاب و عرق گاوزبان اور عرق نیلوفر تخم فرنجمشک شربت سیب شیرین نوش کرین **دوا** خفقان کو نافع ہے کہ صاحب خلاصۃ التجارب نے اپنی مجربات مین لکھی ہے چقندر کو گرم راکھ مین بکا کر اور پوست اوتار کر ایسی ہی گرم گرم کے ورق اوتار کر اور مصری پیسی ہوئی اون سب ورقون پر چھڑک کر رکھدین بعد چند ساعت کے پانی اوسمین سے نہایت شیرین نکلیگا وہ پانی ناشتا تناول کرین اور چند روز ہمیشگی اوسکی ضرور ہے انشاءاللہ تعالی یہ دوا نہایت نافع ہوگی **دوا** سب قسم کے بدن کے ورمون کو مفید ہے پوست درخت سرس جوش دیکر نوش کرین بہت نفع بخشتا ہے چنانچہ اکبرنامہ مین لکھا ہوا ہے کہ بھکر کی قلعہ مین بسبب کھانے پرانے غلہ کے اکثر آدمیون کے بدن مین ورم شروع ہوگیا تھا پھر جس کسی نے اس دوا کو استعمال کیا فوراً شفا ہوئی اور غرائب اتفاقات سے یہ ہے کہ بسبب کثرت نفع کے پوست درخت مذکور بقیمت طلا فروخت ہونے لگا اور اپنی غرض کو اکثر لوگ نہایت گران قیمت سے خریدتے تھے بہرکیف پوست درخت سرس ورم کے حق مین حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دوا** واسطے دست بند کرنے بچون کے مجرب ہے بیلگری خس موتھ دھنیہ برابر وزن کوٹکر چھانکر سرخ چاول کے پانی کے ساتھ دیوین **دوا** واسطے ڈبہ الطفال اور نفخ شکم اور قبض اور مرگی اور اکثر بچون کی بیماریون کے لیے آزمائی ہوئی ہے نسوت بارہ ماشہ پودینہ خشک چار ماشہ تخم خراسانی چار ماشہ کوٹکر چھانکر نگاہ رکھین اور موافق سن و سال کے استعمال کرین **دوا** واسطے ڈبہ الطفال کے ایلوا مغز جمالگوٹہ برابر ایک ایک تولہ لوہے کی کڑاہی مین ڈالکر اور پیشاب گاے کا کہ نا زائیدہ ہو ملا کر لوہے

دستہ سے خوب پیسین اور گولیان مقدار تخم خشخاش یا ماش کی باندھین اور موافق
سن اور عمر کے عورت کے دودھ مین گھولکر دیوین **دوا** دودھ پینے بچون کی
کھانسی بلغمی اور تنگی سانس اور دم اوکھڑنے کو نہایت مفید ہے مویز منقی تین تولہ
چار ماشہ شہد خالص پانچ تولہ کالی مرچ تین ماشہ بھارنگی کاکرا سینگی سونٹھ ہر ایک
چھ ماشہ اتیس تخم خراسانی چار چار ماشہ کو تکر چھانکر اور شہد مین ملاکر نگاہ رکھین
اور وقت حاجت کے موافق سن وسال اطفال کے ہمراہ دائی کے دودھ
یا مان کے دودھ کے حل کر کے پلاتین **دوا** بچون کی گرم کھانسی کو نافع ہے
مغز بہدانہ بیٹھی کدو کی بیجون کی گری میٹھے بادام کی گری ملٹھی کتیرا کو تکر چھانکر نگاہ رکھین **دیگر** مغز
بہدانہ گوند ببول کا کتیرا قند سفید برابر وزن **دوا** واسطے قے اور اوکائی کے
کہ کسی دوا سے نہ تھمتی ہو مجرب مؤلف اور والد مؤلف ہے اور جملہ اسرار اطبا کے
پیپل لونگ بڑ کی گٹھلی کی گری آملہ کی گٹھلی کی گری دانہ الایچی سفید مرچ سفید صندل
سفید دھنیہ کے بیج نبسلوچن سفید پوست درخت پیپل کہ ہند مین مشہور ہے
اور پھول پرنگ کہ یہی دوائی ہندی ہے اور ساٹھی کے چاول اور مارقیصر
ہر ایک ساڑھے تین ماشہ مشک خالص سات ماشہ انار دانہ چودہ ماشہ
اور بعضے اوقات موافق حاجت کے زیادہ بھی کیا جاتا ہے اور بعضے وقت
گرمی کی رعایت سے مشک مطروح کیا جاتا ہے کو تکر چھانکر کبھی ہمراہ سرد
پانی کے اور کبھی ساتھ شربت انار منعنع کے اور کبھی رب بہ اور گا ہے
اور مناسب چیزون کے ساتھ دی جاتی ہے قدر خوراک دو ماشہ سے چھ
ماشہ تک ہے **دیگر** واسطے قے اور متلی اور اوکائی اور پیدا کرنے بھوک
اور نکالنے پیٹ کے کیڑون کے مجربات سے ہے طالیسفر عاقف ہندی
نمک مار قیصر ہر ایک بھونے دو ماشہ پیپل زیرہ سیاہ صعتر چیتہ سماق دارچینی
ہر ایک ساڑھے تین ماشہ ناگرموتھہ اہل تخم کشنیز یعنے دھنیہ کے بیج ہلہل الائچی
سونٹھ ہر ایک سوا پانچ ماشہ انار دانہ دو تولہ ساڑھے سات ماشہ نبات مصری

دو دو ماشہ کو ٹکر چھانکر قدر خوراک سات ماشہ تنہا یا کسی شے مناسب کے ساتھ دیوین
دیگر قے صفراوی کو مفید ہے طباشیر صندل گلاب کے پھول غورہ خشک ہر ایک نصف جز
زرشک بے دانہ انار ترش سماق پوست بیرون پستہ ہر ایک ایک جزو کوٹکر چھانکر
سات ماشہ سے ساڑھے تیرہ ماشہ تک ساتھ پانی کھٹے میٹھے انار یا شربت بہ یا غنہ
و سکے اور چیزون مناسب کے ساتھ دینا چاہیے دیگر زیرہ کرمانی ساڑھے تین ماشہ
انار دانہ ترش مویز دانہ ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ کوٹکر چھانکر بقدر ساڑھے
چار ماشہ کے تناول کرین دیگر قے سوداوی اور بلغمی کو روکتی ہے زرشک بے دانہ
ساڑھے تیرہ ماشہ گلاب کے پھول ڈیڑھ تولہ نعناع پوست بیرون پستہ مصطگی
کاجام بالجھڑ لونگ فرنجمشک زیرہ کرمانی مدبر ہر ایک تین تولہ کوٹکر چھانکر نو ماشہ ساتھ
سکنجبین سفرجلی وغیرہ کے دیوین دیگر سوزش معدہ اور پیاس اور قے صفراوی
اور دستون صفراوی کو مفید ہے خمیر جو کے آٹے کا رکھ چھوڑین کہ ترش ہو جاوے
بعد اچھہ مین دہی کے ڈالکر بعد ایک شب کے دو تولہ دس ماشہ سے شروع
کرین دیگر اوکائی کو نافع ہے طاؤس یعنے مور کے پرون کو جلاتین اور راکھ
کو شہد مین ملاکر دو تین انگلی چاٹین دیگر خون کی قے کو باز رکھتی ہے
برگ بانسہ کو شہد مین ملاکر کھائین دیگر ناگرموتھہ اندر جو مٹھی صندل سفید ہر ایک سات
ماشہ کوٹکر چھانکر ساڑھے دس ماشہ اوسمین سے شہد مین گوندھکر تناول کرین
دیگر کثرت قی کی کہ بسبب پینے شراب کے عارض ہو اس دوا سے موقوف
ہو جاتی ہے پانی بھگوئی ہوئی ساٹھی کا نوش کرین دیگر واسطے بند کرنے
قے کے کہ کسی دوا سے نہ تھمے سماق کو زیرہ کے ساتھ کچلکر ساتھ پانی سرکے
کے جلاتین اور جو اطراف انگور کے پانے ساتھ دین تو نفع اوسکا بے نظیر ہے
دیگر واسطے قے اطفال کے آزمائی ہوتی ہے کھیل دہان تخم مورد بیوہ چلی
مٹی برابر وزن کوٹکر چھانکر اور شہد مین گوندھکر قدرے عورت کی چھاتیون پر
ملاکرین اور جو طفل گلاں ہو تو ایک ماشہ یا زیادہ اوسے چٹائین دیگر ہچکی ہچکی کو

جہانکر مثل تمباکو کے کھینچین دیگر ہچکی عورت کے دودھ مین گھولکر ناک مین ٹپکائین
دیگر واسطے ہچکی کے اگر قاری کو جلاکر اور پیسکر اور شہد سفید مین حل کرکے چاٹین تین ملعقہ
یا چار ملعقہ دیگر قے اور متلی کو نافع ہے کپور کچری قسم خورد کو کہ کرم خوردہ نہو پیسین اور
بقدر دانہ مونگ کے گولیان بنائین دو تین گولی اوسمین سے دیوین دیگر سفوف اور
وغیرہ دستون کو نافع ہے جسکے علاج سے طبیب عاجز ہون یہ دوا فوراً دستونکو
بند کرتی ہے برگ درخت گولر ساڑھے تین ماشہ مانند غبار کے پیسکر اور پانی مین حل کرکے
اور چھانکر نوش کرین تین دن مین بہت اثر ظاہر ہوتا ہے اور یہ دوا اسرار اطبا سے
ہے دیگر بچون کے دستون کو روکتی ہے جو دانت نکلنے کے زمانہ مین جاری
ہون پنیر مایہ خرگوش کا یا پنیر مایہ بکری کا یا پنیر مایہ ہرنی کا جو کوئی میسر ہوسکے نیم جزو
دانہ مویز پیسا ہوا گٹھلی شاہ بلوط کی دھنیہ بھونا ہوا سماق خرنوب اجھود کے بیج زیرہ
مدبر کرمانی قطر گوکھرو اجواین ہر ایک ایکجزو کوٹکر چھانکر ہر ساعت قدرے کھلائین
چھ گھنٹہ مین دو تولہ چار ماشہ دیوین دیگر درد شکم کو مجرب ہے اور کدو دانون کو مفید
ہے بائے برنگ چھیلی ہوئی چھوہارہ دانہ باہر نکالا ہوا مغز اخروٹ ہر ایک تین تولہ
کوٹکر چھانکر اور باہم گوندھکر سوتے وقت کھائین دیگر نمک ہندی چار رتی ڈیڑھ
چاول کمیلہ سرخس حب النیل ترمس ہر ایک پونے دو ماشہ نسوت سفید بائے برنگ
چھیلی ہوئی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ درمنہ ترکی سات ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ
نمک کے ملائین اور نوش کرین دیگر کیڑون کو شکم سے باہر نکالتی ہے بائے برنگ
چھیلی ہوئی زرد ہڑ املہ چھیلا ہوا ہر ایک ہر ایک ترمس نسوت سفید بوزی چار تولہ قند سفید برابر
وزن سب دواؤن کے قدر خوراک پونے دو تولہ پانی گرم کے ساتھ استعمال
کرین دیگر واسطے نکلنے کیڑون کے عمل اہل ہند مویز منقے کو لیکر دانے نکالین
اور بعد ہر دانہ کے کہ مویز سے نکلے بائے برنگ اوسمین بھر کر شخص کلان
سال کو کہ بیس منقے اور خورد سال کو پانچ یا دس دیوین اور بہتر یہ ہے کہ منقے کو
نگلجاتے کو درست معدہ مین پہونچے اور کیڑے بائے برنگ سے کے مرہ ان

اس نکرنے باتین اور شوق طبعی سے سننے کو باعتبار شیرینی کے کھاتین
صفراوی دستون کو مفید ہے مرغ کا انڈا پرانے سرکے مین بھگا کر ساتھ
ن اور ماز و اور دانہ مویز اور انگور کے استعمال کرین اور مصطگی وغیرہ کے ہمراہ
بیا درد شکم کو دور کرتا ہے **دوا** واسطے آنتون کے خراش اور آنتون کے درد
پیچش اور دست اور ضعف معدہ کے نافع ہے سونف بھونی ہوئی چھ ماشہ
نمک مدبر دو تولہ کو کوٹکر چھانکر ساڑھے تین ماشہ ساتھ پانی سرد کے دیوین ور
ق مدبر کرنے بھنگ کا یہ ہے کہ بھنگ تحفہ قسم اول چیدہ حاصل کرین اور
ک صاف کرکے روغن بادام یا روغن بنفشہ یا گائے کے گھی مین چکنی کرکے
پھر دوب گھاس کا شیرہ نکالکر اور قدرے اجواین کا شیرہ بھی ملاکر دونون کو
اوس مین شامل کرین اور ہاتھ سے خوب ملین اور کوری رکابی مین رکھکر نرم
آنچ پر بھونین اور بعد سرد ہونے کے پھر شیرہ مسطور ملاکر بھونین اسی طرح
سات مرتبہ بھونین بعد اوسکے استعمال کرین **دیگر** یہی عمل رکھتی ہے گوند ببول کا
ایک ماشہ سونٹھ چار رتی چھوٹی الایچی دھنیہ کے بیج بھونے ہوئے ایک ماشہ
مصطگی انار دانہ پوست خشخاش آدھا بھونا ہوا چھ ماشہ نمک مدبر ایک تولہ چار
تولہ کوٹکر چھانکر ہر صبح تناول کرین **دوا** بچون کے دستون کو مفید ہے جو
دانت نکلتے مین آتے ہین اور زلق الامعائی بیماری کو بھی نافع ہے خشخاش
سفید کے بیج کندر موتھا تخم مورد ہر ایک پونے دو ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ زردی
بیضہ یا شربت مورد کے تناول کرین **دوا** کیڑون کو مارتی ہے اور کدو دانون
اور بچھوؤن کو قتل کرتی ہے مجربات حکیم کمال الدین شیرازی سے سرخس کملہ
دار چینی پیپل سونٹھ کالی مرچ ناگرموتھہ بائے برنگ نسوت سفید ساڑھے
چار ماشہ سبکو کوٹکر اور گلقند آفتابی مین گوندھکر بقدر ایک تولہ نگلجائین **دیگر**
بچوون کو نکالتی ہے آزاد درخت کی جڑ کی چھال اوسقدر پانی مین جوش دین کہ
آدھ سیر مین سیر بھر باقی رہے اول دودھ مین قند ملاکر نوش کرین پھر یہ دوا

بیکر سو رہین **دیگر** چھوٹے کیرون کو دفع کرتی ہے شیرہ بار
بھنگرہ سیاہ شیرہ برگ دھتورہ سیاہ شیرہ برگ پان سبکو ملاکر ہر روز دو بار
لیکر مقعد کے اندر بھرائین یا فتیلہ کپڑے کا بناکر اور اوس دوا مین تر کر مقعد
رکھین تین دن مین انشاء اللہ تعالیٰ سب کیڑے مرجائینگے **دوائی**
ساڑھے تین ماشہ اجواین خراسانی کو پانی مین دھوکر اور ساڑھے تین
شربت قند ڈالکر تناول کرین کیڑے پیٹ کے سب دور ہوجائینگے د
ہر قون کو مارتی ہے اول شب کنجد یعنی تل قدرے قند مین ملاکر کھائین
صبح کو بقدر چودھ ماشہ کمیلہ اور ساڑھے تین ماشہ صابون ایکجا کرکے تین
گرم پانی کے ساتھ نگلجائین اور اوپر اوسکے بھی گرم پانی پئین سب کدو
دستون مین نکلجائینگے مجرب ہے **دوا** تخم بیل کے جلائین اور شہد مین
ملاکر کھائین سب کدو دانہ شکم سے باہر نکل آئینگے **دیگر** دافع کرم شکم
انار دانہ کچلکر ہر صبح مقدار ساڑھے تیرہ ماشہ کے کھالیا کرین صاحب خلاصۃ
نے بہت مجرب اس نسخہ کو لکھا ہے **دوا** واسطے ڈبہ الطفال کے ایلوا
جمالگوٹہ ہر ایک ایک تولہ لوہے کے برتن مین لوہے کے دستہ سے خوب
اور گولیان مقدار تخم خشخاش یا ماش کے باندھین اور موافق عمر اور سن
مان یا دائی کے دودھ مین گھولکر **دیگر** بچون کے دستون کے لیے
دھاوہ بیل گری اندرجو تلخ خس برابر وزن کوٹکر چھانکر بقدر سن و سال
طفل کے شہد مین ملاکر چٹائین اور اگر دھاوہ کے عوض آملہ داخل کرین
اور پیت کو بھی نافع ہوگا **دیگر** قبض اور سدہ کو جو بچون کے پیٹ مین ہو
ہے سونف چوہے کی مینگنی دونون کو برابر وزن پیسکر ساتھ پانی نیم گرم
ناف کے نیچے طلا کرین اور اوپر اوسکے مولی کے پتے باندھین د
سعدہ تمر وسکے حق مین حاضر النفع ہے اور عدیل اوسہیم اپنا نہین رکھتی
نہایت مجرب ہے اور بہتر ہے جدوار یعنی نربسی ساتھ عرق گاؤزبان

سونف اور گلاب اور عرق بہار کے پیس کر تناول کرین دیگر معدہ کے دستون کو
[بند کر]تی ہے اور پرانے دستون کو بھی نافع ہے سنگ بصری زرد پشت کو بھون
کر جاوتری برابر وزن باریک کر کے چار رتی سے شروع کرین اور بتدریج چار
ماشہ تک پہونچاوین اور بعضے وزن جاوتری کا نصف سنگ بصری کی تجویز کرتے ہین اور بعضے
[illegible] برنگ دونون کے برابر ملاتے ہین پس اس دوا کو سات روز تک دینا چاہیے
جو حاجت باقی رہے تو پھر دیوین اور طریق بریان کرنے سنگ بصری کا یہ ہے
[illegible] مین سرخ کر کے گلاب مین سرد کرین اکیس مرتبہ یا ایک سو ایک مرتبہ اور بعضے
[illegible] اور بعضے لیمون کے پانی اور انار کے پانی اور انار کی تون کے پانی مین دس دس بار
اسکو بجھاتے ہین اور آخر بار گلاب مین سرد کرتے ہین دیگر مجرب واسطے پیچش اور
[illegible] ان کی آنتون کے درد کے ساڑھے تین ماشہ مولی کے بیج کو کوٹکر اور شہد مین
[ملا]کر چاٹین ایک دو دفعہ چاٹنے مین انشاء اللہ تعالے مرض دور ہو جائیگا اور حاجت
[دوس]ری مرتبہ کی نہو گی دیگر پوست درخت اندر جو کو پانی مین جوش دیکر اور صاف کر کے
استعمال فرماتین

## فصل چوتھی

اون دواؤن کے بیان مین ہے جو مقعد اور گردہ
اور مثانہ اور رحم وغیرہ کی بیماریون سے مناسبت رکھتی ہین دوا گردہ اور مثانہ کی
پتھری کو توڑ کر باہر نکالتی ہے سنگ سرماہی حجر الیہود گلتھی گوکھرو مولی کے بیج ہر ایک
دو ماشہ کو کوٹکر چھانکر اور بہری مکوہ کے پانی مین گوندھکر اور گولیان بناکر اول کھلاوین بعد
اسکے شیرہ کسوم کے بیجون کا شیرہ مغز خستہ آلو بالو ہر ایک ایک تولہ شیرہ خربوزہ کے
بیجون کا دو تولہ عرق گوکھرو کا دس تولہ شربت کشوث کا دو تولہ حل کر کے نوش کرین دیگر
پتھر کو ریزہ ریزہ کرتی ہے اور پیشاب غلیظ کو جاری اور نسون کو بول کی صاف کرتی ہے گلتھی حب الصنوبر پوست
کبر کی جڑ کا ہر ایک چہارم جزو اجمود کے بیج نصف جزو خربوزہ کے بیج ایک جزو قدر خوراک نو ماشہ دیگر
پتھری کو توڑتی ہے گرم مزاج والے کو موافق ہے راکھ کرنب نبطی کی راکھ مرغ
کے انڈون کے چھلکون کی حجر الیہود سب وزن مین برابر ہمراہ شراب پرانی کی
[illegible] جاتین دیگر جو اکھار سہاگہ ہر ایک آٹھ ماشہ دہی مین ملا کر نوش کرین مثانہ کی پتھری کو

[illegible]

اور باؤ گولہ کو نافع ہے دیگر جو اکھار ہمراہ شکر تری کے کھائین دونون قسم
کو دفع کریگی دیگر واسطے جلن پیشاب اور ریر میو کے مفید ہے اور قضیب سے
خون آنے کو نافع ہے شورہ قلمی جو اکھار مہندی کی پتی دھنیہ سبز بڑی الائچی
ہر ایک ۴ ماشہ قند سفید دو وزن سبکے آٹھ حصہ کرین ہر روز ایک حصہ نہار
دیگر کہ حکیم عابد سرہندی بحث ذیابیطس مین اندر شرح اسباب و علامات کے کہ تصنیف
کی ہوئی اوسکی ہے لکھتا ہے کہ میرے اوستاد نے فتح پائی ہے مفرد دوا
ذریعے اس مرض پر کہ اوسکو بالکلیہ زایل کرتی ہے حب الطوطہ کہ پنبہ دانہ
بنولہ کو کہتے ہین اور صاحب داراشکوہی لکھتا ہے کہ حب قطن و کرفس
و طوطہ پنبہ دانہ کے یہ سب نام ہین کہ ہندی اوسکی بنولہ ہے پس چاہیے کہ بنولہ
پانی مین تر کرین اور لت کر کے نچوڑین اور شکر طبرزد اوس پانی مین گھولین اور
پاکیزہ مین وہ پانی نچوڑین اور ساتھ شکر کے پکائین ملائم آگ پر اور ہر صبح نہار
نوش کرین وہ لکھتا ہے کہ مین نے ذیابیطس کے مرض مین اس دوا کو بارہا آزمایا
ہے کبھی خطا نہین پائی دیگر واسطے دشواری بول کے کرم شب تاب کو کہ عربی
مین حباحب کہتے ہین اور ہندی مین جگنو مشہور ہے پکڑ کر اور سر اوسکا دور کر کے
اور سکھا کر ساتھ ساڑھے چار تولہ پانی ہینگ بھگوئی ہوئی کے جو تین دن بھیگ
واسطے بند ہونے پیشاب اور نکالنے پتھری گردہ کے از حد مفید ہے دیگر واسطے
بند ہونے پیشاب کے مجرب ہے شکر سفید سترہ ماشہ گاے کا گھی تازہ دو تولہ
دس ماشہ کو باہم ملا کر بیمار کو چند روز کھلائین عجیب اثر رکھتی ہے دیگر اسی مقصد کے
لیے مفید ہے شاخین باریک شلغم تازہ یا خشک کی پیسکر اور شہد مین ملا کر
چٹائین دیگر حاملہ کا پیشاب جاری کرتی ہے شورہ ساڑھے چار ماشہ یا نو ماشہ شکر
برابر وزن سفوف کرین اور شورہ تنہا پانی مین گھول کر بدفعات دینا مجربات سے
تصور کیا ہے اور استعمال شورہ کا اس معاملہ مین تین تولہ تک بھی مفید پڑا ہے
دیگر پیشاب کی جلن کو نہایت نفع پہونچاتی ہے درخت سوز کہنہ کہ ہندی مین

لیکر کنٹے ہین قدرے درمیان سے چاک کرکے اوس جگہہ کوئی برتن وصل کرین اور
پانی اوسکا حاصل کرکے حسب حاجت دیوین دیگر بالخاصیت پیشاب کو کھولتی
ہے زعفران ناسودہ ایک شاخ سوراخ بول مین رکھین اور جون مری ہوئی سوراخ
ذکر مین رکھنا بھی اثر رکھتا ہے اور جو مثانہ گوسفند یا کیس جلاتین اور پیسین اور شراب
انگیرین کے ساتھ دیوین بہت فائدہ رکھتا ہے اور ساڑہے تین ماشہ سرطان نہری بھونکر اور کوٹکر ساتھ شکر یا شہد کے
دیوین بھی عمل رکھتا ہے اور جو کبوتر بچہ کو ذبح کرین اور خون اوسکا پیڑو پر لگاتین قوت مثانہ کی حرکت مین
آویگی اور پیشاب فی الفور جاری ہوگا اور شیاف نمک طرز پیشاب کو بخوبی
جاری کرتا ہے دیگر بھینس کے کان کا میل ناف پر ملنا فوراً پیشاب کو جاری
کرتا ہے اور کافور ریاحی سوراخ بول مین رکھنا اور نر بکرے کا مغز پیسکر ناف پر ملنا
اور شورہ قلمی پیسکر ناف پر اور پیڑو پر رکھنا اور قدرے پانی اوس پر چھڑکنا اور تھوڑی
دیر تک اوندہا پڑی رہنا پیشاب باسانی لاتا ہے اور سونے کے ورق چار
پانی ڈیڑہ چاول کھانا بھی عمل رکھتا ہے دیگر بستر پر پیشاب کرنے کے مرض کو
مفید ہے اور آزمائی ہوئی ہے تخم شاہسفرم کو کہ فارسی مین نازبو کہتے ہین ہمراہ
ایکدانہ بازوی سبز کے کوٹکر چھانکر دیوین دیگر پوست بالائی سنگدانہ مرغ کا دھوکر
اور بھونکر اگر کسی کو دیوین تو پیشاب بستر پر کرنے سے محفوظ رہے دیگر اسی تعداد
کے لیے مجرب ہے اور ادرار منی اور مذی کو بھی مانع ہے بلوط کو ہموزن اوسکے
قند لیکر اور روغن زیتون مین گوندہکر ہمیشگی کرین دیگر مجرب ہے اوس آدمی کو
بستر پر موت رہے گردہ خرگوش کا خشک کرکے سونٹھ کے بیچ ہر ایک ایکجزو
ناگرجا اجمود کے بیچ ہر ایک نصف جزو کوٹکر چھانکر پونے نو ماشہ اوس مین سے
ہمراہ دو تولہ دس ماشہ جھاؤ کے پانی کے دیوین اور اسی طرح دماغ خرگوش کا
شراب کے ساتھ دینا نافع ہے اور سب چیزون سے بہتر ہے دیگر بالخاصیت
منی کے تنزل ہونے کو نافع ہے ماندگی کو دور کرتی ہے جو اکثر جماع کے وقت
ہوتی ہے استخوان دم سگ یعنی کتے کی دم کی ہڈیان جسوقت کہ [illegible]

جفت ہووین اور لینڈی جوڑ جاوے اوسی وقت سگ نر کی دم کاٹ لیوین اور چالیس
دن تک نیچے زمین کے دفن کرین کہ بوسیدہ ہوجاوے اور گرہ ہڈیون کی باقی رہین پس
اون ہڈیون کو ڈورے مین باندھکر کولہ پر جماع کرنے والے کے باندھین اور عجائب
مشاہدہ کرین دیگر اس دواسے حمل نہین رہ سکتا ہے تتلی خشک نطرون کہ قسم
جو اکھار کی ہے ہر ایک بکجزو کو نگر چھانکر اور تتلی کے پانی مین گوندھکر عورت حمول
اوسکا کرے ہرگز حمل نہین ٹھہریگا اور ہوگا تو گرجائیگا اور یہ دوا مشیمہ کو بھی نکالتی ہے
دیگر مانع حمل ہے مرد کو استعمال کرنا چاہیے لکڑے کے بیج پانی نچوڑا ہوا تتلی کا پانی
دھینہ باریک پیسکر ذکر پر لیپ کرین اور جماع کی طرف مصروف ہون دیگر قوی تر از
ہوہ ہے ساڑھے چار ماشہ تتلی خشک پونے سات ماشہ سقمونیا جو اکھار ساڑھے
چار ماشہ کو نگر چھانکر ساتھ پانی ہری تتلی یا اوس پانی مین جو لوہے سے بجھا ہوا ہو
سرد کرکے مرد اسنے آلت پر بھی لیپ کرے بعد اوسکے مجامعت فرماوے
حمل گرانے مین بھی اثر قوی رکھتا ہے اور سپیاری پر قضیب کی ملنا روغن قسط
بلکہ جو روغن وقت پر موجود ہو منع حمل مین دخل کلی رکھتا ہے اور اس علاقہ مین جو عجیب
ہے اور اوسکو بہت موثر لکھا ہے عرق نعناع سے لیکے پسینہ خچر کا اور قدرے کا
میل خچر کا ذکر پر طلا کرنا جماع کے وقت مانع حمل ہے اور وہ بہت موثر اور عجیب ہے
دیگر امساک منی کا از حد کرتی ہے کسونری کی جڑ کی چھال کو سکھا کر باریک پیس کر اور
شہد خالص کے علولہ باندھین اور بقدر سات ماشہ کے وقت نماز عصر تناول کرین
اور ایک پیالہ گائے کے دودھ کا اوسکے اوپر پیئین جب وقت شب ہووے
تو اوسی علولہ مین سے منھ مین لیکر جماع کرین دیگر سقمونیا کو ہری تتلی کے پانی مین
پیسین اور ذکر پر طلا کرین اور سقمونیا اور انجیر عورت کو کھلانا بہت مجرب لکھا ہے
اور پیشاب خچر کا لوہے کے بجھے ہوئے پانی مین ملا کر دینا اور کھانا روث فیل کا
ہمراہ قدرے شہد کے مانع حمل ہے اور مازو پیسکر جسوقت عورت نوش کرے
اوسکو کبھی ہمیشہ تک حمل نہ رہیگا دیگر مونگے کی جڑ سات رتی پیسکر اور شراب انگور

ملاکر اگر عورت چاٹے تو ہمیشہ حاملہ نہووے اور اوٹنی مست کی منہ کی جھاگ کھانا مانع
حمل ہے سات برس تک اولاد اوسکے نہوگی دیگر مانع حمل ہے اور حمل کو گراتی
ہے حنذقوقی[۴] کے بیج ہاتھی کے لید کالی مرچ رائی سرخ صعتر کہ ایک قسم پودینہ
کی ہے کوٹکر چھانکر اور سلارس مین ملاکر اور کپڑے مین آلودہ کرکے فرج کے اندر
رکھین دیگر ذکر کو سفیدہ کاشغری سے آلودہ کرنا مانع حمل ہے دیگر ہاتھی کی لید کا
حمول کرنا اور دھونی اوسکی لینا یہی اثر رکھتا ہے — اور کالی مرچ بعد جماع کے
اگر عورت فرج مین رکھ لیوے تو نطفہ ہرگز قرار نپاویگا — اور خون نفاس جو اول
فرزند سے جاری ہو تمام بدن پر اگر کسی عورت کے ملین تو ساری عمر اوسکے
اولاد نہوگی مجرب ہے — اور پکھان بید نہدی کے ساتھ ملاکر ایام حیض مین آبدست
اوس سے لیوین تو حیض کو بند کردیگا اور حمل کو بھی مانع ہوگا — اور چوہے کی مینگنی
شہد مین ملاکر دینا بھی مانع حمل ہے دیگر پیشاب اونٹ کا اور پانی لوہا بجھایا ہوا
اگر عورت نوش کرے تو کبھی حمل نرہیگا دیگر مجرب کہ مانع حمل ہے اور درد کو
جو جماع کے بعد نلون مین عورت کے ہوا کرتا ہے دفع کرتی ہے مازو باریک پیس
اور روئی اوسمین آلودہ کرکے اور غلولہ بناکر فم رحم مین رکھین جماع سے پہلے یہ عمل
ضرور ہے دیگر حیض کو جاری کرتی ہے اور درد رحم اور درد پشت کو کہ پہلے حیض
سے عارض ہو دور کرتی ہے اجمود کے بیج ساڑھے چار ماشہ سونف نیمکوفتہ
سونف رومی تخم سویا روباس[۵] ہر ایک نو ماشہ کھیرے ککڑی کے بیج نیمکوفتہ ڈیڑھ
تولہ میتھی دو تولہ ساڑھے سات ماشہ جوش کرین اور ساڑھے بائیس تولہ قند مین
قوام دیکر سات روز کھلاتین دیگر درد رحم کو دور کرتی ہے اذخر کا پانی جوش کیا
ہوا نوش کرین اور صعتر بھی پینا یہی اثر رکھتا ہے اور قسوت پینا اور اوسکے
جوشاندہ سے حقنہ کرنا درد کو جو پہلے حیض کے عارض ہو دفع کرتا ہے اور سیلخہ کا
جوشاندہ پینا یہی عمل رکھتا ہے اور السی کو جوش دیکر اوسکے پانی سے حقنہ کرنا
زندگی رحم کو تسکین دیتا ہے اور ستو جو کے کھانا درد رحم کو کہ بسبب گرمی کے ہو

[۴] حنذقوقی قسم اونچہ کی گھاس ہے جنگلی ہوتی ہے ہاتھی اور جنگلی ... عربی مین حباقا اور فارسی مین دیو بیست ... اور ہندی مین ... کہتے ہین

[۵] روباس اور ریباس ایک گھاس ہے سبز ہوتی ہے سبز رنگ پھول سرخ ... اور ... ہوتا ہے

ساکن کرتا ہے ۔ اور گدہی کا دودھ کا حمول رحم کے درد شدید کو موقوف کرتا ہے
اور بطے کے سر کا مغز اگر سونف تر کے پانی مین جوش دیکر صاف کرین اور نہار
نوش کرین تو درد رحم کو جو بسبب قوت مباشرت کے عارض ہو تسکین بخشتا ہے
۔ اور دھوبی آدمی کے سر کے بالون کی رحم کو دہنا درد کو تسکین دیتا ہے ۔ اور
خبازی جوش کرین اور اوسکے پانی سے حمول فرمائین اور روغن نسرین کا حمول
کرنا اور ملنا بہی اثر رکھتا ہے **دواے معین حمل** ہاتھی کا پیشاب پینا اور
ہاتھی دانت کا برادہ عجیب الفعل ہے اور وزن برادہ ہاتھی دانت کا سات ماشہ
تک مقرر کیا ہے نبات مصری کے ساتھ سفوف بنا کر پہانکین **دیگر** حاملہ عورتونکی
جہوٹی اور خراب بہونک کو دفع کرتی ہے بڑی الایچی کے دانہ تین تولہ ہمراہ
چھ وزن قند یا نبات سفید کے پیسکر اور ملا کر تین ماشہ اوسمین سے کھلائین **دیگر** واسطے
عقیمہ کرنے کے نیر ماہیہ بارہ سنگہ کا بعد پاکیزگی کے حیض سے تین دن
عورت حمول کرے عقیمہ ہوجائے گی **دیگر** بچہ کی پیدائش کو آسان کرتی ہے
بارہ سنگہ کا سینگ باندھنے نے دشواری اور درد کے بچہ باہر آئیگا **دیگر** واسطے
سیلان رحم کے نافع ہے قشور کندر جفت بلوط زیرہ سیاہ بڑی مائین چھوٹی مائین
جہاؤ کی لکڑی کی راکھ یا بجہڑ ہر ایک کو یا سبکو ملا کر حمول کرین **دوا** واسطے بند
جاری ہونے کے رحم سے جالقل چہالیہ ہر ایک تین عدد لادن نو ماشہ کوٹ کر
اور چھانکر اور ساتھ پانی مورد تازہ اور گلاب کے پیسکر نیم گرم کر کر ملین **دیگر** بند
رطوبت رحم کو نافع ہے خواہ جماع کے وقت جاری ہو یا اور وقتون مین ہو
سنگ راسخ مولسری کسیس کالی ہڑ لیتہ کے پہول دارچینی سمندر جہاگ ہر ایک
ایک تولہ سبکو نرم پیسکر اور ایکجا کر کے نگاہ رکھین اور جماع سے دو گھنٹہ پہلے
بقدر دو ماشہ اندام نہانی مین ملین **دیگر** واسطے جاری ہونے خون حیض کے
گل عباسی شکر تری ہر ایک چھ ماشہ باہم ملا کر کھائین **دیگر** درد رحم کو جو حیض کے
زمانہ مین عارض ہو دور کرتی ہے ریوند خطائی کو ٹکر چھانکر اور برابر وزن نبات مصری

پیسکر اور ملاکر بقدر چھ ماشہ شروع حیض سے دو روز پہلے شروع کرین اور تین ان تک
تناول فرمائین درد رحم کو جو بعد جماع کے ہو دفع کرتی ہے دیگر منع حمل ہے مازو
پیسکر اور روئی اوسمین آلودہ کرکے فرج کے اندر رکھین دیگر یہی عمل رکھتی ہے
نمک باریک پیسکر اور روئی اوسمین بھرکر فرج کے اندر رکھین دیگر اوس درد کو موقوف
کرتی ہے جو بعد نفاس کے عارض ہو اور بشدت ہو کر اور کسی دوا سے اچھا نہو تا ہو
پوست خشخاش قدرے پانی مین ترکرین جسوقت قوت اوسکی پانی مین آجائے
قدرے اوسمین سے سرد یا گرم نوش کرین اور جو چاہین قدرے شکر بھی داخل
کرین دیگر مرض رجا اور دشواری پیدائش کو نافع ہے اور اسقاط مشیمہ کا کرتی ہے
کندر بول گندہ بیروزہ جاوشیر برابر وزن قدر خوراک سات ماشہ ساتھ پانی اجمود
یا پانی سونف کے دیگر بالخاصیت بچہ کی پیدائش کو آسان کرتی ہے سنگ مقناطیس
دست چپ یعنے بائین ہاتھ مین لینا اور گدہی کے سُم کی راکھ طلا کرنا اور مونگے
کی جڑ ران پر باندھنا اور سنگ یشم ران پر لٹکانا اور گدہے کے سُم اور گھوڑے کے
سُم کی دھونی دینا نافع ہے دیگر پوست املتاس ڈیڑہ تولہ باریک پیسکر پانی مین
جوش کرین اور صاف کرکے پانی اوسکا ساتھ شربت کے نوش کرین یا جوشاندہ
بابونہ گوکھرو اور ہنسراج اور خطمی کی جڑ اور تخم بلیون اور سوہ بیر اور مشکطرامشیع کہ
ایک قسم پودینہ کی ہے دیوین اور بعضے ہمراہ شکر اور شہد کے گھولکر دیتے ہین
دیگر بالخاصیت مشیمہ کو باہر نکالتی ہے زعفران تین تولہ پیسکر گوندھین اور مہرہ بناکر
ران پر باندھین دیگر بواسیر کے خون کو بند کرتی ہے اخروٹ مع پوست کی جلاکر
ساڑہے چار ماشہ ساتھ پانی مورد وغیرہ کے دیوین اور جو اخروٹ کے جڑ کی چھال کو
روغن زیتون مین جوش کرین کہ گہرا ہو جاتے واسطے بواسیر اور بیماریون مقعد کی
نہایت موثر ہے دیگر خون بواسیر کو بند کرتی ہے کہربا گل مختوم اتیس ہر ایک
سوا دو ماشہ باریک پیسین اور سفوف تیار کرین سب ایک خوراک ہے ہر روز
پے در پے تناول کرین دیگر واسطے بواسیر خونی اور بادی اور دستون بواسیر کی

مجرب ہے پوست کوڑا دو ماشہ کوٹکر او ردہی مین ملاکر کھلاوین اور غذا چاول اور دہی
تناول فرماوین دیگر واسطے بواسیر کے مجرب ہے بالون گائے کا گھی شکر تری نمک
چھ ماشہ تینون کو مخلوط کرکے ہمراہ دودھ کے نوش کرین تین دن نمک سیطرح
تین مہینے متواتر عمل کرین دیگر خون بواسیر کے بند کرنے مین مثل اپنا نہین رکھتی
تیواج[له] خطائی بقدر تین ماشہ لیکر اور چکنے دہی مین ملاکر کھلاوین اور جسمین جگہہ تیواج
میسر نہووے پوست درخت کوڑہ کہ قایم مقام اوسکے ہے بلکہ نافع زیادہ
اوس سے ہے بدستور استعمال کرین دیگر اخروٹ مع پوست جلاکر ساڑہے چار ماشہ
اوسمین سے ساتھہ عرق بارتنگ اور شربت حب الاس کے دیوین دیگر خون
بواسیر اور خون حیض کو بند کرتی ہے اور دستون کو خون کے روکتی ہے اور
کچ لہو جس قسم کے زخم سے کہ جاری ہوا اور زرد پانی کو اور اور علتون کو جو فرج کے
اندر ہوتی ہین نفع دیتی ہے جامون کی گٹھلی کی گری آنب کے گٹھلی کی گری
ہاتھا جوڑی رسوت موچرس مجیٹھہ اتیس موتھا مغز بیل لودہ کسیرو کا پھل گوند
مرچ موز منقی سنار کی صندل سرخ مازو بڑی مائین دہماگل دھاوہ ملٹھی پوست
درخت سال برابر وزن پیسکر اور باہم ملاکر اور شہد اضافہ فرماکر تین تولہ اوسمین سے
ہمراہ پانی برنج ساٹھی کے تناول کرین عجیب نسخہ ہے دیگر خون بواسیر کو بند کرتی
ہے گل مچکند کہ دوائی ہندی مشہور ہے باریک کوٹین اور بقدر تین چار ماشہ کے
لیکر گھی اور شکر مین کہ ہر ایک بقدر ایک تولہ یا دو دو تولہ کے ہو مانند حلوا پکاکر تین
اور چند روز اوسمین سے کھاوین نفع کامل ظاہر ہوگا ادویہ خروج مقعد
دوا واسطے نکلنے مقعد اور استرخاء شرج[ته] کے مفید ہے حیض کا لتہ جلاکر اوسکی
اوسکی گائے کی گھی کے ساتھ دیوین اور قدرے مقعد کو دہونی اوسکی دیوین
دیگر اول چاہیے کہ مقعد کو روغن السی مین چکنی کرین بعد اوسکے سفیدہ کاشغری
اور مازو برابر وزن کوٹکر چھانکر اور مقعد پر چھڑک کر اور مقعد کو اندر لیجاکر ایک ساعت
اوسکے لیٹے رہین اور چند روز ہمیشگی اس دوا کی کرین انشاء اللہ تعالے بہتر

له تیواج پوست درخت الکرخ کو کہتے ہیں اور بعضون نے کہا ہے کہ تیواج خطائی کہتے ہیں اور بعض نسخہ مین کالا کوڑہ بھی اوسکو کہتے ہین ۱۲

ته استرخاء شرج یعنی بہکنا مقعد کا اور ڈھیلا ہونا ۱۲

نفع حاصل ہوگا اور اس دوا کا ابزن کرین پوست انار ماز و پوست خرنوب برگ مورد سبکو بکثرت پانی مین جوش دین اور اوس پانی مین صاحب درد کو بٹھائین **فصل**

## پانچوین بیان مین اون دواؤن کے ہے جو عام بیماریون سے

متعلق ہین مانند حمیات یعنی تپون کے اور حصبہ اور جدری کہ اقسام چیچک سے ہے اور مثل جذام اور آتشک وغیرہ کے **دوائی سرخ بادہ**

جس کسی کے فرزند علت سرخ بادہ مین ہمیشہ مبتلا رہتے ہون چاہیے کہ مان باپ اونکے قبل حمل کے چندروز مداومت اس دوا سے کرین انشاء اللہ تعالے پھر اوس علت سے نہ خوف رہینگے عناب ۷ دانہ صندل تین ماشہ شاہترہ سات ماشہ مہندی کی پتی تین ماشہ پوست درخت کچنال چار ماشہ برم ڈنڈی نیلکنٹھی ہرایک تین ماشہ منڈی چار ماشہ سر بھوکہ پانچ ماشہ شکر سفید دو تولہ **دیگر** املتاس گلاب کے پھول عناب لسوڑہ چاکسو زرکچور صندل سرخ زرد ہڑ کالی ہڑ سونف جوش دیکر استعمال کرین **دیگر** خسرہ یعنی پتی اور چھالنے کو نافع ہے خوب کلان سبغول ساڑہے دس ماشہ ہمراہ جلاب کے نوش کرین **دیگر** یعنی نغمی کو مفید ہے لباب چینی ساڑہے تین ماشہ شکر سفید ساڑہے دس ماشہ بلکہ کئی مرتبہ کھائین **دیگر** گل صدبرگ زرد یا و سپر کیلہ کی جڑ کے پانی مین تر کرین اور رات کو نگاہ رکھین صبح عرق کھنچین پس ایک تولہ آٹھ ماشہ اوس عرق میز سے صبح اور ایک تولہ آٹھ ماشہ شام کے وقت تناول کرین — اور قرص کافوری اوس پتی کو مفید ہے جسمین سوزش اور جلن بشدت ہو **دوائی خارش نسخہ حکیم علویخان بہادر** کہ اون کے عمل مین اکثر رہا ہے اور واسطے داد اور تر خارش کے بہت نفع دیتا ہے لوبیار کر مانی نیلوا ٹرہ ہر ایک ایک تولہ خربوزہ کے بیجون کی گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری کالی زیری ہر ایک دو تولہ سرکہ اور روغن گل ہر ایک پانچ تولہ آٹھ ماشہ مین کھرل کرین کہ مثل مرہم کے ہو جاتے بدستور مالش کرکے غسل فرمائین **دیگر** دو عجیب الاثر

ہے کہ اوسکی نفع ہو واسطے کھجلی تر اور خشک کے شاہد خلق کثیر ہے گندھک چوکیا
مردارسنگ سوہاگہ کمیلہ کتھ سفید پھٹکری منسل ہر ایک چھ ماشہ نیلہ تھوتھ تین ماشہ
اول دواؤن کو باریک پیسکر روغن سرسون مین حل کرکے مالش کرین اور بعد
کے سرد پانی سے نہاوین **ایضاً** آنبہ ہلدی گندھک آملہ سار کمیلہ باچی بارہ
ہر ایک چھ ماشہ توتیاے سبز تین ماشہ روغن چنبیلی آدھ پاو دواؤن کو کوٹکر چھانکر
ساتھ پارہ کے کھرل کرین یہان تک کہ رنگ دوا کا آسمانی ہو جاتے بعد او
روغن چنبیلی ڈالکر بہت باریک گھوٹین کہ مثل مرہم کے ہو جاتے **دیگر** گندھک
پارہ اجواین خراسانی شنگرف ہر ایک ایک ماشہ کوٹکر چھانکر چار حصہ کرین ہر
ایک حصہ گاے کے گھی مین کہ ایک سو ایک مرتبہ دھویا ہو ملاکر نگاہ رکھین
وقت حاجت کے مالش کرین **دوا** نافع ہے واسطے خارش بدن اور خصیہ
قضیب کے انار ترش ایک عدد قلعی دار تانبے کے برتن مین سرکہ انگوری
پکائین کہ مرہم ہو جاتے بعد اوسکے ہاون مین ڈالکر گندھک زرد پوست زرد
توتیاے کرمانی خربوزہ کے بیجون کی گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری
کدو کے بیجون کی گری پوست کدو جلا ہوا رسوت مکی ہر ایک ساڑھے چار
کوٹکر چھانکر حل کرین کہ مثل مرہم کے ہو جائے تمام بدن پر ملین **دوائی** خارش
پارہ تین تولہ منسل گندھک آملہ سار نیلہ تھوتھ ہر ایک ایک تولہ آٹھ ماشہ گاے کا
گھی پاؤ سیر دواؤنکو کوٹکر چھانکر کٹورہ مین کانسے کے نیم کی لکڑی سے جسمین
چڑے ہوئے ہون حل کرکے نگاہ رکھین اور وقت حاجت کے بدن پر ملین
**دیگر** گاے کا گھی دو تولہ ایک سو ایک مرتبہ پانی مین دھووین مرچ سیاہ مردار سنگ
نیلہ تھوتھ بھونا ہوا پارہ ہر ایک چھ ماشہ کوٹکر چھانکر اور روغن مذکور مین ملاکر مالش
فرمائین اور بعد اوسکے ملتانی مٹی ملکر نہاوین **دیگر** خارش ذقن کو مفید ہے اندر
کے پھل کا گودا ساڑھے تین ماشہ چوا کھار ساڑھے تین ماشہ صندل سرخ سات
سنار کی ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر چھانکر روغن گل اور سرکہ مین حل کرین اور

ملا فرمائین **دیگر** موم کافوری روغن گل روغن چنبیلی مردار سنگ گلاب خالص اول
موم کو آگ پر رکھین جسوقت مثل روغن کے ہوجائے مردار سنگ کو سرمہ کی
طرح پیسکر داخل کرین جسوقت چارون چیزین یکسان ہوجائین تو اوسکے بعد
گلاب ڈالین پھر ہاتھ مارین کہ مثل موم روغن کے ہوجائے کسی برتن مین نگاہ
رکھین اور کبھی اس نسخہ مین کافور اور سفیدہ کاشغری اضافہ کرتے ہین تو بہت
نفع دیتا ہے **دیگر** سفیدہ کاشغری چھ ماشہ شاہترہ سات ماشہ مردار سنگ زنگی
ایک چار ماشہ چوک دو ماشہ کافور ایک ماشہ سب دواؤنکو پیسکر اور روغن چنبیلی
مین حل کر کے مالش فرمائین اور عرق شاہترہ اور معجون شاہترہ کھاتے رہین
اکثر کم نمک دینی چاہیے **نسخہ خارش بدن** رال سفید تین تولہ چار ماشہ
نیلا تھوتھہ تین ماشہ اول روغن کنجد یعنے تل کے تیل کو لوہے کے برتن مین
پکاؤ مارین اور رال پیسکر روغن مذکور مین حل کرین بعد اوسکے پانی مین
دھو کر نیلہ تھوتھہ بھونا ہوا پیسکر داخل کرین **دیگر** واسطے خارش کے مفید ہے
خشخاش کے بیج ایک تولہ آٹھ ماشہ کاغذی لیموکے پانی مین خوب کھرل کرین
اور مثل مرہم کے بناکر تمام بدن ملین **دیگر** افیون ایک تولہ آٹھ ماشہ سہاگہ تین تولہ
چار ماشہ نصف سہاگہ بھونا ہوا اور نصف سہاگہ خام تینون کو خوب حل کر کے
جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین اور وقت حاجت کے ایک گولی پانی مین حل کر
تمام خارش پر ملین دو تین دن ملنے سے فائدہ کامل ہوگا **دوائی مجرب** واسطے
دفع خارش کے علو یخان سے منقول ہے شنگرف چھ ماشہ جوکوب کر کے
اوسکا ایک برتن مین لیکر نگاہ رکھین جس جگہہ آبلہ وغیرہ موجود ہو شنگرف
ملائین اور چادر سر پر ڈالکر دھونی اوسکی اچھی طرح آبلہ کو پہونچائین تین چارون اسی طرح پر
دین مجرب ہے **دوائی کلف** یعنے جھائی سولی کے بیج سفید آنا باقلا کا
ہموزن ہر ایک تین ماشہ دوائین خوب پیسکر اور سرمہ کے مانند باریک کر کے پانی مین
حل کرین اور رات کے وقت استعمال فرمائین **دوائی بہق** یعنے چھیپ

سفیدہ کاشغری کو عربی مین اسفیداج کہتے ہین فارسی مین سفیداب ...

سوہاگہ خام ساڑھے تین ماشہ کاغذی لیمون کے پانی مین حل کرکے ململ اور
سورج کے تیجے بٹھین **دوائی جذام** مجرب بعد تنقیہ کے ہمیشگی اس دوا
کی کرین فائدہ کلی بخشیگی شاہترہ برم ڈنڈی نگند پوست زرد ہڑ کا ہر ایک دو تولہ
مین تر کرکے اور صبح کو ملکر چھانکر نوش کرین **ایضاً** کابلی ہڑ چالیس عدد افتیمون
دو تولہ کوٹکر چھانکر ساتھ کشمش یا مویز اور شکر طبرزد کے کہ قوام کیا ہو گوندھین
ہر روز اوسمین سے بقدر ڈیڑھ تولہ کے تناول کرین **ایضاً** وقت استحکام
جذام کے کام آتی ہے کالی ہڑ زرد افتیمون ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر
چھانکر ساتھ مویز چار تولہ ساڑھے چار ماشہ کے گوندھین اور ہر روز ایک تولہ
اوسمین سے کھائین اور یہ دوا لگائین چیتہ بھنگری سرخ ایک سوا پانچ
سرمہ مازوی سبز روناس اور روہو مچھلی کی ہڈیان گنگی سیاہ اطریلال مصری
ہر ایک سات ماشہ پیاز جنگلی ساڑھے دس ماشہ کوٹکر چھانکر سرکہ انگوری
قرص بنائین اور ہر روز سرکہ مین پیسکر طلا کرین دیگر واسطے برص او جھیب کر پوست کابلی ہڑ کا آملہ چھیلا ہوا
ہر ایک دو تولہ دس ماشہ نسوت ساڑھے آٹھ تولہ قند سفید سترہ تولہ مین کوٹ
اور ساڑھے دس ماشہ سے ساڑھے سترہ ماشہ تک ہر روز کھائین دیگر
واسطے برص کے آزمایا ہوا نسخہ ہے اچھو دقسم دل تازہ اول روز چار ماشہ نوش فرمائین
کرین دوسرے دن چھ ماشہ تیسرے دن آٹھ ماشہ پھر زیادہ آٹھ ماشہ سے
کھائین پچاس دن تک غذا روٹی چنہ کی بے نمک یا چنہ بھونے ہوئے
**دوائی آتشک** حقہ کی چلم مین ڈالکر کھینچین ایک مرتبہ صبح ایک مرتبہ
دوپہر کو ایک مرتبہ شام کو اسی طرح تین دن استعمال فرمائین تو مولف لکھتے
ہین کہ اگرچہ یہ ترکیب ہمارے تجربہ سے باہر ہے لیکن کسی بیاض مجرب
مین جو دیکھا ہے بعینہ نقل کر دیا ہے لونگ چھوٹی الائچی دارچینی جوتہ جنجبیل
ماجو پھل جا تفل موصلے سیاہ عاقرقرحا ہر ایک تین ماشہ کوٹکر چھانکر اور چلم میں
رکھکر کھینچین **دوائی حصبہ و جدری واسطے چیچک کے اقسام**

جسوقت طبع خشک ہو کام آتی ہے ہڑ زرد چھیلین اور پکا کر چھانین اور تھوڑی سی
شکر طبرزد ملا کر پئین **دیگر** دوائی مجرب بالخاصیت نافع ہے ہر سال مقدار قلیل وسمین
سے اگر بچون کو دیوین تو اوس سال مین دانہ جدری یعنی آبلہ چیچک کے ظاہر
نہونگے اور اگر نکلینگے تو زیادہ چند عدد سے نہونگے شیر مادیان اسپ یعنی گھوڑی کا
دودھ کہ اوسکو عربی مین لبن الرماک کہتے ہین موافق سن و سال کے چیچک کے
نکلنے کے دنون مین اگر بچون کو پلائین تو بہت فائدہ بخشیگا آزمایا ہوا ہے **دیگر**
واسطے چیچک عدسی کے جسمین خارش ہو اور جوشش بدن کو بھی مفید ہے
بانسہ ببول موتھہ پوست کنیر گلو برگ نیم ہلد شہد مین ملا کر چٹائین **دیگر** واسطے نکلنے
آبلہ چیچک کے جسوقت علامات ردیہ ظاہر ہون مفید ہے بابونہ اکلیل الملک
بنفشہ خطمی بھوسی گیہون کی سبکو یا ہر ایک کو پانی مین جوش دیکر موافق دستور
کے بخور کرین **دیگر** واسطے خشک کرنے آبلہ چیچک کے جسوقت کہ بدیر خشک
ہون کام آتی ہے بعد اوسکے جو دانہ بزرگ ہون سر اوسکا سوئی سے چھیدین
در آہستگی سے کپڑا چپٹائین **ص** گلاب کے پتے یا مورد کے پتے یا صندل یا
جھاؤ کی لکڑی یا انار ترش کی لکڑی صاحب چیچک کے دامن کے تلے دھونی اوسکی
دین جاڑے کے موسم مین جھاؤ یا انگور کی لکڑی کی آگ ہونی چاہیے اور گرمی
کے فصل مین بید کی لکڑی کی آگ ضرور ہے **دوا** چیچک کے آبلہ سے
آنکھ کو بچاتی ہے شیاف ماميسا صندل سرخ اگر ہندی حسب دستور سرکہ مین
اور گلاب مین رگڑ کر ناک مین ٹپکائین اور جو سرکہ اور گلاب ٹپکائین تو بہت نافع
ہوگا اور اگر روغن گل یا روغن مورد یا قدرے کافور ٹپکائین اور طلا کرین تب بھی بہتر
ہے **دیگر** آبلہ چیچک کے اوپر چھڑکین گلاب کے پھول کندر ایلوا انزروت
دم الاخوین پیسکر اوس موضع پر چھڑکین **فائدہ گلو کے منافع مین**
معلوم کرین کہ گلو خاصتہً کہ تر اور ہری ہو اور نیم کے درخت پر لپٹی ہوئی ہو
سب پتون کی قسمون کو یہان تک کہ دق کو بھی مفید ہے اور تجربہ کی ہوئی

اور معمول اطبا سے ہے دستون مین یا بدون دستون کے ہر حال مین دے سکتے
کھانسی کو بھی نافع ہے اور ست اوسکا نہایت لطیف اور سریع الاثر ہے گرچہ
ست گلو کشمش سے ہے یعنے دھوپ مین رکھا ہوا ہے اور غیر مطبوخ یعنے جوش
کرکے نہین بنایا ہے مزاج اوسکا سرد اور تر ہے اور گلو ہر چند تلخ ہے لیکن بعضون کی
رائے مین میلان سردی کا رکھتی ہے مانند افیون اور رسوت کے اور نفع
اوسکا یعنے گلو کا مختلف بیماریون مین بخوبی ظاہر ہوا ہے اور تپ دق کے بھی
بکثیر النفع ہے خواہ تنہا دین یا اور چیزون مین شامل کرکے اور گرم تپون مین بھگو کر
دیوین اور مرکب تپون مین جو بلغم اور صفرا سے ہون جوش دیکر اور ترکیب حسب
حاجت کبھی ہمراہ ملٹھی کے اور کبھی مویز کے ساتھ اور گاہے مع چرائتہ کے
اور مثل اوسکے اور چیزون مناسب کے ساتھ عمل مین لاتین مگر اصل سبکی گلو ہے
اور طریق نکالنے گلو کے ست کا یہ ہے کہ ہری گلو لیکر دھووین اور کوٹین اور
پانی خصوصاً مینہ کا قدرے اوسپر چھڑکین اور پھر نچوڑین کہ پانی گاڑھا نکلے
اوس پانی گاڑھے کو کسی برتن مٹی یا چینی مین پھیلا کر اور اوس برتن پر کپڑا باندھ
سورج کے نیچے رکھین کہ گرد و غبار سے محفوظ رہے اور دھوپ مین سوکھ جاوے
اور جو شیرہ نچوڑا ہوا گلو کا جوش دین کہ گاڑھا ہو جاوے تب بھی روا ہے اور ست
جوش کیا ہوا سرد تپون مین اور آفتابی گرم تپون مین لازم ہے — اور جو چاہے
کہ ست گلو کا نہایت لطافت سے حاصل ہووے تو چاہیے کہ گلو کو بعد دھونے
دو پارہ کرین اوپر کا لے اور سکے بنا کر بقدر دو تین اونگل کے رات کو
باران مین تر کرین او صبح کو ہاتھ سے ملین جو کچھ اجزا اوسکے پانی مین جدا
ہووین ٹکڑے تو اوسکے پانی سے نکالکر پھینک دیوین اور پانی اوسکا دیر تک
ایک جگہہ رکھین کہ اجزا اوسکے تہ مین بیٹھ جائین اور مراد ست اوسی سے ہے
بس اوس پانی کو پھینک دیوین اور ست کو جو نیچے بیٹھا ہے سکھا کر استعمال فرماوین
دوا نشان آبلہ کا مٹا دیتی ہے نسخہ بیخ نے یعنے نل کی جڑ خشک چھہ تولہ بڈبان جلی

بوتین یا بوسیدہ اور بکرے کی مینگنیان اور کوری رکابی مٹی کی خربوزہ کے بیج مغز
آٹا چنے کا ہر ایک سات ماشہ کوٹھ تخم بکاین زراوند طویل ہر ایک ساڑھے سترہ
ماشہ کوٹکر چھانکر خربوزہ کے پانی یا باقلا کے پانی مین گوندھکر رات کو نشان پر
لیپ کرین اور صبح کو بنفشہ خشک پکاکر اوسکے پانی سے منہ دھووین **دوائی**
**دیگر** قوی زیادہ اوس سے ہے سفیدہ کاشغری مردار سنگ دھویا ہوا برادہ
ہاتھی دانت کا ہر ایک ساڑھے دس ماشہ نل کی جڑ خشک آٹا چنے کا بدیان
بوسیدہ آٹا چاول کا خربوزہ کی بیج تخم بکاین چھیلے ہوئے کوٹھ شیرین ہر ایک
دو دہ ماشہ کوٹکر چھانکر اسپغول کے لعاب مین گوندھکر رات کو مکرر طلا کرین اور
صبح کے وقت اوس پانی سے جسمین بنفشہ اور بابونہ پکایا ہو دھووین **دوائی**
**معمول** واسطے مدقوق کے یعنے جس کو تپ دق عارض ہو تخم گاوزبان
وادہ کو ٹکر چھانکر اور ہمراہ قند ہموزن کے ملاکر تین وقت بقدر حاجت دیوین
اور بعضے اوقات اس دوا مین طباشیر اور ست گلو بھی اضافہ کی جاتی ہے
فرماتے ہین کہ اس ترکیب کا ہمنے بہت فائدہ دیکھا ہے **دوای ہندی**
اور خونی اور صفراوی اور لبیط اور مرکب تینون کو نافع ہے گلو طباشیر
الائچی سفید ہر ایک چھ ماشہ نبات مصری ڈیڑہ تولہ قدر خوراک چار ماشہ
سے چھ ماشہ تک **دیگر** تپ ولرزہ کو مفید ہے مہندی کی پتی پوست خشخاش
دونون کو برابر وزن لیکر اور کوٹکر چھانکر جسقدر کہ دوا نگلیو نمین آتے تناول
کرین **دوای ہندی** واسطے تپ ولرزہ کے مرچ پیپل کلونجی چرایتہ
ہر ایک نصف جزو بھنگ ایکجزو کو ٹکر چھانکر ایک ماشہ بطریق سفوف
ہمراہ پانی سرد کے نوش کرین **دیگر** معمول و مجرب ریوند چینی ایک ماشہ تخم
دھتورہ ڈیڑہ ماشہ سونٹھ تین ماشہ کوٹکر ادرک کے پانی مین ایک پہر کھرل
کرین اور گولیان ماش کے برابر بنائین ایک گولی یا دو گولی دیوین **دیگر** واسطے
تپ لرزہ کے نافع اور مجرب ہے برگ دھتورہ سیاہ برگ پان کنگری

گول مرچ ہر ایک اڑہائی عدد باریک کرکے کالی مرچ کے برابر گولیان تیار
کرین ایک صبح اور ایک شام گرم پانی کے ساتھ دیوین **دوا** برائے بوین
کو مفید ہے برآسپ کہ عبارت ہے ایک چیز خشک سے کہ اگلے پاؤن
مین گھوڑے کے ہوتی ہے بقدر ایک نخود کے اور افیون ایک رتی برگ
نیم اڑہائی عدد سبکو باہم ملاکر اور گڑ مین گوندھکر تین گولی بنائین تین گھری پہلے
تپ کے آنے سے ایک گولی نگلجائین اور جسوقت تپ شروع ہو تو دوسری
گولی کھائین یقین ہے کہ تیسری گولی کی حاجت نہوگی اور جو بیمار قوی ہو تو نسخہ
مین سے دو گولی دیوین اور افیون اوس صورت مین دو رتی یا زیادہ ڈالین
اور اسی طرح برگ نیم **دوا** واسطے فربہ کرنے جسم کے اسرار مجرب سے
کتیرا مغز بادام نشاستہ شکر سفید سب برابر وزن لقدر لایق تناول کرین اور
ہمیشگی فرمائین **دیگر** بدن کو لاغر کرتی ہے اجواین دیسی سونف دیسی
بیج تلی کے زیرہ کرمانی ہر ایک چودھ ماشہ چوب لاکھ یا لاکھ دھوئی ہوئی
سات ماشہ دو نامر وا جو اکھار ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کو تکر چھانکر ہر روز
چار ماشہ دیوین **دیگر** منزل بدن ہے یعنے جسم کو لاغر کرتی ہے ہر روز دو
پانچ رتی سندروس پانی اور سکنجبین مین گھولکر تین ہفتہ تک کھائین بدن کو
لاغر کرتی ہے دوا بدن کو لاغر کرتی ہے لاکھ دھوئی ہوئی ساڑھے تین ماشہ کرکے چندروز
ناشتا کرین **دیگر** زیرہ سیاہ کو اگر چالیس دن ناشتا کھائین بدن کو دبلا کرتا ہے
اور بار المقطر اریکون قوی النہر بل ہے اور عجیب الفعل ہے **دوا** پسینہ
پسینہ کو دور کرتی ہے برگ مورد گلنار کہربا پیسکر بدن پر چھڑکین **دیگر** پسینہ
کو روکتی ہے اور زیادتی عرق مین کام آتی ہے لعاب بنگو لعاب بہدانہ
گوند ببول کا اوسمین حل کرکے مالش کرین **دیگر** پسینہ کو روکتی ہے پتہ
پانی مین حل کرکے مالش کرین اور اسی طرح ساتھ برگ سوسن اور برگ
مورد اور برگ جھاؤ کی مالش بدن کرین **دوائی دیگر** پسینہ لاتی ہے بلائی

اجمود کا اور گلاب اور قدرے سرکہ اور روغن گل باہم ملا کر جسم پر ملین اوراسی طرح
روغن بابونہ تنہا یا جوا کہار ملا کر ملنا اور پسینہ لانے والی چیزین ہمراہ سکنجبین سادہ
یا بزوری کے نوش کرین یا کاسنی کا پانی اور مثل اوسکے پسینہ لاتا ہے اور
شربت گل بنفشہ اور بخود اب اور قلیہ گاجر بھی پسینہ لاتا ہے **دیگر** واسطے مرض
عرق مدنی یعنے رشتہ کے نافع ہے اول ظہور رشتہ مین بونے دو ماشہ ایلوا
کھلائین اور دوسرے دن ساڑہے تین ماشہ اور تیسرے دن سوا پانچ ماشہ
اور اوس مقام پر ایلوا طلا کرین اور جسوقت رشتہ ظاہر ہووے ایک تولہ آٹھ ماشہ
سرب اپنے سیسہ مین باندھین اور باہستگی نکالین اور ٹوٹنے سے پرہیز کرین
**دیگر** بیماری رشتہ کو مفید ہے گھوڑے کے پر گڑ مین ملا کر کھائین **دوا** خبیث
زخمون کو نافع ہے مثل اکوتہ اور سوائے اوسکے کھل کنجد کے ایک سیر
دودھ سفید پھٹکری ہر ایک تین تولہ چار ماشہ نیلہ تھوتھ سبز دس ماشہ برگ نیم پاؤ سیر
سب دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور قرص بنا کر تیل مین ڈالین کہ قرص خوب
بھنجائین صاف کر کے نگاہ رکھین پس وقت حاجت کے پرانی روئی مین
آلودہ کر کے مقام مرض پر رکھین **دوا** اوکوتے کے لیے مجرب ہے سپاری
چھالیہ چار عدد بھلاوان چار عدد کتھ دس ماشہ نیلہ تھوتھ ڈیڑہ ماشہ آدمی کے
سر کی ہڈی ایک قطعہ تین چار اونگل کا سپاری اور بھلاوان اور ہڈی کو
گدھے کی سوکھی لید مین جلائین جدا جدا اور سکو باریک پیسین جدا جدا
اور آدھ پاؤ خالص گائے کے گھی مین ملا کر اکوتہ پر لگائین اگر کسی دوا سے نہ اچھا
ہوتا ہو تو اس سے اچھا ہو جائیگا **دیگر** کچلہ سوختہ ساڑہے بارہ تولہ پھٹکری
چھ تولہ گائے کے گھی مین ملا کر لگائین **دیگر** اکوتہ سخت کو مفید ہے سپاری
سوختہ ہلدی جلی ہوئی بابچی جلائی ہوئی ہر ایک ایک تولہ آٹھ ماشہ رال مہندی
کتھ پاپڑیا سہاگہ بھونا ہوا ایلوا پھٹکری بھونی ہوئی ہر ایک دس ماشہ دال مسور
جلائی ہوئی پانچ تولہ گول مرچ پانچ ماشہ سبکو باریک کر کے سرسون کے تیل مین

ملائین مگر پہلے ڈھاک کے پتے گرم کرکے اوکوتہ پہ باندھین صبح اور بعد
آٹھ پہر کے کھولین اور پھر ڈھاک کے پتے باندھین اور بعد تین دن کے
روغن مذکور جسمین دوا شامل ہے استعمال فرمائین کہ نافع اور نہایت مجرب ہے
دیگر اوکوتہ کو مفید ہے کھل کنجد کی ریگ دریا دونون کو باریک پیسکر پانی مین
گوندھین اور موٹی ٹکری بناکر اوکوتہ پر رکھین صبح سے شام تک اور شام سے
صبح تک تین دن کے استعمال مین دفع ہوجائیگا اور موٹی ٹکری اسلیے باندھتے
ہین کہ خشک نہوجائے تر رہے یہ نسخہ مجربات اکبری سے نقل کیا گیا ہے
دیگر اوکوتہ اور چھاجن کو مفید ہے سیندور باریک کرکے لیمون کے پانی مین
تر کرین اور رات کو رکھین اور صبح کو ملین مگر پہلے درشتی اوکوتہ کی اوپلے سے
کھجلاکر صاف کرلیوین بعد اوسکے وہ دوا لگائین دیگر اوکوتہ کو مفید ہے
سفیدہ کاشغری کتھ سیندور مردار سنگ بھنگری ہر ایک کو برابر وزن لیکر
باریک پیسین اور پھر سرکہ اور لیمون کے پانی مین ایک گھڑی تک کھرل
کرین یہان تک کہ سرکہ لیمون کے پانی مین جذب ہوجائے بعد اوسکے قدرے
روغن زیتون ملاکر شہد مین گوندھین اور جو اِس دوا مین مردہ کے سر کی راکھ
بھی داخل کرین تو بہتر عمل ہوگا دیگر واسطے اوکوتے کے چونہ صابون
پیسکر طلا کرین دیگر واسطے اوکوتے کے مجرب ہے بھلانوان کو تل کے
تیل مین جلائین اور لکڑی سے ملین اور قدرے نیلہ تھوتھ بھونکر اور راکھ
سر مردہ کی باریک پیسکر اوسمین ملائین اور طلا کرین مجرب ہے دیگر اسی معالجہ
کے لیے مجرب ہے چوہ گندم ملین گرما گرم اور طریق چوہ نکالنے کا یہ ہے
کہ گیہونکو دھوکر ہوا مین رکھین اور صبح اون گیہوون کو صاف پتھر پر رکھین اور
لوہے کا لنگر صاف آگ مین سرخ کرکے اوسپر رکھین اور زور سے دبائین کہ
کچھ اوسمین سے سیاہ سیاہ نکلیگا اوسی سے مراد چوہ گندم ہے بس اوسکو
گرما گرم ملین دیگر اگر کسی دوا سے اوکوتہ اچھا نہو وے تو چاہیے کہ آدمی کا

کو تازہ باندھین اور تین دن تک باندھے رہین جلد نفع ہوگا اگرچہ پرانا ہوا اور جو صبح
اور شام تازہ تازہ باندھین تب بھی بہتر ہے **دیگر** واسطے اوکوتے کے کھٹمل کو
دو تین عدد دیکر مقام مرض پر کئی مرتبہ ملین نفع ہین ہوگا **دوائی عجیب** اگر کوئی
ورم پختہ ہووے مانند گھیاری بغل وغیرہ کے اور مریض خوف کرے کہ اوسکو نشتر
سے نہ چیرنے دے یا مقام ایسا کوئی ہو جسپر نشتر لگا سکین تو چاہیے کہ قدرے دوا
اوسپر رکھین کہ خشک ہو جانے کے بعد اوسکے سخت کپڑے کی پٹی باندھین کہ ایک پہر یا
نیم پہر مین شگافتہ ہو جائیگا لیکن جسقدر مقام کو کہ چیرنا چاہین اوتنی ہی جگہہ دوا رکھین کہ
اسیب اور جگہہ نہ پہونچے اور اسی طرح مسّہ بواسیر پر رات کے وقت کھجلا کر
ملین جب خشک ہو جاوے اوٹھا لیوین اسی دستور سے دن مین تین چار
مرتبہ دوا ملین اور احتیاط کرین کہ سوائے دانۂ بواسیر کے اور کسی مقام پر اوسکا
اثر نہ پہونچے اور جو اس دوا کو داغ سفید برص کے برابر ایک روپیہ کے ہو
کر خراش دیکر طلا کرین تو انشاء اللہ تعالی برص بھی دفع ہو جائیگا چونہ گلی آب
ندیدہ بوزن ایک بہلولی اور ہموزن چونہ شاخی اور جو چاہین کہ تیز زیادہ
ہووے پوست درخت پیپل جلا کر ایک تولہ آٹھ ماشہ اوس راکھ مین سے
اضافہ کرین اور پانی مین گوندھکر استعمال فرمائین **دوا مرض چھاجن** کو مفید
ہے اور وہ ایک ورم ہے کہ پاون کے تلوے اور ہاتھ کی ہتیلی پر ظاہر ہوتا ہے
اور پوست اوس سے جدا ہوتا ہے حاصل کرین بکری کا دودھ یا گای کا دودھ
آدھ سیر اور جوش کرین بعد اوسکے سات ماشہ سرکہ انگوری اوسمین ملائین
کہ سب دودھ پھٹ جاوے کپڑے مین چھانین اور پانی صاف اوسکا لیکر شیشہ
مین بھرین اور بدفعات یہی پانی ملتے رہین **دیگر** دودھ آگھ کا مٹی کے برتن مین
لیکر اور گول مرچ پیسی ہوئی اوسمین ملا کر مقام مرض پر ملین بالکلیہ مرض دفع
ہو جائیگا **دوا داء الثعلب** کی بیماری کو مفید ہے گول مرچ عاقرقرحا برابر
وزن پیسکر بکری کے پتہ کے ساتھ طلا کرین — اور جو کف دریا جلا کر روغن

زیتون یا گاے کی گھی مین ملاکر طلا کرین یا گول مرچ اور مکھی کا گوہ یا ہلدی اور سرسون
اور رائی اور اشخار کو ٹکر طلا کرین تو چاہیے کہ پہلے ساتھ اوپلے کے گرمی کے
موضع علت کو اشش دیوین کہ رطوبت اوس جگہ سے نکلجاتے دیگر داء الثعلب
صفراوی کو نافع ہے کف دریا جلا کر نطرون کہ قسم جوا کھار کی ہے مکھی کا گوہ
حب الرشاد عاقر قرحا درمنہ ترکی سوختہ برابر وزن روغن زیتون مین گوندھکر
طلا کرین اور داء الثعلب سوداوی پر اس دوا کو لگائین کلونجی بھونی ہوئی
ساڑھے دس ماشہ نل جلا ہوا السی جلائی ہوئی مکھی کا گوہ بکری کی مینگنی ہنسراج
نیم یعنی درمنہ ترکی عاقر قرحا ہر ایک سات ماشہ سبکو بھونکر اور کوٹکر اور روغن
بادام مین گوندھکر طلا کرین **فصل چھٹی** اون دواؤن کے بیان مین ہے
جو زہری ہوئی اور کھائی ہوئی اور جانوران زہرناک کی کاٹی ہوئے کی اثر
کو دور کرتی ہین اور فائدہ بخشتی ہین دوا واسطے اوس شخص کے جسنے افیون
کھائی ہو چاہیے کہ اول قے ساتھ شہد کے پانی اور تخم سویا اور نمک ہندی کی
فرائین بعد اوسکے پرانی شراب قدرے دارچینی مثل غبار کے پیسکر اور آ
ملاکر پلائین اور چھینک لانا ساتھ کندش کے اور سونگھنا جندبیدستر کا اور گرم
کرنا سر کا بہت سینکنے سے نافع ہے اور منع خواب سے بھی کرین لینے سونے
ندین اور جو شئے مجرب اور معمول مؤلف ہے ہینگ بقدر دو ماشہ تین دن
کھلانا نفع بہت پہونچاتی ہے اور صاحب ذخیرہ نے اس دوا کو تریاق
افیون سے لکھا ہے اور واقع مین ایسا ہی مشاہدہ ہوا ہے جندبیدستر
اہل یعنے ہوہبر ہینگ کالی مرچ چارون برابر وزن کوٹکر چھانکر سہ چند
شہد مین گوندھین اور نو ماشہ اوسمین سے نگلجائین اور اخروٹ اور مغز
اوسکا بھی تریاق افیون سے ہے اور صاحب داراشکوہی ارنڈ کی جڑ
پیسکر بقدر ایک پیالہ قہوہ خوری کے پینا مجرب لکھتا ہے اور گاے کا گھی
اور مسکہ اور دودھ تازہ مصلحات افیون سے ہے دوا پینا جندبیدستر کا

جسقدر افیون کھائی ہو اوسی مقدار واسطے دور کرنے اثر زہر افیون کے مجرب ہے
**دوائی شارب جوز ماثل** یعنے دوا واسطے کھانے والے دھتورے کے
علاج اوسکا اول قے ہے اور گاے کا گھی پینا اور ہاتھ پاون گرم پانی مین
رکھنا اور جسم کو گرم کرین کپڑا گرم کرکے اور روغن کو ٹھ گرم کرکے ملین اور غذا
چرب کھلائین اور صاحب داراشکوہی اپنے مجربات مین لکھتا ہے کہ مخلصۂ ایک
تخم ہے شبیہ تخم کشنیز یعنے دھنیہ کے نافع ہے واسطے زہرون کے پیا ہویا
کھایا ہویا کسی جانور نے کاٹا ہو سکے اثر کو دور کرتا ہے اور طریق اوسکے اختیار کرنیکا
یہ ہے کہ ساڑھے چار ماشہ مازو کچلکر آدھے پیالے پانی مین جوش دین کہ نصف
پانی رہے پونے چار تولہ قند مین شیرین کرکے دو تولہ چار ماشہ روغن زیتون یا گاے کا
گھی اضافہ کرین اور نیمگرم پلائین اور غذا اگر گاے کا دودھ دین تو بہت نافع ہوگا
انشاء اللہ تعالیٰ اور صاحب داراشکوہی یہہ بھی بیان کرتا ہے کہ اگر کسی نے جڑ یا
پھول دھتورے کے کھائے ہون موافق بیخ پنبہ بجاے گل اور برگ کی چبائین
اور تخم بیکر بقدر کا نسہ انجوری کے پانی اوسکا پئین مجربات سے ہے **دوا
شارب حنبد** علاج اوسکا قے ہے ساتھ پانی سویا اور شہد اور نمک اور
سوڑہ کے اور بعد اوسکے ترش چیزین مانند شربت تریخ اور شربت زرشک
اور انار اور سرکہ انگوری اور دہی ترش اور گدہی کا دودھ استعمال کرنا لازم
ہے **دوا شارب بلادر** یعنے دوا واسطے پینے والے بھلانوان کے
علاج اوسکا بعد قے کے پینا مسکہ اور گاے کا گھی اور روغن کنجد کا ضرور ہے
گزندگی اوسکی دور ہوجاتی اور اگر فساد گزندگی کا حلق اور شکم مین باقی ہو
آش جو اور دہی ترش گاے کا اور لعاب اسپغول اور انار کا پانی بہت مفید
ہے اور جوشے کہ بالخاصیت بھلانوان کے زہر کو دور کرتی ہے چار مغز ہے
یعنے اخروٹ کہ اوسکو فادزہر بلادر لکھا ہے اور کالے تل گاے کے دودھ مین
پیکر اور گاے کے مسکہ مین ملاکر اعضا پر ملنا اور قدرے تل کھانا ورم کو دور

کرتا ہے جو بسبب کھانے بھلانوان کے عارض ہو دوا واسطے پینے زنگ
فرنگ اور رصاص یعنے رانگ کے اول قے لازم ہے اون دواؤن کو
پیکر جبکہ قے لانے والی ہین اور شکم کو ملایم کرین ساتھ معجون املتاس کے
اور ساتھ دواؤن مفتح کے مانند تخم کاسنی اور تخم خیارین اور سونف وتیلی و
تخم کشوث اور اجمود ہمراہ معجون شہریاران دو تولہ ساڑھے سات ماشہ کے
پانی گرم مین حل کرکے۔ اور جو کچھ اس مقدمہ مین واسطے تنقیہ کے معمول
مؤلف ہے اور مجرب املتاس ہے کہ کاسنی کے پانی مین حل کرکے اور
روغن بادام یا گاے کے گھی مین ملا کر دیا جاتا ہے **دوا واسطے دفع
مضرت پارہ اور شنگرف اور ہرتال** کے جاننا چاہیے کہ زندہ
پارہ کھانے سے چندان مضرت نہین ہے مگر پارہ کشتہ اور مصعد قتل
کرتا ہے اور بہت گرم ہے اور درد شکم اور آنتون کا درد اور پیچش پیدا
اور خون شکم سے جاری کرتا ہے علاج اوسکا آتش جو ہے کئی دفع بلا
کہ شکم نرم ہووے اور تیزی اور زہر اوسکا دفع ہو بعد اوسکے دوائین
کی استعمال کرین۔ اور اگر کسی کے کان مین پارہ پڑگیا ہو تو تدبیر اوسکی
کی بوسیلہ حجل اور میل رصاص یعنے رانگہ کی سلائی سے لازم ہے کیونکہ
کی شان سے یہ ہے کہ پارہ اوسکے ساتھ متعلق ہوتا ہے اور صاحب
لکھتا ہے کہ سلائی سونے کی رانگ سے بہتر ہے واللہ اعلم **دوا وا**
پینے والے سفیدہ کاشغری اور حبث اور مثل اوسکے اول چاہیے
شہد کا پانی ہمراہ پانی خطمی تازہ اور خبازی اور لعاب السی اور روغن
کے نوش کرین اور تدبیر لانے دستون کی ساتھ سقمونیا وغیرہ اور مسہلات
مناسبہ کے لازم ہے اور جسوقت پیشاب بند ہوجاتے تو ساڑھے چار
عصارہ فنجنتین یا شہد کا پانی چند بار دیوین اور اور ادرار کرنے والی چیزین
استعمال فرمائین **دوا واسطے** پینے والے ہرتال اور جو اکھار اور زنگار

چاہیے کہ پانی گرم اور روغن اور جلاب دیوین کہ تے بفراغت آتے بعد اوسکے
حریرہ چاول دہوتے ہوتے اور کشک جو اور کشک گندم اور قدرے السی سے
بنا کر ہمراہ شہد کے دیوین اور ہمیشہ دودھ تازہ اور مسکہ اور لعابات اور حریرے
مناسب استعمال کرین اور علاج چونہ کا بھی اسی طریق پر ہے اور پشاب گدہے کا
ساتھ ایک ماشہ ہرن کے پتہ کے دینا چاہیے اور صابون کھانے سے ہرتال اور
جو اکھار کے عوارض پیدا ہوتے ہین علاج اوسکا بعینہ وہی ہے جو اوپر بیان ہوا

**دوا واسطے پینے والے بھنگری** کے سب قسمون کے عوارض اوسکی کھانسی
خشک ہے کہ اوسی سے انجام کو نوبت سل کی پہونچتی ہے علاج اوسکا شیر اور
شکر گرم ہے کہ اوسکو بطریق قہوہ کے نوش کرین اور مسکہ اور شکر اوسکی مضرت
کے دفع کرنے مین عجیب الاثر ہے اور شربت بنفشہ ہمراہ ماء الشعیر یعنے آش جو
اور روغن بادام کے نافع ہے **دوائی تیوعات** جاننا چاہیے کہ تیوعات جمع تیوع
کی ہے اور وہ گھاس ہے کہ جسمین دودھ ہوتا ہے تیز یا مسہل محرق مقطع کہ
اوسمین زہر کی تاثیر ہوتی ہے پس علاج تیوعات کا گاے کا دودھ اور مسکہ اور گاے کی
گھی ہے اور سقمونیا کے دفع ضرر کے لیے دہی کھانا اور اگر اسماق کا غذا کرنا اور
ستو جو کے اور ستو سیب کے کھانا مفید بہت ہین **دوا واسطے
دفع مضرت کثرت پینے شراب** کے کبھی زیادہ پینے شراب سے
بیہوشی اور غشی اور متلی عارض ہوتی ہے تدبیر اوسکی قے ہے بعد اوسکے ترش
شربت پینا اور ربوبات سرد نوش کرنا اور سر کے بال تالو کے اوپر سے مونڈنا
اور پانی بہت ٹھنڈا سر پر گرانا اور لخلخہ صندل اور سرکہ اور کافور کا سونگھنا اور
گلاب اور دھنیہ سر پر لگانا اور ضماد سرد کا سینہ پر لیپ کرنا واجب ہے اور وقت
سختی احوال کے قدرے تریاق فاروق پانی مین حل کر کے دیوین اور
صاحب داراشکوہی نور الدین محمود لکھتا ہے کہ جو کچھ میرے تجربہ مین ہے یہ ہے
نمک کو پانی مین گھولکر ہاتھ پاؤن کے بیہوش ناخنون پر طلا کرین اور ناف پر بھی

ملین فوراً ہوشیار کرتا ہے اور جو کچھ مولف کے تجربہ مین ہے شربت لیمو اور
شربت انار ترش ہے کہ گلاب اور عرق بیدمشک اور عرق صندل مین گھولکر
اور یخ سے سرد کرکے دیا جاتا ہے اور صرف گلاب سرد کرکے پینا بھی مفید ہے
**دوائی غشی بھنگ** ادرک اور نمک اور لیموں کا پانی نوش کرین کہ
مجرب ہے اور بیگن خام خوردنی بھی نفع دیتا ہے اور سب تدبیرون سے بہتر
قے کرنا ہے ساتھ پانی اور نمک کے اور روغن اور پتلا پانی پوست خشخاش کا
اگر قدرے نوش کرین غلبہ اوسکے نشے کا بٹھا دیتا ہے **دوائی غشی تمباکو**
کبھی زیادتی کشش تمباکو سے غشی عارض ہوتی ہے اور متلی پیدا ہوتی ہے
علاج اوسکا لہسن پینا ہے **دوائی مبش** قے کرین شلجم کے جوشاندہ اور
روغن بیکر اور بعد قے کے جوشاندہ ملوط گیارہ تولہ چار ماشہ ساتھ پونے دو ماشہ
دوا المسک کے نوش کرین اور ادویہ نافع سے گائے کا گھی ہے اور فادزہر
خالص اور ایک قوم کا قول ہے کہ کبر کی جڑ فادزہر بیش کا ہے اور نربسی بھی
کھانا مفید ہے **دوائی سنکھیا** جس کسی نے سنکھیا کہ عربی مین اوسکو فرون
کہتے ہین کھائی ہووے اوسکے لیے بعد قے کے ایک ماشہ بازہر کا فور
چند تولہ گلاب مین گھولکر کھلائین اور کافور اور صندل اور گلاب کا جگہ پر لیپ
کرین غذا ستو جو کے اور آش جو اور شربت قند اور انار ترش اور بار الرائب اور
پانی ککڑی کا مفید ہے **دوا واسطے دفع ضرر زہر بچھو اور سانپ کے**
اول قے کرین اور وہان افعی کھلائین یا مثرودیطوس یا دوا المسک اور جب
غشی عارض ہووے تو ماء اللحم نوش کرین اور مشک حلق مین ٹپکائین دیگر
تریاق فاروق اگر میسر ہووے ساڑھے چار ماشہ تریاق دیوین اور تریاق اول
مین مفید ہے اور آخر مین فائدہ نہین بخشتا ہے اور ساڑھے چار ماشہ مخلص
سب زہرون کو دفع کرتی ہے اور کہتے ہین کہ لہسن اور شراب جملہ معالجات
سے بہتر ہے **دیگر** پاد زہر قیمتی یعنے نربسی سوا دو ماشہ پانی مین گھولکر ناشتا پینا

سانپ اور بچھو کے زہر کو دفع کرتی ہے **دیگر مجرب** صاحب دارا شکوہی وہ کہتا ہے کہ
اگر بہرے تجربہ مین آیا ہے اور نے شبہ ہے نوسادر یا سہاگہ اور چونا آب ندیدہ
برابر وزن نرم کوٹکر شخص لدغ رسیدہ یعنے جسکو جانور زہرناک نے کاٹا ہو وہ
آدمی اوس دوا کو اپنے دونون ہاتھون مین لیکر خوب رگڑے اور ہر ساعت
ہاتھون کو سونگھے چند مرتبہ سونگھنے سے انشاء اللہ تعالی اثر گزندگی بچھو وغیرہ کا
جاتا رہیگا **دیگر** مکھی ملنا مقام نیش پر مؤثر ہے **دیگر** پانی نچوڑا ہوا السن کا بچھو کے
کاٹے ہوئے مقام پر طلا کرنا اوسی گھڑی اچھا کر دیتا ہے **دوا** پتے اور جڑ اور
شاخ چرچرہ کے چبانا یا اسکو رہ چابنا سریع النفع ہے اور بچھو کو ملکر ضماد کرنا نافع ہے
**دوا واسطے کاٹے کنکھجورہ کے** اوسی حیوان کو یعنے کنکھجورہ کو کوٹکر
فی الفور اوس مقام پر ملین جلن اور زہر بالکلیہ دور ہو جاویگا اور اسیطرح گڑ اور نمک ملنا
اور نمک اور روغن بدستور نافع ہے **دوائی لدغ افعی** یعنے دوا واسطے
دفع ضرر سانپ کے زہر کے پوست درخت سرس اور جڑ اور تخم اور پھول
اوسکے چارون چیزون کو ساڑھے تین تین ماشہ کوٹکر چھانکر ہمراہ ایک چمچہ گاے کی
رت کے دن مین تین دفعہ پلائین سانپ کا زہر اوسی دم جاتا رہیگا اور اگر ہر
دن مین ایک ہفتہ کھائین تو کوئی زہر کارگر نہووے اور جو کاٹے تو وہی جانور
مرجاتے اور درخت پرانا سرس کا کہ پوست اوسکا سیاہ ہووے خواص مین قوی
زیادہ ہے اور بعضے کہتے ہین کہ جسوقت آفتاب برج جوزا مین داخل ہو تو ہر روز
پوست سرس سات ماشہ کوٹکر چھانکر ہمراہ پانی دھوتے ہوے چاول ساٹھی
کے نوش کرین تو سال تمام سب جانورون کے کاٹنے سے بے خوف رہینگے اور
اگر کوئی جانور کاٹیگا تو فوراً وہ جانور مرجائیگا یہ خواص پوست مذکور کا بہتر سب
تدبیرون سے ہے **دوا بالخاصیت واسطے وبا کے** نافع ہے اوسمین سے
ہوا ہے کہ نوش کرین اور مقامات پر چھڑکین اور بخور کرین اور قدیم طبیبون کی
کتابون مین مذکور ہے کہ اگر دو جزو ایلوا اور ایک جزو بول یعنے مرمکی اور ایکجزو

زعفران ہر روز بقدر آدھ ماشہ لیکر جو کے ساتھ دو تولہ دس ماشہ شراب کے تین دن
پے درپے وبا کے دنون مین نوش کرین تو بہت نفع ہوگا اور جملہ معمولات والد
مولف سے ہینگ کا استعمال ہے اور شربت گل ارمنی خالص کثیر النفع ہے
بالخاصیت والکیفیۃ اور طریق بچنے کا وبا سے اس طور پر بیان کیا ہے کہ پہلے فساد
جوہر ہوا سے بقصور ظاہر ہونے آثار تغیر کے جلد کوشش اصلاح ہوا کے کرنی چاہیے
اور بدن کو رطوبات فضلیہ سے بذریعہ قے اور فصد اور مسہل کے پاک کرین اور غذا
مین خفت اور کمی ضرور ہے اور ترش چیزین کہ مانع عفونت ہین لیئے سواد کو نہ
نہین دیتین استعمال فرمائین اور پیاس پر صبر کرین بلکہ جسوقت غلبہ پیاس کا معلوم
کرین تو قلیل پانی پیکر پیاس بجھائین اور ریاضت اور جماع سے پرہیز کرین **دوا**
جس شخص کو سانپ نے کاٹا ہووے تو چاہیے کہ جمالگوٹہ کو لیکر پوست سخت
باہر کا اور پوست نازک اوسکا کہ مغز سے متصل ہوتا ہے جدا کرین اور مغز کو بھی
کہ دو پارہ ہے آپس سے جدا کرین اور پردہ کہ درمیان ہر دو نصف کے ہے دور
کرین اور ہر قسم کو جداگانہ پیسکر اور پانی مین ملاکر دونون آنکھون مین لگائین کہ
پانی بہت اوسکے آنکھون سے جسکو سانپ نے کاٹا ہے جاری ہوگا اور ہلاکت
سے محفوظ رہیگا مجرب اور آزمودہ ہے **نقل** ہے کہ سانپ کا کاٹا ہوا سات دن
تک زندہ رہتا ہے اگرچہ حس و حرکت اوسکی جاتی رہتی ہے اور بظاہر شکل مردہ
رہتا ہے تو اوس صورت مین لازم ہے کہ کچلہ کو پانی مین پیسکر حلق مین اوسکی
ٹپکائین اور پارہ اوپر سر اور بدن کے ملین اوسی گھڑی صحت پائیگا اور اگر دفن
کر دیا ہووے تو اوسکو قبر سے نکالین اور یہی عمل کرین **نسخہ** کسی معتبر سے مروی
ہے کہ سانپ کا کاٹا ہوا اگر پانچ چھہ جمالگوٹہ کھالیوے تو فی الحال اچھا ہو جاوے
مگر جمالگوٹہ بقدر زہر سانپ کے دیوین اگر کالا سانپ ہو تو سات آٹھ یا نو دانہ جمالگوٹہ
کے دیوین مجرب ہے

**جذب کرنے سانپ کے زہر کا طریق**

جسوقت معلوم کرین کہ فلان شخص کو سانپ نے کاٹا ہے جلد ایک مرغ کو کہ بیمار

اوسکے پرون کو جو نزدیک مقعد کے ہوتے ہین ہر طرف سے اوکھاڑین اور مقام کاٹے ہوئے پر چند کلک مارین کہ خون جاری ہو پھر وہی کلکین عضو کاٹے ہوئے پر بھی مارین اور مقعد مرغ کی مقام کاٹے ہوئے پر چپٹائین کہ خدای تعالی کے حکم سے زہر کو سبب جذب کرکے مرغ مرجائیگا اور سانپ کا کاٹا ہوا آدمی شفا پائیگا +

**دوائی گزیدگی سگ دیوانہ** جالینوس کہتا ہے کہ مین نے کسیکو نہین دیکھا ہے کہ یہ دوا کھائی ہو اور نفع سگ دیوانہ کے کاٹنے سے نپایا ہو سرطان نہری سوختہ دس جزو کندر ایکجزو ہر روز سات ماشہ صبح اور سات ماشہ عشا کے وقت کھائین ساتھ پانی سرد کے **ایضاً** گجلہ کو گاے کے تازہ دودھ مین جوش دیکر اور پوست دور کرکے مقدار دو رتی کھلائین فوراً اچھا ہو جائیگا **دیگر** بعد حجامت یعنے پچھنے لگانے اور جاری کرنے خون بہت سے رائی کو تکر ضماد کرین اور جو کی بھکنی جلا کر ملین **دیگر** پیاز گہی مین پکا کر لیپ کرنا نافع ہے **دوا واسطے** دفع زہر زنبور یعنے بھڑ اور مگس یعنے مکھی اور مورچہ پرندہ یعنے چیونٹی کے نافع ہے گل ارمنی سرکہ مین ملاکر باہم طلا کرین **دیگر** طحلب یعنے کائی تالاب کی اور برگ خرفہ اور برگ مکوہ سرکہ مین ملاکر ملین **دوا** نافع ہے اوس آدمی کو جسکو سر کے بال کھلائین ہون تخم کسونڈی اور پھول اوسکے پکا کر چند غلولہ بنائین اور نگلواتے جائین پھر بعد ایک گھنٹہ کے قے فرمائین اگر بال غلولہ کے ساتھ نکلین تو صحت حاصل ہوگی

**حرف الرا** دو باب پر شامل ہے **باب** پہلا ذکر مین روغنون کے تین فصل پر منقسم ہے **فصل پہلی** اون روغنون کے بیان مین ہے جو لقوہ اور فالج اور خدر اور رعشہ اور درد پشت اور درد مفاصل اور بواسیر کو فائدہ پہونچاتی ہین **فصل دوسری** اون روغنون کے ذکر مین ہے جو اعضاء تناسل کی بیماریون خصوصاً امر باہ سے مناسبت رکھتی ہین + **فصل تیسری** اون روغنون مین ہے جو بالون کے مرض اور جلدی بیماریون کو مانند خارش اور داد اور زخم ناصور وغیرہ کو نافع ہین

**فصل پہلی فالج وغیرہ کے روغنون مین روغن شونیز** فالج کو مفید ہے کالادانہ ساڑہے سات تولہ بادام تلخ کی گری گیارہ تولہ چار ماشہ قند سفید پانچ تولہ ساڑہے دس ماشہ بدستور روغن بادام کے روغن نکالین **روغن قسط** فالج اور لقوہ کو مفید ہے اور پٹھون کو قوت دیتا ہے اور معدہ اور جگر اور تلی کو نافع ہے اور بالون کی سیاہی کو نگاہ رکھتا ہے مُرکی یعنے بول جند بیدستر سات ماشہ کالی مرچ فرفیون ہر ایک ساڑہے دس ماشہ عاقرقرحا چودہ ماشہ کوٹھ تین تولہ روغن زیتون تین چھٹانک پرانی شراب ڈیڑہ پاو کالی مرچ عاقرقرحا کچلکر رات کو شراب مین تر کرین اور صبح کو جوش دین جسوقت نصف باقی رہے روغن زیتون ملاکر اسقدر جوش دین کہ شراب جلجائے اور روغن باقی رہے آگ پر اوتارین بعد اوسکے جند بیدستر اور فرفیون کو نگر چھانکر ملائین وہ عرق واسطے لقوہ اور فالج اور کزاز اور عرق النسا اور دوالی اور نقرس اور تحلیل ریاح اور تشنج کے نافع ہے اور بھونک کھانے کی بڑہاتا ہے اور کان مین ٹپکانا اوسکا واسطے گرانی گوش اور صمم اور سُدّہ صماخ کے ایک دن مین فائدہ پہونچاتا ہے اور فرزجہ اوسکا واسطے بیماریون رحم کے مفید ہے پنجی اور کلونجی کو برابر وزن کو نگر ملایم آگ پر بھونین اور روغن زیتون اسقدر ملائین کہ تین وزن دواؤن کے روغن جذب ہوجائے بعد اوسکے بذریعہ قرع انبیق اور کسی طریق سے روغن کھینچین **روغن واسطے فالج کے مجرب ہے** ہرتال زرد ہرتال سرخ کہ اوسکو نسل کہتے ہین ہر ایک ایک تولہ دو ماشہ سنبل الطیب ساڑہے تین ماشہ گندک سات ماشہ زہر سنکھیا سات ماشہ چنبیلی کے پتون کے شیرہ مین خوب باریک پیسکر اور قرص بناکر سایہ مین سکھاتین بعد اوسکے بادام تل کا تیل قرص مذکور مین ملاکر لوہے کے برتن جوش دین کہ نصف روغن باقی رہے وقت حاجت کے استعمال فرمائین اور اگر واسطے سستی نقصان کے مطلوب ہو تو چاہیے کہ اول مالش اسی روغن کی کرین بعد اوسکے برگ پان

لیکر کچے دورے سے باندھین مگر سپاری ذکر چھوڑ کر استعمال روغن اور باندھنا لازم
**روغن** تمدد اور کزاز کو نافع ہے چربی گدہے کی گردہ کی چربی شیر کی چربی کفتار
کی چربی پہاڑی گاے کی سبکو پگھلا کر اور قدرے روغن زیتون ملا کر مالش کرین +
**روغن جو اصل** معمول مؤلف ہے واسطے فالج اور لقوہ اور سب بیماریون سرد
دماغی کے جو اصل ایک عدد بالجمر جاوتری سورنجان شیرین بوزیدان کلیجن نرکچور
جائفل زروآند طویل تل کی جڑ زیرہ عود صلیب دارچینی ہر ایک دو ماشہ کوٹ کر دریائی
زعفران لونگ ہر ایک تین ماشہ خفاش زندہ یعنے چمگادڑ دس عدد روغن زیتون کا
سبکو قلعی دار دیگ مین ڈالکر اور گلاب چھٹانک کم آدھ سیر پانی خالص پونے دو سیر
اوسمین ملا کر پکائین جو روغن کہ اوپر پانی کے آئے اوتار کر نگاہ رکھین اور وقت
حاجت کے استعمال کرین **روغن دیگر** استرخا کو مفید ہے لہسن باغی آدھ پاو
کم سیر فرفیون عاقر قرحا ہر ایک ثلث ایکجزو کالی مرچ سُداب یعنے تتلی ہر ایک
چہارم ایک جزو کے سبکو کوٹکر نو حصہ روغن زیتون جوش دین کہ ثلث روغن باقی
رہے صاف کر کے شیشہ مین نگاہ رکھین اور مالش فرمائین اور نوش کرنا بھی اوسکا
مفید ہے اور ٹھون کی گرہ کو دور کرتا ہے اور درد پشت نتے اور پرانے اور
مرض تقطیر البول کو نافع ہے اور سُدہ کھولتا ہے اور رنگ کو سرخ کرتا ہے
استعمال اوسکا جاڑے کے موسم مین لباس سرمائی پوستین وغیرہ اور آگ سے
تاپنے کی حاجت نہین رکھتا **روغن** واسطے فالج اور سب قسم کے ریاح کو نافع ہے
منقول بیاض حکیم علی اکبر سے موم ایک سیر نمک کھاری تین سیر دونون کو دیگ مین
ڈالکر بطریق گلاب کے عرق کھینچین اور برہنہ ہو کر مالش تمام بدن پر کرین و گرمی
اور اوس مدت تک لباس نہ پہنین بعد گذرنے دو تین گھڑی کے کپڑا پہنین +
**روغن جوز ماثل** یعنے تیل دھتورہ کا سب قسم کے دردون کو مفید ہے
اور فالج کو نافع ہے درخت دھتورہ کا مع جڑ اور برگ اور پھول اور پھل لیکر اور
ایک پرانے کپڑے مین لپیٹکر شل فتیلہ بنائین اور تل کے تیل مین تر کر کے اور

بیخ لوہے کی اوسکے عوض مین رکھکر نیچے سے آگ روشن کرین اور نیچے اوسکے کوئی برتن لوہے رکھبن اور اوپر سے قدرے قدرے تل کا تیل ٹپکائین جو کچھ نیچے ٹپکے سرد کرکے نگاہ رکھین اور استعمال فرمائین **روغن** فالج اور رعشہ اور سب بُرانی جاریون کو مفید ہے مکرر تجربہ مؤلف مین آیا ہے پارہ دھتورہ کے بیج ہر ایک چار ماشہ تل کا تیل چھ تولہ آٹھ ماشہ اول تل کے تیل کو گرم کرین کہ سرخ ہوجانے پھر آگ پر سے اوتار کر اور دوائین اوسمین ڈالکر لوہے کے دستہ سے حل کرین اور ملین مگر پانی اور ہوا سے بہت بچین **روغن لبوب سبعہ بارد** درد سر گرم اور خشک اور سرسام سوداوی اور سہر کو مفید ہے میٹھے کدو کے بہجون کی گری کاہو کے بیج کھیرے کے بیج بادام کے گری خشخاش سفید کی بیج تل دھوتے ہوئے برابر وزن مثل روغن بادام کے روغن کھینچین **روغن لبوب سبعہ دیگر** نہایت مرطب ہے دماغ کی خشک بیماریون کو مفید ہے اور مالیخولیا اور درد سر اور جذام کو نافع ہے پینا اور کان مین ٹپکانا اور مالش کرنا اوسکا فندق کی گری پستہ کی گری بادام کی گری تل دھوتے ہوتے چلغوزہ کی گری میٹھے کدو کی بہجون کی گری جائفل کی گری برابر وزن کوٹکر اور گرم کرکے بدستور معمول نچوڑین کہ روغن جدا ہووے اور نسخہ ابن عیسی مین عوض جائفل کے بادام تلخ کی گری لکھی ہوئی ہے **دیگر** خدا تعالی جل وشانہ کے حکم سے دماغ کی خشکی کو دفع کرتا ہے اور دماغ کو تری پہونچاتا ہے معالجہ ترطیب مین یہ نسخہ بے نظیر ہے لعاب اسپغول بعد ازان خطمی سفید کے پھول سرطان نہری جو چھیلے ہوئے پانی خالص سکو روغن مغز بادام اور روغن کدوے شیرین یا روغن بنفشہ اور مغز بادام اور روغن دنبہ اور بکرے کی چربی کو اسقدر جوش دین کہ پانی جلجاتے اور روغن باقی رہے بعد اوسکے مغز قلم کو سالہ دودھ لڑکے کی مان کا دودھ بکری کا داخل کرکے ہاون مین دستہ سے گھوٹین کہ یکسان ہوجاتے تالو اور ہتیلیون اور تلوون

اور ناف پر ملین **روغن خل** یعنی سرکہ کا تیل واسطے درد سر کے کہ بسبب
چڑھنے معدی انجرون کے عارض ہوتا ہے مفید ہے مگر بعد فصد اور تسکین
معدہ کے ساتھ غذاؤن سرد کے اور کہانا خشخاش تر کا اس معاملہ مین بمنزلہ
آبحیات کے ہے روغن گل تین تولہ سرکہ چھٹانک کم آدھ سیر دونون کو جوش دین
کہ سرکہ جذب ہوجاتے اور روغن باقی رہے اوسکو ایک شیشی مین بھر کر اور
شیشی کو یخ مین سرد کرکے چند قطرہ اوس روغن کے کان مین ٹپکائین
**روغن** واسطے کان کے درد کے کہ بسبب سردی کے عارض ہو معمول
مؤلف ہے جند بیدستر حب الغار ہر ایک چار رتی ڈیڑہ چاول مُرکی یعنی بول
چھ رتی سواد و چاول مولی کے بیج افسنتین ہر ایک نو ماشہ روغن بادام تلخ
ساڑہے تیرہ ماشہ افسنتین اور مولی کے بیجون کو کچلکر پانی مین جوش دین اور
صاف کرکے روغن بادام تلخ مع دیگر اجزا داخل کرکے نگاہ رکھین **روغن لالہ**
معدہ سرد کو گرم کرتا ہے اور جو اوسمین بط کی چربی یا مرغ کی چربی ملائین تو
ورم کو بھی نفع پہونچاتا ہے برگ لالہ صاف کرکے شیشہ مین رکھین اور روغن
زیتون اوسپر ڈالین اور ایک ہفتہ اول دو روز سورج کے نیچے لٹکائین پھر استعمال
فرمائین اور بعضون نے وزن لالہ کا پانچ تولہ آٹھ ماشہ اور وزن روغن زیتون کا
چونتیس تولہ مقرر کیا ہے اور بعضے وزن لالہ کا سات تولہ تک تجویز کرتے ہین
**روغن مصطگی** معدہ مسترخیہ کو قوت دیتا ہے اور ورمون کی سختی کو دور
کرتا ہے اور سب قسم کی سختیون کو نرم کرتا ہے اور سردی جگر کو بھی نفع پہونچاتا ہے
مصطگی رومی تین تولہ روغن زیتون یا روغن گل یا روغن کنجد تین چھٹانک مین
ملا کر شیشہ مین بھرین اور دیگ مین جو پانی سے لبریز ہو رکھکر نیچے اوسکے
آگ روشن کرین کہ پانی دیگ کا جوش مین آتے اور مصطگی پگھلجاتے **روغن زعفران**
اوسکو روغن خلوق بھی کہتے ہین زعفران دو تولہ روغن زیتون مغسول چودھ
تولہ دو ماشہ زعفران کو نرم پیسکر نصف روغن مذکور کو اوسپر ڈالین اور شیشہ مین

بھرین اور پانچ وزن برابر اوسکو حرکت دین بعد اوسکے صاف کرین اور یہ روغن جدا الگ
رکھین بعد اوسکے نصف روغن اور کہ باقی رہا ہے اوس کا دیر زعفران کے
ڈالکر تیرہ دن تک اسی طرح حرکت دین بعد اوسکے صاف کرکے اور دونون
روغنون کو ملاکر مُرمکی یعنی بول آٹھ ماشہ نرم پیسکر اور روغن مذکور مین داخل کرکے
کھرل کرین اور **طریق تنفیض روغن زیتون** کا یہ ہے کہ طلب کرین
روغن زیتون چودھ تولہ دو ماشہ اور بول یعنی مُرمکی ایک ماشہ میٹھا چرایتہ آٹھ ماشہ
قردمانا ساڑہے چودھ ماشہ میٹھے چرایتہ کو ساتھ مُرمکی کے نرم پیسکر اور سرکہ انگوری
مین خمیر کرکے بعد اوسکے روغن زیتون مین جوش دیوین ملائم آگ پر اسقدر کہ
سرکہ جلجاوے بعدہ صاف کرکے قردمانا کو نرم کوٹکر منیہ کے پانی مین نم کرین اوسکے
بعد روغن زیتون اوسپر ڈالین اور دو رات دن صبر کرکے نچوڑین **روغن**
**دافع درد پشت وکمر** اندراین کے پھل کا گودا مغاث سورنجان زیرہ کرمانی
نیلے سوسن کی جڑ جند بیدستر ہر ایک ساڑہے تیرہ ماشہ جدوار یعنی نربسی
کچلکر سوا سیر پانی خالص مین اور آدھ پاو آدھ سیر روغن زیتون اور جو روغن
میسر نہووے تو اوسی قدر ارنڈے کی تیل مین جوش دین یہان تک کہ پانی جلجاوے
صاف کرکے پشت اور کمر اور پیڑو پر ملین **روغن عقرب** یعنی بچھو کا تیل
یعنی سوراخ ذکر مین ٹپکانا اور شانہ پر ملنا اور مقعد مین لگانا اوسکا پتھری کو
ٹکڑے ٹکڑے کرکے نکالتا ہے زراوند مدحرج کھیان بید ناگرموتھ پوست کبر کی جڑ کا
ہر ایک سوا چار تولہ کوٹکر اور روغن بادام تلخ چھٹانک کم آدھ سیر ملاکر شیشہ مین
بھرین اور سات دن تک سورج کے نیچے رکھین بعدہ صاف کرکے دس عدد
بچھو زندہ اوسی دم کے پکڑے ہوتے داخل روغن کرین پھر دو ہفتہ اوسے
سورج کے نیچے رکھکر اور صاف کرکے استعمال فرماتین **روغن بواسیر**
پچاس عدد کیچوؤن کو تل کے تیل مین بھونکر اور روغن سے باہر نکالکر ساتھ
تین تولہ بیگن کے پیسین اور روغن کو ہمراہ موم کے قیروطی یعنی موم روغن

سب دواؤن کو پیسکر ملائین اور مقام بواسیر پر لگائین اور واسطے بند کرنے
خون کے قدرے مازو شاملکر کے استعمال فرمائین **روغن بواسیر خونی
وبادی** روغن کوہان شتر روغن وزغ یعنے تیل مینڈک کا چربی گردہ کی پانی
شاہترہ کا اگر پارہ ہو ورنہ شیرہ تخم شاہترہ بھی بہتر ہے اور طریق نکالنے روغن وزغ کا
یہ ہے کہ مینڈک کو زندہ پکڑ کر ہاون مین ڈالین اور نرم لکڑی سے کوٹین اور دیگ
مین ڈالکر خوب جوش دین مانند پر طاؤس کے پانی کے اوپر آجاتے اوسکو جمع کرکے
نگاہ رکھین **روغن** مقعد پر ملنے سے اوس عضو کی بیماریون کو دفع کرتا ہے منقول
بعضے مجربین سے روغن سرسون پاؤ سیر کورے چراغ مین ڈالکر فتیلہ روشن
کرین اور ہوا سے بچاکر رکھین جسوقت بقدر دو تولہ چار ماشہ کے باقی رہے ہمراہ
کہاے فتیلہ کے ملاکر استعمال کرین **روغن گندھک** منافع اوسکا جو
ہیں بواسیر کے اندر اور باہر دو تین دفعہ ملین گوشت زائد کو اوکھاڑ دیتا ہے اور
جو دو تین قطرہ اوسمین سے پارہ مین ملاکر ملین یہان تک کہ سیماب یعنے پارہ
حل ہو جاتے پھر اوسکو ساتھ برگ تنبول یعنے پان کے چابکر کھاتین بہت فوائد
رکھتا ہے اگر خارش پر گھوڑے کے مالش کرین صحت حاصل ہووے
مولف نے ایک شخص کو دیکھا تھا کہ ابتدا مین ہتیلیان اور تلوے پاؤن کے پھٹ گئے
تھے اور بہت خشکی غالب ہوگئی تھی بعد گذرنے چند ایام کے ہتیلیان اور تلوے
اوسکے سفید ہوگئے اور مشابہ مبروص کے ہوا پس چھ تولہ سیماب یعنے پارہ کو
ہمراہ ایک تولہ روغن گندھک کے اکیس دن کھانے کو حکم دیا چنانچہ اوسنے
ایسے ہی کیا اور روٹی گیہون کی بے نمک بموجب فرمانے مولف کے کھائی جو
سفیدی تازہ کہ عارض ہوتی تھی خدا کے فضل سے سب جاتی رہی اور بیمار نہ
تھا پانی پس روز بروز وزن سیماب یعنے پارہ کا بڑہاتا تھا یہان تک کہ اکیس
دن کی مدت مین چھ تولہ پارہ کھایا مگر اوس مبروص کو دیکھا کہ دسوین یا بارھوین دن
خارش گلو کا عارضہ لاحق ہوگیا اور دانتون کی جڑون پر بھی ورم عارض ہوا اور

بھونک غذا کی بالکلیہ جاتی رہی اور ضعف نہایت اوسپر غالب ہوا اٹھارہ دن دوا
کھا کر چھوڑ دی مگر اوس مرض سخت سے نجات پائی **صفت روغن**
**گندھک** طلب کرین گندھک زرد اعلی جسقدر چاہین اور نرم کر کے تین وزن
اوسکے گھی مین ملاتین اور پارچہ کرباس اوسمین ڈبو کر لوہے کی سیخ کے اوپر
باندھین اور ملایم آگ پر روشن کر کے مقابل ایک برتن کے رکھین پس وس
پارچے جو روغن ٹپکے جمع کر کے نگاہ رکھین اور وقت حاجت کے استعمال
کرین ایسی ہی لکھا ہے طب فرشتہ مین اور صاحب تحفہ نے طریق روغن گندھک کا
دستورات مین اسطرح بیان کیا ہے کہ گندھک صاف شفاف کو نرم پیسکر
اور پیالہ مطین یعنے کپڑ مٹی مین رکھکر نرم آگ پر رکھین اور دودھ تازہ سے
تصفیہ کرین کہ دو حصہ یا تین حصہ اوسکو جذب کرے پھر لوہے کے کفچہ دار
مین رکھکر روشن کرین اور اوسکو کج کرین کہ روغن تولہ کفچہ سے دوسرے
برتن مین داخل ہو مگر چاہیے کہ بعد روشن کرنے گندھک کے کفچہ کو شعلہ
کے اوپر رکھین کہ بآسانی روغن ٹپکے **روغن کراث** یعنے گندنا کا تیل
بواسیر کو نافع ہے پانی گندنا کا آدھ پاو کم سیر تل کا تیل چھٹانک کم آدھ سیر سانبھر
تین تولہ گوگل کے جوش کرین کہ پانی جلجائے اور روغن باقی رہے **روغن**
**بادنجان** بیگن زرد کو خالی کرین اور اوسکے جوف مین روغن کدو بھرین
اور ہری ٹوپی اور پھول بیگن کا کاٹکر پھیکدیوین بیس دن بھر تنور گرم مین
اوسکو رکھین واسطے بواسیر کے بے نظیر ہے **روغن وزغ** یعنے چھپکلی
کا تیل واسطے ورم مقعد اور درد بواسیر کے نہایت آزمودہ ہے جسوقت
کہ بسبب حرارت کے عارض ہووے مینڈک کو ساتھ بکری کی چربی کے
کوٹکر پانی مین جوش دین کہ مہرا ہو جائے پس روغن کہ پانی کے اوپر بعد سرد
ہونے کے بستہ ہو جائے اوتار لیوین اور جو دنبالہ بادنجان کو پیسکر اضافہ کرین
تو واسطے بواسیر سرد کے نہایت نافع ہے **روغن چوبچینی** ہاتھ پاؤن کے

زانون کے درد اور ٹخنون کے درد گرم کو مفید ہے — چوبچینی پونے چار تولہ
بارک ورق تراش کر ڈیڑہ پاو کم تین سیر پانی مین جوش دین جسوقت چہارم باقی
رہے صاف کر کے مہندی کی پتی پونے چار تولہ علحدہ پانی مین جوش دیکر اور صبح
صاف کر کے دونون کو ایکجا کرین اور تل کا تیل یا روغن گل اٹھارہ تولہ نو ماشہ
داخل کر کے جوش دیوین کہ پانی جلجاتے پس صاف کر کے اوپر ہر ساڑہے
بائیس ماشہ کے سورنجان شیرین پونے چار تولہ رسوت کی ساڑہے چار ماشہ ہم
دیکر اوسمین ملائین روغن جہار برگ واسطے ہاتہ پاون کے جوڑون کے
درد کو مفید ہے برگ دھتورہ برگ آرنڈ برگ سیند برگ آکھ برابر وزن پیسکر تل کی
تیل مین جلائین کہ پانی جلجائے اور روغن باقی رہے استعمال کرین روغن
سورنجان واسطے جوڑون کے درد یعنے گٹھیہ کے مفید ہے میٹھا چراتیہ
ایک تولہ ساڑہے دس ماشہ سورنجان شیرین پونے چار تولہ دونون کو کچلکر
ایک رات دن بھگووین پھر جوش دین کہ مہرا ہو جائے صاف کر کے اجموڈ
پانی تازہ نو ماشہ روغن زیتون سوا گیارہ تولہ اضافہ کر کے جوش کرین کہ روغن باقی
رہے روغن زیرہ واسطے اکثر نفخ کی قسمون کی خصوصاً نفخ بواسیر کو مفید ہے
ترکیب اوسکی زیرہ سیاہ ساڑہے دس ماشہ ساڑہے دس تولہ پانی مین بھگو کر
پھر جوش دین اور ساتھ تین تولہ تل کے تیل کی دہیمی آنچ پر لگائین کہ پانی جلکر
تیل باقی رہے دیگر ہاتھ پاون کی گانٹھون کے درد اور عرق النسا کو نافع ہی
سورنجان شیرین پونے چار تولہ خوب کوٹین اور پانی مین جوش دین اور
صاف کر کے اوس پانی کو سوا دو سیر روغن گل یا تل کے تیل مین جوش دین
روغن باقی رہے روغن مفاصل اکثر خبیث ورمون کو تحلیل کرتا ہی
خصوصاً ہاتھ پاون کی گانٹھون کے ورم کو — سانپ افعی کو مار کر اور سر اور
دم اوسکی دور کر کے شکم اوسکا پاک کرین اور ٹکڑے ٹکڑے کر کے روغن سو ملکر
ڈالین اور گرمی کے موسم مین چالیس دن تک سورج کے نیچے رکھین

پس حاجت کے وقت استعمال فرماوین روغن تمباکو واسطے درد مفاصل
یعنے ہاتھ پاون کی گانٹھون کے درد اور بلغمی بیماریون کو مفید ہے تمباکو
کڑا ہوا نو تولہ چار ماشہ چھٹانک کم سیر پانی مین رات کو تر کرین پھر صبح کو تل کا تیل
سترہ تولہ پاتیلہ مین کرکے تمباکو مع پانی کے اوسمین ڈالکر ملائم آگ پر جوش دیوین
کہ پانی جذب ہو جاوے اور تمباکو جلجاوے تو صاف کرکے نگاہ رکھین وقت
حاجت کے مالش کرین **فصل دوسری باب اول سے** باہ کے روغنون
ہے **روغن** ملنا اوسکا ذکر کو سخت کرتا ہے اور قوی اور دراز کرتا ہے اور
مجلوق اور عنین کو فائدہ پہونچاتا ہے رسکپور سات ماشہ گھونگچی افیون ہر ایک چودہ ماشہ
مالکنگنی تخم دھتورہ ہینگ کنیر سفید کی جڑ ہر ایک دو تولہ چار ماشہ تل کا تیل بقدر
حاجت دوائین کو نکر چھانکر اور تل کے تیل مین چرب کرکے ایک رات نگاہ رکھین
صبح کو آتشی شیشے مین ڈالکر مثل چوہے کے روغن کھینچین ہر روز قضیب کو اوپر
سپاری چھوڑ کر طلا کرین اور اوپر اوسکے برگ پان لپیٹین **روغن طلا** اوسکی
زیادہ نسخہ اول سے ہمیشہ معمول اور مجرب ہے ہرتال ورقی ہرتال زرد مولی
سیاہ بیر بہوٹی ہر ایک چودہ ماشہ میٹھا تیلیہ گھونگچی سفید لونگ اجینی تخم کونچ
پوست انار کینچوہ چربی شیر نر کی ہر ایک چودہ ماشہ پوست کنیر سفید کی جڑ کا
کالا سانپ کہ تازہ پکڑا ہووے بچھو کالا ہر ایک ایک عدد کیکڑا مینڈک حلقی
ریگ ماہی ہر ایک دو عدد دوائین کوٹنی کی کوٹکر اور جانورون کو ریزہ کرکے
سبکو شراب دو آتشہ مین دو تین رات دن تر کرکے نگاہ رکھین پس مثل چوہے
اوپلہ جنگلی کے آگ پر روغن کھینچین **روغن** تالیف محمد جعفر حکیم کنیر سفید کی جڑ
چربی شیر کی کینچوہ آدمی کے کان کا میل ہر ایک چودہ ماشہ گائے کا گھی
مثل مرہم کے بناکر طلا کرین **روغن قوی الالفاظ** کہ ملنا اوسکا ذکر کو سخت
اور قوی کرتا ہے اور کمی شہوت جماع کو تقویت کلی بخشتا ہے اور عنین
مادرزاد نامرد کو اچھا کرتا ہے اور سرد مزاج والون کے مناسب ہے

روغن حب السلاطین جمالگوٹہ چودہ ماشہ بدستور روغن بادام کے
کھینچین لیکن ہاتھ کو اس سے پہلے گاے کے گھی سے چرب کرین کہ سمیت اوسکی
سے مضرت حاصل نہووے بعد اوسکے عاقرقرحا جندبیدستر ہر ایک نو ماشہ کنیر سفید کی
جڑ چودہ ماشہ کوٹکر چھانکر روغن مذکور مین ملائین اور عطر ناگیسر نو ماشہ اضافہ کرکے
گولیان لمبی لمبی تیار کرین اور آتشی شیشے مین بھرکر اوپلہ کی آگ پر روغن کھینچین
دیگر واسطے مخلوق اور عنّین کے نفع کامل پہونچاتا ہے ـــ زلو یعنے جونک گدہے کی
خصیون مین چمٹا کر دیکھین جسوقت خون سے بھر جائین چھڑا کر سایہ مین سکھائین
بعد اوسکے چربی سانڈہ کی چودہ ماشہ بیربہوٹی چودہ ماشہ کنیر سفید کی جڑ چودہ ماشہ
سبکو کچلکر اور جونکون مذکور مین ملا کر شیشے آتشی مین ڈالین اور ٹپکائین جسوقت تک
سرخ روغن نہ نکلے ٹپکاتے رہین لیکن جسوقت روغن سیاہ نکلنا شروع ہووے
علحدہ کرین اور برابر مرنج کے ہمیشہ ملتے رہین روغن واسطے قوت باہ کے
مفید ہے اور پٹھون کی سستی اور استرخا کو جو بسبب ضعف باہ کے عارض ہووی
دور کرتا ہے زہر تیلیہ مغز گھونگچی سفید مغز جمالگوٹہ کچلہ ہر ایک سات ماشہ ہرتال
ورقی اکیس ماشہ سبکو بکری کا دودھ تھوڑا تھوڑا ڈالکر پیسین کہ دو سیر دودھ جذب
ہوجاے پس گولیان باندھ کر سورج کے نیچے رکھین کہ خشک ہوجائین آتشی
شیشے مین بھرکر روغن کھینچین مجرب ہے روغن واسطے قوت باہ کے کنیر سفید کی
جڑ کنیر سرخ کی جڑ ہر ایک ڈیڑھ پاو دارچینی گھونگچی سفید ہر ایک ساڑھے ستر ماشہ
مالکنگنی تین چھٹانک مینڈک دریائی ایک عدد خشک کیا ہوا سبکو کوٹکر چھانکر
سفیدی اور زردی بط کے انڈے مین گوندھ کر اور شیشہ مین کرکے مثل جو
کے کھینچین اور لیپ کرکے اوپر اوسکے برگ پان باندھین روغن واسطے
مخلوق اور عنّین کے مفید ہے مینڈک جنگلی ایک عدد ہینگ دو تولہ چار ماشہ کینچوہ
بیربہوٹی ہر ایک دو تولہ چار ماشہ باریک کوٹکر تل کے تیل مین تر کرین اور
شیشہ مین بھرکر روغن کھینچین اور بقدر ایک رتی ہر روز ملتے رہین ایک ہفتہ مین

تاثیر کامل بخشتا ہی روغن واسطے مجلوق اور عنین کے مفید ہے اور ذکر کے موٹا اور
لنبا کرنے مین عجیب ہے جیتیہ سرمہ مازو مچھلی کی ہڈیان جلی ہوئین لاکھ سرخ سنگرف
ہر ایک ایک تولہ کینچوے سات تولہ افیون دو تولہ بیر بہوٹی زہر میٹھا دو دو تولہ سبکو
پیسکر اور مثل سرمہ کے باریک کرکے نگاہ رکھین اور مینڈک پانچ تولہ سانڈہ سات تولہ
چربی شیر کی سات تولہ دھتورہ مالکنگنی ہر ایک سات تولہ مولی کے بیج گاجر کے
بیج ہر ایک چار تولہ لونگ جنگلی سات تولہ مرچ جنگلی سات تولہ ان سبکو بطریق جوہر
کے کھینچین حکیم محمد جعفر اکبرآبادی علاج مجلوق کا اسی نسخہ سے کرتا تھا نفع اوسکا
نہایت مشاہدہ ہوا روغن منقول بیاض سے قوت شہوت جماع کی کرتا ہے
اور نعوظ لاتا ہے مجرب اور بے نظیر ہے گھونگچی سفید کچلہ عاقرقرحا کنیر سفید کی جڑ
زہر میٹھہ تیلیہ مغز جمالگوٹہ ہر ایک دو تولہ چار ماشہ اول سوای جمالگوٹہ اور زہر کے سب اجزا
کوٹکر سفوف کرین اور دونون اجزا کو پوٹلی باندھ کر بکری کے دودھ مین دو تین
جوش خوب دیوین اور پھر اوس پوٹلی کو باہر نکالین اور جو چاہین قوی ہو دے
تو پوٹلی مذکور بھینس کے دودھ مین جوش خوب دیکر پوٹلی باہر نکالین بعد اوسکے
سب دواؤن کو جمع کرکے کھرل کرین ساڑہے تین سیر گاے کے دودھ مین
بعد اوسکے غلولہ مثل جنگلی بیر کے بناکر خشک کرین اور شیشی کپڑوٹی کی ہوئی مین
بھرکر جنگلی اوپلون کی آگ مین روغن کھینچین مجرب ہے روغن واسطے قوت
شہوت جماع اور امساک منی کے بے نظیر ہے یادگار شاہ اسمعیل سے کالے
سانپ کا سر اور جنگلی مینڈک کا سر مرغ کا سر مع پا ہر ایک ایک عدد کیکڑا چار عدد
مصطگی رومی کنیر سفید کی جڑ موصلی سیاہ دھتورہ کے بیج جند بیدستر اونٹ
کی جڑ کی چھال ہر ایک چودہ ماشہ تل کا تیل اکیس ماشہ جانورون کی سب قسم
چاقو سے کاٹکر اور ریزہ ریزہ کرکے اور دوائین کچلکر اور باہم ملاکر شیشہ کو دو جام
شیشہ کے دہن پر وصل کرین کہ دھوان اوسکا باہر نہ نکلے مثل
جوہر کے روغن کھینچین جب سرد ہو جاتے نگاہ رکھین بعد دو تین

ملین مع برگ بان مگر زیادہ دو تین گھڑی سے نہ رکھین کہ یہ دوا بہت تیز ہے
برابر برنج کے وقت حاجت کے ملین اگرچہ وہ غلیظ یعنے گاڑہا ہو جاوے
قدرے گاے کا گھی داخلکرین روغن طلا کرنا اوسکا قضیب کو موٹا اور سخت
کرتا ہے بیٹ کبوتر کی تین یا قوز ردی مرغ کے انڈون کی دو عدد مینڈک خشکی
ایک عدد جھینگا ڈر ایک عدد مینڈک سیاہ ایک عدد جونک پانچ عدد بیر بہوٹی گیتچوہ
دھاوہ کے پھول زعفران جائفل ہر ایک ایکتولہ تِل کا تیل آدھ سیر سبکو باہم پیسکر
اور شیشہ مین بھر کر روغن ٹپکائین اور قضیب کے اوپر طلا کرین روغن بالنگلی کو
خوب نرم کوٹکر اور ٹاٹ کی تھیلی مین بھر کر مٹہ اوسکا سیوین اور تانبہ کے برتن مین
ڈالکر نیچے اوسکے کویلہ کی آگ دہکائین اور تھیلی کے اوپر پتھر بھاری رکھین کہ
اوسکے بوجھ سے روغن جاری ہوگا یہ عمل نہایت عجیب ہے جس جگہہ چاہین
استعمال فرمائین **فصل تیسری** اون روغنون کے نسخون مین ہے جو
اون کے واسطے مفید ہین اور جلدی بیماریون کو نافع اور وہ روغن جو امراض
خونی اور خارش و داد اور زخم ناصور وغیرہ سے علاقہ رکھتے ہین روغن مسمن
تالیف حکیم عماد الدین محمود مغز حب السمنہ پستہ مغز ہر ایک نولہ میٹھے بادام کی گری ہر ایک
سات ہے وس ماشہ بنفشہ کی جڑ سات ماشہ مغز انجلک[1] مغز تخم تربوز فندق کی
گری ہر ایک چودہ ماشہ چلغوزہ کی گری حب الزلم[2] کی گری کھیرے ککڑی کے
بیجون کی گری کدو کے بیجون کی گری کتیرا ہر ایک دو تولہ موم کافوری ڈیڑھ تولہ
تو بجینی تیل ...لہ روغن دنبہ تین تولہ اڑہائی ماشہ موافق دستور کے مرتب کرین اول
حمام مین جاکر سخت کیسہ سے جسم کی مالش کرین پھر جسوقت حرارت حمام کی
ہو جاتے یہ روغن ملین روغن پسینہ بہنے کو مانع ہے اور غشی کو جو گرمی کے
موسم مین زیادتی تحلیل سے عارض ہو نفع پہونچاتا ہے اور تقویت بدن کی
کرتا ہے اور حرارت غریزی کو بھڑکاتا ہے اور مثل اپنا نہیں رکھتا ٹکڑے
سیب کے ٹکڑے سیب کے گلاب کے پھول ہر ایک پچاس تولہ سوا دو سیر پانی مین

[1] انجلک لفظ فارسی ہے عربی [illegible] ... اور دو جنگلی کا ہے ۱۲ *

[2] حب الزلم تخم ایک درخت کا ہے مجرب بزرگی کو دست [illegible] ... اور لذیذ ہوتا ہے ۱۲

جوش دین کہ مہرا ہو جائے اور آدھا پانی باقی رہے صاف کر کے برابر وزن اوسکے
روغن گل ڈالکر پھر جوش دین ملائم آگ پر یہان تک کہ پانی خشک ہو جائے اور
روغن باقی رہے استعمال فرماتین **روغن** سب تپون کے قسمون مین جسوقت
کہ پسینہ کثرت سے آتے واسطے روکنے پسینہ کے کام آتا ہے برگ مورد خشک
گلنار گلاب کے پھول کسوم کے بیج تازہ پانی مین جوش دین اور چہارم وزن اوسکا
روغن داخل کرین اور اسقدر پکائین کہ روغن باقی رہے اگر قدرے مازو بھی
داخل کرین تو بہتر ہوگا **روغن متقوی** صعتر فارسی برگ حنا برگ مورد برگ نیل سنراج
صندل سفید بالچھڑ تیج پات چھڑیلا چوبچینی پوست زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا کالی
پوست بہیڑہ کا آملہ چھیلا ہوا ہر ایک نو ماشہ ناگرموتھ تخم مورد لونگ اگر ہندی عود صلیب
ہر ایک ساڑھے چار ماشہ جائفل جاوتری ہر ایک سوا دو ماشہ سب داوئن کو
کچلکر ایک رات گلاب اور پانی چقندر اور پانی پالک و پانی آملہ تازہ ہر ایک ساڑھے سات تولہ
بھگو دین اور اگر آملہ تازہ نہو وے تو ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ آملہ خشک کو
پانیون مذکورہ مین تر کرین پس صاف کر کے اور بوزن اوس پانی کے پانی آملہ
داخل کر کے جوش دین نرم آگ پر کہ آدھا باقی رہے خوب ملکر اور صاف کر کے
روغن گل ور روغن مورد اور روغن زیتون ہر ایک ساڑھے سات تولہ روغن
مغز بن پانچ تولہ ساڑھے سات ماشہ روغن چنبیلی پونے چار تولہ داخل کر کے
دیگچہ قلعی دار مین جوش دین کہ پانی جلجائے اور روغن باقی رہے بعد اوسکے
عنبر اشہب لادن زفت رومی عطر صندل عطر خسخی لبان عطر عود داخل کر کے
شیشہ مین نگاہ رکھین **روغن لالہ** بالون کو سیاہ کرتا ہے برگ لالہ سایہ مین
خشک کر کے اور کوٹکر چھانکر پانچ تولہ آٹھ ماشہ اوسمین سے مع چھٹانک کم
تازہ تل کے تیل کے ملائین اور شیشہ مین بھرین اور قدرے بھنگرہ بھی
اوسمین ملاکر بیس دن تک سورج کے نیچے رکھین اور صاف کر کے نگاہ رکھین
**روغن مخترع حکیم علی** بالون کو گرنے سے نگاہ رکھتا ہے اور لمبے بال

کرتا ہے اور ہجوم بالون کا بکثرت کرتا ہے ہنسراج نبسلوچن سماق دانہ زیرہ گلاب کا
گلنار مصطگی ہر ایک ایک جزو لادن پوست انار چھالیہ پوست ہڑ کا ہر ایک دو جزو پوست
بہیڑہ کا مازوی سبز ہر ایک تین جزو آملہ منقی پانچ جزو برگ مورد بارہ جزو دوائین کچلکر
ایک رات دن پانی خالص مین جوش دین کہ قوت دوا کی پانی مین آجاتے ہاتھ سے
خوب ملکر صاف کرین اسطرح کہ جرم دواؤن کا ہمراہ پانی کے ہو بعد اوسکے تل کا تیل
پچاس جزو روغن گل پچاس جزو اضافہ کرکے ملائم آگ پر جوش دین اور برہم کرتے رہین
کہ آخر جوش مین وہ جرم لبستہ ہوجائیگا اول جرم کو باہر نکالین اور سرد کرکے برتن مین کرین
بعد اوسکے روغن کو خشک کرکے اوسکے اوپر ڈالین اور اسی طرح نگاہ رکھین ✽
روغن بالون کے جمنے کو نافع ہے مستعمل علویخان مرحوم چونہ دھویا ہوا چھہ تولہ ہرتال
پیسا ہوا چھہ تولہ تل کا تیل بارہ تولہ سبکو ملاکر تین رات دن سورج کے نیچے رکھین
اور ہمیشہ تر کرتے رہین بعد اوسکے تانبہ کے طباق مین ڈالکر نگاہ رکھین کہ روغن جدا
ہوجاتے وقت حاجت کے استعمال فرماتین روغن مولفات حکیم مہدی اکبرآبادی
بالون کو سیاہ کرتا ہے اور ہجوم بکثرت کرتا ہے اور سفید ہونے اور گرنے نہین دیتا
آملہ کا پانی مہندی کے پتون کا پانی وسمہ کے پتون کا ہر ایک چھٹانک کم آدھ سیر
بھنگرہ کا پانی پوست اخروٹ کا روغن لالہ روغن مورد ہر ایک سترہ تولہ ملائم
آگ پر لوہے کی دیگ مین جوش دین کہ پانی جلجاتے اور روغن باقی رہے دوسری
مرتبہ پانیون مذکورہ مین جوش دین اور صاف کرین تیسری بار مکرر جوش دین بعد
اوسکے برادہ لوہے کا خبث الحدید لادن مازوی سبز بھونا ہوا پھٹکری سفید گوند ببول
ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ پوست انار پوست اخروٹ تازہ جوز السرو نوسادر گل لالہ
وسمہ مہندی کی پتی آملہ ہر ایک تین تولہ نمک اندرانی ساڑھے دس ماشہ کوٹ چھانکر
اور روغن مین ملاکر لوہے کے برتن مین چالیس دن تک پانی مین رکھین بعد
اوسکے صاف کرین رات کے وقت بالون مین لگائین اور سو رہین روغن شقائق
یعنے گل لالہ کا تیل بالون کو دراز کرتا ہے اور گرے ہوئے بالونکو نکالتا ہے مورد کے

بیج مورد کے تپے اجمود کے بیج چقندر کے بیج لالہ کے پھول پوست اخروٹ
لاون ہنسراج ہر ایک پونے اونس ماشہ چھٹانک کم آدھ سیر آملہ کے پانی مین ایک
رات بھگو دین اور جوش دین اور سترہ تولہ روغن مورد کے ساتھ پھر جوش دین
کہ روغن باقی رہے **روغن شیخ صنعان** واسطے سب طرح کے زخمون اور
ناصور کے مجرب ہے والد مؤلف ہین اور انتون کی خراش اور بواسیر اور
بھی مفید ہے جدوار یعنی نربسی پانچ تولہ شنگرف کتھ سفید جاالفیل مردارسنگ
کمیلہ رال تخم ہلیل بلغار ہرتال سرخ مومیائی ہر ایک چہارم سیر طبی یعنی سوا تولہ
اہیل یعنی ہوہ بیر اڑہائی تولہ اشق پونے چار تولہ دار ہلد جھاو کی لکڑی دیودار
ملٹھی کی جڑ گندھ بیروزہ زرد ہڑ آملہ برادہ آبنوس کا ہر ایک پانچ تولہ پوست درخت
ببول مہندی کی تپی چھالیہ چکنی خانہ عنکبوت یعنی مکڑی کا سفید جالا چو چینی تخم
ہر ایک دس تولہ دھر تہ چھپر کا ہوچوہ ہر ایک پانچ تولہ آٹا جو کا تیس تولہ پانی نیم کے
پتون کا چھٹانک کم آدھ سیر پانی برگ پان کا چھٹانک کم آدھ سیر تل کا تیل سوا
عالمگیری کو بیسکر ساڑھے تین سیر پانی خالص مین پکائین کہ آدھ پاو کم سیر باقی
رہے صاف کر کے نگاہ رکھین اور کتھ سفید اور رال آخر مین ڈالین دیگر قلمی
کہ صاحب تحفہ نے تجربہ اوسکا کیا ہے اور کہا ہے کہ نئے زخمون کے بھرنے
لیے یہ نسخہ پہلے نسخہ سے بہتر ہے ملٹھی کی جڑ دیودار ہوہ چوہ پوست درخت
ببول ہلدی برابر وزن آدھ پاو کم دو سیر کوٹکر آدھ پاو کم ڈیڑھ سیر السی کے تیل مین
جوش دین یہانتک کہ پانی جلجائے صاف کر کے استعمال کرین روغن دیودار
مخترع حکیم علی زخمون کے علاج کے واسطے بمنزلہ خرق عادات کے ہے
خصوصاً نئے زخمون کے لیے اگر مقام زخم پر پہلے سر دہنے سے یہ روغن
لگائین بے خوف رہینگے ورم اور رنج لہو اور پیپ پڑنے اور بدنے زخم
سے اور خدا کے فضل سے زخم جلد بھر جاینگے اور جو ایک ان مین دو بار
روئی اس روغن مین تر کر کے زخم پر رکھین گوشت نیا جاتا ہے ہلدی دو

ہلیلہ کابلی داربلدی ہر ایک دو تولہ دس ماشہ ساٹھ دھرتہ چھت سے کے جسمین نخود بریان
کرتے ہین ملا کر اور پانی مین کھرل کر کے بعد اوسکے اون سب چیزون کو سوا سیر
پانی مین جوش کرین کہ تہائی پانی باقی رہے اوسکے بھوک کو کفگیر سے اوٹھائین
اور دیگ اوسی طرح آگ پر رہے پھر اوس بھوک کو کپڑے مین باندھ کر اوسی
دیگ مین نچوڑین جسوقت رطوبت اوسکی باقی رہے دور کرین بعد اوسکے
تل کا تیل چھٹانک کم سیر داخل کر کے ملائم آگ پر جوش دین کہ پانی تمامہ جذب
ہو جائے نگاہ رکھین قوت اوسکی برس روز تک باقی رہے واسطے ہاتھ پاؤن کی
گانٹھون کے درد اور پرانے دردون کے لیے اگر پانچ تولہ ساڑھے سات ماشہ
موم چوہ اور ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ گندہ بیروزہ اضافہ کرین بہتر ہوگا اور
واسطے تعفن زخمون چیچک کے قدرے کافور اس روغن مین حل کر کے استعمال
کرین تو بہت نافع ہوگا روغن واسطے بہت گہرے زخم کے مفید ہے یہان تک
کہ اونٹ اور گھوڑے کے زخم کو فائدہ پہونچاتا ہے بھلانوان ساٹھ دانہ کو آدھ پاو
تل کے تیل مین بھونین کہ جلجائین بھلانوان کو دور کر کے اور سات ماشہ سنگجراحت
پیسکر اور ملا کر نگاہ رکھین وقت حاجت کے قدرے مرغ کے پر سے لگائین
دو تین دن مین اچھا ہو جائیگا روغن واسطے چھاجن کے کہ ہاتھ پاؤن پر
ہوتا ہے بچھکنی دو تولہ سیندور چار تولہ تنگ اعلی آٹھ تولہ تل کا تیل آدھ سیر پہلے
روغن کو جوش دین جسوقت جھاگ موقوف ہو جائین سیندور پیسکر ڈالین بعد
ایک گھنٹہ کے نکچھکنی اور دو گھنٹے کے بعد بھنگ ڈالکر اوتار لیوین اور نگاہ رکھین
سوتے وقت کہ ہاتھ پانی سے خبردار نہو اور جس جگہہ یہ علت ہو اس روغن سے
چرب کرین اور آگ سے اوس موضع کو گرم کرین دو گھڑی تک مالش کرنی چاہئے
روغن واسطے سب طرح کے اقسام خارش کے گوگل سیندور رسوت نیلا تھوتھا
موم سفید ہر ایک چودھ ماشہ روغن تلخ تیئیس تولہ چار ماشہ گوگل کو قدرے
روغن مذکور مین حل کرین اور رسوت کو قدرے پانی مین حل کر کے اور موم کو

روغن مین پگھلا کر سبکو درہم کرین اور وقت حاجت کے ملین روغن کہ خارش اندام کو جو لسبب رطوبت کے ہو دفع کرتا ہے روغن گل دس تولہ سرکہ پانی اجمود کا ہر ایک سات تولہ ملائم آگ پر جوش دیکر حمام کے اندر بعد پسینہ آنے کے ملین اور گرم پانی سے دھو ڈالین اور اگر صفرا اور گرمی غالب ہووے اور رطوبت نہو تو روغن ساتھ سرکہ کے بدستور ملین اور جب تک کھجلی موقوف نہووے قدرے روغن گل اور سرکہ اور تخم خشخاش ملین روغن بیخ آکھ آکھ کی جڑ جسقدر چاہین روغن سرسون سے تسقیہ دیکر قرابہ مین رکھین واسطے خارش اور داد اور چھیپ اور جوڑون کے درد کے مفید ہے نسخہ طب المساکین سے منقول ہے باب وسرا ربوب کی نسخون مین ہے رب خشخاش واسطے نزلات گرم کے نہایت نافع ہے پوست خشخاش کو مع تخم تعداد دو سو عدد کوٹین اور ایک رات دن سوا چار سیر پانی مین تر کرین اور جوش دین کہ آدھا پانی باقی رہے پس صاف کر کے شکر چھٹانک اوپر آدھ سیر یا شہد یا شلث مین قوام دیوین کہ مثل لعوق کے گاڑھا ہوجاتے بعد اوسکے اقاقیا زعفران مازو لحیتہ التیس ایک ساڑھے تین ماشہ کوٹ کر چھانکر گوندھین اور کبھی سادہ رب تیار کیا جاتا ہے بغیر ان دواؤن کے رب ترید محمد ذکریا کہتا ہے کہ مین نے رب تربد بنایا تھا قوت اوسکی سقمونیہ کی قوت سے قریب تر تھی بنا سہ مین گوندھ کرین اگر دست بہت آتے تھے اور مزہ دوا کا کچھ نہ معلوم ہوتا تھا پس طریق اوسکے تیار کرنیکا یہ ہے کہ طلب کرین تربد یعنے نسوت جسقدر چاہین اور کوٹکر شیشہ مین بھرین اور پانی اوسپر ڈالین اور سورج کے نیچے رکھین اور ہر روز کئی دفعہ بھگووین کہ پانی زرد ہو جاوے پس پانی اوس سے جدا کرین اور جو چاہین کہ قدرے پانی اور اوسمین ڈالین کہ باقی قوت اور رنگ اور مزہ اوسکا لیوین بعد اوسکے پانیون کو جمع کرین اور طغار پاکیزہ مین ڈالکر اور ایک کپڑا اوسکے اوپر ڈھک کر اور خاک سے محافظت کرین اور سورج کے نیچے رکھین اور ہر روز حرکت دیتے رہین کہ مثل شہد کے ہوجاتے نگاہ رکھین کہ خشک ہوجاتے رب مرکب بواسیری دستون اور معدی دستون اور پیچش اور نزف الدم اور خون حیض کو مجرب ہے اور بے نظیر

جامن پختہ نیلی اور پانی نچوڑا ہوا فالسہ کھٹے اور میٹھے کا اور عصارہ خمیر پختہ تینوں کو برابر وزن لیکر ملائم آگ پر قدرے گلاب اور عرق بارتنگ ڈالکر قوام دین اور اگر خواہش ہو تو چہارم قند داخل کرین اور اگر چاہین اس دوا مین بعضے اجزا فابضہ مثل پوست بیرون پستہ اور صندل اور انجبار بھی اضافہ کرکے استعمال فرمائین اور صفراوی مزاج مین خمیرہ کے پانی نچوڑا ہوا زرشک کا اور پانی انار دارمی کا اضافہ کرین

## حرف الراء دو باب پر شامل ہے باب پہلا

زروقات مین **زروق** یعنے پچکاری نافع ہے مثانہ کے پرانے زخمون کو اور مفید ہے پیشاب کے راستون کے زخم کو افیون شادنج عدسی تشتکانی کہ ایک قسم پھٹکری کی ہے ہر ایک تین رتی ببول کندر ہر ایک چھ رتی گیرو گل مختوم قیمولیا بارہ سنگہ کر سنگ جلے ہوئے ہر ایک ایکماشہ انزروت سفید ڈیڑہ ماشہ مرہم سفیدہ کاشغری تین ماشہ روغن گل دو تولہ موم ساڑہے تین ماشہ بدستور پچکاری دیوین **زروق دیگر** انزروت سفیدہ کاشغری ہر ایک ایک تولہ دم الاخوین چھہ ماشہ گوند ببول کا کتیرا ہر ایک تین ماشہ کوٹکر چھانکر دونون وقت دو دو ماشہ انمین سے لیکر اور پانچ تولہ گدہی کے دودھ مین گھولکر پچکاری لیوین **زروق** جلن اور گرمی اور پیشاب کے راستون کے زخم کو نافع ہے تربوز کے بیجون کی گری لعاب اسپغول شیاف ابیض سفیدی مرغ کے انڈے کی روغن کدو ملاکر سوراخ ذکر مین ٹپکائین **زروق** سوزاک اور پیشاب کے راستون کے پرانے زخم کو نافع ہے شیاف ابیض کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری مم الاخوین شادنج دھویا ہوا مساوی الوزن نرم پیسکر اور انار کے پانی مین ملکر ر گرم کر پچکاری لیوین **زراقہ** پیشاب کی جلن کی بیماری کو جو پرانی ہو مفید ہے اور بے بدل نسخہ ہے شب یمانی نیلہ تھوتھ دونون کو برابر وزن پیسکر اور سوا سیر پانی مین حل کرکے چار گھنٹہ لکڑی سے حرکت دیوین اور دن مین دو بار تین بار پچکاری دیوین کہ مثانہ تک قوت اوسکی پہونچے **زروق** سوزش بول کو مفید ہے لعاب اسپغول

لعاب بہدانہ گوندببول کا سفیدہ کاشغری سفیدی انڈے کی باہم ملاکر پچکاری لیوین
**زراقہ** سوزاک اور قرحہ مجری بول اور سوزش بول کو مفید ہے شیاف ابیض کھیرے
ککڑی کے بیجون کی گری کدو کے بیجون کی گری دم الاخوین شادنج دھویا ہوا برابر
وزن نرم پیسکر عورتون کے دودھ مین حل کر پیسین اور پچکاری لیوین **زروق** پوست
خشخاش نشاستہ ست ملہٹی کا پچکاری دیوین اور جو قدرے افیون اور اجوائن
خراسانی ملائین تو بہتر ہے **زروق** پرانے زخم مثانہ اور پیشاب کی جلن کو نافع
سفیدہ کاشغری کندر انزروت نشاستہ گوندببول کا دم الاخوین برابر وزن کوٹ چھانکر
شیاف تیار کرین اور وقت حاجت کے قدرے اوسمین سے لڑکے کی
مان کے دودھ مین پیسکر پچکائین اور جو اور کوئی آفت مثانہ کے اندر ہووے
تو پچکاری کے ذریعہ سے دوا پہونچائین **زروق** سوزش بول اور سوزش مثانہ کو
مجرب ہے گوندببول کا کتیرا سفید نشاستہ اقلیمیا الفضہ نقرہ ہر ایک ایکماشہ سفیدہ
کاشغری کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری ہر ایک دو ماشہ شیر خشت خوب
باریک پیسکر اور شیاف تیار کرکے نگاہ رکھین وقت حاجت کے دودھ مین
پیسکر پچکاری لیوین **زروق** نئے زخم مثانہ کو جناب باری کے حکم سے جلد
اچھا کر دیتا ہے شیاف مامیثا مومیائی قسم اول زر لبی ہر ایک چار رتی سبکو پیسکر
روغن بنفشہ بادام ملکر رگڑ کر اور اوسی قدر دودھ لڑکے کی مان کا ڈالکر پچکاری
کے وسیلہ سے پہونچائین کہ زخم تک اثر اوسکا پہونچے آزمایا ہوا نسخہ ہے
**زروق** واسطے سوزاک نئے اور پرانے کے مجرب ہے تربھلہ پانچ تولہ
سونف دیسی ایک تولہ آٹھ ماشہ دھنیہ کے بیج ایک تولہ آٹھ ماشہ نیلہ تھوتھ
ایک ماشہ مردار سنگ چار ماشہ سفیدہ کاشغری چار ماشہ سبکو کوٹکر رات کو
پانی مین بھگو دین اور صبح کو صاف کرکے دو تین پچکاری اوسکی لیوین
اول جاننے کہ نیلہ تھوتھ کو جلا کر اور پیسکر باریک کرکے پانی مین ملائین بعد
اوسکے اور دوائین ڈالین **زروق** واسطے سوزاک نئے اور پرانے

اور بہنے پیپ کے نہایت مفید ہے اور نفع اوسکا اکثر مشاہدہ ہوا ہے کتھ سفید بیرجا
تین جزو نیلہ تھوتھ ایک جزو دونون کو خوب باریک پیسین مہندی کے پانی یا خالص
پانی یا اسبغول کے لعاب مین ملاکر ایک ساعت بھگو دین کہ اثر اوسکا پانی مین
سرایت کرے بعد اوسکے بوسیلہ پچکاری کے دو تین دفعہ پہونچائین غالب یہ ہے
کہ حاجت تیسری مرتبہ کی نہووے **زروق جید** واسطے بھرنے زخم مثانہ اور
راستون پیشاب کے نافع ہے منقول بیاض علوی خانصاحب سے گل مختوم
گل قیمولیا بارہ سنگہ کے سنیگ سب جلے ہوئے ہر ایک ایکماشہ شادنج عدسی نشاستہ نانی
ہر ایک چھہ رتی افیون خالص سریش ایک ماشہ سفیدہ کاشغری تین ماشہ انزروت
سفید ڈیڑہ ماشہ مرسیفنے بول کندر ہر ایک پانچ رتی سب دواؤن کو نرم پیسکر گدہی کے
دودھ یا اسبغول کے لعاب یا کسی اور شے کے لعاب مین حل کر کے پچکاری
دیوین اور کبھی اس نسخہ مین موسیائی کانی اصیل بقدر ایک ماشہ ملاکر جو استعمال
کیا گیا تو عجائبات غریبہ اصلاح قروح خبیثہ مثانہ مین مشاہدہ ہوے اور ایک خلقت
اوس سے مشکور ہوئی **زروق** تپھری گردہ اور تپھری مثانہ کو کہ سوراخ ذکر مین
اڑ گئی ہو ریزہ ریزہ کر کے نکالتی ہے روغن گوکہرو کا روغن مولی کا ہر ایک تین تولہ
روغن عقرب ساڑہے دس ماشہ حجر الیہود کدو کے بیجون کی گری خربوزہ کے
بیجون کی گری حب الکاکنج ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ کلتھی سات ماشہ پانی گوکھرو
تازہ کا چار تولہ ساڑہے چار ماشہ بہنسراج ترباہم جوش دیکر صاف کرین اور پھر روغنوں کے
ساتھ جوش دین کہ روغن باقی رہے حجر الیہود اوسمین پیسکر سوراخ ذکر مین پچکاری دین
**زروق جلیل القدر** واسطے کھولنے پیشاب بند کے جو بسبب تپھری کے
اڑنے کے بند ہوگیا ہو فی الفور جاری کرتا ہے پاریکو بذریعہ پچکاری کے سوراخ
نائزہ مین پیوست کرین اسطرح کہ پارہ بیچمین سوراخ نائزہ کے ہو اس عمل سے
تپھری یکسو ہوجائیگی اور پیشاب اوسی دم جاری ہوگا **باب دوسرا** زرعونی
مین زرعونی گردہ اور پشت کو مضبوط کرتی ہے اور ریگ مثانہ کو باہر نکالتی ہے

اور منی کو بڑہاتی ہے یہ نسخہ بحر الجواہر کا لی مرچ پیپل سونٹھ زنجبیل دارچینی لونگ کلیجن
ہر ایک ایک جزو تودری سرخ تودری سفید بہمن سفید بوزیدان اندر جو گوکھرو تخم
تخم ہلیون تخم گزر موتھا بالچھڑ ہر ایک تین جزو کوٹ کر چہانکر شہد مین معجون بنائین حرف الذال معجمہ
ایک باب پر شامل ہے اور وہ تین فصل پر شامل ہے **فصل پہلی** ذرورات کے بیان مین
جو آنکھ اور کان کی بیماریون کو نافع ہین **فصل دوسری** ذرورات تالو اور دہن مین
**فصل تیسری** اون ذرورات کے نسخو مین ہے جو زخم اور جراحت کے واسطے مناسب ہین **ذرور سرد** گرمی کو آنکھ کی بٹھادیتا ہے کافور مشک ہر ایک
دو جو گوند ببول کا سات ماشہ سفیدہ کاشغری شادنج عدسی موتی بے سوراخ ہر ایک
ہر ایک ساڑہے دس ماشہ راتینج چودہ ماشہ سبکو کوٹ کر چہانکر استعمال کرین **ذرور**
بچون کی آنکھ کے درد کو دفع کرتا ہے اور بوجھ اور سختی اور غلظت پلکون کی دور
کرتا ہے معمول ہے اور نفع بین مشاہدہ ہوا ہے انزروت سرخ اگر بدبر میسر ہوے
ورنہ سادہ بھی کافی اور معمول ہے ایک جزو اور سنگ بصری دو جزو چاکسو چھیلے
ہوئے چار جزو بدستور ذرور تیار کرین اور بلکین اوٹھا کر بر کرین اور بند کر کے اوپر
آنکھ کے ملکر گیہون کی روٹی اور گھی اور شکر سے درست کر کے گدی رکھکر پٹی باندھین
اور اگر گرمی غالب ہو اور تسکین زیادہ مطلوب ہو تو برگ اور شاخین انار کی پیسکر
آنکھ پر باندھین **ذرور** ورم ملتحمہ اور آنکھ کی سرخی کو نافع ہے اور مجرب ہے کوہ جلی
ہوئی اور دھوئی ہوئی موتی بے سوراخ ریگ مکہ کہ زرگر چاندی کی جلا اوس سے
کرتے ہین برابر وزن لیکر ذرور کرین **ذرور** بچون کی آنکھ کے درد کو مفید ہے
منقول قادری سے انزروت پلا ہوا چاکسو ہر ایک تین تولہ مامیران دم الاخوین
ہر ایک سات ماشہ بدستور ذرور کرین **ذرور** آنسو بہنے کے مرض کو نافع ہے
نیلہ تھوتھہ چہہ تولہ زردہر ساڑہے سترہ ماشہ رسوت سات ماشہ سونٹھ ساڑہے تین ماشہ
**ذرور** ہزرزرد انزروت برابر وزن پیسکر ذرور کرین یہ بھی آنسو بہنے کے مرض کو
مفید ہے **ذرور سبل** مولفات جد مولف سے آنڈے کے بیج ایک عدد نبات

مصری ساڑھے چار ماشہ انزروت ساڑھے تیرہ ماشہ سبکو خوب باریک پیسکر چھڑکین یا سلائی سے لگائین اور وقت استعمال کے یہ گولیان کھائین افیون تازہ جاوشیر ہر ایک ساڑھے چار ماشہ ست ملٹھی کاکنیرا ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ کو ٹکر چھانکر گولیان بقدر فندق کے بنائین ہر روز ایک یا کم اوس سے نگلجائین **ذرور** کان کے تازہ زخمون کو دور کرتا ہے اور پاک اور خشک کرتا ہے دم الاخوین سمندر جھاگ مُر یعنے بول انزروت جو اکھار کندر شیاف ماميثا کو ٹکر چھانکر فتیلہ سلائی پر لپیکر اور شہد مین ڈبوکر اور خشک دوا اوسپر چھڑک کر کان مین رکھین **ذرور** بعد تنقیہ بدنکو خلطون غلیظ سے واسطے تنقیہ کان کے میل اور کسافت سے حالت زخم درونی اور بیرونی کان کے نہایت مفید ہے اور مجرب نسخہ ہے ایلوا انزروت کندر دم الاخوین خبث الحدید زنگار برابر وزن کو ٹکر اور چھانکر اگر باہر زخم کان کے ہے تو اوسی طرح چھڑک دین اور جو کان کے اندر زخم ہے تو سرکہ مین ان دواؤن کو گھولین اور شہد مین ملاکر بذریعہ فتیلہ کے پہونچائین **فصل دوسری** اون ذرورات مین ہے جو تالو اور دہن کی بیماریون سے علاقہ رکھتے ہین **ذرور** اربعہ گوشت جماتا ہے اور زخم سے خون بہنے کو باز رکھتا ہے اور نکسیر کو بھی نافع ہے انزروت مُر کی یعنے بول کندر دم الاخوین برابر وزن کو ٹکر چھانکر استعمال کرین **ذرور** واسطے قلاع[۱] کے مجرب ہے بنسلوچن جلے ہوئے شیرخشت برابر وزن کو ٹکر اور پیسکر چھڑکین **دیگر** واسطے قلاع سرخ کے رسوت سوا پانچ ماشہ گلاب کے پھول بنسلوچن سماق[۲] مسور دھوئی ہوئی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ خرفہ کے بیج چودھ ماشہ پیسکر زبان کے اوپر چھڑکین اور ایک گھنٹہ تک نگاہ رکھین **ایضاً** واسطے قلاع سرخ بچون کے بنفشہ گلاب کے پھول دونون کو پیسکر چھڑکین **دیگر** واسطے قلاع سرخ بچون کے دھنیہ خشک کے بیج گلاب کے پھول سماق ہر ایک یکجزو زعفران نصف جزو کو ٹکر چھانکر خشک چھڑکین یا موم روغن میں تھمیر کر طلا کرین **دیگر** واسطے بثور دہن کے کہ بسبب بلغم کے عارض ہو نافع ہے

[۱] قلاع یعنی سانچی بن کو عارض ہوتی ہیں جو منہ اور زبان کی بیماری ہے

[۲] سماق بیل کا پھل ہے بقدر مسور کے درخت اوسکا بقدر درخت انار کے ہوتا ہے ۱۲

فرنگی یعنے بول مازو قشار کندر[1] سبکو باریک پیسکر چھڑکین یا شہد مین ملاکر دہن اور
مسوڑون پر ملین دیگر جوشش دہن کو کہ بسبب گرمی کے ہو نافع ہے گل گلاب
گل انار تواکھیر کتھہ سفید سرمہ سفید تخم گل ہر ایک ساڑہے دس ماشہ کافور ڈیڑہ رتی
کوٹکر چھانکر چھڑکین دیگر کافور ایک رتی نگمن دھول سرمہ سفید تخم دھنتر چھوٹی الایچی
کاکراسنگی گل گلاب گل انار تخم انار کاہو کے بیج ملہٹی ہر ایک ایکماشہ کتھہ سفید تین ماشہ
دیگر نافع ہے قلاع سخت کو کہ مثل کانٹون کے زبان پر ہوتا ہے اور اہل دکن
کی اصطلاح مین اجہر کہتے ہین معمول اور مجرب ہے خصوصًا بعد چھیلنے کے
ساتھہ برگ آرنڈ کے نبسلوچن کتھہ سفید کبابچینی سنگجراحت الایچی بڑی تواکھیر سفید
شورہ قلمی برابر وزن کوٹکر چھانکر استعمال فرماوین ذرور واسطے قلاع کے مفید ہے
خصوصًا واسطے بچون کے گھر بچہ نبسلوچن رسوت ملہٹی کھیل دہان کوٹکر چھانکر
استعمال کرین دوا واسطے سب طرح کے قلاع کے معمول اور مجرب ہے
گلاب کے پھول انار کے پھول تواکھیر چھوٹی الایچی کے دانہ کتھہ سفید کبابچینی
ملہٹی کوٹکر چھانکر چھڑکین اور جو سردی مطلوب ہو تو قدرے کافور بھی بڑہاوین ذرور
واسطے آکلہ کے مجرب ہے گلاب کے پھول سفید انار کی کلیان کمیلہ کتھہ ہندی
سفید صاف کرکے ہر ایک ساڑہے چار ماشہ سنگ بصری سوا دو تولہ دو تین مرتبہ
آگ مین سرخ کرکے سرد کرین کہ زردی اوسکی دور ہو وے سبکو کوٹکر چھانکر ہاون
سنگ خارا یا ہاون نقرہ مین دو روز بے درپے سرکہ انگوری و الگ ہم پیسین اور کسی
برتن چینی مین پھیلاوین اور کپڑے سے موںہہ اوسکا باندھ دیوین اور سایہ مین
سکھاوین اور زخم کو سرکہ سے دھوکر اوس دوا کو چھڑکین اور تھوڑی دوا اوسی مین
سے لیکر اور گلاب اور سرکہ مین ملاکر تناول کرین غذا آش جو ترش دینی چاہیے
اور گوشت اور گھی اور دہی سے پرہیز کرین ذرور قرطاس[2] واسطے آکلہ
دہن کے مفید ہے سرب محرق یعنے سیسہ جلایا ہوا ہرتال زرد گندھک زرد ہر ایک
ساڑہے تین تولہ برادہ تانبہ کا کاغذ جلا ہوا ہر ایک سات تولہ کوٹکر چھانکر پرانی اور

[1] قشار کندر ریزہ ریزہ یعنے دہن کی کرے کندر کے باہم جدا ہوسکے ہین ۱۲
[2] قرطاس عربی لغت ہے یعنے کاغذ کا اسی نام سے فارسی اور ہندی مین مشہور ہے ۱۲
[3] آکلہ دہن اوس [illegible]

اور سڑے ہوئے زخمون پر خشک استعمال کرین اور خشک پرانے زخم پر
روغن گل اور شہد مین ملا کر لگائین **ذرور صعتر** واسطے دور کرنے اکلہ اور
خشک کرنے پرانے زخمون کے آزمایا ہوا ہے کافور چہارم جزو تخم ریحان
بو دادہ نصف جزو پیاز کا پوست جلا ہوا ہر ایک جزو بال جلے ہوئے دو جزو

**فصل تیسری** ذرورات مین جو سب طرح کے نئے اور پرانے زخمون کو
لیے مناسب ہین **ذرور انزروت** پرانے زخمون کو پاک کرتا ہے انزروت
ساڑھے دس ماشہ انزروت مربی یعنی پلا ہوا سفیدہ کاشغری ہر ایک سات ماشہ
سفیدی انڈون کی ساتھ شیاف ابیض اور شیاف آبار کے ملا کر استعمال کرین
**ذرور انزروت** گوشت زائد اور رطوبت کو دور کرتا ہے کندر مغاث قلم الاخوین
ہر ایک سات ماشہ تانبہ جلا ہوا ساڑھے سترہ ماشہ انزروت مازو شب یمانی
کاغذ نیلگون جلایا ہوا انار موتھ ہر ایک تین تولہ **ذرور اعظم** ذکر کے زخم کو صلاح
لاتا ہے اور اکلہ اور قروح ساعیہ دہان کو مفید ہے اور گلو اور سب طرح کے
جسم کے زخمون کو نافع ہے اور زخمون سے خون کو بند کرتا ہے اور گوشت
بہتر بنا جاتا ہے اور ورم ہونے نہین دیتا اور زخمون مین پیپ پڑنے نہین دیتا
اور سواد کرنے کو مانع ہے سفیدہ رانگہ کا طوطیا ہی کرمانی دھویا ہوا کندر ہر ایک
ایکجزو آدمی کے سر کے بال جلائے ہوئے گلنار پہاڑی گائے کے سینگ
جلے ہوئے اگر موجود نہون ہڈیان جلی ہوئین اور برگ عناب گیرو ہر ایک دو جزو
کوٹ کر چھانکر استعمال کرین اور اگر غیر گلو مین ہو تو ایلوا زرد ایک جزو مردار سنگ
آگ پر رکھکر سرخ کرکے اور سرکہ مین ڈالکر اور دھو کر بمقدار دو جزو اضافہ کرین
اور اگر فتیلہ اوسکا بنا کر سوزاک کے مرض مین استعمال کرین تو نہایت نافع
ہوگا **ذرور زخم ذکر** کو مفید ہے خصوصاً واسطے ختنہ کے کتھ سفید مردار سنگ
ہر بہیڑہ مرکی یعنی بول مور و ایلوا سب دواؤن کو برابر کوٹکر چھانکر زخم پر چھڑکین
یا پرانے کپڑے پر چھڑک کر باندھین اور زخم پر لپیٹین اور بعد تین رات دن کے

کھولین انشاء اللہ تعالی مفید ہوگا ذرور مسمی بحکنند زخمون کو جلد اچھا کرتا ہے
خصوصًا اوس کے واسطے مجرب ہے اور چاہیے کہ جو ختنہ کرین اول اوسی طرح چھوڑدین
کہ خون تمام نکلجاتے بعد اوسکے یہ ذرور چھڑکین کتھہ ہندی مردارسنگ بہیڑہ ببول بلوا انکو
سب دوا انکو کوٹکر چھانکر زخم پر چھڑکین دیگر زخم پر باندھین جلد اچھا ہوجائیگا ہلدی پوست
دارہلد ملٹی نسوت برابر وزن کوٹکر چھانکر چھڑکین ذرور خصیون کی خارش اور پھنسیون کو
مفید ہے شادنج عدسی گیرو ایلوا برابر وزن کوٹکر چھانکر اول روغن گل سے چرب
کرین بعد اوسکے یہ دوا چھڑکین ذرور چڑیون کی بیٹ جسقدر چاہین جمع کرین
اور سرکہ انگوری مین خوب پیسکر زخم پر چھڑکین جلد اچھا ہوجائیگا اور جو اوسی طرح
تر باندھین تب بھی نفع کریگا دیگر واسطے پرانے ناصور کے سگ بچہ چشم ناکشودہ
کو جنگلی اوپلہ مین خاکستر کرین اور پیسکر زخم اور ناصور پر چھڑکین جلد اچھا ہوجائیگا

**حرف السین مہملہ** چار باب پر شامل ہے **باب اول** سکنجبینات بزوری
اور ریونڈی اور افتیمونی وغیرہ مین **باب دوسرا** اسنونات گرم اور سرد مین
**باب تیسرا** اسعوطات مین **باب چوتھا** سفوفات مین پانچ فصل پر منقسم ہے
**فصل پہلی** سفوفات مقویہ اعضاء رئیسہ اور شریفہ مین **فصل دوسری**
سفوفات مسہلہ ہر نوع مرض مین **فصل تیسری** اون سفوفات مین جو
قابض ہین اور اون سفوفات مین جو سب قسمون کو خلفہ اور پیچش اور گرم
دستون کے مفید ہین اور جاری ہونے خون اور مرض سل اور کھانسی کو نافع
ہین **فصل چوتھی** اون سفوفات مین جو بیماریون گردہ اور مثانہ اور اعضاء
تناسل کو نافع ہین **فصل پانچوین** سفوفات امراض جلدیہ مین مثل
خارش اور جذام اور چھیپ اور برص کے **باب پہلا** سکنجبینات مین
**سکنجبین بزوری معتدل** مرکب تپون کو نافع ہے اور تلی اور جگر کا
سُدہ کھولتی ہے اور پیشاب کو بخوبی جاری کرتی ہے کاسنی کے بیج سونف
ولیسی کے بیج ہر ایک دو تولہ سبکو کچلکر سوا سیر پانی اور چھہ تولہ سرکہ مین ایک

رات دن بھگو دین اور جوش کرکے چھانین پھر آدھ پاؤ کم سیر قند سفید مین قوام
دیکر نگاہ رکھین **سکنجبین ریوندی** سُدّون کو کھولتی ہے اور حرارت معدہ اور
دل کو تسکین دیتی ہے اور واسطے کرب معدہ اور تپون صفراویہ اور تپ محرقہ
اور سوزش معدہ اور جاری کرنے پیشاب کے مجرب ہے اور بھونک غذا کی
بڑہاتی ہے کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری سات تولہ خربوزہ کے بیجون کی گری
ساڑھے تین تولہ کاسنی کے بیج پوست کاسنی کی جڑ کا ہر ایک چار تولہ ساڑھے چار تخم
سونف پوست سونف کی جڑ کا سونف رومی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ ریوند خطائی
ساڑھے سات تولہ قند سفید آدھ پاؤ کم سیر سرکہ انگوری گلاب ہر ایک چھٹانک کم
آدھ سیر بدستور مرتب کرین **سکنجبین ریوندی** تلی کی سختی کو دور کرتی ہے ریوند عصارہ بقدر ایک
مجیٹھ پوست کبر کی جڑ کا پوست درخت بید کا بڑی مائین افتیمون غافث کشوث کے
بیج کاسنی کے بیج ہر ایک تین تولہ سرکہ اڑہائی پاؤ قند سفید آدھ پاؤ کم سیر پانی
بقدر حاجت دواؤن کو سرکہ اور پانی مین بھگو کر اور جوش دیکر صاف کرین اور
قوام دیکر نگاہ رکھین **سکنجبین فوہ** استسقا کی قسمون کو نافع ہے خصوصاً استسقا
طبلی کو مفید ہے اور ورم سخت جگر اور تلی کے ورم کو فائدہ بخشتی ہے اور سدہ
کھولتی ہے کشوث کے بیج اجمود کے بیج جعدہ بالچھڑ ہر ایک دو تولہ سونف کے
بیج پوست سونف کی جڑ کا پوست کبر کی جڑ کا سونف رومی کاسنی کے بیج پوست
کاسنی کی جڑ کا زوفای خشک مجیٹھ غافث افسنتین ہر ایک تین تولہ ڈیڑھ پاؤ
پانی اور تین تولہ سرکہ مین بعد بھگونے کے جوش دین اور صاف کرکے آدھ پاؤ کم سیر
قند مین قوام دیوین **سکنجبین** واسطے اون آدمی کے جسکے چیچک کھسرا اور
آبلے نکلے ہون نافع ہے اور صفراوی دستون کو باز رکھتی ہے اور حرارت
گرم کو بجھاتی ہے گلنار فارسی تینتیس تولہ چار ماشہ گلاب کے پھولون کی کلیان
چھٹانک کم ڈیڑھ سیر سرکہ انگوری بہتر اور گلاب خوشبو مین ایک رات دن بھگو کر
جوش دیوین اور صاف کرکے آدھ پاؤ کم سیر قند مین قوام دین **سکنجبین** واسطے

جنیجک کے ابلون کے اول ظہور مین کام آتی ہے گلاب کے پھول آدھا
جزو سرکہ شراب کا ڈیڑہ جزو دونون کو گلاب قدر حاجت مین ملاکر ایک رات دن
نگاہ رکھین پھر جوش دین کہ نصف باقی رہے قند سفید تین جزو سرکہ کے
ملاکر قوام دیوین سکنجبین **افتیمون** سادہ افتیمون اڑھائی چھٹانک دو سیر سرکہ
انگوری اور قدرے پانی مین بھگووین اور جوش دیکر خوب ملین اور نچوڑ کر
سوا سیر قند سفید مین پکاکر قوام دیوین اور چار تولہ ساڑھے چار ماشہ او ہمین
ماء الجبن کے ساتھ دیوین سکنجبین **افتیمونی** گرم مزاجون مین مستعمل ہے ہمراہ
ماء الجبن کے دی جاتی ہے اجمود کے بیج پوست کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی
جڑ کا ہر ایک نو ماشہ کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری ساڑھے بائیس ماشہ افتیمون
افریطی بسفایج کاسنی کے بیج نیلوفر ہر ایک دو تولہ ساڑھے سات ماشہ
سرکہ انگوری اور پانی مین جوش دین اور پوٹلی افتیمون کی آخر جوش مین ڈالین
پھر ایک جوش خفیف دیکر حسب وقت مقدار سرکہ کے رہے صاف کر کے ہمراہ
قند سفید کے قوام دیوین سکنجبین مالیخولیا اور سوداوی بیماریون کو مفید ہے
ہمراہ ماء الجبن کے کام آتی ہے افتیمون کو پوٹلی مین باندھین اور گاوزبان
فرنجمشک ہر ایک تین تولہ سبکو ایک رات اڑھائی چھٹانک سرکہ مین تر کرین و
صبح کو جوش دین اور صاف کر کے آدھ سیر قند سفید مین قوام دیوین اور ہمراہ
ماء الجبن کے استعمال کرین دیگر قریب المنفعت اول سے اسطوخودوس سونف
ولسی شاہترہ کے بیج ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ افتیمون بسفایج سنارنگی کا بلی ہر
ہر ایک تین تولہ جو دوائین کوٹنے کی ہین کوٹین اور اڑھائی چھٹانک سرکہ مین
بھگووین اور چھٹانک کم آدھ سیر قند مین قوام کرین سکنجبین **افتیمونی** حکیم محمد ہاشم
علوی سے منقول ہے نافع ہے واسطے سوداوی بیماریون کے گاوزبان
شاہترہ بسفایج بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول گاوزبان کے پھول ملوخیہ خشک
بستراج بادرنجبویہ کاسنی کے بیج کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری عرب بوزہ

لہ افتیمون لفظ یونانی ہے جسکا معنی دواء جنون ہندی مین اکاس بیل اور اصل مین

بیجون کی گری کشوث کے بیج افتیمون پوست کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا
ملہٹی اسطوخودوس ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ گلاب کے پھولون کی کلیان دو تولہ
ساڑھے سات ماشہ سنا رنگی افریطی ہر ایک تین تولہ انجیر زرد بیس دانہ مویز منقے
چالیس دانہ سب دوائین کوٹنے کی کوٹکر اور سب دواؤن کو سوائے افتیمون کے
چھٹانک کم آدھ سیر سرکہ انگوری اور سوا سیر خالص پانی مین ایک رات بھگوکر صبح کو
جوش دین اور افتیمون کو علحدہ پوٹلی مین باندھکر نگاہ رکھین پھر اوسکو اوس جوشاندہ
مین جسمین ترنجبین خراسانی اکتیس تولہ ساڑھے دس ماشہ اور شکر سلیمانی تین پاو
سیر حل کی ہو جوش کرین اور جھاگ اوتار کر صاف کرین پھر دوسری مرتبہ ہلکی
آگ پر جوش دین جسوقت قریب قوام کے پہونچے پوٹلی افتیمون کی اوسمین
ڈالکر دو جوش اور دیوین اور پوٹلی کو خوب اولٹ پلٹ کرین جسوقت قوام
ہو جائے قدرے گلاب سے دھووین اور گلاب کو سکنجبین مین داخل کرین
اور پوٹلی کو دور کرین اور سکنجبین کو شیشہ مین نگاہ رکھین قدر خوراک اوسکی
پونے چار تولہ سے پانچ تولہ ساڑھے سات ماشہ تک ہے اور قوت اوسکی برس
دن تک باقی رہتی ہے باب دوسرا اسنونات مین یعنے منجن کے نسخون مین
سنون رنگ مسی کا ظاہر کرتا ہے اگر اوسکے اوپر پان چباتین شنگرف
سونا مکھی نیلہ تھوتھہ ہیرا کسیس کتھہ پاپڑیا ہر ایک ایکتولہ آٹھ ماشہ نیمون کے پانی
مین خوب کھرل کرین اور کپڑے مین چھانکر خشک کرین اور حاجت کے وقت
قدرے اوسمین سے دانتون پر ملکر اوسکے اوپر برگ پان کھائین فی الفور
دانت رنگین ہو جائینگے اور اگر اس دوا کو منجن کی طرح دانتون پر ملین یہی نفع
بخشیگی سنون بارد واسطے گرم بیماریون کے معمول اور مجرب ہے
اور واسطے جمادینے مسوڑون کے گوشت کے اور دور کرنے عفونت
مسوڑون اور مضبوط کرنے ہلتے ہوئے دانتون کے تجربہ مین آیا ہے
بنسلوچن ساڑھے دس ماشہ گلاب کے پھول ساڑھے دس ماشہ مرلعنی اپل

حب کالنج بڑی مائین مامیران ہر ایک ساڑھے تین ماشہ موتی بے سوراخ
گرو بھونا ہوا دم الاخوین ہر ایک ساڑھے تین ماشہ مونگا جلا ہوا صندل سرخ ہر ایک
ساڑھے تین ماشہ **سنون** دانتون کو سخت کرتا ہے اور منہ کو خوشبو دیتا ہے
سیپی تل جلایا ہوا سمندر جھاگ راکھ لوہے کی بڑی مائین نمک جلا ہوا رکابی چینی کی
گلنار عاقرقرحا لونگ تیج پات حماما ناگرموتھ اگر جلا ہوا گلاب کے پھول سماق برابر
وزن لیکر پیسین **سنون** دانتون کے خون کو قطع کرتا ہے سماک بڑی مائین
ہر ایک ساڑھے دس ماشہ عصارہ لحیۃ التیس گل مختوم ابہل بھنے ہوے بیر ہر ایک
ایک تولہ آٹھ ماشہ دارچینی دس ماشہ **دیگر** دانتون سے خون بہنے کو باز رکھتا ہے کتھ
ہندی چھالیہ گلنار گلاب کے پھول دم الاخوین سماق برابر وزن کوٹکر چھانکر
رات کو چھڑکین اور صبح کو ساتھ پانی اور گلاب کی کلیان کرین **سنون** واسطے دانتونکی
درد اور مضبوط کرنے دانتون کی جڑ اور دفع اکثر بیماریون سرد کے مجرب ہے
نیلا تھوتھ بھونا ہوا دھنیہ کے بیج بھونے ہوئے زیرہ سفید سونٹھ کوٹھ شیرین
کالی مرچ کتھ ہندی نمک سیاہ نمک ہندی نمک سونچر کبیس مصطگی رومی سب برابر
وزن کوٹکر سنون کرین **دیگر** منہ کو خوشبو دیتا ہے اور دانتون کو سفید کرتا ہے
سمندر جھاگ نمک بھونا ہوا ہر ایک سات ماشہ زراوند طویل سماک تخم مورد
ہر ایک ساڑھے دس ماشہ اگر ہندی جلایا ہوا رکابی چینی کی بڑی مائین گلنار
عاقرقرحا لونگ تیج پات گلاب کے پھول ناگرموتھ سماق ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ
کوٹکر چھانکر دانتون پر ملین **سنون** زردی اور سیاہی دانتونکی دور کرتا ہے
بڑی مائین سونٹھ سمندر جھاگ پیپل الایچی ہر ایک سات ماشہ جو جلے ہوئے
دو تولہ نمک بھونا ہوا تین تولہ **سنون** بہت مقوی ہے اور مسی کی جگہ کام
آتا ہے نمک سانبھر ہیرا کسیس ڈھاوہ کے پھول سپیاری چھالیہ جلی ہوئی ہلیلہ
تھوتھ بھونا ہوا پھٹکری مجیٹھ سنگجراحت ماجو پھل بھونا ہوا سب برابر وزن لیکر
استعمال فرمائین **دیگر** ہمیشہ معمول ہے اور واسطے دانتون کے درد اور

بہنے خون اور مضبوط کرنے دانتون کی جڑ اور دور کرنے اکثر دانتون کی
بیماریون کے مجرب ہے نیلہ تھوتھ جلایا ہوا پھٹکری جلی ہوئی نمک لاہوری
کتھ پاپڑیا مازو جلا ہوا بڑی الایچی کے دانے سبکو برابر وزن کوٹکر چھانکر استعمال
کرین اور جو دانت ہلتے ہون تو ہیرا کسیس اور مصطگی رومی اور مازو ہی سبز بھی
اضافہ کرین دیگر دانتون کے درد کو دور کرتا ہے اور جڑ دانتون کی مضبوط
کرتا ہے موسنگے کی جڑ جیسی ہوئی چھ ماشہ بنسلوچن سفید دھنیہ خشک املی کی بیج
چھالیہ سماق ہر ایک ایکتولہ کہربا چھ ماشہ کتھ ہندی دو ماشہ چھ چاول کوٹکر
چھانکر دانتون پر ملین دیگر دانتون کے درد کو دور اور جڑونکو مضبوط کرتا ہے
اور مسوڑونکا گوشت زاید دفع کرتا ہے نیلہ تھوتھ کتھ ہندی ہر ایک چودھ ماشہ
نمک لاہوری سات ماشہ ریزہ سفید ساڑھے تین ماشہ دھنیہ خشک بھونا ہوا
سات ماشہ سونٹھ پوذ دو ماشہ مرچ پونے دو ماشہ مصطگی کسیس کپور کچری کبابچینی
بجرونتی ہر ایک پونے دو ماشہ سب دواؤن کو کوٹکر اور چھانکر باریک پیسین اور
مصطگی اور کوٹھ اور کسیس کو علحدہ علحدہ پیسین اور نیلہ تھوتھ کو آگ پر بھونین
اور سبکو ایکجا کرکے صبح اور شام مانند مسی کے استعمال کرین مگر بعد استعمال کے
چار گھڑی تک پانی سے بچین اور یہ منجن دانتون کی مضبوطی کے واسطے بے نظیر ہے

باب تیسرا سعوطات مین سعوط مجرب ہے واسطے درد سر اور آدھا سیسی
پرانی کے مشک خالص چار رتی روغن پستہ مین حل کرین اور چند قطرہ ناک
مین ٹپکائین سعوط واسطے درد سر سرد کے نافع چونہ کو قدرے نوشادر کے
ساتھ لیکر ہتھیلی پر ملین کہ پانی ہوجاتے نزدیک ناک کے لیجاکر چند مرتبہ سانس
کھینچین مجرب ہے سعوط واسطے درد آدھا سیسی کے بہت نافع ہے [illegible]
جاوتیسر یعنی جانور کا پتہ زعفران برابر وزن کوٹکر چھانکر اور دو نامرد اسکے پانی مین
گوندھ کر نخل مسور کے گولیان بنائین اور ایک گولی اوسمین سے لڑکے کی
مان کے دودھ اور روغن بنفشہ مین گھولکر ناک مین ٹپکائین سعوط واسطے

دردسر دودی سے کے یعنے وہ دردسر جو بسبب کیڑون کے ہو مفید ہے اور جس قسم کے
کیڑے مقدم دماغ مین ہون اس سعوط سے بحکم الٰہی سب نکل آتے ہین اور نیز
دردسر کو نفع کامل بخشتا ہے پانی نیم کی پتیون کا ہمراہ روغن بادام کے اور جو حرارت
مزاج مین ہو تو ہمراہ روغن کدو کے ملا کر ناک مین ٹپکائین اور اسی طرح سعوط شاہترہ
پانی کے ساتھ مفید ہے سعوط بدبو ناک کی دور کرتا ہے مُرکی کو نعناع کے
پانی مین حل کرکے ناک مین ٹپکائین سعوط نافع ہے اوس آدمی کو کہ بوی نیک
احساس کرے اور بوی بد نہ معلوم ہووے مشک کو ہمیشہ ناک مین ٹپکائین جبتک
بدبو ناک کی دفع ہووے سعوط نافع ہے اوس آدمی کو جو بوی بد ادراک کرے
اور بوی نیک نہ معلوم ہووے یہ ہے کہ ہمیشہ جندبیدستر ناک مین ٹپکائین جب تک
کہ یہ مرض دور ہووے سعوط جنون احتراقی کو مفید ہے کھوکھو کو ٹمین اور نچوڑ کر
جوش دین اور صاف کرکے ہمراہ روغن نیلوفر اور سفیدی مرغ کے انڈے کی
لڑکے کے مان کا دودھ ملا کر ناک مین ٹپکائین سعوط حافظہ کو قوی کرتا ہے اور
نسیان بلغمی کو دور کرتا ہے بعد تنقیہ عام بدن اور خاص سر کے مشک خالص ایک
دو جو کے جندبیدستر برابر ایک جو کے دونون کو روغن یاسمین مین حل کرکے
ناک مین ٹپکائین سعوط واسطے مرض دوار اور سدر کے مجرب ہے موبہانی
مقدار سو کے روغن مین گھلا کر مشک تبتی کافور قیصوری جندبیدستر ہر ایک وزن
دو جو کے خوب باریک پیسکر اور باہم ملا کر پانی مین سعوط کرین سعوط جو بچہ چار برس
کی عمر سے زیادہ مرض مرگی مین مبتلا ہووے اوسکے واسطے یہ نسخہ مفید ہے
جندبیدستر چار رتی ڈیڑہ چاول ایلوا مُرکی یعنے بول ہر ایک بھنے دو ماشہ بیکر
کوٹکر چھانکر ساتھ پانی شاہترہ یا پانی دونا مروا کی گوندھکر اور گولیان مثل مسور کے
بناکر ہمراہ مناسب پانیون کے ناک مین ٹپکائین سعوط ہندی واسطے مرگی
کا کہ زمانہ اوسکا بہت گذرا ہو مفید ہے اور آزمودہ بارہا کا ہے کائی خورد خشک کی
کنبھل نکھکنی ہر ایک چھ ماشہ کوٹکر چھانکر ناس تماکو بوزن چار بھلولی کے ملا کر ہمروز

دوبار ناس لیوین سعوط شدہ کھولتا ہے اور ریاح دماغی کو تحلیل کرتا ہے مومیائی
جند بیدستر فرفیون برابر وزن کوٹکر چھانکر بقدر دو جو کے ساتھ روغن زیتون یا
روغن چنبیلی یا شل اوسکے ناک مین ٹپکائین سعوط قوی زیادہ واسطے بواسیر کے
غضب ہمانی کہ ایک قسم پھٹکری کی ہے تا نہ جلا ہوا قلقند یعنے سبز پھٹکری
اور قلقطار یعنے زرد پھٹکری سوسن کی جڑ سفید زاج سیاہ یعنے کالی پھٹکری نطرون
کہ ایک قسم جوا کھار کی ہے کوٹکر چھانکر ساتھ پانی انار ترش یا شراب انگوری یا شل
اوسکے ناک مین ٹپکائین اور جو بتی یعنے فتیلہ انار ترش کے پانی یا سرکہ انگوری یا
پودینہ کے پانی مین تر کرین اور یہ دوائی مذکورہ اوسپر چھڑکین اور ناک مین وہ
فتیلہ کو رکھین تب بھی مفید ہے **باب چوتھا سفوفات مین** پانچ فصل
شامل ہے **فصل اول** سفوفات مقوی اعضاء رئیسہ اور شریفہ مین +

**سفوف عنبر** معمول اور مجرب ہے واسطے اکثر بیماریون دل کے اور
غشی اور خفقان سرد کو بے بدل ہے اور فی الفور تقویت عجیب بخشتا ہے
عنبر اشہب مشک خالص عطر گلاب ہر ایک ایکماشہ تج تیج پات اگر غرقی دانہ الائچی
سفید مصطگی تگر پوست زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا لونگ سونٹھ انار دانہ جائفل مغز الائچی
ہر ایک ایک ماشہ نبات مصری تیرہ تولہ چار ماشہ سبکو جدا جدا کوٹکر چھانکر اور
ایکجا کرکے عطر ملکر نگاہ رکھین پس وقت حاجت کے دو ماشہ تین ماشہ دیوین

**سفوف لولوی** واسطے ضعف دل اور خفقان سوداوی اور مالیخولیا کو
مفید ہے موتی بے سوراخ کہربائی شمعی ابریشم کترا ہوا حجر ارمنی دھویا ہوا ہر ایک
سوا پانچ ماشہ پوست کابلی ہڑ کا کالی ہڑ آملہ پاک کیا ہوا پوست بہیڑہ تخم فرنجمشک
تخم بادرنجبویہ گاوزبان اسطوخودوس افتیمون گیروا اگر ہندی ناگرموتھ لونگ دھنیہ
خشک ہر ایک ساڑھے دس ماشہ خرفہ کے بیج چھیلے ہوئے کدو کے بیجونکی
گری ہر ایک چودہ ماشہ کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ
ساتھ عرق بادرنجبویہ اور شربت سیب شیرین کے دیگر گاوزبان گیلانی دانہ الائچی

ہر ایک چہارم جزو آملہ مربی نیم جزو دارچینی دھنیہ خشک چھیلا ہوا گاوزبان کے پھول
ہر ایک ایک جزو کوٹکر چھانکر شکر تری دو وزن اوسمین ملاکر استعمال فرمائین دیگر
واسطے خفقان گرم کے کاسنی کے بیج کاہو کے بیج چھیلے ہوئے خرفہ کے بیج
بنسلوچن صندل سفید گلاب کے پھول دھنیہ خشک گاوزبان مع نگر کی جڑ کہربا یاقوتی
بے سوراخ ہر ایک ایک جزو کوٹکر چھانکر سات ماشہ اوسمین سے استعمال فرمائیں
دیگر خرفہ کے بیج میٹھے کدو کے بیجون کی گری دھنیہ خشک گاوزبان گل مختوم
کافور بادرنجبویہ کے بیج بادروج کے بیج کشوث کے بیج کہربا موتی بے سوراخ ابریشم
خام ہلیلہ ہندی آملہ لاجورد اگر بہت باریک پیسکر سفوف بنائین **سفوف** ہر دو ارید واسطے
دفع بیماریون قلبی اور دماغی اور وسواس اور خفقان کے نفع عجیب کھتا ہے
اور فرحت لاتا ہے اور حافظ جنین ہے یعنے رحم مین بچہ کو نگاہ رکھتا ہے موتی
بے سوراخ مونگے کی جڑ یاقوت سونا چاندی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ کبر وابریشم
کترا ہوا حجر ارمنی یا لاجورد ہر ایک ساڑھے دس ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید درونج عقربی
تخم ریحان بادرنجبویہ زیرہ گلاب کا مصطگی ساڑھے سترہ ماشہ کابلی ہڑ گاوزبان اکبر
تین تولہ کوٹکر چھانکر ساڑھے تین ماشہ سے سات ماشہ تک عرق گاوزبان اور
شربت حماض کے ساتھ استعمال کرین **سفوف دوار انجرون** کو نافع ہے
اور درد سر گرم ریحی کو مفید دھنیہ خشک خشخاش کر بیج کاہو کے بیج نبات سفید کوٹکر چھانکر
سفوف تیار کرین **سفوف ارسطاطالیس** کہ واسطے اسکندر کے تجویز
کیا گیا تھا وسواس اور مالیخولیا اور ضعف دل اور نسیان کو نافع ہے اور دفع
اور ہضم طعام اور خوشبو کرنے منہ کے مفید ہے اور تذکرہ مین یہ نسخہ نافع
لکھا ہے واسطے دفع ریاح اور بخارات اور حرقت اور قطع عرق فاسد اور بوئے
بدن کی بھی نافع ہے اور قوت اسکی تین برس تک باقی رہتی ہے عنبر اشہب
مشک خالص ہر ایک ساڑھے تین ماشہ تج تیج پات اگر ہندی چھوٹی الائچی نگر
مصطگی کابلی ہڑ فرنجمشک ناگیسر زیرہ کرمانی دارچینی قلمی کالی مرچ سونٹھ لونگ

انار دانہ جائفل کافور بڑی الائچی ہر ایک ساٹ ماشہ نبات سفید شش گونہ سب دوا آتنی
قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ سے ساڑھے دس ماشہ تک پانی سرد کے ناشتا تناول
کریں اور بعد غذا اسکے نافع تر ہوگا **سفوف مقوی** تشقاقل بوزیدان خصیۃ الثعلب
بہمن سرخ بہمن سفید تخم اوٹنگن بادام کی گری گاوزبان کے پھول خربوزہ کے
بیج کھیرے ککڑی کے بیج بنفشہ کے پھول گلاب کے پھول خشخاش سفید کے بیج
بادیہ خنزراوای کوٹکر چھانکر برابر وزن سفوف کریں اسمیں ہر روز چھ ماشہ مناسب چیزوں کے ساتھ
دیویں **سفوف** عورت کی چھاتیوں میں دودھ بڑھاتا ہے اور منی مردوں کی
زیادہ کرتا ہے شلجم کے بیج تخم زطبہ مولی کے بیج تخم گندنا پیاز کے بیج آٹا جو کا سونف
بیج ترہ تیزک کے بیج سب برابر وزن اور بعضے نسخوں میں جھڑ کے آٹے کی جگہ
چنے کا آٹا ہے کوٹکر چھانکر صبح اور شام دودھ کے ساتھ تناول کریں **سفوف
مقوی باہ** بیج خراسانی موصلی سفید دکھنی ستاور بھنڈال کھانہ کوکھرو اسگندھ ناگوری
لہسوڑہ بالچھڑ گوند ڈھاک کا گوند سیمبل کا بھونا سوچرس اوٹنگن کے بیج کونچ کے بیج
موصلی سیاہ گوندنا گوری سروالی حسن یوسف سمندر سوکھ کوٹکر چھانکر سفوف تیار
کریں دیگر صاحب تحفہ نے تعریف اوسکی بہت لکھی ہے اور کہا ہے کہ واسطے
درد پشت اور بہنے منی اور تقویت اعضا اور سستی آلات بول اور اعضاء تناسل
کے مجرب ہے اور تجربہ ماہر سے منقول ہے چھالیہ دو تولہ پونے دس ماشہ بار
بیکرا اور دارچینی دو تولہ ساڑھے سات ماشہ کوٹکر چھانکر اضافہ کریں اور مٹی کی کوری
رکابی میں جو خوشبودار ہو رکھکر اور نرم آگ پر چڑھا کر پانچ چاند مرغ کے انڈوں کی
زردی جسقدر میں معجون ہو سکے ملا کر مغز پستہ سوا گیارہ ماشہ نبات مصری سفید
سوا گیارہ ماشہ اوسپر اضافہ کر کے کل دوا کو ایک آن میں تناول کریں دیگر واسطے
خفقان اور دفع نفخ غلاق اور توڑنے ریاح اور بہم پہنچانے اشتہا اور دفع ملامت
شکم کے مجرب ہے سونے کے ورق چاندی کے ورق عنبر اشہب ہر ایک
ساڑھے چار ماشہ اور آٹھ جو موتی نے سوراخ سنگ یشم سبز زہر مہرہ صندل سفید

ابریشم کترا ہوا نبسلوچن سفید پوست بیرون پستہ دانہ الایچی چھوٹی کے دھنیہ خشک
بھونا ہوا سونف بھونی ہوئی آملہ پاک کیا ہوا کالی ہڑ گائے کے گھی مین بھونی ہوئی زرشک
بے دانہ سماق انار دانہ دارچینی مصطگی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ بدستور سفوف
بناکر آٹھ آٹھ ماشہ اوسمین سے کھاوین دیگر تلی کو نافع ہی اور گرم مزاج والونکی تلی کو نفع کرتا ہی اگر غرق ساڑھے تین ماشہ
پوست بیرون پستہ پودینہ خشک سات ماشہ گلاب کے پھول نبسلوچن سفید ہر ایک ساڑھے ستر ہ ماشہ زرشک
بیدانہ سماق انار دانہ ترش ہر ایک چار تولہ ساڑھے چار ماشہ سفوف کرین دیگر واسطے ہچکی قسم کے معمول و مجرب
ملٹھی نو ماشہ گوگر اور چھ ماشہ نبات سفید مین ملاکر سفوف تیار کرین اور اوسکے تین حصہ کرین ایک حصہ صبح اور
دوپہر اور ایک شام سرد پانی کے ساتھ کھاوین اور اگر مواد بلغمی ہو تو شہد مین گوندھ کر دیوین دیگر واسطے قی بلغمی اور صفراوی
مجرب ہے سماق زیرہ کرمانی برابر وزن کوٹکر چھانکر بعضے رب مناسب کے ساتھ دیوین دیگر واسطے یرقان کے گل درخت
ببول پیسکر اوسکے ہموزن شکر مین ملاکر ہر صبح ایک کفدست دیوین **سفوف ہاضم**
بھونک غذا کی پیدا کرتا ہے اور گرم مزاجون کے مناسب ہے اور بند کرنے
دستون کو نافع نمک اندرانی خورد خورد توڑکر اور رکابی مین مٹی کی رکھکر لوہے کا
گرم توے پر رکھین اور سرکہ اوسکے اوپر چھڑکین اور حرکت دیوین جب خشک
ہو جائے تو اور چھڑکین اور اسی طرح سرکہ مکرر چھڑکتے رہین بعد اوسکے ایک
بوسنے نو تولہ اگر اوسمین سے ہو تو دھنیہ بھونا ہوا عصارہ زرشک انار دانہ بھونا ہوا
سماق ہر ایک ثلث اوسکے کہ تین تولہ ہوتا ہے اضافہ کرین اور کوٹکر چھانکر بقدر
حاجت تناول کرین **سفوف** ہندی طبیبون کی تالیفات سے ہے کہ اوسکو
بہچلونہ کہتے ہین مقوی معدہ اور ہاضم ہے پوست زرد ہڑ کا گول مرچ
دو دو تولہ کالی ہڑ سونٹھ پیپل نمک تلخ ہر ایک چار تولہ نمک لاہوری نمک سانبھر نمک سندھی نمک طعام
آٹھ تولہ چھوٹی الایچی زیرہ سبز بھونا ہوا سونف آملہ گٹھلی دور کیا ہوا نمک سیاہ
دھنیہ خشک چھیلا ہوا ہر ایک پاؤ سیر انار دانہ اجواین ہر ایک ایک سیر کوٹکر
چھانکر اور پانچ سیر لیمون کے پانی مین بھگوکر سایہ مین خشک کرین اور پیسکر
شیشہ مین نگاہ رکھین قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ بعد غذا کے تناول کرین

**سفوف ہندی** بھونک کھانے کی پیدا کرتا ہے اور ہاضم ہے نبسلوچن سات ماشہ
مرچ پیپل پیپل کی جڑ نمک سونچر زیرہ سفید جو اکھار چیتہ تالیسر دھنیہ چاب چوک ترش تیج
چھوٹی الائچی تیرج تج ہر ایک اٹھائیس ماشہ سونٹھ چھپن ماشہ انار دانہ دو سو چھپن ماشہ
سبکو باریک کرینگے اور قند اور مصری میں ملا کر چھ ماشہ سے ایک تولہ تک کھائیں

**سفوف حب الرمان** یعنے انار دانہ کا سفوف ضعف معدہ اور آنتوں کے
دستوں کو مفید ہے اگر خام ہوئے دو ماشہ آملہ ہوئے سات ماشہ بلوط سماق زیرہ کرمانی
مدبر تخم مورد وسبجد دھنیہ خشک بھونا ہوا خرنوب انابیر کا ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ
انار دانہ بھونا ہوا تین تولہ کوٹ کر چھانکر رب بہ کے ساتھ استعمال کریں قدر خوراک ساڑھے
دس ماشہ **سفوف ذرب** جو کے بیج زرشک نے دانہ گٹھلی مویز کی دھنیہ
خشک بھونا ہوا گلاب کے پھول خرنوب شاہ بلوط نبسلوچن ہر ایک ساڑھے
تین ماشہ سماق تخم مورد ہر ایک سات ماشہ انار دانہ چودہ ماشہ کوٹ کر چھانکر سفوف
تیار کریں **سفوف حبالی** واسطے عورتوں حاملہ کے نافع ہے خراب بھونک
بُری بُری چیزوں کی اور بھونک مٹی کھانے کی دفع کرتا ہے بڑی الائچی چھوٹی الائچی
کباب چینی برابر وزن شکر برابر سبکے ملا کر تیار کریں قدر خوراک سات ماشہ
گرم پانی کے ساتھ **سفوف** گرم مستی کو دور کرتا ہے اور شراب کے نشہ کا اثر
نہیں ہونے دیتا اگر پہلے شراب پینے سے تناول کریں مغز تخم کرم مغز تخم بادام تلخ مغز بادام
شیریں پودینہ باغی برابر وزن کوٹ کر چھانکر سفوف تیار کریں **سفوف** درد سر
صفراوی کو نافع ہے مغز تخم مقشر کدو کے بیجوں کی گری دھنیہ کے بیج برابر
کوٹ کر چھانکر ہموزن شکر میں ملا کر ایک کف یا دو کف یا تین کف تناول کریں ++

**فصل دوسری** سفوفات مسہل میں واسطے سب طرح کی بیماریوں کے
**سفوف** ہلیلہ طحال اور یرقان سیاہ کے بیماریوں کو مفید ہے جو بعد باسلیق
اور اسلیم کے ہمراہ ماء الجبن صرف یا مع سکنجبین افتیمونی کے کھایا جاتے پوست
زرد ہڑ کا ساڑھے دس ماشہ پوست کالی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا ہر ایک سات ماشہ

افتیمون افریطی ساڑھے تین ماشہ ایارج فیقرا پونے دو ماشہ نمک ہندی چار رتی
ڈیڑہ چاول کوٹکر چھانکر سفوف بناوین سب ایک خوراک ہے کمی اور بیشی کی
طبیب پر لازم ہے **سفوف سودا** کہ مبارک اور نافع ہے واسطے مالیخولیا
اور وسواس اور سب سوداوی بیماریون کے مثل جھیپ سیاہ اور جذام
اور ورمون سوداویہ اور سوکھی کھجلی اور خارش تر اور داد اور سوا اُسکے
سنگ لاجورد سات ماشہ تخم بالنگو ساڑھے دس ماشہ حجر ارمنی دھویا ہوا کابلی ہڑ
پوست کابلی ہڑ کا پوست زرد ہڑ کا ہر ایک چودہ ماشہ سنا مکی بنفشہ کے پھول
ساڑھے سترہ ماشہ شاہترہ کے بیج پونے دو تولہ افتیمون روغن بادام مین چکنی کی
ہوئی دو تولہ سبکو کوٹکر چھانکر اور ہموزن شکر مین ملاکر سفوف تیار کرین ہر روز نو
ماشہ ساتھ عرق گاوزبان یا ماء الجبن کے تناول کرین **سفوف مسہل** حکیم
علویخان کے مخترعات سے ہے سودا اور بلغم غلیظ کو نکالتا ہے اور آزمایا ہوا
اور کچھ شک و شبہ نہین رکھتا تربد سفید چھیلی ہوئی سوراخ دار اور روغن بادام
مین چرب کی ہوئی پوست زرد ہڑ کا سنا مکی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ سونٹھ
چار رتی ڈیڑہ چاول غاریقون بیخ سفید ریوند چینی بسفایج اسطوخودوس افتیمون
گلاب کے پھول کتیرا ہر ایک ایک ماشہ تین چاول نبات مصری سفید سات ماشہ
کوٹکر چھانکر اور روغن بادام شیرین مین چرب کرکے قدر خوراک سات ماشہ
یا نو ماشہ ہمراہ پانی نیمگرم کے **سفوف** کہ ماء الجبن کے ساتھ دیا جاتا ہے
نمک نفطی لاجورد دھویا ہوا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ پوست کابلی ہڑ کا غاریقون
ساڑھے دس ماشہ بسفایج گاوزبان گیلانی گاوزبان کے پھول اسطوخودوس
افتیمون ہر ایک چودہ ماشہ پوست کابلی ہڑ کا کالی ہڑ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ
کوٹکر چھانکر نو ماشہ تناول کرین **سفوف سورنجان** اختراع علویخان نافع
ہے واسطے سب طرح کے اقسام مفاصل اور نقرس اور درد پشت اور
عرق النسا اور تشنج کے جو بسبب مواد غلیظ کے ہو مجرب ہے سورنجان

سفید دو تولہ ساڑھے سات ماشہ گلاب کے پھولوں کی کلیاں سنارکی ہر ایک ایک تولہ
ساڑھے دس ماشہ پوست زرد ہڑ کا نسوت سفید چھیلی ہوئی اور روغن بادام میں
چرب کی ہوئی میٹھے بادام کی گری ہر ایک ڈیڑھ تولہ سقمونیا بھونی ہوئی لاجورد دھویا ہوا
حجر ارمنی دھویا ہوا ہر ایک ساڑھے چار ماشہ بوزیدان بسفائج فستقی تراشیدہ مصطگی
کا ہر ایک نو ماشہ زعفران ایکماشہ تین چاول قند سفید ساڑھے چار ماشہ کوٹ کر چھان کر
شیشہ میں نگاہ رکھیں قدر خوراک سات ماشہ ہمراہ پانی سرد کے نافع ہے سفوف سورنجان
واسطے مفاصل اور نقرس اور عرق النسا کے نافع ہے زعفران پونے دو ماشہ
سقمونیا ساڑھے تین ماشہ پوست زرد ہڑ کا بادام کی گری ہر ایک ساڑھے دس ماشہ
سنارکی دو تولہ سورنجان شیریں تین تولہ قند یا مصری پونے نو تولہ اور اگر بلغمی مزاج ہو
تربد سفید ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ اضافہ کریں اور وزن سقمونیا کا پونے
دو ماشہ کریں قدر خوراک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ ہمراہ سرد پانی کے سفوف
واسطے عرق النسا کے مجربات قد سے ہے زعفران پونے دو ماشہ جنتیانہ سات ماشہ
سورنجان ساڑھے سترہ ماشہ سنارکی پونے دو تولہ قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ
تخم شکر سفید ساڑھے دس ماشہ کے سفوف نقرس واسطے دفع نقرس
اور درد مفاصل کے کہ بسبب مادہ سرد کے عارض ہوں مجرب ہے اجوائن دیسی
دو برگ سداب یعنی تلسی کے بیج اجمود کے بیج سونف دو ماشہ مجیٹھ بادام تلخ
تخم کوٹھ شیریں زراوند مدحرج ہر ایک نصف جزو قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ
مدت تک جاڑے کے موسم کے شروع میں مابین موسم بہار تک کھائیں دیگر بیماری
رعش عظیم کے لیے نہایت فائدہ بخشتا ہے زعفران پونے دو ماشہ سونف
بادام کی گری ہر ایک ساڑھے دس ماشہ سورنجان ساڑھے سترہ ماشہ سنارکی
تین تولہ نبات سفید برابر وزن سب کے قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ سفوف
یرقان میں بعد مسہل کے کام آتا ہے ہمراہ ماء الجبن کے کہ سکنجبین افسنتینی
سے تیار کیا ہو نمک ہندی چار رتی ڈیڑھ چاول ایارج فیقرا پونے دو ماشہ افتیمون

ساڑھے تین ماشہ کابلی ہڑ ساڑھے سات ماشہ زرد ہڑ ساڑھے دس ماشہ سب ایک خوراک
کمی اور زیادتی رای طبیب پر سفوف عشبہ واسطے آتشک کے مجرب ہے
عشبہ مغربی چار تولہ پوست زرد ہڑ کا صندل سرخ سناء مکی ہر ایک ایکتولہ کو کوٹکر چھانکر
تیار کرین اور ہر روز سات ماشہ نیمگرم پانی کے ساتھ کھائین سفوف واسطے
قسمون استسقا اور اخراج مائیت کے ہے ریوند چینی نسوت سفید ہر ایک چھ ماشہ
پوست زرد ہڑ کا تین ماشہ غاریقون دو ماشہ سونٹھ دو ماشہ شکر سفید برابر وزن
ملاکر سفوف بنائین اور سات ماشہ اوسمین سے اوٹنی کے دودھ کے ساتھ کھائین
سفوف سناء مکی لائق شاہ نفع کامل بخشتا ہے اور مجرب ہے واسطے
خلطون کے اور درد شکم اور قولنج کو دفع کرتا ہے اور کیڑے شکم کے مارتا ہے
سناء مکی پوست زرد ہڑ کا سونٹھ کالا نمک برابر وزن کو کوٹکر چھانکر سات ماشہ
ایکتولہ تک ساتھ پانی گرم کے اور بچون کو اونکے سن و سال کے موافق دینا
چاہیے سفوف سورنجان بارد دیگر درد مفاصل گرم کو نافع ہے بعد
اور تنقیہ کامل کے کام آتا ہے سورنجان شیرین بوزیدان پوست زرد ہڑ کا
تخم بہدانہ بادام کی گری کہیرے لکڑی کے بیجون کی گری دھنیہ چھیلا ہوا
کے بیج کو کوٹکر چھانکر شکر تری سفید برابر وزن سبکے ملاکر سفوف تیار کرین ہر روز
چھ ماشہ ساتھ عرق شترہ تولہ کے کھلائین فصل تیسری سفوفات قابضہ
پیچش اور خلفہ کی قسمون اور دستون کو نافع ہے اور خون بہنے کو نافع ہے
اور سل اور کھانسی کو مفید ہے سفوف ہلیلہ قابض دستون کو بند کرتا ہے
اور درد معدہ کو نافع ہے اور پیچش کو بعد تنقیہ کے مفید ہے کالی ہڑ روغن گاو
مین بھونکر گوندببول کا زیرہ سیاہ بھونا ہوا سونف رومی بھونی ہوئی ہر ایک
اسپغول بھونا ہوا حب الرشاد ہر ایک وجزو ہیلے چارون دواؤن کو کوٹ
چھانکر حب الرشاد و بدستور ملاکر نگاہ رکھین اور ہر روز چودھ ماشہ اوس مین سے
کھائین سفوف ریحان بخش اور آنتون کے خراش اور دستون کو

مفید ہے ریحان کی بیج گوند ببول کا دونون کو برابر وزن بھونکر کوٹین اور باریک
ے مین چھانکر نگاہ رکھین قدر خوراک سات ماشہ سے ساڑھے دس ماشہ تک
سفوف سہ تخم بیجش اور انتون کی خراش اور دستون صفراوی کو مفید ہے ام
رب اور ہمیشہ معمول کنوچہ کے بیج اسبغول بارتنگ کے بیج گوند ببول کا سب برابر
وزن بھونکر اور ببول کے گوند کو پیکر بیجون کے ساتھ ملاتین اور ہر روز ساڑھے
س ماشہ روغن بادام مین چکنا کرکے سرد پانی کے ساتھ کھاوین سفوف نشاء ج
لسطے دستون صفراوی اور بند کرنے خون حیض اور ناسور کے ہمیشہ معمول ہے
وند خطائی ساڑھے تین ماشہ کہربا موسنگے کی جڑ ودغ سوختہ ہر ایک سات ماشہ
م الاخوین شادنج عدسی دھویا ہوا عصارہ لحیۃ التیس گوند ببول کا بھونا ہوا ہر ایک
ساڑھے دس ماشہ سبکو کوٹکر چھانکر اور تخم بارتنگ بھونا ہوا چھ تولہ ملاکر استعمال کرین
در خوراک ساڑھے تین ماشہ سے سات ماشہ تک دیگر واسطے دستون کے
ت قوی ہے دم الاخوین گوند ببول کا اقاقیا نبسلوجن گلنار موسنگے کی جڑ کہربا
ولی کے بیج ہر ایک ایک جزو باریک کوٹکر چھانکر شادنج عدسی دھویا ہوا دو جزو
بکو ساتھ تخم کنوچہ اور تخم بارتنگ اور اسبغول اور تخم ریحان ہر ایک ایک جزو
سب کو ملاکر سفوف تیار کرین سفوف مقلیا سا آنتون کے درد
پیس اور پرانے دستونکو نافع ہے اور ضعف معدہ اور بواسیر اور آنتونکی
ضعف کو مفید اور بارہا آزمایا ہوا ہے ترہ تیزک کے بیج دو تولہ چار ماشہ زیرہ کرمانی
ہر ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ السی کے بیج کندنا کے بیج کالی ہڑ روغن زیتون
مین بھونی ہوئی ہر ایک نو ماشہ سب دواونکو سوائے تخم ترہ تیزک کے کوٹکر چھانکر
سفوف بناتین قدر خوراک سات ماشہ سرد پانی کے ساتھ کھاتین سفوف نشاستہ
واسطے دستون صفراوی کے معمول و مجرب ہے نشاستہ گوند ببول کا کنجے
بیج بھونے ہوئے خرفہ کے بیج ہر ایک پانچ ماشہ گیرو سات ماشہ اسبغول بھونا
ہوا ایک تولہ تخم ریحان بھونا ہوا جو کے بیج بھونے ہوئے بارتنگ ہر ایک

پندرہ ماشہ بدستور سفوف کرین اور روغن بادام مین چرب کرکے تناول فرماءین
**بھودی** واسطے پیچش کے مجرب ہے ترہ تیزک کے بیج بھونے ہوے
اسبغول بھوہ بیر بھونا ہوا ہر ایک سات ماشہ زیرہ کرمانی تخم گندنا تخم سویا تخم
بیج سونف رومی اجمود کے بیج اجواین خراسانی ہر ایک بوسنے نو ماشہ افیون
ڈیڑہ چاول کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین اور جوانون کو دو ماشہ بلکہ کمتر اوس سے
دیگر واسطے پیچش کے طب آئمہ علیہم السلام سے منقول ہے اسبغول بھونا ہوا
بھونا ہوا گوند ببول اگر بجھا ہو سفوف کرین دیگر واسطے خون کے دستون اور صفراوی دستون
انتون کے درد بہترین دواؤن کا ہے گوند ببول کا ہر روز ساڑہے تیرہ ماشہ
کھاءین تین دن تک یا زیادہ **سفوف طباشیر** بچون کے دستون کے
آزمایا ہوا ہے اور سوائے بچون کے اور ونکے واسطے بھی نافع ہے
الحمدللہ بود وہ بہت نرم پیسکر گوند ببول کاکیترا مصطگی تخم مورد گلاب کے پھول
گیرو برابر وزن سفوف کرین پس واسطے بچون کے سوا دو ماشہ صبح اور
دو ماشہ شب کو سیب ترش کے شربت کے ساتھ دیوین **سفوف طین**
سفوف نشا بھی کہتے ہین صفراوی اور خونی دستون کو نافع ہے اسبغول
تخم ریحان نشاستہ جو کے بیج جنگلی بھونے ہوئے گیرو گوند ببول نبسلوچن
برابر وزن لیوین اور سوائے سہ تخم کے اور اجزا کو نرم کوٹین اور سبکو
ساڑہے دس ماشہ او تین سے روغن گل یا روغن بادام مین چکنا کرکے
گلاب مین ترکرکے کھاءین اور جو چاہین دستون کو جلد بند کرین تو پوست
سات رتی یا ساڑہے تین رتی موافق مزاج کے ہر خوراک پر اس سفوف
کے داخل کرین **سفوف قنب** واسطے دستون کے فائدہ عظیم بخشتا
گوند ببول کا بھونا ہوا چار رتی ڈیڑہ چاول مصطگی رومی انار دانہ بھونا ہوا دھنیا
بھونا ہوا ہر ایک دو ماشہ تخم چاول برگ بھنگ بھونی ہوئی سونٹھ آدھی
ہلیلہ پیپل ہر ایک یک تولہ ساڑہے دس ماشہ پوست خشخاش بود اودہ

ڈیڑھ چاول کوٹکر چھانکر ہر روز ساڑھے چار ماشہ سرد پانی کے ساتھ کھائین +
**سفوف گل** واسطے دستون صفراوی پڑنے کے نافع ہے اور بواسیری
اور نواصیری گرم دستون کو نہایت مجرب ہے مصطگی اگر ہندی ہر ایک ساڑھے
چار ماشہ بنسلوچن گل ارمنی واغستانی گل مختوم ہر ایک نو ماشہ گلاب کے پھول گوند ببول کا
بھونا ہوا اسماق بہدانہ ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ گیرو انار دانہ بھونا ہوا دانہ انگور سرکہ مین
پلے ہوئے اور بھونے ہوئے ہر ایک ایکتولہ ساڑھے دس ماشہ سفوف بنائین
قدر خوراک نو ماشہ سات ربوب مناسبہ کے **سفوف خون** بواسیر کو روکتا ہے
تخم گندنا اجواین دیسی ہر ایک سات ماشہ دھنیہ خشک کے بیج چودھ ماشہ
ریم آہن مدبر ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر چھانکر قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ ساتھ
پانی گندنا یا پانی گرم کے **سفوف جوز** واسطے خون بواسیر کے مجرب اور عجیب الفعل ہے
جوز محرق یعنی اخروٹ جلا ہوا زردی مرغ کے انڈے کی جلی ہوئی ہر ایک
ایکجزو کنجد بوداده تین جزو کوٹکر چھانکر نو ماشہ ساتھ شربت سیب یا ربِ زرشک کے
دیوین **سفوف ہلیلہ سیاہ** دستون کے واسطے مجرب ہے کالی ہڑ گائی کے
گھی مین بھونی ہوئی ڈیڑھ ماشہ کوٹکر چھانکر شکر تری تین ماشہ پوست خشخاش دو
ماشہ کوٹکر اور تینون چیزون کو باہم ملاکر سرد پانی کے ساتھ کھائین یہ ایک خوراک ہے
**سفوف قابض** تالیف حکیم علی گیلانی خرفہ کے بیج بھونے ہوئے بنسلوچن
گل قرسی گلنار جو کے بیج ہر ایک چار تولہ آٹھ ماشہ گلاب کے پھول نشاستہ تخم
تخم مورد شانج دھویا ہوا ہر ایک دو تولہ چار ماشہ کندر چینی مصری ایک تولہ دو ماشہ کوٹکر نگاہ رکھین قدر خوراک
چار رتی سے کم ایک ماشہ تک ہے اور طین پانچ ماشہ استعمال کرین **سفوف حابس البطن** واسطے دستون
جگری کے مجربات حکیم کمال الدین شیرازی سے گلاب کے پھول جو کے
بیج گوند ببول کا نشاستہ زرشک بھونکر لاکھ مجیٹھ صندل سفید ہر ایک ساڑھے
دس ماشہ زعفران ساڑھے تین ماشہ کوٹکر چھانکر سات ماشہ اومین سے ساتھ
شیرہ تخم کاسنی کے گلاب در بید مشک مین نکالا ہو تناول کرین **سفوف لو**

موتی بے سوراخ چار ماشہ مونگے کی جڑ جلی ہوئی تیس ماشہ کہربا پیسا ہوا دو ماشہ
گلنار فارسی بنسلوچن سفید خرنوب شامی گل قرسی گیرو تخم مورد آٹا بیر کا آٹا سنگھاڑا
خشک بھونا ہوا ہر ایک تین ماشہ اقاقیا دو ماشہ گل مختوم مصطگی رومی ہر ایک
انار دانہ بھونا ہوا پانچ ماشہ بارتنگ بھونا ہوا اسپغول بھونا ہوا ہر ایک تین ماشہ
اسپغول اور بارتنگ کے سب داؤن کو برابر وزن کوٹکر چھانکر اور بیجون مین
ملاکر نگاہ رکھین سات ماشہ اوسمین سے ہمراہ بدرقہ مناسب کے نوش کرین

**سفوف لولوی** یہ نسخہ حکیم علوی خان بہادر نے اپنے واسطے تیار کیا
واسطے دستون خونی بواسیری اور حرارت جگر اور بدہضمی اور تہیج باؤن سے
نافع ہے اور نفخ اور خفقان کو بھی مفید ہے کہ یہ بیماریان حکیم موصوف کو عارض
ہوتی تھین موتی بے سوراخ سنگ یشم سبز زہر مہرہ خطائی ہر ایک پانچ ماشہ
دورتی سوا دو چاول صندل سفید ابریشم کترا ہوا بنسلوچن سفید پوست بیرون پستہ
دانہ الایچی بھونے ہوئے دھنیہ خشک بھونا سونف بھونی ہوئی آملہ سماق کالی
گاے کے گھی مین بھونی ہوئی ہر ایک پونے سات ماشہ زرشک انار دانہ
دارچینی ہر ایک ساڑہے چار ماشہ مصطگی رومی ساڑہے چار ماشہ کوٹکر چھانکر
سفوف تیار کرین **سفوف** دیگر کہ حکیم علوی خان بہادر نے واسطے نادر شاہ
بادشاہ کے تالیف کیا تھا موتی بے سوراخ کہربا ہر ایک چھ ماشہ بنسلوچن سفید
بہمن سفید پوست زرد ہر گا ابریشم کترا ہوا صندل سفید تخم فرنجمشک ہر ایک ایک تولہ
سونے کے ورق بیس عدد چاندی کے ورق ایک تولہ بدستور مرتب کرین

**سفوف** دستون صفراوی اور بلغمی کو مفید ہے اور ضعف معدہ اور رخاوت
معدہ کو نافع ہے زیرہ سفید بھونا ہوا دھنیہ بھونا ہوا سونف سونٹھ بیل گری ہر ایک
چودہ ماشہ کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین چھ ماشہ صبح اور چھ ماشہ شام استعمال کرین

**سفوف بادیان** واسطے دستون بلغمی اور تقویت معدہ اور توڑنے ریاح کے
ہمیشہ معمول اور مجرب ہے سونف کو گاے کے گھی مین بھونین

کر سرخ ہو جانے بعد اوسکے پاک کرکے کوٹین اور بھونکر
اوسکے شکر ملاکر سات ماشہ سرد پانی کے ساتھ کھائین +

**سفوف** بزور رواسطے پیچش اسبغول تخم کنوچہ تخم ریحان
تینون کو بھونکر درست رکھین اور ترہ تیزک کے بیج السی کے بیج
دونون کو بھونکر اور چھلکا گیہون گوند ببول کا بھونا ہوا نشاستہ بھونا ہوا
گلنار کھریا سبکو برابر وزن کوٹکر چھانکر اور تخم ہای مذکورہ مین ملاکر نگاہ رکھین اور سات ماشے
چار ماشہ سے سات ماشہ تک موافق حاجت کے استعمال فرمائین **سفوف**
بلغمی دستون کے لیے نافع اور مجرب ہے اجوائن دیسی کندر گلنار ہر ایک ایک جزو
دانہ مویز دو جزو کوٹکر چھانکر ہمراہ بیہ مسک کے استعمال کرین **سفوف** بچون کے
دستون کے لیے مجرب ہے جو وقت نکلنے دانتون کے عارض ہوتے ہین
خشخاش تخم مورد کندر ناگرموتھہ ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر دائی کے دودھ یا
ان کے دودھ کے ساتھ دیوین **سفوف** واسطے خون بواسیر کے مجرب ہے
رسوت نگرکوٹی چودہ ماشہ کوئلہ دیودار کی گلی کہنہ سات ماشہ دونون کو روغن بادام مین
چرب کرکے دو ماشہ اوسمین سے ہمراہ پانی سرد کے نہار کے وقت تناول کرین
ار ہاتھی کی کھال قدرے جلاکر اور خوب پیسکر نگاہ رکھین بعد فراغت پاخانہ کے
مقعد کے اوپر ملین اور قدرے کھال ناسوختہ کی دھونی لیوین دیگر جگر کے
دستون کو نافع ہے زعفران ایک ماشہ ریوند خطائی ڈیڑہ ماشہ گوند ببول کا بھونا ہوا
نشاستہ صندل سفید مجیٹھ دو دو ماشہ لاکھ دھوئی ہوئی چوک کے بیج زرشک منے دانہ
ہر ایک تین ماشہ گلاب کے پھول چھ ماشہ کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین اور سات ماشے
چار ماشہ اوسمین سے ساتھ چھاچھ لوہے سے بجھائی ہوئی کے کھائین **سفوف**
معمول اور مجرب ہے زعفران چار رتی ڈیڑہ چاول ریوند چینی چھ رتی سوا دو چاول
لاکھ دھوئی ہوئی گلاب کے پھول زرشک منے دانہ ہر ایک سوا دو ماشہ کوٹکر
چھانکر سفوف بنائین قدر خوراک سات ماشہ ساتھ شیرہ کاسنی اور رب بہ کے

**سفوف بہدانہ** نافع ہے واسطے حرارت جگر اور یرقان زرد اور کھوس
سدہ جگر اور خون تھوکنے کی بیماری کے مفید ہے مصطگی ایک ماشہ تین چاول
بنسلوچن سفید سات ماشہ گلاب کے پھول گیرو لاکھ دھوئی ہوئی بالچھڑ ملٹھی ہر ایک
ساڑھے تین ماشہ بہدانہ چھیلا ہوا نشاستہ کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری
ہر ایک چودہ ماشہ قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ سردیانی کے ساتھ کھائین **سفوف
خشخاش** نافع ہے واسطے سل اور کھانسی اور کھر کھراہٹ سینہ اور نزلہ گرم کے
بنسلوچن سفید ساڑھے چار ماشہ گوند ببول کا نشاستہ خطمی سفید کے بیج کتیرا
خبازی کے بیج ہر ایک سات ماشہ مغز بہدانہ ست ملٹھی کا ہر ایک نو ماشہ خرفہ
بیج ساڑھے دس ماشہ خشخاش سفید کے بیج ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر چھانکر
رکھین قدر خوراک سات ماشہ ساتھ عورتون کے دودھ یا بکری کے دودھ
چندروز متصل استعمال فرمائین **سفوف دق** اور سل اور خشک برائے
کھانسی کے کہ ساتھ حرارت مزاج کے ہو مجرب ہے کتیرا سفید ڈیڑھ تولہ گوند
ببول کا سات ماشہ نشاستہ چودہ ماشہ ملٹھی ساڑھے سات ماشہ کھیرے کے بیجوں کی
گری پاؤ کم چار ماشہ تربوز کے بیجون کی گری چار ماشہ پاؤ کم کافور پانچ رتی صندل سفید
ساڑھے دس ماشہ قند سفید دس تولہ سفوف تیار کرین اور انہین دواؤن سے
معجون بھی بنا سکتے ہین بیس نفع کرتی ہے زیادہ حد بیان سے **سفوف طباشیر**
گاوزبان گیلانی کے بیج گلو ہر ایک دو ماشہ گوند ببول کا سرطان نہری جلایا ہوا
ہر ایک یکماشہ پوست خشخاش دو رتی دانہ الائچی سفید چار رتی کوٹکر چھانکر سفوف
تیار کرین ساتھ عورت کے دودھ یا گدھی کے دودھ یا بکری کے دودھ کے
چندروز متصل عمل مین لائین **سفوف غری السمک** حکیم علوی خان بہادر
کی تالیفات سے ہے صاحب سل اور خون تھوکنے والے کے حق مین بہت مفید ہے
پوست انجبار کی جڑ کا دم الاخوین موتی نے سوراخ کہربائی شمعی غری السمک
ست ملٹھی کا سونف رومی سرطان جلایا ہوا نشاستہ بھنا ہوا گوند ببول کا کتیرا

ہر ایک سوا دو ماشہ افیون زعفران ہر ایک برابر بارہ جو کے کافور قیصوری سوا
دو ماشہ کوٹ کر چھان کر اور سات حصہ کر کے ہر روز صبح ایک حصہ گدہی کے دودھ
یا بکری کے دودھ کے ساتھ کھائیں اور شام کو حصہ دوسرا عرق بارتنگ کے
ساتھ نوش کریں **فصل چوتھی سفوفات میں** جو بیماریوں گردہ اور مثانہ
اور اعضاء تناسل وغیرہ سے علاقہ رکھتی ہیں **سفوف حجر الیہود** واسطے توڑنے
اور ریزہ ریزہ کرنے اور باہر نکالنے پتھری کے عجیب الفعل ہے حجر الیہود دو ماشہ
چھہ چاول نشاستہ کتیرا گلتھی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ خربوزہ کے بیج کدو کے بیج
کھیرے کے بیج ککڑی کے بیج ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ خرفہ کے بیج سات ماشہ
شکر سفید ملا کر سفوف بنائیں قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ ہمراہ نخود سیاہ کے
دیگر یہی عمل کرتا ہے بیسا لیوش پونے دو تولہ گلتھی چار تولہ ساڑھے چار ماشہ قند سفید
پچیس تولہ آٹھ ماشہ کوٹ کر چھان کر قدر خوراک سات ماشہ ساتھ پانی نخود سیاہ کے
**سفوف** واسطے ریزہ ریزہ کرنے اور نکالنے پتھری کے مجرب ہے کرنب کی
جڑ کی راکھ مرغ کے انڈوں کے چھلکوں کی راکھ جسمیں سے چوزہ نکل آیا ہو حجر الیہود
نر اور مادہ پیسکر اور مثل غبار کے باریک کر کے اور اور خاکستروں جتنی ہوں وزن میں
ملا کر بقدر ایک ملعقہ کے ساتھ شربت گوکھرو یا پانی گوکھرو تازہ کے تناول کریں
**سفوف** گردہ اور مثانہ کی پتھری کو نکالتا ہے اور قرحہ مثانہ کو مفید ہے اور
جو پتھری راستوں میں پیشاب کے اڑی ہوئی ہو اوسکو پارہ پارہ کرتا ہے چھنی ہوئی
پسی ہوئی دو ماشہ چھہ چاول کاسنی کے بیج ساڑھے تین ماشہ سونف گلتھی حجر الیہود
ہر ایک سوا پانچ ماشہ کتیرا نشاستہ گوندیول کا ست ملٹھی کا ہر ایک سات ماشہ خرفہ کے بیج
خشخاش بسلوچن ہر ایک ساڑھے دس ماشہ خربوزہ کے بیج تخم کندنا ہر ایک
ساڑھے سترہ ماشہ قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ ساتھ تین تولہ شربت خشخاش
اور تین تولہ شربت بنفشہ اور چھہ تولہ کھیرے ککڑی کے پانی کے تناول کریں
**سفوف** گردہ اور مثانہ کو بچوں کے پاک کرتا ہے گلتھی خربوزہ کے بیجوں کی گری

گوند ببول کا صمغ آلو برابر وزن کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ

**سفوف** واسطے پرانے زخم گردہ اور مثانہ اور سوراخ بول کے مجرب ہے خربوزہ کے بیجون کی گری ککڑی کے بیجون کی گری میٹھے کدو کے بیجون کی گری کھیرے کے بیجون کی گری خشخاش سیاہ گوند بادام کا کتیرا سفید نشاستہ خرفہ کے بیج شبازی کے بیج خطمی کے بیج لاکھ دھوتی ہوئی ریوند خطائی ہر ایک پانچ ماشہ گرد دس ماشہ چلغوزہ کی گری السی کے بیج کا کنج ہر ایک تین ماشہ ست ملٹھی کا اسبغول ہر ایک بیس ماشہ سب ویتین سوائے اسپغول کے کوٹکر اور باہم ملا کر گدہی کے دودھ یا گھوڑی کے دودھ کے ساتھ دیوین

**سفوف** بابت حکیم علویخان واسطے پتھری گردہ اور مثانہ اور نکالنے گاڑھے مواد اور پاک کرنے گردہ اور مثانہ کے خود حکیم موصوف نے اختراع کیا ہے حجر الیہود صمغ آلو گوکھرو حب کا کنج تخم ترب تخم بیان سونف کے بیج مغز گٹھلی آلو بالو کا ہر ایک چار رتی ڈیڑہ چاول خربوزہ کی بیجونکی گری سولی کے بیج کلمٹھی ہر ایک ایکماشہ تین چاول بچھو کی راکھ کا کنج جلایا ہوا ہر ایک ایک چارجو کے گوند ببول کا چار رتی ڈیڑہ چاول نبات مصری سفید ایک تولہ ساڑھے چار ماشہ کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین سب ایک خوراک ہے کامل بعد اسکے سونف کا عرق مولی کے پتون کا عرق ہر ایک تین تولہ نوش کرین

**سفوف** لات بول کو پرانے زخمون کو پتھری کے مواد اور پیپ سے پاک کرتا ہے اور نئے اور پرانے سوزاک کو نافع ہے اور جو عورتین حیض کے دنون مین عادت درد کی رکھتی ہین اونکو یہ سفوف بہت مفید ہے شورہ قلمی ریوند خطائی سات سات ماشہ یہ سفوف اندری جلالت کے نام سے مشہور ہے

**سفوف** نزورو واسطے سوزش بول اور سوزاک اور گردہ اور مثانہ کے پرانے زخم کو مفید ہے اجزا اسکے زیرہ سفید سات ماشہ کتیرا ملٹھی کا نشاستہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کھیرے کے بیجون کی گری میٹھے کدو کے بیج خرفہ کے بیج خشخاش سفید ہر ایک تین تولہ خربوزہ کے بیجونکی گری پونے نو تولہ شکر برابر وزن سبکے قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ صبح اور شام ساتھ شربت بنفشہ اور جلاب کے

**سفوف** مدر کثرت سے

پیشاب کو جاری کرتا ہے اور پتھری کے مواد کو پاک کرتا ہے دو تو چہارم جزو
خربوزہ کے بیج اجمود کے بیج ہر ایک ۲ جزو شکر سفید نصف وزن سبکے بدستور
سفوف کرین قدر خوراک نو ماشہ **سفوف** پیشاب کو جاری کرتا ہے اور پرانے
زخم کو نافع ہے اور معمول اور مجرب یوند خطائی سوا دو ماشہ خربوزہ کے بیجونکی
گری ککڑی کے بیجون کی گری میٹھے کدو کے بیجون کی گری خرفہ چھیلا ہوا
خشخاش کے بیج گوند ببول کا کتیرا اسفید نشاستہ گیرو ہر ایک ساڑھے چار ماشہ کو کم
چھانکر ہر روز سات ماشہ شربت بنفشہ مین حل کر کے چاٹین **سفوف** گردہ کی
پیپ کو پاک کرتا ہے نشاستہ گیرو ہر ایک سات ماشہ ککڑی کے بیجون کی گری
کھیرے کے بیجونکی گری السی کے بیج ہر ایک ساڑھے دس ماشہ خشخاش کے بیج
چودہ ماشہ قدر خوراک سات ماشہ **سفوف** واسطے سوزش بول کے کہ ساتھ
اوسکے جرک بھی ہو مجرب صاحب تحفہ گیرو دھنیہ خشک گوند ببول کا چھوکرے کے بیج
بوداوہ کندر ذکر ہر ایک سات ماشہ بلوط بوداوہ چار تولہ ساڑھے چار ماشہ قدر
خوراک نو ماشہ ساتھ پانی سرد کے اور پانی سے پرہیز کرین **سفوف** واسطے
سوزاک پرانے اور بہنے پیپ کے مجرب اور معمول ہے سلاجیت گلو تازہ
چھوٹی الائچی کتھہ سفید لسوڑہ توا کھیر خس سب برابر وزن کوٹکر چھانکر کیلے کے پانی
ساتھ دیوین **سفوف** واسطے جاری کرنے پیشاب کے مجرب ہے شورہ قلمی
رائی ہر ایک سات ماشہ باریک پیسکر ہمراہ پانی کے ناشتا تناول کرین **سفوف**
واسطے پرانے زخم سوزاک کے نسخہ عبد اللطیف جراح سنگجراحت بہیجنہ تالمکھانا
تخم خرفہ کے بیج چھیلے ہوئے کتیرا گوند چنیا برابر وزن کوٹکر چھانکر اور دودھ اور
پانی مین ملا کر کھائین **سفوف** خاکستر عقرب مولی کے بیجون کے پانی مین
پتھری سے بند ہوئی پیشاب کو جاری کرتا ہے اور طریق جلانی بچھو کا یہ ہے کہ
بچھو زندہ پوست بیضہ مرغ مین رکھکر مع چند دانہ مولی کے بیج کے اوس بیضہ
مین سے بچہ نکل آیا ہو رکھکر ہمراہ اوسکا ساتھ پوست کے ڈھکین اور اوسکے اوپر

کپڑا لپیٹ کر گل حکمت کرین یعنے مٹی کپٹین یا آٹے گوندے ہوتے مین لپیٹکر اوپلون کی
آگ مین ڈالین کہ جلجاتے برابر دو چاول کے ساتھ پانی مولی کے تیون کے ایک
آبخورہ کے برابر ہو دیوین مثانہ کی پتھری کو بھی جلد نفع بخشتا ہے **سفوف شادنج**
خون کے پیشاب کے لیے مجرب ہے شادنج دھویا ہوا دم الاخوین مونگے کی
کہربا گلنار شب یمانی کہ ایک قسم پھٹکری کی ہے خرفہ کے بیج گیرو گل قبرسی
وزن کوٹکر چھانکر تیار کرین قدر خوراک سات ماشہ ہمراہ پانی سماق کے **سفوف**
**ماسک البول** واسطے کرب و سلس البول بے سوزش کے نافع ہے
اور جو آدمی کہ سوتے مین موت رہتا ہو اسکے لیے بھی نہایت مفید ہے
بڑی مائین ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ دھنیہ خشک بھونا ہوا گوند ببول کا گوند
ہر ایک تین تولہ کندر پونے نو تولہ بلوط تین چھٹانک کوٹکر چھانکر سفوف کرین قدر
خوراک ساڑھے دس ماشہ ہمراہ پانی خالص کے **سفوف** ترکیب فوائد
صاعہ المبہی ناگرموتھ ساڑھے تین ماشہ بیر گلنار گلاب کے پھول گیرو ہر ایک
سات ماشہ تخم مورد کلیجن ہر ایک چودھ ماشہ گوند ببول کا ساڑھے سترہ ماشہ
چھانکر سفوف تیار کرین قدر خوراک سات ماشہ **دیگر** مرکی یعنے بول پونڈ
ناگرموتھ سلارس کندر ہر ایک دو ماشہ چھہ چاول کابلی ہڑ بہیڑہ آملہ تینون کو روغن
مین بھونکر ہر ایک ساڑھے تین ماشہ بلوط سرکہ انگوری بھگویا ہو سات ماشہ سفوف
کرین قدر خوراک ساڑھے دس ماشہ **دیگر** کہ باذن اللہ اگر جریان منی دس برس
بھی ہو تو دفع کرتا ہے بجیند موصلے سیاہ موصلے سفید تال مکھانا سمندر سوکھ
سروالہ چھال سینبھل چھال مولسری گوند سینبھل اونٹنگن کے بیج لسوڑہ برمڈنڈی
بھوبھلی تج میدا لکڑی ہر ایک چودھ ماشہ پھلی ببول گوکھرو ہر ایک چھہ تولہ
کوٹکر چھانکر اور ہموزن شکر مین ملاکر ہر صبح ایک کفدست دودھ کے ساتھ
پھانکین اور کھٹائی سے پرہیز کرین **دیگر** واسطے بند کشاد کے چھال ڈھاک
چھال مولسری چھال گولر گوند سینبھل موصلے سینبھل مجیٹھ گوند ببول گوند ڈھاک کا تخم

برابر وزن کوٹکر چھانکر خوراک کامل اوسکی دو تولہ ہے دیگر واسطے جریان منی کے
مجرب ہے گوند بنسلوچن صندل سفید کہربا پیسا ہوا کتیرا نشاستہ مصطگی خشخاش سفید
بیج گیرو ثعلب مصری پودینہ خشک خرفہ چھیلا ہوا موچرس دانہ الائچی سفید کسیرو خام
دانہ الائچی بڑی سے کے سنگھاڑہ خشک کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین اور ساتھ ہموزن
نبات مصری کے ملائین اور سات ماشہ اوسمین سے کھائین **سفوف**
**ماسک المنی** سیلان منی کو منع کلی کرتا ہے بجنسہ گجراتی ستاور تال مکھانہ
ستاقل مصری ثعلب مصری موچرس سروالی گل منڈی سنگھاڑہ کمرکس گوند ببول کا
گوند سیتبھل کا پھول ببول کے پھول دھاوہ کے ہر ایک چھ ماشہ املی کی چنیز
دال ماش ہر ایک چودھ ماشہ شکر برابر وزن کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین اور
چودھ ماشہ اوسمین سے گاے کے دودھ کے ساتھ صبح اور نو ماشہ ساتھ پانی
سرد کے شام کو تناول کرین اور ہمیشگی اس سفوف کی لازم ہے **سفوف**
واسطے بڑہانے اور گاڑھی کرنے منی کے مجرب ہی اسگند ایکتولہ بیج بدہارا
کوٹکر اور کپڑے مین چھانکر دو دسمہ سفید شکر ۵۰ تولہ مین ملاکر بقدر کفدست ہمراہ
دودھ یا تازہ پانی کے کھائین دیگر واسطے جریان منی اور سرعت انزال کے
مجرب ہے تال مکھانہ موصلی سفید موصلی سیاہ تخم کونچ تخم اوٹنگن موچرس پوست
اونٹ کٹارہ کی جڑ کا بجنسہ بیج بل بھوپھلی بیخ ساگھی کمرکس کاہو کے بیج اندرجو
سمندر سوکھ ستاور ہر ایک چھ ماشہ آٹا سنگھاڑہ کا نو ماشہ سروالی ایک تولہ قند برابر
وزن سب دواؤن کے پیس اوسمین سے چھ ماشہ ساتھ پانی یا لسی بکری کے
دودھ سے کے تناول کرین **سفوف مسمی لسفوف اربع** جریان منی کو
نافع ہے اور حق امساک مین ینفع النفع چھال ببول کی گوند ببول کا پھلی ببول کی
کونپل ببول کی ہر ایک ایک تولہ سبکو کوٹکر چھانکر اور شکر مین ملاکر ہر روز ایک کفدست
کھائین **سفوف قلعی کشتہ** واسطے سوزاک قدیم اور جدید کے مجرب ہے
سنگھاڑہ دودھیے خورد گوند ڈھاک سرخ بھوپھلی گوکھرو بڑی الائچی کے دانے

قلعی کشتہ کو ٹکر چھانکر نگاہ رکھین نبات مصری چھ ماشہ نو ماشہ تک ملاکے ہمراہ چودھ تولہ گاے
دودھ کے کھاتین الضاً واسطے گاڑھی کرنے منی کے مجرب ہے منقول
اجمل خانصاحب سے گوند ببلو چین کتیرا نشاستہ خصیۃ الثعلب ارچینی الائچی
گری ناریل کی گری حلک البطم چلغوزہ کی گری مصطگی نبات مصری سفید
وزن سفوف کرین اور کبھی انھین دواؤن سے معجون بناتے ہین اور سہ چند
قند ڈالتے ہین سفوف کہ نام سے سفوف قلعی کشتہ کے مشہور ہے
معمول اور مجرب جریان منی اور سوزاک قدیم اور جدید کو فائدہ بہت بخشتا
گلوست سلاجیت چھوٹی الائچی پکھان بید ہٹی تال کھانہ قلعی کشتہ ببلو چین
ہر ایک چودھ ماشہ نبات مصری برابر وزن سب دواؤن کے کوٹکر چھانکر
ہر روز ایک تولہ یا نو ماشہ دیوین سفوف واسطے جریان منی کے معمول اور
مخترع والد مؤلف ہے اور سفوف مبارک اوسکا نام ہے بیجبند سیاہ تخم
ہر ایک بیالیس ماشہ گوکھرو تالمکھانہ اندر جو شیرین ہر ایک سات تولہ لہسوڑے
اٹھائیس تولہ کوٹکر چھانکر ساتھ ہموزن شکر کے ملاکر ہر روز ایک تولہ سرد پانی کے
ساتھ دیوین سفوف خارین واسطے سوزاک اور حرارت مثانہ کی
مفید ہے خرفہ کے بیج کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری ہر ایک ایک تولہ نشاستہ
کتیرا ہر ایک چھ ماشہ باریک کوٹکر چھانکر سرد پانی کے ساتھ کھاتین سفوف صندل
احشا کی اکثر بیماریون کو نافع ہے اور قبض کھولتا ہے اور پیشاب بہاتا ہے
اور گردہ اور مثانہ کے پرانے زخمون کو مفید ہے اور پیشاب کو راستہ زخم کو فائدہ
پہونچاتا ہے صندل سفید صندل زرد کہ اوسکو ہندی مین ملاگیر کہتے ہین صندل
نبات مصری سفید گلاب کے پھولون کی کلیان ہر ایک چودھ ماشہ ریوند چینی
نشاستہ ست ملٹھی کا ہر ایک بونے نو ماشہ بارہ سنگہ کے سینگ جلے ہوئے
ہر ایک پونے نو ماشہ گوند ببول کا سات ماشہ ککڑی کے بیجون کی گری کھیرے کے
بیجون کی گری ہر ایک چھ ماشہ کدو کے بیجون کی گری سوا پانچ ماشہ کافور قیصوری

کہربا ہر ایک سات رتی کوٹکر چھانکر شیشہ مین نگاہ رکھین ہر روز سات ماشہ سے چودہ ماشہ تک کھائین **دیگر** واسطے شہوت جماع اور امساک منی کے بے نظیر ہے کھرنی کی جڑ کی چھال میدہ لکڑی ثلج ہر ایک ساڑھے چار تولہ شکر سفید برابر وزن سب دواؤن کے سفوف تیار کرکے دودھ کے ساتھ کھائین **دیگر** واسطے جلد نزول ہونے منی کو نافع ہے سرس کے بیج بجبند پلاس کے بیج برابر وزن کوٹکر چھانکر نبات مصری ہموزن مین ملائین اور آدھ سیر گای کی دودھ کی ساتھ سات ماشہ ماشہ ایک تولہ تک کھائین عجائب مشاہدہ فرمائین گے **دیگر** واسطے سوزاک سروالہ تخم تاج خروس ہر ایک سے دو تولہ کوٹکر اور شکر تری پرانی برابر وزن مین ملاکر چودہ خوراک کرین ایک صبح ایک شام سرد پانی کے ساتہ کھائین **دیگر** واسطے بہنے منی اور رطوبات رحم کے نظیر نہین رکھتا اور عورتون کی منی کو کثرت سے جاری ہو بند کرتا ہے املی کے چیئے ایک رات دن پانی مین تر کرین پھر چھیلین پس ان چھیلے ہوئون کو اوسی پانی مین بھگو دین یہانتک کہ پانی سب خشک ہوجاتے بعد اوسکے کوٹین اور چہارم وزن اوسکا بکاین کے بیجونکی گری اور آٹھوان حصہ اوسکا صندل سفید اور برابر وزن سب دواؤنکے نبات سفید ملاکر سفوف کرین **دیگر** واسطے کثرت رطوبتون کے کہ رحم سے جاری ہون نافع ہے اور کثرت جاری ہونے منی اور مذی اور ودی کو مفید اور واسطے بہنے رطوبت فرج کے مجرب ہے آنب کے پھول چھالیہ کو پھول لسبتہ کے پھول اگر موجود ہون تو پوست بیرون لسبتہ عوض اوسکے ڈالین گوند ڈہاک کا ہر ایک تین ماشہ شکر سفید ایک تولہ کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین اور ہر روز گاے کے دودھ یا سرد پانی کے ساتھ کھائین **سفوف** واسطے منی رطوبت رحم کے بے نظیر ہے تخم مجیٹھ لسبتہ کے پھول گوکھرو گوند ڈھاک کا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ شکر تری پرانی برابر وزن سب دواؤن کے کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین اور بقدر کفدست کے تناول فرمادین اور اگر حاجت

تو واسطے دور کرنے تلخی دوا کی آٹا مونگ بھونی ہوئی کا اضافہ کرین دوا
واسطے گرادینے حمل اور جاری کرنے خون حیض و نفاس کے مجربات سے
تلی قروما ہو بیر ہر ایک تین تولہ مرکی یعنی بول ساڑھے سترہ ماشہ قدر خوراک
اوسمین سے ساڑھے دس ماشہ **فصل پانچوین جلدی بیماریون** کے
**سفوفا تمین** مانند سن بہری اور جذام اور خارش اور جھیپ اور سفید داغ
**سفوف خدر** مجرب ہے پوست زر دہڑ کا پوست بہیڑے کا آنولہ بانجی
جنگلی انجیر کی جڑ کا ہر ایک چار تولہ کوٹکر چھانکر ہر روز کھائین **سفوف** واسطے
جذام مستحکم کے مجرب ہے پوست زرد ہڑ کا پوست بہیڑے کا پوست
آنولہ کا گلاب کے پھول ہر ایک دو تولہ چار ماشہ ست گلو ریوند چینی ملٹھی
چھوٹی الایچی بڑی الایچی خنجیک گیرو پوست تیواج خطائی یعنے کالا کوڑہ ساٹھی
چاول جنگلی انجیر کی جڑ کا پوست کوٹھ درخت نیواڑ بابچی سر پھوکہ ہلدی نیم کی
نیم کے پھول نیم کی چھال اور نرم کونپل پوست تنہ نیم ہر ایک چودہ ماشہ گندھک
صاف کی ہوئی سات ماشہ سبکو باریک پیسکر اور کپڑے مین چھانکر ہر روز
سرد پانی کے ساتھ کھائین اور غذا ساٹھی کے چاول اور مونگ کی دال
کم روغن تناول فرمائین سوای اوسکے اور چیزون سے پرہیز لازم ہے
**سفوف جذام** شاہترہ دھما ہا نو نو ماشہ دھنیہ چھ ماشہ سرخ صندل چار ماشہ
کشمش تازہ ایک تولہ سر پھوکہ نو ماشہ نبات مصری ملاکر سفوف کرین **سفوف**
واسطے دفع جذام کے جسوقت کہ ناک بیٹھی ہو مفید ہے اور سب علتون
کہ خلط صفرا یا خون کی آمیزش سے ہون نافع ہے چاہیے کہ اس سفوف
ساتھ کھارہ مجیٹھ کے تین جلسہ کھائین اور گوشت اور نمک و سعتی اور
قسم کی کھٹائی سے پرہیز کرین اور اگر پرہیز سے ملول ہون
تو قدرے روٹی گیہون کی اور نمک کھائین نیم کا درخت کہ سو برس سے
ہو پھول اور پتی اور جڑ اور پھل اور چھال اور شاخ ہر ایک آدھ سیر ہڑ بہیڑہ

پی کلو ہر ایک پاؤ سیر کوٹکر چھانکر سفوف تیار کرین قدر خوراک ایک ماشہ تین چاول
ماشہ چھہ چاول تک سات کھارہ مجیٹھہ کے نوش کرین اور جو اسکو شہد مین معجون
بنائین تو کچہ مضائقہ نہین ہے **سفوف جذام** واسطے جذام کے تجربہ مین آیا ہے
کی پتی کتھائی مع جڑ اور پھل اور پتیون کے آملہ اکبر آبادی آنبہ ہلدی سر پھوکا بیجی
سبکو جدا جدا کوٹکر ہر ایک پاؤ سیر اکبری سبکے نو حصہ کرین ایک حصہ صبح اور ایک
حصہ شام دیوین غذا چنے کی دال بے نمک میدہ کی روٹی کے ساتھ اور بھبہ
درت کباب مرغ بے نمک بنا چاہیے **سفوف برص** طبیبون کے
مجربات سے ہے منڈی پاؤ سیر سمندر سوکھ آدھ پاؤ دونون کو کوٹکر چھانکر سفوف
تیار کرین ہر روز چھہ ماشے نو ماشہ تک گھی کے ساتھ کھائین اور دودھ اور شیرینی
سے پرہیز کرین اور درمیان کھانے اس سفوف کے ان گولیون کا طلا
استعمال کرین کٹھ نیل چیتہ دونون کو کوٹکر چھانکر اور سفوف بناکر اور لیموکے
پانی مین گوندھکر گولیان بنائین اور وقت حاجت کے لیمون کے پانی مین
گھسکر طلا کرین **سفوف برص** تخم لالہ ساڑھے تین ماشہ کوٹکر بیٹھے پانی کے
ساتھ کھائین خدا کے حکم سے جلد شفا ہوگی **سفوف سرخ بادہ** بچونکے
واسطے معمول اور مجرب ہے نرکچور زیرہ سیاہ مہندی نیم کی پتی نیل گنٹھی درخت
سیاہ جیری سنس مجیٹھہ پوست انار دھاہا کمن رکت چندن سفید چندن دھنیہ
دواتی اول ایک جزو دوئم دو جزو اسی طرح آخر دو تک سترہ جزو دواتی وار
کوٹکر چھانکر نگاہ رکھین اور وقت حاجت کے طفل کو ایکماشہ سے نو ماشہ تک
رات کو پانی مین تر کرکے اور صبح کو صاف کرکے موافق قوت اور سن و سال کے
دیوین اور نو ماشہ خوراک طفل کلان قوی المزاج کو ہے اگر اس عارضہ سے
بدن طفل کا ورم قبول کرے اور قرحہ پڑ جاتے تو پھوک اس دوا کا پانی مین
پیسکر اور مہندی کی پتی ملا کر طلا کرین **سفوف عشبہ** واسطے آتشک نوعہ
سب قسم کے پرانے زخمون کے مجرب ہے عشبہ مغربی چار تولہ پوست

صندل سرخ سنا مکی ہر ایک ایک تولہ کوٹ کر چھانکر سفوف تیار کرین اور تین ماشہ سے
ہمراہ گرم پانی یا مناسب عرقون کے ساتھ کھائین **سفوف** واسطے آتشک اور
بالون کے مجرب ہے تخم عباسی کہ سرخ رنگ کا پھول ہو جسقدر چاہین بھون
اوپر کا پوست جو سیاہ ہوتا ہے دور ہو جانے بعد اوسکے مغز اوسکا کوٹ کر چھانکر اور
برابر وزن مین ملا کر سفوف تیار کرین اور ہر روز چودہ ماشہ ساتھ پانی سرد کے کھائین

**حرف الشین معجمہ** چار باب پر شامل ہے **پہلا باب** شربت کے نسخون مین
چار فصل پر منقسم ہے **فصل پہلی** اون شربتون مین جو دماغ کی بیماریون سے
تعلق رکھتی ہین **فصل دوسری** اون شربتون مین جو دل کی بیماریون مین مستعمل ہین
**فصل تیسری** ذکر مین اون شربتون کے جو اور اعضا کی بیماریون سے تعلق رکھتی ہین
**فصل چوتھی** اون شربتون کے تذکرہ مین جو جلدی بیماریون مانند آتشک
جذام اور پرانے اور سنے زخمون وغیرہ سے متعلق ہین **باب دوسرا** شیافون کے
دو فصل پر مشتمل ہے **فصل پہلی** شیافات مطلیہ **فصل دوسری** شیافات مین جو قبل اور دبر مین
حمول کئے جاتے ہین **باب تیسرا** اون نسخون مین جو ملفظ شراب سوم ہین **باب چوتھا** مشمومات مین

**فصل پہلی باب اول سے** دماغی بیماریون کے شربتون مین **شربت نجیبی** تالیف نجیب الدین
سمرقندی عجیب الفعل ہے واسطے درد سر خونی اور صفراوی کے گلاب کے پھول
ساڑھے سترہ ماشہ زرشک سماق ہر ایک چھ تولہ آلو سیاہ بزرگ فربہ بیس دانہ
چالیس دانہ رات کو بھگووین اور صبح کو جوش دیکر اور صاف کر کے ساڑھے آٹھ تولہ
اور چھٹانک کم آدھ سیر قند سفید داخل کر کے قوام دیوین اور ساتھ شیرہ بقدر
حسب حاجت نوش کرین **شربت تمر ہندی مسہل** افتیمون نسوت سنا
سورنجان ہر ایک دو تولہ دس ماشہ بتاسہ سترہ تولہ املی بے ریشہ اور تخم اور عناب
ہر ایک چھٹانک کم آدھ سیر آلو بخارا آدھ پاؤ کم سیر شکر سفید آدھ پاؤ سیر بطریق
معمول قوام دیوین **شربت حماض** واسطے دور کرنے خمار و رفع درد
خماری کرنے کے نظیر ہے پانی کھٹے انار کا پانی میٹھے انار کا پانی میٹھے سیب کا پانی لیمو

ایک سترہ تولہ آلو سیاہ اپلی تخم اور ریشہ سے پاک کی ہوئی ہر ایک چھٹانک کم آدھ سیر
عناب بچاس دانہ پونے دو سیر پانی مین جوش دیوین کہ تہائی باقی رہے باہم ملا مین
اور آدھ پاو کم سیر قند اضافہ کر کے قوام شربت کا تیار کرین **شربت عناب**
سرکہ مین معمول ہے واسطے بفضلہٖ خونی کے بعد فصد اور تنقیہ کے اور واسطے
سب بیماریون دماغی کے مفید ہے عناب تازہ چھٹانک کم آدھ سیر مسور دھوئی ہوئی
ڈیڑہ پاو دھنیہ کے بیج پونے نو تولہ پوست کاسنی کی جڑ کا ایک طاقہ سرکہ مین تر کرین
اور بعد تین دن کے ایک جوش قوی دیکر اور صاف کر کے چھوڑ دین کہ بیٹھ جاوے
پھر دوبارہ صاف کر کے معتدل قوام لیوین اور ہر روز ایک پیالہ متوسط اوس شربت مین سے
نوش کرین اور جو تین تولہ اوس شربت سے ساتھ پانی بھگوئے ہوئے زرشک کے
کھاوین تو بہتر ہوگا **شربت مسہل** واسطے سوداوی بیماریون اور علتون سردوماغی
اور معدی کے نہایت نافع ہے اور بہترین مسہلون کا ہے واسطے لطیف طبیعتون
سبزہ مزاج کے بالچھڑ نو ماشہ مصطگی رومی اسطوخودوس کشوث کے بیج ہر ایک ساڑھے
نو ماشہ تربد سفید افتیمون رومی غاریقون ہر ایک ایکتولہ ساڑھے دس ماشہ سنا مکی
گلاب کے پھول ہر ایک پونے چار تولہ بنفشہ ساڑھے سات تولہ عناب لسوڑہ
ہر ایک تیس عدد آدھ پاو کم دو سیر پانی مین ایک روز بھگو کر جوش دین کہ چہارم باقی رہے
ساتھ چھتیس تولہ ترنجبین اور شکر کے کہ نصفا نصف دونون ہون ملا کر قوام دیوین
اور ایک تولہ دس ماشہ سے پونے چار تولہ تک نوش کرین **شربت اسطوخودوس**
مرض فراموشی اور بیماری نسیان اور دماغ کی سب سردی بیماریون کو عظیم المنفعت ہے
[illegible]ی چھیلی ہوئی ساڑھے سترہ ماشہ بنفشہ گلاب کے پھول ہر ایک دو تولہ بسفائج
اسطوخودوس فاوانیا یعنے عود صلیب گاوزبان گیلانی سونف کے بیج انجرہ کے بیج
خطمی کے بیج ہر ایک تین تولہ مویز منقی چھ تولہ لسوڑہ بیس عدد سبکو جوش دین اور
سوا سیر شکر طبرزد اور شہد خالص مین قوام شربت کا تیار کرین اور تین تولہ سے چار تولہ
ساڑھے چار ماشہ تک گرم پانی کے ساتھ دیوین اور بعضے نسخہ مین فاوانیا اور تخم خطمی

چھ تولے کے وزن سے مندرج ہے **شربت کاسنی** مالیخولیا اور سوداوی بیماری
نافع ہے بیخ سوسن کی جڑ گاؤزبان گیلانی ساڑھے دس ماشہ فرنجمشک گلاب کے بیج
بالچھڑ چھڑیلا ہر ایک سات ماشہ گلاب مین جوش دیکر اور صاف کرکے نبات سفید
حاجت ملاکر قوام کرین اور مشک چار رتی ڈیڑھ چاول اور عنبر ساڑھے تین ماشہ
سنگ ابریشم سبز ہر ایک کو گلاب مین گھسکر اور صندل سفید ساڑھے دس ماشہ
ملاوین قدر خوراک نو ماشہ ساتھ عرق بید مشک اور عرق گاؤزبان اور گلاب کے
اور جو حرارت مزاج مین غالب ہو تو تخم فرنجمشک ور چھڑیلا اور بالچھڑ مطروح کرین
نسخہ مین سے نکالڈالین **شربت ابریشم سادہ** نافع ہے واسطے
سوداوی اور بلغمی دل اور اور جو مرض کہ دل کی شرکت سے ہون ابریشم کترا
تین رتی ڈیڑھ پاؤ کم تین سیر گلاب مین دو رات دن بھگو کر جوش دین کہ تین حصہ
ڈیڑھ سیر گلاب باقی رہے ملین اور ابریشم دور کرکے چھٹانک کم ڈیڑھ سیر نبات
داخل کرکے قوام دیوین اور آخر قوام مین نو ماشہ عنبر اور سوا دو ماشہ مشک
بھیگا داخل کرین اور اولٹ پلٹ کرین کہ خوب ملجاوے شیشہ یا چینی کے برتن
نگاہ رکھین قدر خوراک دو تولہ دس ماشہ ساتھ عرق گاؤزبان اور تخم فرنجمشک
ساڑھے چار ماشہ کے چھڑک کر نوش کرین **شربت ابریشم رمانی** خون بول
جو کثرت سے جاری ہو اور نوبت غشی کی پہونچے مفید ہے ابریشم خام
پاکیزہ دیگ مین رکھین اور اگر دیگ چاندی کی ہو تو بہت بہتر ہے پھر سر دیگ
مضبوط باندھین کہ اجزا اوسکے نہ نکلین اور کبھی اول جو چیزین یا درمیان یا آخر
چیزین دل کو قوت دینے والیان مانند گاؤزبان اور فرنجمشک ورشل اور
اوسمین داخل کرتے ہین اور بعد جوش کھانے ابریشم کے ملکر چھانکر شربت
یا شکر سفید یا شہد بہت بہ اور شل اوسکے اضافہ کرین اور پھر ملایم آگ پر رکھین
چند جوش خفیف دیوین پھر آگ سے نیچے اوتار کر موتی اور مونگے کی جڑ
اور گلاب ور بید مشک ور سب مقوی اور قابض دوائین مناسب حال

بدستور تیار کرین **شربت گاوزبان عنبری** واسطے تقویت اعضاء رئیسہ کے مجرب ہے گاوزبان گیلانی کے پتے تین تولہ گاوزبان کے پھول پانچ تولہ بادرنجبویہ اڑھائی تولہ صندل سفید گلاب مین پسیا ہوا تخم فرنجمشک ہر ایک ڈیڑھ تولہ دھنیہ چھیلے ہوئے دو تولہ بادرنجبویہ کے بیج ڈیڑھ تولہ زرشک سنے دانہ ڈیڑھ تولہ رات کو گلاب و عرق بیدمشک مین ترکر کے صبح کو جوش دین جسوقت نصف باقی رہے صاف کر کے قند سفید ایک سیر داخل کر کے قوام دیوین بعد اوسکے چاندی کے ورق ایک تولہ سونے کے ورق چھ ماشہ عنبر اشہب چھ ماشہ مشک خالص دو ماشہ داخل کر کے آگ پر سے اوتارین **ایضاً** گاوزبان سادہ واسطے مرہ سوداوی تقویت دل کے گلاب کے پھول ساڑھے سترہ ماشہ نیلوفر کے پھول بادرنجبویہ تخم فرنجمشک ہر افتیمون بسفائج فستقی فرنجمشک کے بیج اسطوخودوس ہر ایک تین تولہ بنفشہ تازہ چار تولہ ساڑھے چار ماشہ گاوزبان گیلانی پونے نو تولہ شکر طبرزد آدھ پاو کم سیر گلاب ڈیڑھ پاو کم تین سیر بدستور قوام شربت کا تیار کرین **شربت اسبغول** خفقان صفراوی اور کھانسی گرم و خشک اور کھرکھراہٹ سینہ کو نافع ہے اسبغول دو تولہ دس ماشہ کو چھٹانک کم آدھ سیر پانی مین ترکرین اور لعاب اوسکا نکالین قند سفید اڑھائی پاو ملاکر اور دھیمی آنچ پر رکھکر قوام دیوین اور موافق حاجت کے استعمال کرین لعاب اسبغول کے ساتھ خصوصاً اگر لعاب وسکا بیدمشک اور گلاب مین نکالا ہو **شربت الصالحین** انتخاب کیا ہوا مولف اور والد مولف کا ہے واسطے دفع خفقان سرد و گرم کے نافع ہے اور بخارات ہر قسم کے خواہ معدہ خواہ مراق خواہ رحم سے نکالتا ہے اور دل غمگین اور خاطر حزین کو فرحت بخشتا ہے اور وحشت اور جنون کو دور اور رنگ چہرہ کا سرخ کرتا ہے اور معدہ کو دباغت دیتا ہے اور سب قوتون کو قوت بخشتا ہے اور بھونک کھانے کی بڑھاتا ہے سگربل کے پھول کہ ایک پھول ہے ہندوستان مین مشہور اور اکثر ہند کے شہرون مین بکثرت ہوتا ہے سو عدد لیکر اور ملکر اور سبزی اونکی دور کر کے پاو سیر کاغذی لیمو مین خوب ملین اور پیالہ

چینی مین رات کو وقت نگاہ رکھین اور صبح کو سات شربت نبات مصری ایک
کر دو سیر مینہ کے پانی مین حل کی ہو ایکجا کر کے اور شیشہ ضخیم مین ڈالکر اسطرح کہ [illegible]
شیشہ باقی رہے بعد اوسکے سر شیشہ کا مضبوط بند کر کے اور شیشہ کو پانی سے
بھرے ہوئے کسی برتن مین رکھکر نگاہ رکھین اور بعضے مزاجون مین اگر خیار
حذر مطلوب ہو تو تفاح کی چار ماشہ ہمراہ پھولون کے شیشہ مین اضافہ کی جاتی
اور گرم مزاج والون کے لیے کہ تقویت جگر منظور ہو مینہ کے پانی کی جگہ گلاب
اور مشک بڑھانا او سیر مناسب ہے **شربت صندل ترش** واسطے اسکین
جلن اور گرمی دل اور تپ محرقہ کے نافع ہے صندل کا سوہان سے باریک
برادہ کر کے تین چھٹانک لیکر ایک رات دن پانی انگور خام اور سرکہ ہر ایک
سات تولہ اور قدرے پانی مین بھگووین پھر جوش دین کہ آدھا رہجائے صاف
کر کے آدھ پاؤ شکر ملا کر قوام دیوین **ایضاً** نسخہ دیگر ضعف دل کو کہ بسبب حرارت
نافع ہے وحیئنہ خشک کو نگر ساڑھے سترہ ماشہ پانی انگور خام کا چار تولہ ساڑھے
سرکہ قدرے صندل سفید پیسا ہوا پونے نو تولہ پانی خالص آدھ پاؤ کم سیر اسمین
حل کرین اور پونے دو ماشہ زعفران پوٹلی مین باندھکر اوسمین اوسے رکھائین دو چار گھنٹے
اور زعفران کی پوٹلی ملکر باہر نکالین اور نبات مصری آدھ پاؤ کم سیر اضافہ کرین اور
اوسکے سوا دو ماشہ کافور اور سات ماشہ بنس لوچن اور صندل سفید پیسا ہوا
نیم گرم ہو داخل کرین قدر خوراک ساڑھے سترہ ماشہ ساتھ شیرۂ تخم خرفہ کے شربت
دل کو قوت دیتا ہے اور خفقان گرم اور معدہ اور جگر گرم کو نافع ہے اور پیاس
بجھاتا ہے اور دستون کو بند کرتا ہے صندل سفید پیسا ہوا ساڑھے سات تولہ
رات دن بھگووین دوسرے دن جوش خفیف دیکر شیرہ اوسکا نکالین اور آدھ
کم سیر قند سفید ملا کر شربت تیار کرین اسی طور سے لکھا ہے قرابادین شفائی مین
اور صاحب قادری ترتیب اس نسخہ کی اس طرح بیان کرتا ہے کہ صندل کو
سوہان سے ریزہ کر کے اور خوب کوٹ کر چھٹانک آدھ سیر گلاب مین تر کرین دو رات دن

صاف کرکے صندل مذکور کو خالص پانی مین جوش دین یہانتک کہ قوت صندل کی
کما حقہ نکل آئے اور پانی بقدر مناسب رہجائے پس اس پانی کو صاف کرکے
گلاب مصفی مین ملائین اور قند سفید آدھ پاو کم سیر یا کم حسب موافقت ذائقہ ملاکر
قوام دیوین اور بہترین صندل یہ ہے کہ زردی مایل ہو **شربت دیگر** دلکو قوت
دیتا ہے اور توحش سوداوی کو دور کرتا ہے ملٹھی ساڑھے سترہ ماشہ بسفایج
سونف ہر ایک دو تولہ اور بعضے نسخہ مین ملٹھی تین تولہ داخل ہے برگ بادرنجبویہ
تخم فرنجمشک ہر ایک دو تولہ چار ماشہ گاوزبان پونے نو تولہ سبکو دو چند سے پانی
اور شش گونہ گلاب مین جوش دیوین یہان تک کہ سہ گونہ کلہم پانی باقی رہے
صاف کرکے اور شکر ملاکر قوام شربت کا دیوین **شربت فواکہ** واسطے فساد خون
اور تپ محرقہ وبائی کو نافع ہے اور گرمی گردہ اور تپ صفراوی اور دستون صفراوی کو
نافع ہے عناب ولایتی بیس دانہ سماق انار دانہ ترش دھنیہ خشک کے بیج ہر ایک ساڑھے
سترہ ماشہ سبکو گلاب عرق صندل عرق کاسنی ہر ایک آدھی چھٹانک کم آدھ سیر رات کو
بھگوکر صبح کو جوش دین جسوقت کہ آدھا پانی باقی رہے صاف کرکے پانی میٹھے انار کا
پانی میٹھی بہی کا پانی امرود کا پانی تربوز کا پانی ترنج کا یعنے رس گنے کا پانی سیب کا عرق
بیدمشک کا گلاب ہر ایک چھہ تولہ قند سفید دو چند شربت ترنج یکچند داخل کرکے
قوام دیوین اور جو پانی انگور اور پانی املی کا بھی اس شربت مین اضافہ کرین
تو اثر قوی ہوگا **شربت** کہ قبض کو دور کرتا ہے اور خلط صفرا کو نکالتا ہے اور گرمی کو
گھٹاتا ہے گاوزبان کے پھول بنفشہ کے پھول شاہترہ ہر ایک پونے چار تولہ املی
تیرہ تولہ چار ماشہ زرشک تیرہ تولہ چار ماشہ آلو بخارا آلوی سیاہ ہر ایک ستو عدد سبکو
آدھ پاو کم سیر پانی مین جوش دین کہ آدھا پانی باقی رہے صاف کرین اور شیر خشت
چھٹانک کم آدھ سیر ترنجبین خراسانی پچاس تولہ داخل کرکے قوام دیوین کلہم مخنث آگ دین
مین تمام ہفتہ مین ایک خوراک استعمال فرماوین **شربت ملین** جس شخص کی
آنتون مین کہ خشکی بشدت ہو اور رفع حاجت بفراغت نہوتی ہو جو اس دوا ہمیشگی کرے

تو خشکی دفع ہو جائے اور کھانسی اور سینہ کی کھڑکھڑاہٹ اور تپ کو بھی مفید ہے بیدانہ
سات ماشہ گاؤزبان ساڑھے سترہ ماشہ بنفشہ کے پھول گلاب کے پھول ہر ایک نو
اسپغول دو تولہ ساڑھے سات ماشہ عناب ولایتی بیس دانہ لسوڑہ ساٹھ دانہ دو دن
جوش دیکر اور بعد صاف کرنے کے دونون چیزون کا لعاب ملا کر چھٹانک کم آدھ سیر
قند سفید یا ترنجبین اضافہ کرکے قوام دیوین اور ہر صبح روغن بادام ڈالکر نوش کرین
**شربت بادرنجبویہ** گاؤزبان خشک پونے نو تولہ بالنگو ے تازہ آدھ پاؤ کم سیر اگر
تازہ میسر نہو سکے تو خشک سوا گیارہ تولہ لیوین اور جوش دیکر صاف کرین اور آدھ
کم سیر قند سفید یا شہد جھاگ اوتارے ہوئے مین قوام دیکر شربت تیار کرین **فصل**
**تیسری** اون شربتون کے بیان مین ہے جو سوائے دل اور دماغ کے اور اعضا
بیماریون سے تعلق ہین **شربت نزلہ** واسطے نزلہ گرم کے نافع ہے انجیر زرد
بیس دانہ عناب ولایتی بیس دانہ لسوڑہ پچاس دانہ ہنس راج ساڑھے دس ماشہ
تخم مورد کتیرہ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ خطمی دو تولہ ملٹھی خشخاش کے بیج سفید
ہر ایک تین تولہ جو چھیلے ہوئے چار تولہ ساڑھے چار ماشہ بنفشہ یا لا ہوا ساڑھے نو
سکنجبین ڈیڑھ پاؤ شربت تیار کرین **شربت فریاد رس** واسطے سب قسم
نزلون گرم اور کھانسی تر اور خشک کے مفید ہے گاؤزبان گیلانی صندل سفید تخم
خشک خشخاش سفید کے بیج ہر ایک دو تولہ ملٹھی چھیلی ہوئی خطمی سفید کے بیج گلاب کے
پھول ہر ایک یکتولہ مویز منقی پچیس دانہ پوست خشخاش پچیس عدد قند سفید ایک
سیر بھر پانی مین تر کرین اور صبح کو جوش دین یہانتک کہ آدھا رہجائے قند سفید
قوام دیکر شربت تیار کرین **شربت شفا** ذات الجنب اور صفراوی اور خونی
نافع ہے اور درد سینہ اور ذات الریہ کو فائدہ بخشتا ہے نیلوفر کے پھول لسوڑہ
عناب ولایتی برابر وزن پانی مین جوش دیکر صاف کرین اور ساتھ تین وزن
سفید کے قوام دیوین قدر خوراک دو تولہ دس ماشہ **شربت اعجاز** مولفات
شاہ مرزائی جنت مکانی واسطے کھانسی خشک اور تر اور تپ دق کے مفید

کتیرا گوند ببول کا ہر ایک ساڑھے دس ماشہ بہدانہ ساڑھے سترہ ماشہ نیلوفر کے پھول
بنفشہ کے پھول خطمی کے بیج ملیٹھی چھیلی ہوئی ہر ایک دو تولہ عناب ولایتی بیس دانہ
لسوڑہ ساٹھ دانہ اروسہ کے پتی چھٹانک کم آدھ سیر قند سفید آدھ پاو کم سیر سوائے
ببول کے گوند اور کتیرا کے سبکو جوش دین اور بدستور قند مین قوام دیکر اوپر سے
ببول کا گوند اور کتیرہ کو نکر چھانکر داخل کرین اور اروسہ عبارت ہے بانسہ سفید کی سے
کہ ہندوستان مین بہت مشہور ہے اور کتیرا لوجود **شربت خشخاش** واسطے
کھانسی خشک اور سل کے مفید ہے اور خون تھوکنے کی بیماری کو نافع کا ہوے
بیج امیراین خراسانی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ خشخاش سفید خشخاش سیاہ ہر ایک
ڈیڑہ پاو پانی آدھ پاو کم دو سیر مین جوش دین کہ تین پاو باقی رہے صاف کرکے
لعاب اسبغول تین چھٹانک مصفی ڈیڑہ پاو داخل کرکے جوش دین کہ گاڑھا ہو جائے
**شربت نزلہ** واسطے نزلہ اور کھانسی اور ضعف معدہ اور جگر کے نافع ہے بنفشہ
نیلوفر فراسیون ہنسراج ملیٹھی زوفا خشک سونف کی جڑ جو چھیلے ہوئے خطمی کے بیج
خبازی کے بیج السی گاؤزبان انجیر زرد عناب ولایتی مویز منقی لسوڑہ جو دوائین
کوٹنے کی ہین کچلکر سوا سیر پانی مین رات کو بھگو دین اور صبح کو جوش کرین جبوقت
آدھا باقی رہے صاف کرکے ترنجبین خراسانی چھٹانک کم آدھ سیر قند سفید آدھ پاو
کم سیر داخل کرکے قوام شربت کا دیوین **شربت زوفا** کھانسی بلغمی کو نافع ہے
اور سینہ اور پھیپڑہ کو خلطون خراب سے پاک کرتا ہے اور مرض ربو اور تنگی سانس کو
فائدہ کامل بخشتا ہے بنفشہ کے پھول چودہ ماشہ خطمی کے بیج خبازی کے بیج
ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ ہنسراج ملیٹھی زوفای خشک ہر ایک دو تولہ انجیر سفید
بیس طلیہ عناب تیس دانہ لسوڑہ مویز منقی ہر ایک پچاس دانہ جوش دین اور
صاف کرین بعد اسکے آدھ پاو کم سیر قند کا قوام دیکر شربت تیار کرین اور بعضے
طبیب فراسیون ساڑھے سترہ ماشہ اس نسخہ مین داخل کرتے ہین **شربت دفا**
معتدل مجرب و معمول حکیم محمد تقی لاہوری بسفائہ نیلوفر ہر ایک چھ ماشہ تخم ۲

دو تولہ بنفشہ پوست خشخاش انسی کے بیج خطمی کے بیج ہر ایک تین تولہ
زوفای خشک ہر ایک پانچ تولہ خشخاش کے بیج دس تولہ انجیر زرد بتیس عدد
ولایتی لسوڑہ مویز منقی ہر ایک ستو دانہ شہد سفید آدھ سیر عالمگیری قند سفید
دو سیر عالمگیری بدستور شربت تیار کرین شربت کریرہ البیر کہ عبارت ہے
یعنے ہنسراج سے ہے نفع بخشتا ہے کھانسی کو اور کھولتا ہے سدہ کو جو تلی مین
ہنسراج سبز چھٹانک کم آدھ سیر پانی گرم مین ایک رات دن بھگو دین بعد اسکے
ملایم آگ پر جوش دین اور صاف کرکے پچاس تولہ شہد اور پونے دو سیر
قوام دیوین **شربت افسنتین** مالیخولیای مراقی کو نافع ہے اور واسطے
ضعف معدہ سرد اور سوء القنیہ کے مفید اور آزمایا ہوا ہے بالچھڑ سات ماشہ
نسوت سفید چھلی ہوئی غاریقون ہر ایک چودہ ماشہ افسنتین رومی تین تولہ
پھول سرخ کی پتی چھ تولہ سبکو پونے دو سیر پانی مین بھگو کر جوش دین کہ تہائی جل
صاف کرکے چھٹانک کم آدھ سیر قند سفید یا شکر سفید مین قوام دین شربت
سوء القنیہ اور استسقا کو نافع ہے اور غلیظ خلطون کو پکاتا ہے اور سدہ کو کھولتا
اور ریاح کو توڑتا ہے اور فضول کو براہ بول جاری کرتا ہے مویز منقی گیارہ تولہ
آٹھ ماشہ پوست سونف کی جڑ کا پوست اجمود کی جڑ کا پوست کاسنی کی جڑ
پونے نو تولہ انجیر زرد بیس دانہ سونف کے بیج کاسنی کے بیج ہر ایک چھ تولہ
کرفس کے جڑ کا چار تولہ ساڑھے چار ماشہ شگوفہ اذخر بالچھڑ تگر سلیخہ ہر ایک سات
سبکو بھگو کر جوش دین اور صاف کرکے آدھ پاؤ سیر قند مین قوام شربت کا
کرین قدر خوراک چار تولہ ساڑھے چار ماشہ پانچ تولہ دس ماشہ تک **شربت افسنتین**
واسطے ضعف جگر اور معدے کے ساتھ خشکی انتون کے ہو مفید ہے اور حرارت
مزاج کو نہایت نافع ہے اور سدہ کھولتا ہے افسنتین نو ماشہ گلاب کے
ڈیڑھ تولہ ایلوہ پونے چار تولہ ترنجبین پونے نو تولہ دواؤنکو جوش دیکر اور صاف
کرکے ترنجبین و سمین حل کرلے اور قدرے پکاکر نوش کرے گلقند

شربت بزوری بارد یعنی سرد استسقا اور سوء القنیہ کو نافع ہے اور سدہ کھولتا ہے
اور پیاس بجھاتا ہے اور پیشاب جاری کرتا ہے کاسنی کے بیج خربوزہ کے بیج کھیرے
ککڑی کے بیج ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ پوست کاسنی کی جڑ کا تین تولہ سبکو کچلکر
چھبیس تولہ چار ماشہ پانی مین جوش دین کہ آدھا پانی باقی رہے صاف کرکے ساتھ قند سفید
سوا پاؤ کے قوام دیکر نگاہ رکھین ہر صبح ایک قاشق ہمراہ ساتھ قاشق عرق کاسنی کے
نوش فرماین اور ایک جماعت کا یہ بیان ہے کہ ایک دن بلاحظہ ورم بزوری گرم اور
ایک دن بلاحظہ پیاس بزوری سرد نوش کرین اور ایک گروہ کا یہ مقولہ ہے کہ ہر روز
بلاحظہ ورم اور پیاس کے بھی ایک قاشق بزوری سرد اور نیم قاشق بزوری گرم
ہمراہ تین قاشق عرق کاسنی اور ساڑھے تین قاشق سونف کے عرق کے دیوین
شربت بزوری حار یعنی گرم واسطے استسقاء کے مفید ہے پوست سونف کی
جڑ کا پوست اجمود کی جڑ کا ہر ایک نو ماشہ سونف دیسی سونف رومی اجمود کے بیج
ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ ایک پیالہ پانی مین جوش دین کہ آدھا رہ جائے
سوا چھبیس تولہ قند سفید مین قوام شربت کا تیار کرین اور ہر صبح ایک قاشق اوس شربت کو
ساتھ قاشق کاسنی کے عرق مین گھولکر نوش فرماین اور ایک جماعت کا قول ہے
ایک دن بلاحظہ ورم بزوری گرم دین اور ایک فرقہ کی رای ہے کہ ہر روز بلاحظہ
ورم اور پیاس کے بھی ایک قاشق بزوری سرد اور آدھا قاشق بزوری گرم
ہمراہ ساڑھے تین قاشق عرق کاسنی اور ساڑھے تین قاشق سونف کے عرق کے
گھولکر دیوین شربت دینار نسخہ معمول شدہ جگر کھولتا ہے اور سوء القنیہ اور استسقا
اور حرارت احشا کو نافع ہے کشوث کے بیج ساڑھے دس ماشہ پوٹلی مین باندھکر
اور نیلوفر کے پھول اور گاوزبان ہر ایک تین تولہ کاسنی کے بیج کچلے ہوئے سات ماشہ
گلاب کے پھول پانچ تولہ دس ماشہ پوست کاسنی کی جڑ کا گیارہ تولہ آٹھ ماشہ رات کو
پانی مین ترکرکے صبح کو جوش دین کہ تہرا ہو جائے صاف کرکے آدھ سیر قند سفید
قوام دیوین اور ریوند خطائی پونے چار تولہ بعد آگ پر سے اوتارنے کے حل کرین

اور ساتھ ایک فاشق شربت بزوری سرد مع عرقون مناسب کے استعمال کرین
تو بہت اعتدال کثیر المنافع واسطے سُدّون جگر اور ماساریقا اور احشا کو مفید
ہمراہ شیرۂ خیارین کے خصوصاً اگر سکنجبین شکری بھی اضافہ کی گئی ہو اور یرقان
حرارت جگر اور معدہ کو نافع ہے اور پیشاب کو جاری کرتا ہے اور قبض کو رفع
اور حصبہ اور جدری کہ چیچک کی قسم سے ہے اور تپون خونی اور صفراوی کو نفع
بخشتا ہے ہمراہ شربت عناب کے ریوند چینی ڈیڑھ تولہ کشوث کے بیج ساڑھے
ستر ہ ماشہ گلاب کے پھول چار تولہ ساڑھے چار ماشہ کاسنی کے بیج کچلے ہوئے
سات تولہ پوست کاسنی کی جڑ کا پونے نو تولہ ریوند چینی کو کچلکر اور ایک کپڑے
پوٹلی میں باندھ کر اور دواؤن کے ساتھ پانی مین بھگوئین اور صبح کو جوش دین
اور صاف کرکے آدھ پاؤ قند سفید ملا کر قوام شربت کا تیار کرین اور جو ساڑھے چار
ریوند چینی اور اوسکے اوپر پیسکر داخل کرین تو اثر اس نسخہ کا نہایت قوی ہو
مقدار خوراک سات ماشہ سے پونے چار تولہ تک یا چار تولہ ساڑھے چار ماشہ تک

**شربت ریوند** سُدّون کو کھولتا ہے اور یرقان اور حرارت جگر کو نافع ہے
اور پیشاب کو جاری کرتا ہے اور قبض کو دور کرتا ہے کشوث کے بیج پوست
سونف کی جڑ کا پوست کاسنی کی جڑ کا اجمود کی جڑ ہر ایک ساڑھے ستر ہ ماشہ
کھیرے ککڑی کے بیج خربوزہ کے بیج سونف کاسنی کے بیج ہر ایک چار تولہ
چار ماشہ سب کو کچلکر جوش دین اور صاف کرین اور آدھ پاؤ سیر قند سفید ڈالکر قوام
شربت کا تیار کرین **شربت انجبار** واسطے خون کے دستون کے نافع
اور جس مقام سے کہ خون جاری ہو فوراً بند کرتا ہے اور قوت ماسکہ کو تقویت
بخشتا ہے انجبار کی لکڑی کی چھال اور جڑ اوسکی پانچ تولہ آٹھ ماشہ سات تولہ
کچلیں اور ایک رات دن گرم پانی مین بھگوئین بعد اوسکے نرم آگ پر
جوش دیں اور صاف کرین اور چھٹانک گھی آدھ سیر شکر مین قوام کرکے نگاہ دین
قدر خوراک اوسکی ستر ہ ماشہ [illegible] کے عرق مین نوش کرین [illegible]

طراثیث اور انجبار کی جڑ ہر ایک یکتولہ کوٹکر چھانکر ساتھ دو تولہ صندل سفید اور بارہ تولہ
قند سفید کے قوام تیار کرین اور سوا گیارہ ماشہ گوند ببول کا کوٹکر چھانکر جدا نگاہ رکھین
ایک دن مین دو مرتبہ یہ شربت نوش کرین اور ہر مرتبہ نو ماشہ یا سوا دو ماشہ
گوند ببول کا ملاکر نوش فرماتین **شربت بزوری** پیشاب کو جاری کرتا ہے اور حیض کو
بہاتا ہے اور پتھری کو ٹکرے ٹکرے کر کے نکالتا ہے اور یرقان کو دفع کرتا ہے اور
سُدہ جگر اور تلی کا کھولتا ہے اور پرانے تپون کو نافع ہے پوست کاسنی کی جڑ کا
غافث کی پھول کاسنی کے بیج خطمی کے بیج ملٹھی بالچھڑ بنفشہ گاوزبان ہر ایک ساڑھے
تیرہ ماشہ سونف خربوزہ کے بیج کدو کے بیج کسوم کے بیج ہر ایک دو تولہ کوٹکر سوا
دو سیر پانی مین ایک رات دن تر کرین اور مویز منقے چھ تولہ ملاکر جوش دین جس وقت
آدھ پاؤ کم سیر پانی باقی رہے صاف کر کے اور آدھ پاؤ کم سیر شکر سفید اضافہ فرماکر
قوام دیوین **شربت کاکنج** واسطے پرانے زخم اور سوزاک کے مفید ہے
سونف رومی اجمود کے بیج ہر ایک سات ماشہ ہنسراج بنفشہ گاوزبان ہر ایک
ساڑھے تیرہ ماشہ گوکھرو دو تولہ کاکنج تین تولہ کھیرے ککڑی کے بیج پونے تولہ
قند سفید آدھ سیر بدستور شربت تیار کرین **شربت مفاصل** اجمود کی بیج سونف دیسی
سونف رومی اجوائن دیسی ماہی زہرہ سورنجان ہر ایک تین تولہ پوست اجمود کی
جڑ کا ہر ایک چھ تولہ پوست کبر کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا ہر ایک ساڑھے ستائیس تولہ
قند سفید آدھ پاؤ کم سیر **شربت ہندبا** یعنے کاسنی کا شربت سُدہ کو کھولتا ہے
اور خلطون غلیظ کو قطع کرتا ہے اور ریاح کو تحلیل کرتا ہے پوست کاسنی کی جڑ کا
نکلا ہوا جوش دیگر صاف کرین بعد اوسکے گلقند آفتابی اوپر اوسکے اضافہ کرین
اور آدھ پاؤ کم سیر قند سفید مین قوام دیکر شربت تیار کرین اور قریب قوام کے
پانی لیمو کا تازہ بقدر ذائقہ اضافہ فرماتین **شربت ہندبا** تپون کو نافع ہے اور سدہ
کھولتا ہے اور دل اور معدہ اور جگر کو نافع ہے شکر سفید سوا سیر پانی مین گھولکر
جوش دیوین اور جھاگ اوتارین بعد اوسکے کاسنی مروق یعنے بہاری ہوئی

چھانتک کم آدھ سیر اضافہ کرکے قوام دیوین جسوقت قوام ہوجاۓ تو قدرے لیمون کا
پانی بھی اضافہ کرین **شربت سنا** تالیف صاحب قرابادین قادری بہترین مسہل کے
واسطے معتدل مزاجون کے اور تپ مین بھی دیہ سکتے ہین اور تینون خلطون کو
باہر نکالتا ہے اور قلیل المقدار ہے اور بدمزہ بھی نہین ہے اور دماغی وغیرہ بیمار
نافع ہے اور باوجود قوت دست لانے کے دل کو تقویت دیتا ہی کاسنی کے
کچلے ہوۓ چودھ ماشہ گلاب کے پھول گاوزبان کے پھول بنفشہ کے پھول
کے پھول ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ کھیرے ککڑی کے بیج کوٹے ہوۓ ہر
سنا مکی گھاس کوڑی سے صاف کی ہوئی چھ تولہ آلو بخارا بندرہ عدد عناب
تیس دانہ لسوڑہ ساٹھ دانہ ترنجبین خراسانی خار وغیرہ سے پاک کی ہوئی چار
چار ماشہ بطریق مشہور شربت تیار کرین اور جو پانی کے بدلے گلاب و بید مشک
اور عرق نیلوفر مین جوش دین تو بہتر ہوگا اور جو قند سفید عوض ترنجبین کے کرین
روا ہے اور جو کوئی شخص نزف الدم کا معتاد ہو یعنی خون اوسکے جسم کے
جاری رہتا ہو اوس شخص کو ترنجبین نہ دینی چاہیے کہ یہ بالخاصیت مدر دم ہے
خون کو جاری کرتی ہے اور قدر خوراک اس شربت کی حسب وقت اور مناسب
مزاج راۓ طبیب پر موقوف ہے **فصل چوتھی اون شربتون کے بیان مین**
جو جلدی بیماریون کو نافع ہین مثل بیماری آتشک اور جذام اور سب طرح
پرانی بیماریون سوداوی اور بلغمی کے **شربت عشبہ** واسطے آتشک اور
اور سب طرح کے پرانے اور نئے زخمون اور اصلاح مواد گرم اور اکلہ حلق
مفید اور بے بدل ہے عشبہ مغربی چوبچینی ہر ایک چودھ ماشہ آلو بخارا
ولایتی ہر ایک بارہ دانہ کدو کے بیجون کی گری خربوزہ کے بیجون کی گری
جو چھیلے ہوۓ چھ تولہ سب کو بھگوۓ دو سیر پانی مین جوش دین کہ نصف حصہ
رہنے شاہترہ اور بنفشہ اضافہ کرین اور پھر جوش دین یہان تک کہ چہارم
سوخت ہوجاۓ سترہ تولہ قند سفید بڑھا کر قوام ہووین اور تین تولہ صبح اور

شام کو مناسب عرقون کے ساتھ نوش کرین اور غذا آش جو اور پانی کی جگہ
جو بجنبی کا عرق اگر موجود ہو تو بہتر ورنہ مناسب عرق بجای پانی پیتے رہین **شربت**
**باوسانت** کہ زبان اہل فرنگ مین شیشم کو کہتے ہین واسطے اصلاح پرانی
زخمون خبیث اور نئے زخمون آتشک ور خارش تر اور داد وغیرہ خونی اور
سوداوی بیماریون کے مجرب ہی اور معمول فرنگیان ہی برادہ باونت سرخ یعنی
شیشم کا برادہ آدھ سیر چھہ سیر خالص پانی مین ایک رات دن تر کرین بعد اوسکے
جوش دیکر جسوقت ڈیڑھ سیر پانی باقی رہے اوتار کر صاف کرین اور تین پاو قند
سفید ملاکر قوام شربت کا تیار کرین شربت سادہ عبارت اسی سے ہے اور
جو چاہین کہ دستون کی راہ مواد کو نکالے تو اس طرح مرتب کرین کہ جسوقت
چاشنی قوام کی قریب پہونچے سورنجان مصری تین تولہ نو ماشہ اذخر کی دو تولہ
کو ٹکر چھانکر داخل کرین اور بعد درست ہونے قوام کے سنا مکی دس تولہ باریک کر کے
داخل کرین اور آگ پر سے اوتار کر اور سرد کر کے شیشہ مین نگاہ رکھین اور اگر چاہین
کہ خون کو صاف کرے اور خارش وغیرہ کو نفع پہونچائے چار تولہ شاہترہ کو ملکر
ہمراہ اذخر کے ڈالین بعد اوسکے سنا کی بھی اضافہ کرین قدر خوراک چھہ تولہ صبح اور
چھہ تولہ شام اور شربت مرکب ہی دس تولہ ہمراہ جوشاندہ باوسانت کے غذا روٹی
اور قلیہ تناول کرین **شربت شاہترہ مدبر** واسطے نرمی طبع اور نکالنے خلطون
بلغمی اور سوداوی اور محرقہ اور تسکین خلطون کے مفید ہے اور خارش تر اور
کھجلی خشک کو فائدہ کامل بخشتا ہے کشوث کی بیج ساڑھے دس ماشہ زیرہ گلاب کا
زرشک ہر ایک ساڑھے ستره ماشہ بنفشہ کی پھول دو تولہ ہنسراج ململی چھیلی ہوئی
بسفایج فستقی سنا مکی گاوزبان زرد ہڑ کابلی ہڑ گٹھلی دور کی ہوئی ہر ایک چھہ تولہ
املی تخم اور ریشہ سے پاک کی ہوئی ہر ایک پونے نو تولہ آلو بخارا نیلوفر کی پھول تازہ
ہر ایک تیس عدد عناب لسوڑہ ہر ایک پچاس عدد جو دوائین کوٹنے کی ہین
کوٹین اور شاہترہ کے پانی ساڑھے چار سیر مین ایک رات دن تر کرین پھر جوش دین

یہان تک کہ تہائی جلجائے صاف کرکے نگاہ رکھین قدر خوراک دو تولہ سے
تین تولہ تک ساتھ چھ تولہ ماء الجبن کے اور کبھی لعاب بہدانہ اور سقمونیا اضافہ
کرین اور موافق قوت کے نسخہ مین افسنتین رومی بھی ساڑھے دس ماشہ داخل کر
**شربت کدر** واسطے جدری اور حصبہ کہ اقسام چیچک سے ہین اور شری
پتی اور ماشرا کے نافع ہے اور سب علتون خونی اور حرارت جگر اور معدہ کو
مفید ہے اور پیاس کو بجھاتا ہے دونون صندل ہر ایک دو تولہ دس ماشہ کیورا
لکڑی کہ اوسکو چوب کادی کہتے ہین ساڑھے آٹھ ماشہ تینون کو کوٹکر چھانکر
کم آدھ سیر سرکہ انگوری پرانے مین تر کرین ایک ہفتہ تک بعد صاف کرین اور
سرکہ صاف کو نگاہ رکھین اور بھیگی ہوئی دواؤن کو ڈیڑھ پاؤ کم تین سیر پانی مین
کہ چہارم حصہ باقی رہے بعد اوسکے گلاب پانچ تولہ آٹھ ماشہ پانی کھٹے لیمون کا گیارہ تولہ چار ماشہ پانی
کھٹے انار کا پانی بیاس کا پانی انگور خام کا پانی لیمون کا پانی سماق بھیگی ہوئی کا پانی
زرشک بھیگی ہوئی کا عصارہ خرنوب شامی پانی عناب جوش کیے ہوئے کا پانی
مسور جوش کیے ہوئے کا ہر ایک سترہ تولہ قند سفید آدھ پاؤ اوپر ایک سیر
ساتھ سرکہ مذکور اور اشیاء مذکورہ کے ملائین اور سنگین دیگ مین قوام دین
بعد اوسکے کافور ریاحی ساڑھے چار ماشہ سونف بالچھڑ ہر ایک ساتھ ماشہ طباشیر
ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر اوسمین گوندھین **باب دوسرا شیافات** مین
دو فصل پر شامل ہے **فصل پہلی** تذکرہ شیافات مطلیہ مین **شیاف ابیض**
واسطے بیماریون گرم اور تحلیل ورمون اور رفع اورام کے نافع ہے نشاستہ
ساڑھے تین ماشہ سفیدہ کاشغری گوند ببول کا کتیرا ہر ایک ساڑھے دس ماشہ
لعاب اسبغول یا مرغ کے انڈے کی سفیدی مین شیاف کرین **شیاف**
**ابیض افیونی** رمد یعنی ورم ملتحمہ کو نافع ہے سفیدہ کاشغری دھویا ہوا
سترہ ماشہ انزروت ساڑھے دس ماشہ کتیرا نشاستہ ہر ایک سات ماشہ افیون
پونے دو ماشہ عورتون کے دودھ یا انڈے کی سفیدی رقیق ملاکر شیاف

**شیاف احمر حاد** بالچھڑ اور ناخنہ اور سلاق اور بیاض کو نافع ہے شادنج دھویا ہوا بونے دو تولہ گوند ببول کا ساڑھے ستر ہ ماشہ زنگار نو ماشہ تانبہ جلایا ہوا پھٹکری جلی ہوئی ہر ایک سات ماشہ افیون ایلوا ہر ایک پونے دو ماشہ زعفران مرکی یعنی بول ہر ایک چہ رتی سوا دو چاول **شیاف احمر لین** درد اور گرمی سخت کو تسکین دیتا ہے اور سرخی اور خارش چشم کو دور کرتا ہے اور دمعہ یعنی ڈھلکا اور ناخنہ اور موسرچ کو مفید ہے سفیدہ کاشغری نشاستہ شادنج عدسی موتی سنے سوراخ مونگے کی جڑ نشاستہ گوند کتیرا صمغ عربی رسوت نج افیون ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کوٹکر چھانکر اور آب برگ پیسکر لعاب بہدانہ مین شیاف تیار کرین **شیاف اسود** ناخنہ اور بیاض اور تقیح مادہ رمد کہنہ کو قطع کرتا ہے اور آنکھ پر مواد گرنے نہین دیتا آنکھون مین لگاؤ کو اور حلقہ چشم پر طلا کرنے مین کام آتا ہے شب یمانی کہ ایک قسم پھٹکری کی ہے چودھ ماشہ رسوت سات ماشہ افیون تین ماشہ سفیدہ کاشغری نیلا تھوتھہ خام پوست عاقر قرحا ہر ایک ایکماشہ پانی مین پیسکر شیاف تیار کرین اور وقت حاجت کو رات کی پانی مین پیسکر استعمال کرین **شیاف اخضر** خارش تر اور بیاض اور سلاق کو مفید ہے اشق قلقطار اقلیمیا نقرہ گوند ببول کا سفید سفیدہ کاشغری ہر ایک سات ماشہ زنگار ساڑھے دس ماشہ اشق اور ببول کے گوند کو تلی کے پانی مین حل کرکے اور دوائین کوٹکر چھانکر اور اوس مین گوندھکر شیاف کرین **شیاف یاسمین** آنکھون کی بیماریون کو نافع ہے خواہ طبقون مین آنکھ کے خواہ رطوبتون مین خواہ گوشہ ہائے چشم مین کوئی بیماری ہو غنچہ گل یاسمین یعنے چنبیلی سرمہ سنگ بصری تو تیا ہندی زعفران شورہ قلمی مغز تخم سرس برابر وزن کوٹکر چھانکر سنگ سماق یا شیر و لیمون مین ایک ہفتہ تک پیسکر شیاف بنائین اور نگاہ رکھین رات کے باسی پانی مین تیہر پیسکر وقت حاجت کے جست کی سلائی سے آنکھ مین کھینچین اور جو آنکھ ز پھولی نکلی ہو یا پلکون کے بال گرگئے ہون آب برہمن مین پیسکر اور بوقت صبح

جسوقت خواب سے بیدار ہون سلائی سے آنکھ مین لگائین شیاف واسطے
رسولی اور جالہ اور ناخنہ کے مجرب ہے نمک لاہوری چودہ ماشہ لونگ کلاہ دار
مرچ سیاہ گھونگچی سفید پانچ پانچ عدد افیون گلاب کے پھول کوڑی زرد ایک عدد
نگ سفید چینی کے ایک ماشہ کافور بھیم سینی چار رتی اول گھونگچی کا پوست جلاکر
مثل کوئلہ کے کرین اور سب دواون کو مثل غبار کے پیسکر علحدہ علحدہ خوب ایک
کرین اور لوہے کے برتن مین ڈالکر نیم کے سوٹنے سے جسمین پیسے جزو دن
لیمون کے عرق کے ساتھ خوب گھوٹین بعد شیاف اوسکے بناکر نگاہ رکھین اور
لیمون کے عرق یا خالص پانی مین حاجت کے وقت پیسکر اوپر آنکھ اور اندر
استعمال فرماوین شیاف واسطے رمد یعنے ورم ملتحمہ کے مجرب اور عجیب النفع ہے
دم الاخوین ایلوا اقاقیا شیاف مامیثا زعفران گوند ببول کا گوند کتیرا ہری کاسنی کا
پانی مین شیاف تیار کرین شیاف ورم ملتحمہ گرم اور دمعہ حار یعنے ڈھلکہ گرم
اور اکثر بیماریون آنکھ کے نافع ہے شب یمانی کو لوہے کے برتن مین ڈالکر
آگ پر رکھین کہ پگھلجائے اور بھونجائے پس اوسی حالت مین ملائم آگ پر
اور پانی کھٹے انار کا اوسی برتن مین اسقدر ڈالین کہ شب یمانی کو ڈھکلے بعد
بعد اوسکے دھیمی آنچ پر خفیف جوش دین جسوقت کہ پانی جذب ہو جائے اور
قابل گولی بندھنے کے ہو جلد تر نکالکر چینی کے برتن مین نگاہ رکھین اور شیاف
بنائین اور وقت حاجت کے پانی مین پیسکر آنکھ مین کھینچین شیاف غرب
یعنے ناسور واسطے بیماریون کے مجرب اور معمول ہے ایلوا کندر ہر ایک سات ماشہ
تین ماشہ انزروت دم الاخوین گلنار سرمہ شب یمانی کہ ایک قسم پھٹکری کی ہے
ہر ایک پونے دو ماشہ زنگار سات رتی شیاف بنائین اور وقت حاجت کے
پانی مین پیسکر قطور کرین شیاف قایم مقام شیاف مرارات کے ہے
واسطے قطع مواد نزول اور انتشار کے تجربہ کرنے والون کے تجربہ مین آیا ہے
پتہ پہاڑی بکری کا تانبہ کے برتن مین خشک کیا ہوا تین تولہ سکبینج سات ماشہ

فرفیون نوشادر ہر ایک ساڑھے تین ماشہ اندراین کا پھل پونے دو ماشہ ساتھ
پانی تلی یا سونف سے شیاف تیار کرین **شیاف کندر** آنکھ کے پرانے زخم کو
نافع ہے اور گوشت نیا جماتا ہے اور پھنسیون اور پرانے زخمون کے مواد کو
پکاتا ہے کندر تین تولہ اشق انزروت ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ زعفران ساڑھے پانچ ماشہ
میتھی کے لعاب مین شیاف تیار کرین اور آنکھ مین ٹپکائین اور جو مطلوب پکانا
پرانے زخمون اور پھنسیون کا ہو تو ٹی سے باندھین **شیاف مجربہ** واسطے
نزول الماء کی ناگرموتہ کالی مرچ پیپل ہر ایک پانچ ماشہ زعفران تین ماشہ پوست نرنگ کو
دس ماشہ کالی نر تین ماشہ دھنیہ فرنگ سرگی یعنے بول دو ماشہ مارقشیشا یعنے
سونامکھی چار ماشہ تخم سرس پانچ ماشہ تخم کھرنی چار ماشہ سنگ بصری پانچ ماشہ ہاتھی کا خر
چار ماشہ سفیدی بیٹ کبوتر کی چار ماشہ لونگ ایک ماشہ کوٹ کر چھانکر اور باریک کر کے
لوہے کے برتن مین ہمراہ بارہ سنگہ کے سینگ کے لیمون کے عرق کے ساتھ
تین روز پیسکر شیاف بنا کر نگاہ رکھین **شیاف** واسطے کری گوش کے معمول
اور منقول ہے دو ماہر دارائی تلی اندراین کے پھل کا گودا برابر وزن کوٹ کر چھانکر
اور گائے کے پتہ مین شیاف بنا کر وقت حاجت کے روغن بادام تلخ مین پیسکر
کان مین ٹپکائین دیگر طرش کو نافع ہے کہ بسبب خلط غلیظ کے ہوا اور ثقل سمع کو
نیا ہو یا پرانا مفید ہے اور کان کے درد بلغمی اور طنین اور دوی ریحی کو بہت
نفع بخشتا ہے فرفیون چار رتی ڈیڑہ چاول کوٹھ ساٹ رتی جندبیدستر زراوند
مدحرج عصارہ افسنتین ہر ایک پونے دو ماشہ اندراین کے پھل کا گودا ساڑھے
تین ماشہ جو اکھار ساڑھے دس ماشہ کوٹ کر چھانکر اور گائی کے پتہ مین گوندھ کر شیاف
بنائین اور وقت حاجت کے اول بچارا جوشاندہ پودینہ اور درمنہ ترکی اور دونا
مرا کا لیکر نیں قدرے اس شیاف مین سے روغن بادام تلخ مین حل کر کے
کان مین ٹپکائین دیگر پرانے زخم اور کان کے پیپ کو نافع ہے انزروت
چار رتی ڈیڑہ چاول پھول کندر نطرون زعفران ہر ایک پونے دو ماشہ بادام

سوا پانچ ماشہ کوٹکر چھانکر شیاف تیار کرین اور حاجت کے وقت بط کی چربی کے روغن مین
حل کرکے اور روئی اوسمین آلودہ کرکے کان مین رکھین اور جو پیپ مین بدبو ہووے
تو بدون روئی کے کان مین ٹپکائین اور روئی سے کان کو بند رکھین **فصل دوسری**
شیافات محمولہ قبُل اور دُبر مین **شیاف ترنجبین** قبض کو کھولتا ہے اور گرم
مزاج والون کو نافع ہے بعد مسہل کے بھی جسوقت کہ قصور عمل مسہل مین ہوا ہو
جو اکھار خطمی صابون نمک طعام ہر ایک سات ماشہ ترنجبین ساڑھے سترہ ماشہ
کوٹکر چھانکر شکر سرخ مین گوندھین اور شیاف تیار کرین **شیاف خیار شنبر** قولنج
کھولتا ہے اور قبض کو دور کرتا ہے اور تپون مین کام آتا ہے اور نہایت سریع الاثر ہے
نمک ہندی ساڑھے تین ماشہ بنفشہ سات ماشہ خطمی ساڑھے دس ماشہ سنا رکی اکھار
بدستور گوندھ کر شیاف تیار کرین اور وقت حاجت کے روغن زیتون مین چرب کرکے
مقعد کے اندر رکھین **دیگر** معمول اور کثیر النفع چوہے کی منگنیان نمک شکر
برابر وزن نرم آگ پر بستہ کرین اور مانند چھوارہ کی گٹھلی کے شیاف بناکر روغن بنفشہ
اور گدہی کے دودھ مین چرب کرکے مقعد مین رکھین **دیگر** واسطے قولنج اور
خشکی کے جو اکھار ساڑھے تین ماشہ اندرائن کے پھل کا گودا ساڑھے چار ماشہ گاؤ
پتہ سات ماشہ شہد گرہ بندھی ہوئی مین گوندھین اور روغن بادام چرب کرکے
مقعد مین رکھین **دیگر** بلغم کو دستون کی راہ نکالتا ہے سقمونیا ایک ماشہ تین چاول
سونٹھ گوگل جندبیدستر اندرائن کے پھل کا گودا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ
کلونجی سات ماشہ صابون جو اکھار ہر ایک ساڑھے دس ماشہ سبکے چار شیاف
تیار کرین اور جو قوی زیادہ اثر منظور ہو تو قدرے نسوت بھی داخل کرین
**شیاف قولنج** قولنج کو کھولتا ہے سقمونیا پونے نو ماشہ اندرائن کے پھل کا
گودا گوگل سکبینج ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ شکر سرخ تین تولہ کوٹکر چھانکر شیاف بنا کر
تیار کرین **دیگر** واسطے قولنج ریحی کے تنبی کی پتی تازہ زیرہ اجوائن جو اکھار برابر
وزن کوٹکر چھانکر شہد مین گوندھین اور ایک کپڑا نرم اوسمین آلودہ کرکے بلور

کپڑے کے کنارے پر باندھ کر اندر مقعد کے اوس کپڑے کو پہونچائین اور ڈورا باہر رکھین ایک گھنٹہ تک پھر باہر کھینچین اور چند مرتبہ اسی دستور سے استعمال کرین

**شیاف سورنجان** واسطے بواسیر ریحی کے کر وجع مفاصل اوسکے ساتھ لاحق ہو بہت نافع ہے سورنجان سواد و ماشہ کو نکر چھانکر دنبہ کی گھی یا گای کی گھی مین گوندھکر اور روئی مین آلودہ کرکے کئی شیاف بنا کر ورے مقعد کے اندر رکھین دو شب مین اصلاح پر لاتا ہے احتیاج تیسری رات کی نہوگی مولف قرابادین ہذا بندہ نے اس نسخہ مین دو تین چیزین اور بڑہائی ہین اور اثر اوسکا زیادہ مشاہدہ کیا ہے گوگل ورق قنب یعنی بھنگ مغز آڑو کی گٹھلی کا پانی گندنا کا **شیاف** واسطے چھوٹے چھوٹے کیڑون کے جو بچون کے نیچے کی آنتون مین پیدا ہوتے ہون مفید ہے اندراین کے پھل کا گودا قنطوریون نمک ہندی زرد آلو کی گٹھلی کی گری سب برابر وزن کوٹکر چھانکر شیاف تیار کرین **شیاف** شکم کو بند کرتا ہے یعنے دست لاتا ہے اقاقیا گلنار گوند ببول کا بڑی ہاتین بلوط زیرہ بھونا ہوا برنج بریان کو کوٹکر چھانکر مورد کے پانی کے ساتھ شیاف بنائین **دیگر** استسقاء طبلی کو نافع ہے اور آنتون کے ریاح کو دفع کرتا ہے حنظل سونف دیسی اجمود کے بیج نسوت سفید جو اکھار ہر ایک ساڑھے تین ماشہ شکر سفید ساڑھے سترہ ماشہ تلی کے پانی مین شیاف تیار کرین **شیاف** واسطے پیچش کے مفید ہے قشار کندر دم الاخوین اقاقیا افیون مر کلی یعنی بول عصاء عصیۃ التیس ہر ایک ایک جزو باریک پیسین اور ہری بارتنگ کے پانی مین گوندھکر اور شیاف بنا کر خشک کرین اور استعمال فرمائین **شیاف حنظلہ** پیچش شدید کو معمول ہے خطمی کے بیج جو اکھار اندراین کے پھل کا گودا شکر سرخ کوٹکر شیاف بنائین **شیاف ریلی** قبض کو کھولتا ہے چوبے کی ہینگنی شکر سرخ سنار کلی بنفشہ جو اکھار سبکو برابر وزن نرم کرکے شکر سفید کے قوام مین گوندھین اور شیاف تیار کرین **شیاف مجلی** خون بواسیر کو بند کرتا ہے کندر گلنار مازو سرمہ شب یمانی کہ ایک قسم پھٹکری کی ہے اقاقیا گوند ببول کا برابر وزن شیاف بنائین **ایضاً** خون

بواسیر کو بند کرتا ہے اور قدیمی طبیبون کے مجربات سے ہے لیتم کو سفید کا فتیلہ
بناکر تین دن سرکہ مین ڈالین بعد اوسکے بھنگ کو نرم پیسکر اوس فتیلہ پر خوب
اور شیاف تیار کرین **باب تیسرا** اون نسخون کے بیان مین ہے جو شربت
شراب موسوم ہین **شراب ریحانی** سوداوی اور بلغمی بیماریون کو نافع
اور معدہ اور دل کو قوت دیتی ہے لونگ سواپانچ ماشہ اگر خام ساٹ ماشہ
بادرنجبویہ گلاب کے پھول ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کو ٹکر اور تھیلی مین باندھ
ہمراہ میٹھے پانی ۶ سیر کے کہ آدھ پاؤ کم سیر وزن ہو تبھر کی دیگ مین جوش دین کہ
نصف باقی رہے بعد اوسکے مٹکہ مین ڈالین اور قند سفید اڑھائی پاؤ
کر کے ساتھ شراب ریحانی کے ڈالکر منہ مٹکہ کا بند کرین اور بیس دن سور
نیچے رکھین اور صاف کر کے استعمال کرین **باب چوتھا** شمومات
**شموم** ہچکی سخت کو جسکا زمانہ بہت گذرا ہوا اور اگرچہ تپ کی حالت مین
مفید ہے **عود العطاس** یعنے نکچھکنی سونگھین مجرب ہے **حرف الصاد**
ایک باب پر شامل ہے **صبغ** کہ ایک تیزاب مشہور اور حکیم علی گیلانی
**منقول** ہے اور معمول ہے برص کے سفید داغون کو دور کرتا ہے
مواد کو جلاکر اور زخم کر کے اصلاح پر لاتا ہے مسحقو نیا شورہ پھٹکری
معمول آتشی شیشی مین ٹپکائین کہ تیزاب تیز نکلیگا وقت حاجت کے
مقام برص پر لگائین چند روز مین عجائب مشاہدہ فرمائینگے **صبغ**
داغون کو رنگین کرتا ہے شورہ مرکی یعنی اول شب یمانی کہ ایک قسم
کی ہے مجیٹھ کو ٹکر تیزاب مین تر کرین اور کئی مرتبہ ملین **دیگر** کہی عمل کرتا
چہارم حصہ جیتہ ایک حصہ کو ٹکر اور پانی مین گھسکر طلا کرین **دیگر** نشان آبلہ
زخم کا ہمرنگ جسم کے کرتا ہے مردار سنگ ہو یا ہو انل کی جڑ ہرانی آنا
آٹا چاول کا ہڈیان ہرانی گھنی ہو تین خربوزہ کے بیچ نگی گری تخم بکاین کو
چھانکر تھی الیسی شب یمانی ملین اور صبح گیہون کی بھوسی اور گرم

برص

ہوین حرف الضاد المعجمہ ایک باب پر مشتمل ہے اور وہ سات فصل پر منقسم
فصل اول اون نسخون مین ضماد کے ہے جو سر اور دماغ کی بیماریون سے
متعلق ہین فصل دوسری اون نسخون مین ضماد کے ہے جو انکہ اور ناک
اور کان اور گلو کی بیماریون کو مفید ہین فصل تیسری اون ضمادات مین ہے
جو سینہ اور پہلو کے امراض سے علاقہ رکھتے ہین فصل چوتھی بیان مین اون
ضمادات کے ہے جو دل اور معدہ اور تلی اور جگر اور دونون گردہ اور مثانہ اور رحم اور
مقعد اور روده اور قضیب اور فوطون کی بیماریون سے متعلق ہین فصل پانچوین
ضمادات مفاصل یعنے اعضا کے گانٹھون کی بیماریون کو نافع ہین فصل چھٹی
ضمادہای خارشت اور کھجلی خشک اور خبیث زخمون مین فصل ساتوین
ضمادہاے ضربہ اور سقطہ مین فصل پہلی سر اور دماغ کی بیماریون کے
ضمادات مین ضماد سرسام سوداوی اور درد سر خشک اور خشکی نتھنون اور
خشکی دماغ کو فائدہ تمام کرتا ہے بنفشہ کی پھول نیلوفر کی پھول کدو کے بیجون کی
گری تربوز کے بیجون کی گری ہر ایک یکتولہ گدہی یا بکری کے دودھ مین کوٹ
کے ضماد کرین ضماد دیگر واسطے سرسام صفراوی اور اختلاط عقل اور گرم
گرم بیماریون مین مفید ہے آٹا جو کا تین تولہ بنفشہ کے پھول بھوسی گیہون کی
ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ خطمی کے پھول سفید ساڑھے دس ماشہ کوٹکر چھانکر سا
بید سفید کے پتون اور روغن گل اور سرکہ کو ندھکر ضماد کرین تالو کے اوپر
دیگر واسطے سرسام صفراوی کے کہ نفس جوہر دماغ پر عارض ہو تراشہ کدو کی
گری مکوہ کی پتی صندل سفید رسوت کی شاخین بید کی پتی بنفشہ کی پتی نیلوفر
کی اسبغول کی باریک پیسکر اور سرکہ مین ملاکر ضماد کرین دیگر واسطے بچون کی
سرسام کی حالت گھٹنے مرض کے کام آتا ہے بنفشہ نو ماشہ اگر ہندی عود صلیب
اسطوخودوس ہر ایک چھ رتی سوا دو چاول مونگ چھیلی ہوئی ایک کف
کوٹکر چھانکر اوسے لڑکے کی مان کے دودھ اور مرغ کے انڈے اور روغن گل مین

گوندھ کر اور کپڑے پر پھیلا کر تالو کے اوپر رکھین دیگر بچون کے سرسام گرم کو
شروع علت مین مستعمل ہوتا ہے اور بچون کے تالومین گڑھا پڑنے اور
بھی مفید ہے مرغ کے انڈے کی زردی پانی ہرے خرفہ کا پانی ہری مکوہ کا
لڑکے کی مان کا روغن بنفشہ بادام کوٹنے کی چیزین کوٹکر سکو اکٹھا کرکے
اور شل مرہم کے بنا کر ضماد کرین مگر اول پیشانی بچہ کی روغن کدو سے چکنی کرین
ضماد سرسام اور مالیخولیاے سوداوی اور صفراوی کو شروع زمانہ مین
سردی اور تری پہونچانے اعضا کے مستعمل ہوتا ہے اور آزمایا ہوا ہے بنفشہ
پھول خشک نیلوفر کے پھول خطمی کے پھول گلاب کے پھول کی پتی
جو پھیلے ہوتے بید کی پتی خشخاش سفید کی پتی لڑکے کی مان کا دودھ یا
دودھ اور روغن گل دوائین کوٹنے کی کوٹکر چھانکر ساتھ مغزیات اور ہری
پتھر پر پیسکر دودھ اور روغن آہستہ آہستہ ڈالین کہ شل مرہم کے ہوجاے
اس دوا سے غلاف کرین ضماد منقول حکیم ہادی شیرازی سے واسطے
بلغمی کے اگر خام عود صلیب چھ رتی سوادو چاول بنفشہ کے پھول اسطوخودوس
کہ نو نو ماشہ جند بید ستر ساڑھے چار ماشہ ماش دھوئے ہوئے
کف کوٹکر اور روغن گل اور روغن ناردین ہر ایک ساڑھے چار ماشہ عود
دودھ اور مرغ کے انڈون کی زردی ایک عدد مین گوندھ کر تالو پر ضماد کرین
ضماد اگر سرسام بلغمی کے سر پر رکھین تو مادہ بلغم کو تحلیل کردیگا اور جو
شروع علت مین ہیچ اوکو اوپر سے نیچے کھینچیگا پیاز جنگلی تازہ پتھر کے ہاون
نرم کوٹین اور سرکہ مین حل کرین اور ضماد بدستور فرمائین دیگر واسطے
دماغ کے مجرب ہے تراشہ کدو تراشہ خیار پوست خربوزہ کا ہری مکوہ
پھول ہری کاسنی کی پتہ کوٹی ہوئی اور اقاقیا پیسا ہوا داخل کرکے تالو پر
کرین دیگر اسی مرض کو مفید ہے ایلوا زعفران عصارہ اقاقیا چھالیہ گل
لیئے گیر و شیاف مامیثا صندل سرخ پیسا ہوا ساتھ ہری کاسنی کے پانی

ہری مکوہ کے پانی سے گوندھ کر ضماد کرین **دیگر** اس مرض مین حالت گھٹنے مرض کی کام
آتا ہے عود صلیب چار رتی ڈیڑھ چاول بنفشہ کے پھول ساڑھے چار ماشہ انا ماشہ کا
ایک کف کوٹکر اور لڑکے کی مان کے دودھ اور مرغ کے انڈون کی زردی اور
روغن گل مین گوندھ کر اور کپڑا اوسمین لتھیڑ کر سر پر رکھین اور ساعت بساعت
تبدیل کرتے رہین **ضماد طبری** واسطے درد سر گرم کے کامل الصناعہ سے
منقول ہے افیون ایکجزو مر یعنے بول کا ہو کے بیج پوست لفاح کی جڑ کا اجوائن
خراسانی ہر ایک دوجزو پوست خشخاش کا خطمی سفید آٹا جو کا ہر ایک چودہ ماشہ
کوٹکر چھانکر سرکہ کی شراب مین ضماد کرین **ضماد** درد سر گرم صفراوی کو مفید ہے
افیون ایکجزو خرفہ کی تمی خرفہ کے بیج سفید پھول گلاب کے سرخ پھول گلاب کے
**ضماد** واسطے درد سر گرم اور مرض دوار کے بہت نافع ہے خطمی سفید آٹا
باقلا کا اسپغول ہر ایک ایکجزو آٹا جو کا دوجزو سبکو سرکہ اور روغن گل مین ملا کر
مثل مرہم کے ہوجائے بدستور ضماد کرین **ضماد** درد سر سخت کو مفید ہے اور وقت
کہ تمامہ جوف دماغ نے ورم قبول کیا ہو زمانہ انتہا اور گھٹنے مرض مین کام آتا ہے
بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول شیاف مامیثا آٹا مونگ کا آٹا جو کا بابونہ کے
پھول گلاب کے پھول رسوت صندل سفید خطمی کے پھول کوٹکر چھانکر اور
بھر پر بھیکر ہمراہ پانی ہرے دھنیہ اور لڑکے کی مان کے دودھ کے بعد اوسکے
ساتھ کدو کے بیجون کی گری اور روغن گل اور سرکہ انگوری اور گلاب ملا کر
ضماد کرین **دیگر** واسطے بیضہ کے کہ بسبب غلبہ خون کے عارض ہو کام آتا ہے
بعد فصد اور تنقیہ کامل کے شیاف مامیثا پوش در ہندی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ
عصارہ ہری کاسنی کا چھ تولہ آٹا جو کا خطمی کے پھول بنفشہ کے پھول ہر ایک
چودھ ماشہ کوٹکر اور عصارہ مین گوندھ کر ضماد کرین **دیگر** واسطے گنج کے کہ بچون کو
سر پر ہوتا ہے نافع ہے کافور دو جو گلنار ہلدی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ
گلاب کے پھول سات ماشہ موم سفید بوٹنے نو ماشہ سفیدہ کاشغری ساڑھے تین ماشہ

روغن گل تین تولہ موم کو روغن گل مین گھلاتین باقی اور دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور آمین
ملاکر ضماد کرین **فصل دوسری** آنکھ اور کان اور ناک اور گلو کی بیماریون کے ضمادون مین
**ضماد** آنکھ کے مواد گرم کو مفید ہے اور درد سر گرم اور آدھا سیسی کو نافع اور بہت
مجرب ہی صندل سفید پتھر پر پیسکر ایک جزو انزروت باریک پیسا ہوا نصف جزو
مرغ کے انڈے کی سفیدی مین گوندھین اور آنکھ اور کنپٹیون پر ضماد کرین **ضماد**
ناصور چشم کو مفید ہے کنوچہ کے بیج کوٹے ہوتے آٹا گیہون کا دودھ مین گوندھکر
زعفران قدرے ان سبکو لڑکے کی مان کے دودھ یا گدہی کے دودھ مین بکاتین
اور ناصور کے اوپر ضماد کرین **ضماد** ماش چباکر باندھنا بہت موثر ہے **ضماد**
عجیب ناصور بستہ کو کھولتا ہے اندک زمانہ مین گیہون کنوچہ کے بیج
پانی مین بکاکر اور قدرے دودھ ڈالکر حل کرین کہ مثل مرہم کے ہوجاتے
ضماد کرین **دیگر** ناصور چشم ٹوٹے ہوتے کو نافع ہے ہنسراج کو چباکر ضماد کرنا
اور مکوہ کو خوب پیسکر ضماد کرنا سر ناصور کو توڑتا ہے اور جو اس لیپ مین روئی
ملاتین تو بہتر ہوگا **ضماد** واسطے ناصور کے مجرب ہے زعفران مرکی یعنی بول
ایلوا برابر وزن پانی مین پیسکر ضماد کرین منقول تشفاء الاسقام سے **ضماد**
ورمون اور پھنسیون گرم اور خشک کو نافع ہے میٹھے کدو کو بیجون کی گری
بیجون کی گری دم الاخوین سفیدہ کاشغری گیرو کو ٹکر چھانکر اور روغن مین
ہاون کے اندر ملین کہ مثل مرہم کے ہوجاتے طلا کرین اور جو مراد پھنسیون
خشک کرنے سے ہو تو بیجون کو بھونین اور توتیای کرمانی داخل کرین اور
یعنی چکناہٹ زیادہ مطلوب ہو تو روغن گل کے عوض گاے کا دودھ
اضافہ کرین **ضماد** واسطے کان کے درد کے کہ بسبب دھوپ مین چلنے کی
چلنے ہواؤن کے عارض ہوا ہو مفید ہے سرکہ تند ساڑھے دس ماشہ تین
تک موافق زیادتی اور کمی حرارت کی اور روغن گل اور گلاب ہر ایک تین تولہ
بید کے پتے سبب کے پتے بہ کے پتے خرفہ کے پتے سبکو کوٹکر اور لعاب

ملاکر سر کے پیچھے مقام پُھون کے ضماد کرین اور جسوقت گرم ہو جاوے تبدیل کرین
اور جسوقت مرض قریب گھٹنے کی پہونچے دوائین سرد کم کرین اور روغن بابونہ کی
بھول دفعہ بدفعہ اضافہ فرمائین **ضماد** کان کے ورم کو نافع ہے اگر مواد اوسکا
بشدت گرم ہووے اور درد سر بھی اوسکے سبب سی ہو السی کے بیج خطمی سفید کے
بیج بابونہ کو ٹکر چھانکر شہد کے پانی یا میٹھے کے پانی مین ضماد کرین **ضماد** کان کی ورم کو
دور کرتا ہے آٹا باقلے کا پانی کلم کا پانی ملٹھی کا پکائین کہ گاڑھا ہو جاوے قدرے
روغن گل اضافہ کرکے اوسمقام پر رکھین **دیگر** کان کی ورم کو جو باہر کی طرف ہو مفید ہے آٹا
جو کا آٹا باقلہ کا بابونہ بنفشہ خطمی اکلیل الملک روغن بنفشہ اور نیمگرم پانی مین ملاکر ضماد کرین
**ضماد** کان کے ورم کو کہ بسبب بھنے پانی کے عارض ہو مفید ہے پوست خشخاش کا
اکلیل الملک بابونہ بنفشہ خطمی کی بھول السی آٹا جو کا عورتون کی دودھ مین گوندھ کر لگاوین
**دیگر** کان کے درد کے اکثر قسمون کو نافع ہے خصوصاً جسوقت کہ بسبب ورم
خارجی کی عارض ہو آٹا جو کا باقلا بابونہ اکلیل الملک بنفشہ خطمی کو ٹکر چھانکر روغن بنفشہ
اور نیمگرم پانی مین ملاکر ضماد کرین **دیگر** کان کے ورم کو جو باہر کی جانب ہو دور
کرتا ہے اور سختی کو تحلیل اور درد کو تسکین دیتا ہے خشخاش سفید پیسی ہوئی کو
ساتھ قدرے جو کے گرم شراب مین پکائین اور موم روغن مین کہ بطخ کی چربی
سے بنایا ہو منجمد کرکے وقت حاجت کی ضماد کرین **دیگر** واسطے قلاع اذن کے
نافع ہے کدو کے بیجون کی گری تربوز کے بیجون کی گری پوست کدو جلایا ہوا
دم الاخوین سفیدہ کاشغری سوختہ گلنار فارسی سوختہ توتیا کرمانی کو ٹکر چھانکر
اور گدہی کے دودھ مین حل کرکے کانون کے اندر مین کہ مثل مرہم کی ہو جاوی
بدستور استعمال کرین **دیگر** خناق خونی کو بعد فصد اور تبرید اور حقنہ معتدلہ کے
نافع ہے بارتنگ کاسنی کی آٹا جو کا مسور چھیلی ہوئی خطمی بابونہ بنفشہ کو ٹکر اور روغن گل مین
چرب کرکے گلاب مین حل کرین اور گردن کے پیچھے اور حلقوم اور گردا گرد لگا
ضماد کرین **دیگر** واسطے خناق کے مجرب ہے ہرن کا دھینہ کو قیمہ کرین پھر سرکہ تیز

پکائین که مهرا هو جانے کپڑے پر رکهکر گلدکے اوپر باندهین اور جو بہری یا کوه کی بهون
بهی اسی طرح عمل کرین تب بهی نافع هوگا **دیگر** واسطے ریزش کے مجرب ہے سنگ
مقناطیس ساتهه سرکه اور نمک اور روغن گل کے پیسکر ملین **دیگر** بواسیر لب کو
مفید ہے مسور بابونه اکلیل الملک خطمی پانی مین پکائین اور کوٹهین اور پانچ
اور چربی مرغیون کی شامل کرین اول چاهیے که فصد سرر و اور فصد چهار رگ
کهولین اور جوشانده افتیمون نوش کرین اور جو بواسیر سیاه هو تو پچهنے مارین اور جونک
لگائین اور بعد پچهنے مارنے کے سرکه ملین که خون پچهنون کا بند هو جاتے اور
بواسیر لب سرخ هووے تو پچهنے مارنا اور جونکین لگانا اس قسم مین ممنوع ہے
اوس سے پرہیز کرین پس بعد تنقیه عام کے هر طرح کی بواسیر لب پر جو دوا
اوپر مذکور هوئی ہے لگائین **ضماد** واسطے تحلیل مواد سر اور دانتون کی
نفع پهونچاتا ہے زردآلو اور نمک دونون کو سرکه مین گوندهکر نفس ضرس پر رکهین

**فصل تیسری** سینه اور پهلو اور عورت کی چهاتیون کی بیماریون کے

ہے **ضماد** واسطے درد سینه کے نان میده خشک کو تکر چهانکر اور مغاث اور
گوگل اور انڈون کی زردی اور زعفران اور خطمی اور روغن گل ملاکر ضماد کرین
**دیگر** چهاتیون کے ورم گرم کو ابتدا مین مفید ہے باقلا سکنجبین گائی کا گهی باهم
ضماد کرین **دیگر** لبن منجمد یعنی جمے هوئے دوده کو جاری کرتا ہے اور عورت
چهاتیون کے درد کو تسکین دیتا ہے حرام مغز شراب مین پکا کر لیپ کرین
**ضماد** دوده کو که بسبب گرمی اور خشکی کے جم گیا هو جاری کرتا ہے مونگ
ساٹهی کے چاول پانی مین پیسکر اور گرم کرکے ضماد کرین **ضماد** چهاتیون مین
دوده کو زیاده کرتا ہے تخم بادروج آٹا باقلے کا آٹا جو کا نعناع که ایک قسم پودینه
کی ہے اور تلی کی جڑ بدستور ضماد کرین **ضماد** که یهی عمل کرتا ہے تخم بادروج
آٹا باقلے کا تین توله کوٹکر چهانکر بادروج کے پانی مین ضماد کرین **دیگر** جسوقت
عورت کی چهاتیون مین دوده بسته هوکر ٹهر جاتے اوسوقت یه ضماد کام

چھندر پکائین کہ بھرا ہوجائے اوسکو روئی کے گودہ اور باقلے کے آٹے مین گوندھین اور
تل کا تیل داخل کرکے ضماد کرین **ضماد** چھاتیون کے ورم کو مفید ہے اسپغول کو
سکنجبین اور پانی مین پکائین اور لیپ کرین اور جو ورم مین شدت جلن کی ہو تو گودہ
روٹی حواری کا کدو کے پانی اور روغن گل مین ملائین اور ضماد کرین **ضماد** عورت کی
چھاتیون کی محافظت کرتا ہے اور بہت بڑھنے اور سست ہونے اور لٹکنے نہین دیتا
زیرہ پیسین اور پانی مین گوندھ کر ضماد کرین اور کپڑا سرکہ مین تر کرکے اوسکے اوپر
اور سینہ کو مضبوط باندھین تین دن تک بعد گذرنے تین روز کے کھولین **دیگر**
ذات الجنب کو درد کو تسکین بخشتا ہے آٹا جو کا اکلیل الملک پوست خشخاش کوٹکر
چھانکر پانی مین ضماد کرین **ضماد** ذات الجنب کو تسکین دیتا ہے بنفشہ بابونہ مکوہ کی
گیہون کی آٹا گیہون کا السی سبکو پکائین کہ بھرا ہوجاتے پس نچوڑین اور اوس پانی کو
روغن بنفشہ مین ملاکر پھر آگ پر رکھین کہ گاڑھا ہوجاتے بعد اوسکے ضماد کرین اور
بعضے نسخہ مین خطمی کے بیج آٹا میتھی کا آٹا جو کا اضافہ کیا گیا ہے **ضماد**
**نفث الدم** خون تھوکنے کی بیماری کو مفید ہے اقاقیا لحیۃ التیس کندر بازورد
گلنار مرکی یعنے بول زعفران گوند ببول کا گیرو افیون کوٹکر چھانکر بارتنگ کی پانی مین
گولیان بنائین اور نگاہ رکھین پس وقت حاجت کو بارتنگ کے پانی مین پیسکر سینہ پر
ضماد کرین **فصل چوتھی** اون ضمادات مین جو دل اور معدہ اور جگر اور تلی اور
دونون گردہ اور مثانہ اور رحم اور مقعد اور ورمون قضیب اور خصیون کی بیماری کو
نافع ہین **ضماد** حرارت جگر اور دل اور معدہ کو تسکین بخشتا ہے اور وہ بلفظ قیروطی
موسوم ہے موم سفید ساڑھے آٹھ تولہ روغن بنفشہ روغن گل ہر ایک پانچ تولہ
موم کو روغنون مین پگھلائین کہ سرد ہوجاتے بعد اوسکے ہاون مین ڈالکر گلاب
اور خرفہ کے تخمون کے پانی مین اور بستان افروز کے پانی اور ہری دھنیہ کے
پانی اور ہری کاسنی کے پانی اور سرکہ انگوری مین کم کم ڈالکر تر کرین اور کپڑے پر
لگاکر لیپ کرین **ضماد** ریاح اور درد معدہ کو دفع کرتا ہے اور متلی اور اکائی کو مفید ہے

مغز نان حمیری خشکار نعناع سبز ہر ایک دو تولہ مصطگی تین ماشہ زعفران ایک ماشہ
مصطگی اور زعفران کو پیسین اور باہم ملاکر کسی کپڑے پر لگائین اور معدہ اور فم معدہ پر
چپائین ضماد ورمون مرکبہ معدہ اور جگر اور درد معدہ اور جگر کو نافع ہے مرکی
بول زعفران شیاف ماہیثا بنفشہ کی پھول ہر ایک ساڑہے تین ماشہ اکلیل الملک
بابونہ خطمی کے بیج خطمی کے پھول آٹا جو کا مکوہ کے بیج ہر ایک تین تولہ کوٹکر چھانکر
مکوہ کے پانی یا ہرے دھنیہ کے پانی یا خالص پانی مین گوندھکر ضماد کرین ضماد
دبیلہ معدہ کو دور کرتا ہے افسنتین انگبخر و بابونہ میتھی ہر ایک دو جزو کوٹکر اور تازہ
گوندھکر اور گرم کرکے ضماد کرین ضماد واسطے ورم سخت معدہ کو مفید ہے اگر
اذخر حلبیہ ہر ایک سات ماشہ بالچھڑ مصطگی ہر ایک ساڑہے دس ماشہ گلاب کے
پھول ساڑہے سترہ ماشہ بابونہ خطمی آٹا باقلے کا آٹا جو کا ہر ایک دو تولہ بنفشہ آٹا
میتھی کا ہر ایک تین تولہ سبکو لعاب السی مین گوندھکر ضماد کرین وقت خالی ہونے
معدہ کے کھانے سے ضماد واسطے ورم معدہ اور جگر اور تلی سرد اور ملاین کرنے
سختیون اور درد آدھاسیسی پرانے کے مجرب ہے زوفای تر کو ساتھ جل
اروک امر چربی مرغ ہر ایک تین تولہ کے حلکر کے نیم گرم ضماد کرین ضماد ورم
سخت کو پکاتا ہے خطمی اکلیل الملک بنسرلج مردار سنگ بڑنگ بنگو گوندہول
چھیتہ یعنے ارزن کنوچہ کے بیج گوگل سلارس بیٹ کبوتر کی بیٹ مرغ کی حب
عراقی اگر تفتیح یعنے کھولنا سدون کو مطلوب ہو تو ایلوا بھی داخل کرین ہر ایک
ایک جزو کوٹکر چھانکر بکری کے دودھ یا خالص پانی مین گوندھکر مقام ورم پر ضماد
کرین ضماد درد معدہ اور جگر اور رودون کے درد کو مفید ہے جانب جب
اور شکم سے حمول کرین گوگل مصطگی اشق سلارس ہر ایک دو تولہ چار ماشہ
روغن زعفران ساڑھے تین تولہ موم سفید پانچ تولہ زوفای خشک پونے دو تولہ
چربی بطکی پاو سیر روغن ناردین بقدر کفایت ضماد واسطے معدہ کے کیڑو نکو
مفید ہے اڑوسہ کے سبتے نمک کالونجی برابر وزن گاے کی پتہ اور سرکہ مین گوندھ

اور ضماد کرین ضماد کیرون کو قتل کرتا ہے تریاق فاروق جو شانزدہ درمنہ ترکی کو تخم تلخ
سنگطرا مشیع کہ ایک قسم پودینہ کی ہے حل کرکے شکم پر ملین اور جو گلقند اضافہ کرین تو
اثر قوی ہوگا اور بدلے تریاق کے اگر گلقند ہووے تو روا ہے ضماد قوی دست
لاتا ہے سُہاگہ تیلیہ مغز جمالگوٹہ ہر ایک ساڑھے تین ماشہ سبکو تھوہڑ کے دودھ مین
پیسین اور گرد ناف کے ضماد کرین ضماد جاورس دستون کے بند کرنے مین
مجرب ہے جاورس یعنے باجرہ ساڑھے دس ماشہ آٹا جو کا ساڑھے سترہ ماشہ
گلاب کی پھول مورد کے تخم کندر جفت بلوط ہر ایک تین تولہ ساتھ پانی یا جوشاندہ
بہ کے گوندھ کر ضماد کرین ضماد کعک واسطے دستون گرم اور سنگرہنی اور
تقویت معدہ کی نافع ہے اور جگر اور آنتون کو مفید ہے کافور پونے دو ماشہ
اقاقیا مازو رسوت سُماق باجرہ بو دادہ زعفران مصطگی ہر ایک سات ماشہ
گلاب کی پھول شگوفہ انگور اگر میسر نہو سکے تو عوض اوسکے شاخ انگور اضافہ
کرین ضماد اگر مغز انڈی کو گاے کے دودھ مین بہت باریک پیسکر نیمگرم باندھین
تو درد قولنج کو فوراً دور کردیگا ضماد دقیق شعیر استسقا زقی اور اوس استسقا کو
جسکے ساتھ حرارت ہو مفید ہے آٹا جو کا ناگرموتھ بکری کی مینگنی کتھ جواکھار گیرو
برابر وزن کوٹکر چھانکر اور سرکہ مین گوندھ کر ضماد کرین ضماد سنبل سوء مزاج
سرد جگر کو مفید ہے اون علتون مین جسمین قرص راوند مستعمل ہوتے ہین استعمال
کرین بالچھڑ مصطگی چیتہ اذخر زعفران مُر مکی یعنے بول سبکو برابر وزن لیکر
مصطگی اور مُر کو شراب مین حل کرین اور اور دوائین کوٹکر چھانکر اوسمین گوندھین
اور ضماد کرین اور سرد غذائین ترک فرمائین ضماد فولاد واسطے زرد آب کے
مفید ہے لادن ساڑھے تین ماشہ اور بعضون نے سوا پانچ ماشہ لکھا ہے [illegible]
بالچھڑ قرومانا کالی مرچ سلیخہ کندر ذکر کوٹھ تلخ عاقرقرحا مصطگی گوگل حب بلسان
اشق مُر مکی یعنے بول ایلوا سیسالیوس زراوند مدحرج زراوند طویل اکلیل الملک
ناگرموتھ لونگ سوسن کی جڑ نیلی روغن بلسان ہر ایک تین تولہ علک البطم

موم سفید ہر ایک پونے نو تولہ جو دوائین کوٹنے کی ہین کوٹکر اور جو پگھلانے کی ہین
پگھلا کر روغن ناردین مین اور کوٹی ہوئی دواؤن مین ملا کر ہاونکے اندر خوب
بھر کوٹین کہ یکذات ہوجائے **ضماد قشاعوس** واسطے استسقا اور ضعف
اور معدہ اور رحم اور سوداے اوسکے مفید ہے گوگل اشق مصطگی ہر ایک
چار ماشہ **ضماد** گرمی جگر اور ذوسنطاریاے کبدی کو نافع ہے گلاب کے پھول
صندل سرخ صندل سفید گلنار لحیتہ التیس گیر دانہ مویز سبکو برابر وزن کوٹکر
اور گلاب مین گوندھکر اور ٹکیہ بنا کر ضماد کرین **ضماد** واسطے استسقا زقی کے
نافع گندھک زرد ساڑھے سترہ ماشہ بکری کی مینگنی چھ تولہ گاے کا گوبر
کوٹکر چھانکر ساتھ سکنجبین کے شکم کے اوپر ضماد کرین **ضماد** واسطے استسقا کے
ساتھ حرارت کے ہو نافع ہے صندل سرخ گلاب کے پھول سرخ چھالیہ ایلوا
گاے کا شیاف مامیثا بابونہ خطمی اکلیل الملک آٹا جو کا گوکھرو ایک ایکجزو کوٹکر چھانکر
مکوہ کے پانی اور کاکنج کے پانی اور کاسنی کے پانی اور بید کے پتون سے
اور قدرے موم اور روغن گل اور روغن سداب مین گوندھین اور خالی معدہ
ضماد کرین **ضماد** معدہ کو قوت دیتا ہے اور سختی کو تحلیل کرتا ہے اور دستون کو
بند کرتا ہے میٹھا چرایتہ اگر ہندی اقاقیا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ مصطگی
کندر لادن ہر ایک سات ماشہ کعک بغدادی چودھ ماشہ بہ تازہ پونے دو تولہ
چھوہارہ پچاس عدد موم روغن ناردین مین پگھلایا ہوا دواؤن کو نرم کوٹکر
اور چھوہارون کو شراب مین تر کرین اور بہ کو شراب مین پکائین اور باہم ملا کر
ضماد کرین **ضماد** واسطے صلابت معدہ کے نافع ہے بابونہ اکلیل الملک ہر ایک
تین ماشہ مر یعنی بول ایلوا مصطگی ہر ایک یکماشہ موم زرد ایک تولہ کو روغن
ناردین مین پگھلا کر اور دواؤن کو نرم کوٹکر اوسمین ملا کر ضماد کرین **ضماد**
تلی کے ورم سخت کو نافع ہے السی آٹا جو کا آٹا باقلے کا ہر ایک ساڑھے
اکلیل الملک پونے دو تولہ جواکھار کبر کی جڑ ہر ایک چودھ ماشہ گوگل ساڑھے

چھڑیلا نیلی سوسن کی جڑ بکری کی مینگنی سات ماشہ انجیر سیاہ دس عدد ایک شبانہ روز
انجیر کو سرکہ مین بھگوویں اور ملین اور باقی دواؤن کو کوٹکر اوسمین گوندھین اور تلی پر
اوپر لیپ کرین ضماد کر بطریق قرص بناکر نگاہ رکھین اور واسطے تلی کے سختی کے
استعمال فرمائین بہت نافع ہے اور قرص ضماد کے نام سے مشہور ہے پوست
بیخ کبر کی جڑ کاروباس تلی کے پتے نیلی سوسن کی جڑ ہر ایک ایک تولہ جو الکمافیطوس
کو کوٹکر چھانکر اور سرکہ مین قرص بناکر نگاہ رکھین پس وقت حاجت کے ساتھ پانی برگ
جھاؤ یا کسی عصارہ کے عصارات سے اور سرکہ مین پیسکر ضماد کرین ضماد
ورم گرم کو تلی کے نافع ہے برگ اور پھول بید کے جھاؤ کی شاخین پوست
بیخ کبر کی جڑ کا شاخین سرو کی ساتھ سرکہ کے ضماد کرین ضماد الملتاس مکوہ یا تنہیں
پیسکر ضماد کرین ضماد بھوسی گیہون کی آدھ پاو لیکر ایک رات دن سرکہ مین
بھگوویں اور خشک کرین اور خوب کوٹین کہ باریک ہو جائے چھلنی مین چھانکر
اشق اصیل قدرے سرکہ خالص مین پگھلاکر ساتھ بھوسی مذکور کے سکنجبین
بقدر تولہ مین گوندھین اور کپڑے پر لگاکر مقام تلی پر چپکائین اور ایک مدت معتدبہ
رہنے دین تکرار چند روز مین سختی تلی کی دور ہو جائیگی اور ورم اوسکا تحلیل
ہوجائیگا ضماد اشق تلی کی سختی کو مفید ہے گندھک سات ماشہ گوگل اشق
افطیمون الہار نمک ہندی ہر ایک چودھ ماشہ چھڑیلا بڑی مائین ہر ایک پونے دو تولہ
بابونہ چھ تولہ انجیر دس دانہ سرکہ مین پکائین اور اشق اور گوگل کو اوسمین پگھلائین
اور باقی دواؤنکو کوٹکر چھانکر اضافہ کرین اور تلی پر لیپ اوسکا کرین ضماد واسطے
سختی جگر اور طحال کے ہمیشہ معمول ہے اشق ایک جز بکری کی مینگنی یا ان
کی مینگنی دو جزو سرکہ تند مین پکائین اور کپڑے پر لگاکر تلی اور جگر پر رکھین
ضماد فستقین تلی کو قوت دیتا ہے فستقین بالچھڑ بڑی مائین قردمانا شگوفہ
اذخر کبر کی جڑ گلاب کے پھول گوگل نرم کوٹین اور تلی کے پانی مین ملاکر
یا پانی برگ جھاؤ اور سرکہ کی ضماد کرین ضماد ورم اور تلی سخت کو نرم کرتا ہے

راکھ انگور کی لکڑی کی راکھ بکری کی مینگنیون کے برابر وزن سرکہ مین گوندھکر
حمام مین ضماد کرین **ضماد** مرض ذیابیطس کو مفید ہے پتی بید کی پتی خرفہ کی
حی العالم شاخین بید کی پتی بر کی آٹا جو کا سرکہ روغن گل باہم ملاکر پشت کے اوپر
ضماد کرین اور ران کی جڑ پر بھی رکھین **ضماد** واسطے اسی مقدمہ کے مجرب ہے
آٹا مسور کا اور گلاب گوندھکر ضماد کرین **ضماد** ورم سخت کو نافع ہو جس کسی
عضو مین کہ ہو نقل کیا ہے اس نسخہ کو ابوالحسن رحجی نے ابوماہر سے ترا تیزک
بید کے پھول خبازی کی پتی ہری اور کاسنی کی پتی ہری دھنیا ہرا
سب دواؤن کو سیسہ کے ہاون مین کوٹین اوس پانی اوسکا حاصل کرین اور
روغن بنفشہ اور روغن گل یاسمنی کا روغن کہ پھول سے بنایا ہو کم ڈالکر سیسہ کے
دستہ سے خوب پیسین کہ رنگ نیلا ہوجاتے قدرے سیسہ علیحدہ لیکر اوسمین ملائے
اور خوب مخلوط کرین کہ اکذات ہوجاتے تب اس دوا کا لیپ کرین اور ایک
کپڑا اوسمین آلودہ کرکے مقام ماؤف پر رکھین جسوقت خشک ہوجاتے دوسری
اور تیسری بار کپڑا دوامین تھیر کر رکھین یہ ترکیب واسطے تحلیل سختیون اور جسامت
معدہ کے بعد گذرنے چند عرصہ کے اثر تمام رکھتی ہے **ضماد** واسطے
معدہ اور جگر کے کہ مرض مراق مین عارض ہوتی ہے مفید ہے اور درد گرمی
معدہ کا دور کرتا ہے پوست بیرون پستہ تین ماشہ زیرہ گلاب کا تین ماشہ اگر کی
ایک ماشہ صندل سفید تین ماشہ کندر مصطگی نبلوجن ایک ایک ماشہ کوٹکر چھانکر
اور روغن گل بقدر ضرورت مین گوندھکر معدہ پر ضماد کرین اور جو حرارت بہت
تو قدرے کافور اور پانی بہکا اور پانی میٹھے سیب کا اضافہ کرین یہ نسخہ بہت نافع
**ضماد** ورم گردہ اور رحم کو دور کرتا ہے اشق کو گل علک البطم شحم سویا ہر ایک
دس ماشہ بابونہ ساڑھے سترہ ماشہ خطمی کے بیج باقلا کا آٹا السی کے بیج منقی
ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ مویز منقی بوسنے دو تولہ گوند کی چیزون کو پانی
حل کرکے باقی اور دوامین کو کوٹکر چھانکر اور اوسمین گوندھکر ضماد کرین ضماد

واسطے پکانے مواد ورم گردہ کے سوبا بابونہ ہر ایک چودھ ماشہ کسوم کے بیج تخم
ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ خرفہ کے بیج خطمی کے بیج ہر ایک سات ماشہ بدستور
سونف کے پانی مین گوندھ کر ضماد کرین ضماد کہ بعد پکنے مواد کے کام آتا ہے
آٹا جو کا خطمی اکلیل الملک میتھی بنفشہ سویا جوشاندہ گل خیرو مین گوندھین اور ساتھ
روغن بنفشہ بادام کے ضماد کرین ضماد ورم گردہ اور مثانہ کو مفید ہے بابونہ السی کے بیج
بھوسی گیہون کی تل کے تیل مین پکا کر نشستگاہ اور پیڑو پر نیم گرم ضماد کرین ضماد
ورم گرم مثانہ مین بعد ملنے روغن گل اور بابونہ کے کام آتا ہے میدہ کی سرخی کا
گودہ تل دھوئے ہوئے کو نکر ساتھ عورت کے دودھ مین او روغن بنفشہ بادام اور روغن بابونہ کے
ضماد کرین ضماد خون کے پیشاب کو روکتا ہے گیرو گل مختوم گوند ببول کا خرفہ بیج
کیز اگلاب کے پھول گلنار بارہ سنگہ کے سینگ جلے ہوئے لحیۃ التیس ہر ایک
سات ماشہ مازو ساڑھے تین ماشہ کو تکر چھانکر ساتھ پانی سورد کے ضماد کرین ضماد
واسطے اسی مقدمہ کے مجرب ہے اقاقیا رسوت برابر وزن سرکہ مین گوندھ کر ضماد کرین
ضماد پیشاب کو جاری کرتا ہے کسوم کے بیج رطبہ پکائین اور پیڑو پر ضماد کرین
ضماد ورم رحم اور سختی رحم کو منجملہ مجربات کی ہے اونٹنی کا دودھ بھینس کا دودھ
ارنڈی کا تیل تینون کو برابر وزن جوش دین کہ گرہ بندھ جائے آگ پر سے
اوتارین پس سونٹھ اور اجواین ایک ایک تولہ ایک ایک سیر دودھ کے واسطے
کوتکر چھانکر گرہ بندھی ہوئی دودھ مین ملائین اور حاجت کی وقت نیچے ناف کے
ضماد کرین ضماد رادع کہ ورم گرم اور دبیلہ رحم مین بعد فصد اور تلئین اور تقی کی
کام آتا ہے اکلیل الملک کو مہرا پکا کر کوٹین اور مرغ کی انڈون کی زردی اور
روغن ناردین اور روغن زعفران مین گوندھ کر استعمال کرین ضماد واسطے شق
ہونے قبل اور دبر یعنی پھٹنے مقعد اور فرج کو مفید ہے اور پھنسیون کو نافع اور
آگ سے جلے ہوئے عضو کو اچھا کرتا ہے روغن گل سفیدہ کاشغری مردار سنگ
ہر ایک ساڑھے دس ماشہ موم ساڑھے سترہ ماشہ ضماد افراط خون حیض کو

بند کرتا ہے مسور دموی ہوتی پوست انار ترش تپے مورد کے خشک مازو کچ
انجبار کو ٹکر اور سرکہ شراب مین گوندھ کر پیڑو کے اوپر ضماد کرین ضماد واسطے عورت
حاملہ کے مفید ہی حیض کو بند کرتا ہی بڑی مائین پوست انار گلنار انجبار سرکہ مین بکائین
ضماد واسطے ورم فرج اور زخم ذکر اور سب ورمون کے کہ حرارت کی غلبہ سی ہون
نافع ہے پوست خشخاش کو نرم کوٹکر پانی مین جوش دین کہ مہرا ہو جائے پس
روغن گل اور اسپغول کو ٹکر داخل کرکے ضماد کرین ضماد واسطے بواسیر اور ورم
مقعد کے بہت مجرب ہے بنفشہ کے پھول بابونہ کے پھول اکلیل الملک تخم
السی کے بیج خطمی کے بیج ہر ایک دو تولہ خطمی کے پھول گلاب کے پھول ہر ایک
ایک تولہ کوٹکر چھانکر پانی مین پکائین کہ مثل خمیر کے ہو جائے ضماد کرین ضماد
واسطے بواسیر ریحی کے کہ سوا اوس علت کا گردہ کی ریح ہو مفید ہے رائی سوختہ
برابر وزن گائے کی بچھڑے کی موت مین پیسکر ضماد کرین ضماد واسطے درد
مجرب ہی بھنگ گائے کی دودھ مین پکائین کہ مہرا ہو جائے اول پھیلا لیوین
پتون کو پیسکر مثل مرہم کے بنا کر باندھین ضماد جلن اور ورم مقعد کو نافع ہی
انڈون کی زردی آٹا جو کا روغن گل ضماد واسطے تسکین درد بواسیر کے
تپے اور بیج گندنا کے بغیر دھوئی ہوئی دیگ مین ڈالکر دھیمی آنچ پر پکائین کہ
مہرا ہو جاتے بعد اوسکے گائے کا گھی یا روغن اخروٹ داخل کرکے بھونئین
ہاون مین کوٹین کہ مثل مرہم کے ہو جائے نیم گرم باندھین ضماد پیاز گندنا بکا
گھی مین بھونکر ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ گوگل ساڑھے تین ماشہ زعفران
دو ماشہ افیون چھ رتی سوا دو چاول ضماد کرین ضماد درد بواسیر کو تسکین دیتا
اور ورمون کو نافع ہے اور خون جاری کرتا ہے پیاز گائے کے گھی مین بھون
اوسپر رکھین اور اگر پیاز بھونکر اور ورق ورق کرکے رکھین تو روا ہے
واسطے کھولنے منہ رگون بواسیر کے سریع النفع ہے اور جو پیاز سفید
گائے کے گھی مین کوٹین کہ نرم ہو جائے اور نیم گرم باقی رہے موضع پر رکھین

ورم کو تسکین اور تحلیل کرتی ہے۔ اور جو مرغ کے انڈون کی زردی بھی اوسمین ملائین تو بہتر ہے
چاہیے کہ پیاز کو چھیلکر کوٹین دیگر واسطے بواسیر اور شقاق مقعد اور سوزش مقعد اور
بستون بواسیری اور بند کرنے خون حیض کے مجرب ہے سفیدہ کاشغری رسوت موم
ہر ایک ایکجزو خطمی کے پھول گوگل ہر ایک دو جزو روغن گل پانچ جزو سات تخم زردی مرغ
انڈے کی استعمال کرین دیگر واسطے خروج مقعد اور ورم کے نافع ہے مسور دھوئی ہوئی ایک جز
جفت بلوط جوز السرو ہر ایک ایکجزو سبکو آش جو کے پانی مین پکائین کہ مہرا ہوجاتے
روغن گل ملاکر ہاون مین پیٹین کہ شکل مرہم کے ہوجانے ضماد ورم کو پھاڑتا ہے انجیر زرد
ہر ایک [illegible] وس وین کہ مہرا ہوجاتے مویز منقے دو تولہ سات ماشہ ملاکر کوٹین کہ شکل مرہم کے
ہوجاتے بعد اوسکے رائی تین ماشہ کو نمک چھانکر ضماد کرین ضماد اسی معاملہ مین نافع ہے
[illegible] الکحار صابون ہر ایک ڈیڑھ تولہ کو نکر چھانکر اور پونے چار تولہ شہد مین ملاکر استعمال کرین
ضماد ورمون کو توڑتا ہے انزروت کنوچہ کے بیج کنیر سفید انبلی کے چیے کی گری
السی کے بیج روٹی کا خمیر ہر ایک ایکتولہ خمیر مذکور دو تولہ سبکو گاے کے دودھ مین پکاوین
کہ مہرا ہوجاتے پس زردی مرغ کے انڈے کی ایک عدد پتہ گاے کا ایکتولہ صابون
[illegible] ایک تولہ داخل کرکے شکل مرہم کے تیار کرین ضماد واسطے قوت باہ کے
[illegible] ہے کنیر سفید کے پھول چودہ ماشہ لونگ اٹھ عدد دارچینی ایکتولہ زعفران جائفل
ہر ایک ایکتولہ گاے کا گھی پاو سیر سبکو روغن مذکور مین چالیس پہر کامل کھرل کرین
[illegible] برلیپ کرکے جٹائین ضماد ورم سرد ذکر کو نافع ہے آٹا چھوہارے کی گٹھلی کا [illegible]
خطمی ایک جزو سرکہ مین ملاکر ضماد کرین ضماد خصیہ کے ورم کو بعد فصد صافن کے
مفید ہے کا کنج آٹا مسور کا زردی مرغ کے انڈون کی روغن گل بدستور ضماد کرین اور
درد سخت اور کھٹک ہووے تو تھوڑے پوست خشخاش اور کاہو کی بتی ضماد کرین
ضماد ورم خصیہ کے آخر زمانہ مین کام آتا ہے کلم کے پتے میٹھی پکاکر کوٹین آٹا باقلا کا
مویز منقے زیرہ کرمانی شراب مین پکاکر آٹھ چھوارہ کی گٹھلی کی خطمی سفید باہم ملاکر ضماد
ضماد ورم اور خارش خصیہ کو مفید ہے بھنگ پاو سیر کو تین سیر پانی مین جوش دین

جسوقت ایک سیر پانی جذب ہووے خصیہ کو اوس پانی سے دہووین اور پھر
اوسکا بلند مین ضماد واسطے فتق کی بیماری کے نافع ہے مصطگی انزروت
برگ سرو مر سریش ماہی بلوط برابر وزن کو نکر اور سریش ماہی مین گوندھکر ضماد
اور مضبوط باندھین اور یہ ضماد بعد پھر دینے آنت اور قرب کے کہ اپنے مقام
چڑھ جاتین استعمال کرین قیلہ ریحی کو نافع ہے آٹا جو کا ناگرموتھہ گیرو زیرہ مور
کی مینگنی برابر وزن کو نکر چھانکر مورد کے پانی اور سرکہ مین گوندھکر ضماد کرین
کہ شیخ بو علی سینا نے کتاب قانون مین اندر بحث ورم گرم خصیہ کے لکھا ہے
باسلیق اور صافن اور شاخین کہ جو اسنے پنڈلی او تنقیہ کامل کے نفع بین
زمانہ ابتدا مین ایک کپڑا سرکہ اور گلاب اور بعضے لعابات اور عصارات مین
مقام ورم پر رکھین اور وقت شدت کھٹکا اور جلن کے عصارہ کاہو کا اور
خشخاش کی بھی اضافہ کرین اور جو مرض کی زیادتی معلوم ہو تو ساتھ پانی
اور پانی کدو اور پانی نل تازہ اور پانی ہری کاسنی اور جو کے آٹے اور باقلا
آٹے اور روغن گل اور قدرے گوگل اور زعفران کے ضماد کرین اور
نے پارہ اور باقلے کا آٹا اور بنفشہ کو نکر چھانکر ضماد کرنا بھی نفع کرتا ہے اور زمانہ
وقت تحلیل کا ہے بابونہ اور اکلیل الملک اور زیرہ کرمانی اور انڈے کی زردی
اور لعاب السی کا اور پتے کرنب کے اور میتھی ساتھ شہد کے پانی کے بطریق طلا
ضماد کرین اور جو مواد معدہ کا سختی کیطرف میلان کرے تو مواد کی پکانی والی چیز
باقلے کے آٹے اور بابونہ اور خطمی کے السی کے لعاب مین استعمال کرین
خطمی کی جڑ اور جو کا آٹا اور تخم السی اور اسی طرح جو کا آٹا ساتھ شہد کے اور
پتے کرنب کے ساتھ جو کے آٹے اور زردی مرغ کے انڈے اور روغن گل کی
اور وقت تحلیل کے ضماد زیرہ کرمانی اور مویز کا عجیب النفع ہے ضماد ورم
اور سرد کو زمانہ ابتدا اور انتہا مین تحلیل کرتا ہے تخم یارو گگل موم علک ہر ایک
زیرہ کو کوٹین اور علک اور شمع یعنے موم کو روغن مین پگھلاتین اور تمام اجزا

کے اور کپڑے پر لیپ کر کے مقام مرض پر چپٹائیں اور صفوف اوسکے اوپر
چھڑکیں ضماد ورم سرد کو مفید ہے آٹا گیہون کا بغیر چھنا ہوا زیرہ اکلیل الملک بابونہ
بھی گوگل گوندر وغن خیری زردی انڈے کی ملا کر لیپ کرین اور اوپر اوسکے گنفد
اور گرم پانی پیئین اور چنے کا پانی غذا کرین ضماد ورم سخت کو مجرب ہے بھوسی
گیہون کی لیکر خوب باریک کوٹین اور کپڑے مین چھانین اور اشق اور سکنجبین شیبہ کی ہر
اندر کر موضع مرض پر باندھین ضماد دیگر چھوہارہ کی دو جزو خطمی ایک جزو کوٹکر چھانکر
شہد اور سکنجبین مین ملا کر ضماد کرین اور تریرا نیمگرم پانی کا ورم سخت پر بہت نفع ہے
ضماد واسطے نتورنتره کے آٹا باقلے کا انار ترش پوست مرغ کے انڈے کا
برابر وزن دواؤن کو پکائین اور پوست بیضہ پیسکر اور اوسمین گوندھکر ضماد کرین
ضماد واسطے نتورنتره کے اجوائن پیسین اور انڈے کی سفیدی مین گوندھین
کسی کپڑے پر لگا کر مقام ماؤف پر رکھین اور قوی زیادہ اس سے سکتا قوابض
کا مانند ببول اور جوز السرو اور پوست سرو اور اقاقیا کا ہے ضماد رسولی
لیپ رسولی کو جڑ سے اوکھاڑتا ہے آتی چونہ سفید چرونکی بیٹ مین کوٹکر اور چھانکر
نہایت مین پیسکر رسولی کی جڑ پر لگین اور اوپر اوسکے چار داغ دیوین جسوقت
رسولی کا دفع ہوجاتے تو موضع کو گائے کی گھی سے تر کرین اور اوسکے اوپر
کے چھوٹے پیپل کے پتے کہ نرم ہون باندھین ضماد واسطے توڑنے خیار گیر
کھکیاری کے جو بغل مین نکلتی ہے اور توڑنے ورم چھاتیون عورت کے
ہے اور تمام عضو شگافتہ کو بھرتا ہے اور اصلاح پر لاتا ہے نیلہ تھوتھ آدھا جزو
آمن ہلدی رال ہر ایک ایکجزو گوگل دو جزو قند سیاہ یعنی گڑ دو چند سب دواؤن کے
چھانکر اور قند سیاہ مین ملا کر نیمگرم باندھین ضماد تھوڑے عرصہ مین ورم سخت کو
تحلیل کرتا ہے اندر جو کو ٹکر چھانکر ہرے دھنیے کے پانی مین خوب پیسین کہ مثل
ے کے ہوجاتے ضماد کرین نیمگرم باسر و مجرب ہے ضماد کان کے پیچھے اور
اوسکے نیچے ورم کو جلد پکاتا ہے اور توڑتا ہے تلسی کی پتی تازہ کتی کو ٹکر اور قدر نمک ملا کر

نیم گرم ضماد کرین ضماد سب قسم کے ورمون اور خبازک کو مفید ہے میتھی بالون دونون
برابر وزن لیکر پانی کے ساتھ لیپ کرین تین دن مین دفع کردیگی اور جو جابجا مین
پکا دیوے تو قدرے ہلدی بھی اوسمین ملاتین ضماد خبازک آٹا چنے کا لیکر اور
رکھین اور نیم کی پتی باندھین اور برگ نیم تنہا بھی مجرب ہے ضماد داء الثعلب
وداء الحیہ مجرب صاحب تحفہ کندش چینیہ ہر ایک ایکجز ہرتال دو جزو روغن
گوندھ کر ضماد کرین ضماد خصیٰ ابتدا مین کام آتا ہے اسغول سرکہ مین ملا کر
اور اوسکے اوپر چپٹ کپڑے کی آب یخ مین تر کرکے باندھین اور اونکی آب
رکھنا اور رسوت کا لیپ کرنا بھی مجرب ہے ضماد خصیٰ اقاقیا برادہ ہاتھی دانت
سکنجبین مین ملا کر ضماد کرین ضماد خصیٰ ایلوا گلنار مازو شہد مین گوندھ کر ضماد
ضماد ناخن معیوب کو دور کرتا ہے ہرتال سرخ ہرتال زرد گندھک علک البطم
گوندھ کر لیپ کرین اور چند روز باندھے رہین **فصل پانچوین ضمادہای مفاصل**
ضماد مفاصل کو تسکین دیتا ہے السی خطمی جو کا آٹا زردی انڈے کی
روغن گل ضماد و ملین اگر جوڑون مین سختی ہو اور گرہ پڑ جائے تو یہ لیپ اوسکے
نافع ہے پنیر کہنہ ساتھ پانی شوربای الیہ خوک نمک زدہ یا روغن زیتون کے
ضماد کرین کہ نکلتی ہے اون جوڑون مین سے کوئی شے مانند گچ
دیتی ہے ضماد واسطے نقرس مفاصل یعنی گٹھیا کے مجرب ہے حنظل روغن
اور تل دھوئے ہوئے دو نمر وا کے پانی مین پیسکر ضماد کرین ضماد واسطے
مفاصل گرم اور سرد اور مرکب کی انتہا و زمانہ مرض اور وقت گھٹنے مرض کے
آتا ہے تخم السی تل منقی کو ٹکر چھانکر اور شہد مین ملا کر ضماد کرین ضماد واسطے
مجرب ہے اور سختی کو جلد تحلیل کر دیتا ہے میتھی سکیج بادام کی گری مورد کی جڑ
گوگل اور مورد کو تل کے تیل یا مہندی کے تیل یا سوسن کے تیل مین حل کر
اور باقی اور دوائین اوسمین گوندھ کر ضماد کرین ضماد واسطے شدت درد
افیون ساڑھے دس ماشہ آٹا جو کا چھٹہ تولہ مکوہ کے پانی مین ضماد کرین

درد مفاصل گرم کو وقت ہیجان کے تسکین دیتا ہے افیون زعفران برابر وزن دو دو جز پیسکر ساتھ روغن گل کے ضماد کرین اور بعضے موم بھی داخل کرتے ہین دیگر بقیہ مواد درد مفاصل کو کہ بعد زوال حرارت اور تسکین درد کے جسوقت کہ مادہ غلیظ باقی رہے تحلیل کرتا ہے زعفران ساڑھے تین ماشہ آٹا جو کا خطمی بنفشہ خشک ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر اور کلم کے پانی مین گوندھکر ضماد کرین دیگر واسطے مفاصل کے کہ نزدیک شدت درد کے کام آتا ہے زعفران پونے دو ماشہ افیون ساڑھے تین ماشہ پوست لفاح کی جڑ کا سات ماشہ اسبغول آٹا جو کا ہر ایک ساڑھے دس ماشہ سماق ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر چھانکر پانی کلم اور حی العالم کے پانی مین گوندھکر ضماد کرین دیگر تشنج کو نافع ہے موم سفید شور یعنے خنزیر کی چربی مرغ کی چربی گاے کی نلی کا گودا سب برابر وزن باہم ملاتین اور نشاستہ پیسکر چھڑکین اور حرکت دیوین کہ یکذات ہوجائے ضماد واسطے تعقد مفاصل کے کام آتا ہے میتھی نصف جزو تل السی کے بیج ہر ایک ایکجزو خوب باریک پیسکر ضماد کرین **ضماد ہندی** واسطے درد مفاصل مجرب ہے اور معمول مغز تخم ارنڈ ماش سیاہ میدہ لکڑی بھکر مول کوٹیچ دیودار ٹبنولہ کلتھی تل سیاہ سروالی اٹ سٹ جو چھلے ہوئے تخم سن برابر وزن کوٹکر چھانکر اور پانی مین پکاکر ضماد کرین **ضماد اسبغول** واسطے ورموں گرم مفاصل اور ورم اور قروح کنج ران اور قضیب اور تمام اعضا کے مجرب ہے اسبغول پوست خشخاش برابر وزن کوٹکر چھانکر پانی مین پکاتین کہ مہرا ہوجاتے پس روغنگل ملاکر استعمال کرین اور اگر تسکین حرارت بھی مطلوب ہو تو اسبغول ناکوفتہ داخلکرین اس واسطے کہ باطن اوسکا گرم ہے کوٹنے سے اثر اوسکا باہر ظاہر ہوتا ہے اور ناکوفتہ سردی کا اثر دیتا ہے اور جو پکانا مواد کا منظور ہو تو اسبغول کو کوٹیں **ضماد پاپچہ** واسطے تسکین ضربان مفاصل اور درد سر ضربانی کے مجرب ہے افیون ساڑھے تین ماشہ زعفران ساڑھے دس ماشہ روغنگل چھہ تولہ مغز تخم [illegible] تین تولہ **ضماد روث** واسطے درد مفاصل کے کہ قریب تجربے کے ہوا ہے

گائے کا گھی تازہ عسل لاتی سرکہ ہر ایک ایک جزو مغز ارنڈی تین جزو سبکو باریک پیسکر
گائے کا گوبر خشک پسا ہوا اضافہ کرکے نیم گرم استعمال فرمائیں۔ اور گوبر کا ساتھ
زیتون کے نقرس کو نافع ہے اور رکھنا گائے کا گوبر تازہ گرم ساتھ برادہ کے
واسطے درد زانو اور ورم زانو کے مفید ہے ضماد درد اعضا کو کہ بسبب ریاح
کے ہو مجرب ہے اور گزاز کے مرض کو نہایت نافع ہے سونٹھ ساڑھے تین ماشہ
کالی مرچ سات ماشہ بڑی مائین نوسادر ہر ایک ساڑھے دس ماشہ موم زرد سیاہ
سورنجان تین تولہ اڑھائی ماشہ روغن اخروٹ چھ تولہ ضماد واسطے درد زانو کے
نافع ہے قلمی کو جوش کریں اور کوٹیں اور گرم روغنوں میں ملاکر استعمال فرمائیں
ضماد واسطے درد زانو اور ورم زانو کے مفید ہے بکری کی مینگنیاں دو جزو
جو کا ایک جزو سرکہ اور روغن زیتون میں ضماد کریں ضماد نقرس گرم نافع ہے
سرکہ میں پکاکر ضماد کریں ضماد نقرس کو نافع ہے ہڈیاں سوکھی جلائی ہوئی
مسور خشخاش سے کچیج کا بوکر بیج برابر وزن ضماد دیگر کہ نہایت مجرب ہے
خطمی کے پھول اسپغول آٹا جو کا سورنجان بابونہ مرغ کے انڈے کی زردی اور
ملاکر ضماد کریں اور جو قدرے زعفران اور افیون اضافہ کریں تو بہتر ہوگا ضماد
گرم اور نقرس کو آخر زمانہ میں مجرب ہے اور بقایا مواد کو دور کرتا ہے ایلوا
مرسینے بول برابر وزن ساتھ پانی کلم کے اور جو حرارت زیادہ ہو تو کاسنی کی
ضماد کریں ضماد اول زمانہ عرق النسا اور وجع الورک میں کام آتا ہے کرنا
پکاکر اور کوٹکر ساتھ مرغ کے انڈے کی زردی اور زعفران کے گوندھ کر اسے
کریں فصل چھٹی خارش تر اور کھجلی خشک اور بثرات اور زخم خبیث کی ضماد
ہے ضماد واسطے خارش بدن کی مردار سنگ اکتولہ پارہ چار ماشہ ساتھ
شاہسفرم چار تولہ اور گائے کا گھی اور گلاب ہر ایک چار تولہ کو کہ روغن کو
چوبیس سیر میں دھویا ہو مثل مرہم کے بناکر استعمال کریں اور وقت حاجت
ضماد واسطے خارش اور کھجلی خشک کے مجرب ہے سنا کی زردہ ہر دو ارانی

سفیدہ کاشغری برابر وزن روغنگل روغن بنفشہ مین بسکر رکھین ضماد واسطے خارش کے
مجرب ہی جسوقت لگا رکھین گیرو چودہ ماشہ کافور زعفران ہر ایک دو ماشہ روغن بادام دو تولہ
سرکہ مین ملا کر لیپن ضماد خنازیر اور سب رسون کو مفید ہے جو سخت اور بطی التحلیل
ہون نیلی سوسن کی جڑ باریک کرکے اور مرہم داخلیون مین گوندہ کر ضماد کرین ضماد
گھوڑے کے سُم جلے ہوئے ساتھ روغن زیتون اور مرہم داخلیون کے لیپ کرین
ضماد سنگ مقناطیس کو ساتھ سرکہ اور نمک اور روغنگل کے پیسکر لیپن ضماد خنازیر کو
تحلیل کرتا ہے اور توڑتا ہے گیہون پانچ جزو انجیر ایکجزو کوٹکر اونٹ کے پیشاب مین
جوش دین اور وقت جوش دینے کے قدرے جو اکھار ڈالین جسوقت خوب
گہرا ہو جائے لت کرکے ضماد کرین ضماد خنازیر کو تحلیل کرتا ہے اور توڑ کر مواد نکال کر
پاک کر دیتا ہے برگ اراک کہ ہندی مین پیلو کہتے ہین اونٹ کے پیشاب مین پیسکر
اور خنازیر پر رکھکر اوپر اوسکے برگ پان باندھین ضماد ورم کے درد کو تسکین دیتا ہی
خشخاش کے بیج کوٹین اور دودھ مین پکائین اور پھر کوٹین کہ مثل مرہم کے ہو جائے
بعد اوسکے گلاب کی پھول اور قدرے زعفران اور سکو روغنگل مین کہ موم اوسمین
پگھلایا ہو ملا کر ضماد کرین ضماد ورم کو توڑتا ہے مغز بنولہ مغز اخروٹ خمیر ترش
کرنب کی تپی پکائی ہوئی پیاز پکائی ہوئی گدہی کی لید کبوتر کی بیٹ باہم کوٹکر اور اکجا کرکے
ضماد کرین ضماد دُملون سے مواد کو پکاتا ہے اور قوی دواون سے ہے اور مواد
خنازیر اور سختیون کو تحلیل کرتا ہے برگ خطمی کوٹکر گلاب مین پکائین کہ مثل مرہم کے
ہو جائے پس مرہم اشق اور مرہم داخلیون ملا کر ورم کے اوپر رکھین اور عجایب
مشاہدہ کرین ضماد مہیری کہ معمول اہل ہند ہے اور جراحون کے تجربہ مین
آیا ہے واسطے پکانے ورمون کے اثر تمام رکھتا ہے اور طریق اوسکا یہ ہے کہ چاول
کوٹکر ساتھ جَو کے آٹے اور دہی کے پکائین اور جسطرح مقدمہ مین لکھا ہوا ہے
یہ ہے کہ چاول چار تولہ آٹھ ماشہ کوٹین جسطرح فرنی کے واسطے بناتے ہین ایکسیر دہی
مین ملا کر پکائین کہ مثل شیر برنج کے ہو جاتے اور اگر چاول کی جگہ جو آرد کا آٹا ملائین

تو وہ ہی عمل رکھتا ہے اور اگر قوی زیادہ اثر چاہین تو آٹا میتھی کا اور تخم سن باریک کر کے
اور ایلوا نرم کر کے ہر ایک بقدر حاجت بھی ہمراہ جوار کے آٹے یا چاول کے آٹے کی
دہی مین پکاوین مثلاً اگر چار تولہ آٹھ ماشہ جوار کا آٹا ہو تو چودہ ماشہ میتھی کا آٹا اور چودہ ماشہ
تخم سن اور سات ماشہ ایلوا ملاوین اور معلوم کرین کہ اسطرح کی میری نہایت جلد
مواد کو پکاتی ہے اور بڑھانا اور کم کرنا اور داخل کرنا اور دواؤن کا اوپر رائے تجربہ
کرنے والون کے منحصر ہے یا حکیمون کی رائے پر موقوف ہے یہ نسخہ مجربات اکبر سے
منقول ہے **فصل ساتوین** ضماد ہاے ضربہ اور سقطہ مین **ضماد** واسطے ضربہ
اور سقطہ کے کہ بعد فصد کے کام آتا ہے میدہ لکڑی گیرو ہلدی دیودار خطمی کے پھول
آنبا ہلدی گل منہدی ریوند خطائی تنتریک دو دو تولہ کوٹکر چھانکر ساتھ پانی اور تل کے تیل کے
پکاوین جسوقت مانند حلوا ہو جاوے اوسی سے سینکین اور باندھین **ضماد** واسطے
ضربہ اور سقطہ کے ہلدی دار ہلد میدہ لکڑی ہر ایک چودہ ماشہ میدہ گیہون کا ساڑھے
تین تولہ تخم ایک شہ تل کا تیل چار تولہ آٹھ ماشہ بدستور سینک کر باندھین اور یہ ضماد
واسطے درد اوس ضربہ کے جو کہنہ ہو گیا ہو بہت مفید ہے **ضماد** مخصوص واسطے
ضربہ اور سقطہ کے کہ سر پر واقع ہو گیرو ایلوا ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ آملاش کا
مغاث مور دکی پتی گلاب کے پھول ہر ایک تین تولہ بابونہ کے پھول میٹھا چرائتہ
ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر اور بید کی پتون کے پانی مین گوندھکر ضماد کرین
**ضماد** مجرب واسطے ضربہ اور سقطہ کے اور ورم کو دور کرتا ہے اور درد کو تسکین دیتا ہے
محمد ذکریا سے منقول ہے اقاقیا ایلوا ماش مغاث گیرو برابر وزن کوٹکر چھانکر اور
پانی برگ مورد تازہ اور پر مرغ خانگی مین آلودہ کر کے ضماد کرین **ضماد** واسطے درد
اور رض کے مفید ہے ماش چھ تولہ لادن تین تولہ زعفران ساڑھے دس ماشہ
گیرو سات ماشہ ساتھ پانی برگ مورد اور عرق گل یعنی گلاب اور پانی برگ جھاؤ
اور پانی برگ سرو کے گوندھکر ضماد کرین **ضماد** تیر کو جسم سے جلد نکالتا ہے ماہی جھینگا
زخم تیر پر باندھین آسانی سے تیر نکل آئیگا **حرف الطاء** دو باب پر شامل ہے

باب پہلا طلاؤن مین پانچ فصلین ہین **فصل پہلی** اون طلاؤن مین ہے جو سر اور دماغ کی بیماریون کو مفید ہین **فصل دوسری** اون طلاؤنمین ہے جو آنکھ اور کان اور ناک کی بیماریون کو نافع ہین **فصل تیسری** اون طلاؤن مین ہے جو اور اعضا مانند معدہ اور جگر اور تلّی اور عورت کی چھاتیون اور رحم اور خصیہ اور ذکر کی بیماریون سے متعلق ہین **فصل چوتھی** اطلیہ باہیہ مین یعنے اون طلاؤن مین جو شہوت جماع کو قوی کرنے والی ہین **فصل پانچوین** اون طلاؤن مین ہے جو بیماریان جلدی مانند چھیپ اور جھائی اور برص وغیرہ کو اچھا کرتے ہین **باب دوسرا** ... مین ہے یعنے تدبیر مین دور کرنے جانورون موذی کے چند فصل پر شامل ہے

**فصل پہلی** طرد یعنے تدبیر مین دور کرنے سانپ اور بچھو اور کنکھجورہ کے ہے

**فصل دوسری** طرد یعنے دور کرنیمین پسّو اور مچھر اور بھڑ اور مکھی اور چیونٹیون کے ہے

**فصل تیسری** طرد موشان مین یعنے تدبیر مین دور کرنے چوہون کے

**فصل پہلی باب اول سے** اون طلاؤن کے بیان مین ہے جو سر اور دماغ کی بیماریون سے متعلق ہین **طلا** منقول حکیم ہادی شیرازی درد سر کو نافع ہے اور ... اور حلق اور سینہ پر اور اور اعضا پر نزلہ گرنے کو مانع ہے رسوت مکی رسوت ... پوست بیخ بوش در بندی عصارہ مامیثا ہر ایک نو ماشہ گوند ببول کامرکی یعنے ببول ... کی تپی انزروت سفید ہر ایک ساڑہے چار ماشہ افیون زعفران ہر ایک ... سوا دو چاول کو نگر چھانکر اور مرغ کے انڈون کی سفیدی مین گوندھ کر قرص ... کرین اور وقت حاجت کے مرغ کے انڈون کی سفیدی مین گوندھ کر ایک کاغذ ... کرین اور او سپر سوزن سے چھید کرکے دو انگاتین اور دہ کاغذ دو انگا ... کنپٹیون پر چپٹاتین **طلا** کہ نام سے لزاق صد غین کے مشہور ہے ... حقیقی یعنے درد نیم سر اور شقیقۃ العین کے مجرب ہے افیون ... دو ماشہ مر یعنے بول ساڑھے تین ماشہ کاسنی کے بیج کا ہے ... مکی ساڑھے دس ماشہ کو نگر چھانکر اور اسپغول کے لعاب مین گوندھ کر

پر ٹی کے ٹکڑون پر لگا کر دونون طرف کنپٹیون پر چپٹائین طلا درد آدھا سیسی کو نافع ہے
اور واسطے ہر قسم کے درد سر خصوصا سرد کے لیے مجرب ہے اور بے نظیر ہے
صندل سفید پوست ارنڈی کی جڑ کا کوٹکر چھانکر ساٹھی کے چاول دھوئے ہوئے پانی مین
خوب باریک پیسکر ماتھے اور کنپٹیون پر لگائین طلا درد سر دسبے مادی کو نافع ہے
انجیر کی لکڑی کی راکھ سرکہ مین پیسکر طلا کرین اور اسی طرح ہلدی روغن بادام مین
پیسکر طلا واسطے درد سر کے کہ بسبب ضعف دماغ کے عارض ہو دھنیہ خشک
بیج خشخاش کے بیج جنہ گیہون میٹھے بادام کی گری پستہ کی گری سبکو علحدہ علحدہ
آلو کی گٹھلی کی گری کدو کے بیجون کی گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری
مغز کی ہر ایک ایک جزو سبکو پیسین صندل سفید ڈیڑہ جزو صندل سرخ ڈیڑہ جزو
دونون کو گلاب مین پیسکر ملائین بعد اسکے گلاب اور عرق بیدا اور عرق شگوفہ
اور پانی میٹھی بہ کا اور پانی میٹھے سیب کا ہر ایک قدرے حل کرین اور نبات بھی
بھی حل کرین اور طلا فرمائین طلا پوست خشخاش شیاف مامیثا ہر ایک سات
صندل سرخ صندل سفید ہر ایک نو ماشہ نیلوفر بنفشہ کاہو کے بیج پیشانی اور
طلا کرین طلا نزلہ جاری ہونے کو مانع ہے مرکی یعنے بول ایلوا رسوت گوند
نشاستہ سنگ راسک کتیرا دم الاخوین چھالیہ شیاف مامیثا ہر ایک ساڑھے
افیون زعفران ایکماشہ تین چاول کوٹکر چھانکر اور سورد کے تیون کے پانی مین
گوندھ کر قرص تیار کرین اور وقت حاجت کی طلا کرین اور پر کاغذ گول کے
اوسپر سبت ہاتھ دونون کنپٹیون پر اور ایک ٹکڑا تالو پر چپٹائین طلا
لاتا ہے صندل سرخ صندل سفید نو ماشہ پوست خشخاش ساڑھے دس ماشہ
کی تیی کاہو کے بیج ہر ایک ساڑہی سترہ ماشہ کوٹکر اور کاہو کے پانی مین پیسکر
اور بنا گوش پر طلا کرین طلا سرسام صفراوی اور سقطی کو نافع ہے بنفشہ بابونہ
چھانکر آٹا جو کا روغن گل اور سرکہ مین مخلوط کر کے ملین اور جو حرارت ہو سر
طلا سرسام بلغمی کو مفید ہے آدمی کے بال جلائین اور باریک پیسین

لائین اور پیشانی پر طلا کرین خلطون غلیظ کو دفع کرتا ہے طلا واسطے سرسام بلغمی کے
جند بید ستر سات ماشہ جوا کھار ائی ہر ایک ساڑہے دس ماشہ عاقرقرحا مویزج
ہر ایک چودہ ماشہ باریک پیسکر ساتھ پانی نمام اور پانی دونا مروا اور قدرے سرکہ
شراب یا سرکہ پیاز جنگلی کی طلا کرین طلا سکتہ کو نافع ہے رائی جند بید ستر کوٹکر چھانکر
اور پرانے سرکہ مین گوندھ کر سر مخنوق اور مسکوت پر طلا کرین طلا لقوہ کو مفید ہے
زعفران ایک ماشہ تین چاول ایلوا رسوت مُر یعنے بول ہر ایک ساڑہے تین ماشہ
گلاب مین پیسکر طلا کرین طلا واسطے خدر یعنے سُن ہونے عضو کے نافع ہے
عاقرقرحا مویزج باریک کوٹکر سرکہ اور پودینہ کے پانی مین حل کرکے طلا کرین +

## فصل دوسری باب اول سے اون طلاؤن کے نسخو مین ہے

جو آنکھ اور کان اور ناک کی بیماریون سے علاقہ رکھتے ہین طلا رمد یعنے ورم
آنکھ کو مفید ہے پھٹکری مردارسنگ زیرہ سیاہ دو دو ماشہ ہلدی پوست خشخاش
دو دو ماشہ نیلا تھوتھ افیون برابر نخود کے کوٹکر چھانکر اور پانی مین گوندھ کر طلا کرین
گرداگرد آنکھ کے طلا پر سوت پھٹکری بھونی ہوئی افیون تین تین ماشہ کوٹکر
اور پانی مین گولیان بناکر نگاہ رکھین اور وقت حاجت کے پانی مین پیسکر اور چھانکر
گرم کرکے گرد آنکھ کے طلا کرین طلا بچون کی رمد اور ورم تبخ کو بہت مجرب ہے
اور ورم کو تحلیل کرتا ہے اور درد کو تسکین دیتا ہے افیون کتھ سفید رسوت ہندی
ایک ایک جزو شب یمانی کہ ایک قسم پھٹکری کی ہے چار جزو پانی لیمون کا بیس جزو
رات کو بھونکر اور دواؤن کے ساتھ کوٹکر چھانکر لوہی کی کڑاہی مین ڈالین اور
لیمون کے پانی مین نرم آگ پر رکھکر لوہے کے دستہ سے آہستہ آہستہ پیسین
کہ حل ہوجاوے طلا ہر قسم رمد کو معمول ہے ہلدی افیون ہر ایک ایکماشہ لودھ
پھٹکری ہر ایک دو ماشہ کوٹکر چھانکر اور پانی مین حلکر کے آنکھ کے اوپر طلا کرین طلا
واسطے جمادینے بال برونکے ہڑ اور مازو کو جلائین اور سرکہ مین ملاکر طلا کرین طلا
واسطے شعر زائد کے اشق کو سرکہ مین حل کرکے پلک پر طلا کرین طلا

بعد اوکھاڑنے بال پلک کے طلا کرین زعفران ساڑھے چار ماشہ کافور دو ما
طلا سیپ چھوٹی جلائی ہوئی پیسکر اور قطران مین گوندھ کر بعد اوکھاڑنے پلک کے
طلا کرین طلا اسی مقدمہ کو نافع ہے دم ضفدع سبز یعنے خون مینڈک کا ر
باوریون کی باہم ملاکر طلا کرین طلا اسی معاملہ مین مفید ہے خون کچھوہ کا ا
گرگس پتہ کچھوہ کا طلا کرین طلا قمل اجفان کو نافع ہے شب یمانی کہ ایک قسم
پھٹکری کی ہے ایکجزو سونبج نیم جزو کوٹکر اور روغنگل مین حل کرکے پلکون
ملین طلا واسطے بردہ اور شعیرہ اور ثوالیل جفن کے نافع ہے ہینگ
تنہا تنہا سرکہ مین حل کرکے ملین طلا محلل بردہ انزروت علک البطم خانگس
باہم گوندھ کر طلا کرین طلا بردہ کو تحلیل کرتا ہے کندر بول ہر ایک ساڑھے
تین ماشہ موم پونے دو ماشہ لادن شب یمانی ہر ایک ایکماشہ کوٹکر روغن سوسن
اور زیتون کی گاد مین گوندھ کر طلا کرین طلا زرقہ چشم طفل کو سیاہی سے بدل
اور بالون کو بھی سیاہ کرتا ہے بندق کو تالو پر طلا کرین طلا نکسیر کو بند کرتا ہے
آٹا جو کا گیرو مٹی ملتانی آملہ ہر ایک چھ ماشہ کافور افیون ہر ایک ایکماشہ سرکہ اور کا
پانی تازہ اور پانی برگ بید اور دھنیہ کے پانی مین گوندھ کر پیشانی اور تالو پر طلا
کرین طلا ناسور کو نافع ہے بعد تنقیہ بدن اور سر کی پھلی ٹوٹنے سے استعمال
کرین مامیران زعفران بول سیپ جلی ہوئی ایلوا اسب یا جو ان مین سے حاضر ہو
جنگلی کاسنی کے پانی مین پیسکر طلا کرین طلا نکسیر کے خون کو بند کرتا ہے آٹا جو کا گرد
اقاقیا عصارہ لحیۃ التیس گلنار صندل کافور انڈے کے اور افیون سرکہ مین گوندھ کر
پیشانی اور سر پر طلا کرین طلا خون نکسیر کا بند کرتا ہے نشاستہ گیرو برابر وزن
سرکہ مین پیسکر سر پر لگائین طلا ہندی مجربات سے ہے واسطے بند کرنے
خون نکسیر کے مٹی ملتانی اور مٹی گوپی چندن دونون کو خالص پانی مین گوندھ کر
تالو پر ملین اوسی دم خون کو بند کر دیگا **فصل تیسری** اون طلاؤن کے
بیان مین ہے جو معدہ اور جگر اور تلی اور عورت کی چھاتیون اور رحم اور خصیہ

ذکر کسی بیماریون سے متعلق ہین طلا واسطے وجع فواد اور معدہ کی نافع ہے عطر گلاب
طلا کرنا بہت مفید ہے طلا واسطے درد معدہ گرم اور سوزش فم معدہ کے نافع ہو اگر بجای
کندر مصطگی غبسلوجین ہر ایک ایکماشہ پوست بیرون پستہ زیرہ گلاب کا صندل سفید ہر ایک
تین ماشہ روغن گل ایک تولہ گلاب بقدر حاجت دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور روغن گل مین
ملاکر اور گلاب قدر کفایت مین شامل کرکے معدہ کے منہ پر طلا کرین اور بصحت حرارت قرص کافور
اور پانی سیب کا اور پانی بہ کا اضافہ کرین طلا واسطے استسقا کے کہ گرمی جگر سے ہو
نافع اور مجرب ہے زعفران ایکماشہ تین چاول مصطگی ساڑھے سترہ ماشہ ریوند خطائی
لکڑ لاکھ دھوئی ہوئی ہر ایک سات ماشہ گلاب کے پھول ساڑھے دس ماشہ [illegible]
مامیثا کاسنی کے بیج کشوث کے بیج ہر ایک ساڑھے دس ماشہ اکلیل الملک خطمی کے
پھول خبازی کے پھول بابونہ کے پھول بنفشہ کے پھول ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ
کوٹکر چھانکر ہری کاسنی کے پانی اور گلاب مین گوندھ کر شکم اور ہاتھ پاؤن پر طلا کرین
طلا واسطے ضعف جگر اور معدہ کے نافع ہے بنفشہ کے پھول میتھی کا آٹا ہر ایک
دو ماشہ گلاب کے پھول پانچ ماشہ مصطگی بالچھڑ مرکی یعنی بول دو ماشہ بابونہ کے
پھول خطمی کے پھول آٹا جو کا ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر اور لعاب لسی مین گوندھ کر
طلا کرین طلا بچون کے شکم کے کیڑون اور کدو دانون کو نافع ہے افسنتین ساڑھے
دس ماشہ آڑو کی پتی تین تولہ پتہ گائے کا ایک عدد حوالی ناف پر طلا کرین طلا
کھانسی کو کہ ورم جگر سے ہو نافع ہے بالچھڑ پوتے دو ماشہ ریوند چینی ساڑھے تین ماشہ
صندل سفید بابونہ اکلیل الملک کاسنی کے بیج کشوث کے بیج نیلوفر کی پتی ہر ایک
سات ماشہ گلاب کے پھول آٹا جو کا ہر ایک دو تولہ کوٹکر چھانکر کاسنی اور بید کے پانی مین
طلا کرین طلا قے کو باز رکھتا ہے اقاقیا کندر ناگرموتھ مرکی یعنی بول کعک
جوز السرو مازو گلاب کے پھول آملہ کیر وبلوط باجھوہ چاول مسور گلنار اجواین خراسانی
صندل سماق پانی مورد یا پانی بہ کے شکم پر طلا کرین طلا برائے ورم معدہ کو مفید ہے
ورم ساڑھے دس ماشہ بالچھڑ مصطگی ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ تخم کرنب گوگل

ہر ایک تین تولہ روغن ناردین چار تولہ ساڑھے چار ماشہ کو نمکی چیزون کو شراب مین ملاکر
اور موم روغن مین گوندھ کر طلا کرین طلا استسقاء زقی کو نافع ہے صعتر اگر موتھہ
بکری کی مینگنیان گیرو چوا کھار سرکہ مین پیسکر طلا کرین طلا صاحب ستسقا کی ہاتھ پانو
ورم اور ہر قسم کے ورم نرم کو نافع ہے سرکہ تند روغن گل دونون کو باہم ملاکر طلا کرین
اور اوسکے اوپر مولی کے پتے باندھین طلا کدو دانہ کے کیڑون کو دفع کرتا ہے
اور قتل کرکے نکالتا ہے پتہ گاے کا ایک عدد افسنتین ساڑھے دس ماشہ اگر
کے تیون کے پانی تین تولہ مین پیسکر طلا کرین طلا عورت کی چھاتیون کے ورم
مفید ہے گیہون کی روٹی سکھاکر کوٹین اور آٹا جو کا آٹا باقلے کا آٹا تیھی کا خطمی ایک
ایک جزو زعفران نصف جزو کوٹکر چھانکر مرغ کے انڈون کی زردی مین گوندھین اور
طلا کرین طلا عورت کی چھاتیون کے ورم گرم کو بہت نافع ہے کندر قیمولیا روغن
مین پیسکر طلا کرین طلا عورت کی چھاتیون کو بڑی ہونے نہین دیتا طین
کوٹکر اور شہد مین گوندھ کر طلا کرین طلا جو ہر مہینے بعد حیض سے پاک ہونے کے
تین دن ہر شب و روز دو تین بار طلا کرین تو چھاتیون کو لٹکنے نہ دیگا اور حافظ
آٹا جو کا پوست انار بڑی مائین سبکو باریک پیسکر اور سرکہ مین ملاکر طلا کرین طلا
واسطے پھنسیون کے مفید ہے کافور زعفران ہر ایک دو ستی گیرو گل مختوم ہر ایک
ساڑھے تین ماشہ اور بعضے نسخہ مین گیرو سات ماشہ لکھا ہوا ہے کوٹکر چھانکر گلاب
اور سرکہ انگوری مین گوندھ کر طلا کرین اور جو پھنسیان تر ہون تو مردار سنگ ساڑھے
تین ماشہ ایلوا دھوا ہوا ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر چھانکر روغن گل اور سرکہ شراب مین
طلا واسطے ردع ورم گرم خصیہ اور ذکر کے بعد تنقیہ کے کام آتا ہے صندل
گیرو شیاف ماثیا رسوت پوست درہندی کچھوہ کے انڈے آٹا باقلے کا کوٹکر چھانکر
ہری کاسنی کے پانی اور ہرے دھنیہ کے پانی اور ہری مکوہ کے پانی اور سرکہ
مین گوندھ کر طلا کرین طلا واسطے ورم کے مفید ہے کاکنج کی تپی جو کا آٹا
باقلے کا آٹا رسوت کی کوٹکر چھانکر ہری دھنیہ کے پانی اور ہری مکوہ کے پانی مین

گوندھ کر طلا کرین طلا واسطے ورم گرم خصیہ کے نافع ہے جسوقت ورم بزرگ اور سخت ہو
اور رنگ سرخ اور رگین خصیون کی نیلی ہوگئی ہون بابونہ کے پھول اکلیل الملک
خطمی کے پھول شیاف مامیثا رسوت کل بوش ورہندی ہر ایک دو تولہ صندل سرخ
صندل سفید ہر ایک ساڑھے دس ماشہ بنفشہ کے پھول سات ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ
پانی کاسنی تازہ اور گلاب کے گوندھ کر طلا کرین طلا معمول اور مجرب ہے گل قیمولیا
نکو خشک آٹا جو کا خطمی کے پھول سفید ہرا دھنیہ سبکو روغنگل اور مرغ کے انڈے کی
زردی اور سرکہ اور انڈے کے زعفران مین ملا کر طلا کرین طلا خارش قضیب اور
خصیہ کو کہ بسبب مواد صفراوی کے ہو نافع ہے مہندی کی پتی شاہترہ خطمی کے
پھول سفید ایلوا کوٹکر چھانکر اور سرکہ انگوری مین گوندھ کر اور روغنگل داخل کر کے
مثل مرہم بنا کر طلا کرین طلا اس مقدمہ مین نہایت نافع ہے انار ترش ایک عدد کو
قلعی دار برتن مین ہمراہ سرکہ انگوری کے پکاتین کہ مضمحل ہوجائے پس اوسمین
ڈالکر مہندی کی پتی اور شاہترہ اور گلنار فارسی اور مردار سنگ جلایا ہوا توتیا ر
کرمانی شیاف مامیثا سنار کی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ توتیا ہندی مٹی کی کوری
رکابی مین بھونی ہوئی پونے دو ماشہ کوٹکر چھانکر اور اوسمین ڈالکر روغنگل ساڑھے
سات تولہ اضافہ کر کے اور مثل مرہم کے بنا کر طلا کرین طلا ابتدا درد اور ورم
خصیہ کو نافع ہے کا کنج پوست خشخاش آٹا جو کا مسور سب برابر وزن ساتھ
مرغ کے انڈے کی زردی اور روغنگل کے طلا کرین طلا بڑے خصیہ کو چھوٹا
کرتا ہے مگر اوسوقت کہ بزرگی اوسکی بر سبیل فربہی کے ہو نہ بسبب ورم کو اول
چاہیے کہ شرب یعنے سیسہ کو لیکر اور اوسکے اوپر سے دھنیہ کا پانی ٹپکا کر
شرب دوسرا اوسکے اوپر گھسین کہ دونون سیسون کے رگڑنے سے کچھ گھسے
پس اوسکو طلا کرین طلا حمل کا مددگار ہے بلسان جاوشیر قضیب پر طلا کرین
اور بعد سو گھنٹے طلا کے مجامعت فرماتین طلا حمل کو مانع ہے اور اگر حاملہ ہو
تو اسقاط ہوجاتے سداب خشک یعنی تلی نطرون کہ ایک قسم جو اکھار کی ہے

دونون کو برابر وزن کوٹکر جانگہری تلی کے پانی مین گوندھین اور ذکر پر طلا کرین بعد
اوسکے مجامعت فرمائین طلا اگر عورت فرج کے اندر طلا کرے تو مرد عاشق اور دیوانہ
اوسکا ہو جائے پتہ روہو مچھلی کا پیپل اکٹھا کر کے ہمراہ روغن گاو کے طلا کرین۔
اور اسی طرح ممولے کے گوشت کی تاثیر ہے طلا منزل النسا عورت کی منی جلد
اوتارتا ہے مجرب صاحب گنج باد اور وسیعہ سائلہ یعنی سلارس نزاک یلے متعارف برابر
وزن کوٹکر اور باہم ملاکر بقدر ڈیڑھ جاول کے فرج کے اندر ملین طلا اسی معاملہ مین
مجرب ہے دانہ چھوٹی الائچی کے سہاگہ لونگ عاقرقرحا کافور چنتیہ ہر ایک دو ماشہ
شہد خالص بقدر کفایت گولیان باندھین اور شہد مین گھسکر طلا کرین طلا مجرب
زعفران چار رتی جائفل دو رتی خصیہ بکری کا تین رتی تینوں کو خوب پیسکر نگاہ رکھے
دو گھڑی پہلے جماع سے روغن مین حل کر کے طلا کرین پھر بعد تین چار گھڑی کے
ایک کپڑے پانی سے بھیگے ہوئے کے قضیب کو پاک کرین عورت منزل ہو جائیگی

## فصل چوتھی الطلیہ باہیہ مین ہے یعنے وہ طلا جو شہوت جماع کو قوی کرے

طلا باہی سونٹھ عاقرقرحا کلنجی تین تین ماشہ لونگ بیر بہوٹی دارچینی جاوتری
سنبل بغدادی دو دو ماشہ جائفل زردی نرگس چار چار ماشہ مشک نافہ عنبر اشہب
ایک ایک ماشہ کو تخم شیرین دو ماشہ روغن نرگس چھ ماشہ عطر ناگیسر عطر گلاب عطر اگر دو دو
روغن رائی نو ماشہ مثل مرہم کے بنا کر طلا کرین طلا مقوی ہے اور تندی شہوت
جماع کی بشدت کرتا ہے پانی پیاز جنگلی کا پانی پیاز نرگس کا دو دو تولہ روغن تیول کا
آٹھ تولہ سبکو جوش کرین کہ روغن باقی رہے صاف کر کے تہ چڑدن نرخانگی کا
ساڑھے چار ماشہ اوٹنگن کے بیج عاقرقرحا رائی سرخ ہر ایک ساڑھے چار ماشہ عنبر
اشہب سوا دو ماشہ سبکو روغن مذکور مین پیسکر طلا کرین طلا واسطے مجلوق کے
جوہر کے جائفل جھڑبیلا ہر ایک چار ماشہ آدمی کے کان کا میل ساڑھے تین ماشہ چربی
خصیہ خوک کی آدھ پاو سبکو شراب دو آتشہ مین پیسین یہان تک کہ سیر بھر شراب
جذب ہو جاے تعطلا کہ جو اوپر قضیب کے طلا کرین اور پھر جب کسی عورت سے

مشغول جماع ہون مرد غیراوسپر ہرگز قادر نہو سکیگا کیچوہ بیر بہوٹی برابر وزن پیسکر طلا کرین طلا ذکر کو بڑھاتا ہے اور تندی شہوت جماع کی کرتا ہے ایک جونک ناریل کے اندر جسمین پانی اوسکا موجود ہووے ڈالکر مقام محفوظ مین رکھین کہ تمام خشک ہوجاوے اور جونک بھی پس اوسمین سے باہر نکالکر اور باریک کر طلا کرین قضیب کو موٹا کرنے کے لیے کوئی شی بہتر اس سے نہین ہے اور اگر ناریل مین پانی نہو تو قدرے دودھ ڈالین اور جو قضیب کو خوب ملین کہ سرخ ہوجاوے بعد اوسکے بھینس کا دودھ کہ گندہ اور بدبو ہو ملین نفع بخوبی دیگا اور چند روز استعمال کرین قضیب دراز ہوگا اور ملنا ذکر کا ہمیشہ اور بعد ملنے کے روغن ملنا مادہ منجذبہ کو تحلیل کرتا ہے اور گرم پانی کا نطول کرنا یعنے تریڑا دینا اور زفت طلا کرنا ذکر کو دراز کرتا ہے اور ہر روز خرقہ خشن یعنے کھرکھرے کپڑے سے قضیب کی خوب مالش کرنا اور پانی گرم اوسپر دیر سے گرانا اور بعد اوسکے موم روغن ملنا مفید ہے اور مغز گدہے کا تل کے تیل مین پکاکر طلا کرنا نافع ہے طلا نعوظ لاتا ہے یعنے تندی شہوت کی کرتا ہے اور حالت جماع مین بہت لذت بخشتا ہے شہد اور پتہ خرگوش سفید کا دونون برابر وزن لیکر لیپ کرین طلا دارچینی کبابچینی عاقرقرحا مویزج ہر ایک وزنی دو ماشہ مشک خالص قدرے کوٹکر چھانکر شہد مین معجون تیار کرین اور وقت حاجت کے ساتھ لعاب دہن کے ذکر پر طلا کرین طلا مجرب ہے پارچہ سفید بافتہ کو آگھ کے دودھ مین سات بار تر کرین اور سکھاوین پھر تھوہڑ کے دودھ مین سات دفعہ تر کرین بعد اوسکے نیچے درخت جامن کے چھے کرکے چالیس روز تک نگاہ رکھین اوسکے بعد بتی روغن مین جذب کرکے استعمال فرماوین

## فصل پانچوین جلدی بیماریون کے طلاؤن مین ہے مانند گنج سر اور چھاتی اور جھیپ اور برص وغیرہ کے

طلاء ہندی واسطے قسمون گنج سر اور سر کے زخم کے خصوصاً بچون کے لیے مجرب ہے کتھہ کیلا گیرو نیلا تھوتھا شورہ قلمی ہر ایک ایکجزو مردار سنگ کالی مرچ ہر ایک دو جزو مہندی کی پتی چار جزو کوٹکر چھانکر

اور روغن تلخ مین داغ دیگر مین طلا محمد زکریا کہتا ہے کہ واسطے سعفہ یعنے گنج سر کے اس سے
بہتر کوئی دوا نہین ہے سفال شور سوختہ ایکجزو نمک آدھا جزو نرم پیسکر اور سرکہ مین
ملا کر طلا کرین طلا مردار سنگ توتیا پوست انار ترش منہدی مازو روباس و ...
ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ سرکہ پرانا ایک ملعقہ طلا واسطے گنج سر تر کے کہ بچون کے
منہ پر ہوتا ہے کافور چار جو گلنار ہلدی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ گلاب کے پھول
سات ماشہ سفیدہ کاشغری ساڑھے دس ماشہ کوٹکر چھانکر پوستے نو ماشہ موم اور
روغن تین تولہ مین پگھلائین اور دوائین کوٹکر چھانکر اوسمین ڈالکر ملائین اور طلا کرین
کہ زخم سر اطفال کو نافع ہے اور مجرب گلنار منہدی گوگل مردار سنگ دام تلخ ...
گری سفیدہ کاشغری ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ قدرے ...
اور روغن گل کے ملا کر استعمال کرین طلا زخم تر سر اطفال کو نافع ہے اور مجرب ہے
کہ سر اور روی اور حوالی دہن پر ہوتا ہے خزف بستانی سوختہ نرم کرین اور
ساتھ روغن زیتون اور پانی گندنا کے گوندھ کر طلا کرین طلا واسطے داء الثعلب
اور گنج سر کے کہ رطوبت رکھتا ہو مفید ہے سمندر جھاگ کاغذ جلا ہوا ... برابر
وزن سبکو جلا کر اور سرکہ مین گوندھ کر طلا کرین طلاء داء الثعلب مجرب ہے
آملہ کو لیموں کے پانی مین خوب جوش دیکر طلا کرین طلا نمک کہ درخت اگ ...
ہوتا ہے تل کے تیل مین جلا کر اور پیسکر طلا کرین طلا قمل یعنے جوئن کو بدن سے
دور کرتا ہے مویزج ہرتال سرخ زراوند طویل ہر ایک ایکجزو روغن زیتون ...
گوندھ کر اعضا کے اوپر طلا کرین اور بعد ایک گھنٹے کے حمام کے اندر پسینہ آئے
تو غسل کرین طلا داء الفیل کو نافع ہے ایلوا اقاقیا مر مکی یعنے بول عصارہ
لحیۃ التیس شب یمانی برابر وزن کوٹکر چھانکر اور سرکہ مین گوندھ کر طلا کرین ...
اوسکے اوپر ایک پٹی باندھین اور ایڑی سے باندھنا شروع کرین طلا واسطے
درد مفاصل اور ورم اور درد زانو کے مجرب ہے گیرو کاہو کے بیج ہر ایک ساڑھے
تباشیر اشنا بوش دربندی صندل سفید صندل سرخ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ

اکلیل الملک خطمی کے پھول گلاب کے پھول ہر ایک ساڑھے ستر ہ ماشہ انار جو کا تین تولہ کوٹکر چھانکر گلاب یا ہری دھنیے کے پانی مین تر کر کر اور بکوکے پانی مین ملا کر طلا کرین طلا واسطے تقویت عضو اور تسکین درد مفاصل کے عجیب الفعل ہے سفیدہ کاشغری انزروت ہر ایک ایکجزو سورنجان مصری دو جزو کافور قیصوری اندے کے گلاب مین گوندھ کر طلا کرین طلا واسطے درد مفاصل حار اور درد زانو کے مجرب ہے شیاف مامیثا گیرو صندل سفید صندل سرخ ہر ایک ۲ ماشہ اکلیل الملک بابونہ بنفشہ ہر ایک تیرہ ماشہ انار جو کا کاہو کے بیج بوڈر بندی رسوت کی ہر ایک ایکتولہ کوٹکر چھانکر ساتھ پانی ہرے دھنیہ اور پانی ہری کاسنی کے گوندھ کر طلا کرین طلا درد شدید کو تسکین دیتا ہے صندل سرخ صندل سفید گلاب کی پھول چھالیہ شیاف مامیثا بوش دربندی افیون لفاح کی جڑ برابر وزن کوٹکر چھانکر ہری دھنیہ کے پانی اور ہری مکوہ کے پانی اور گلاب اور قدرے سرکہ مین پیسکر طلا کرین طلا صندل سفید صندل سرخ شیاف مامیثا بوش دربندی رسوت کی سفیدہ کاشغری کاسنی کے بیج تمسلوجین سفید ہر ایک ایکتولہ کافور چار ماشہ کوٹکر چھانکر اور پانی مین گوندھ کر بصورت نزد بناکر نگاہ رکھین طلا تسکین درد مین بے نظیر ہے میدہ کی روٹی کا گودہ افیون برابر وزن گاے کے دودھ مین ملا کر طلا کرین اور جب نیم گرم ہو جاتے تو اور تبدیل کرین طلا درد نقرس کو تسکین دیتا ہے افیون انڈے کی زردی مین گوندھ کر طلا کرین طلا نقرس مرکب کو مفید ہے لعاب خطمی کے بیجون کا تخم انار جو کا سورنجان روغن گل زردی مرغ کے انڈے کی طلا ورم خونی کو تحلیل کرتا ہے یہ طلا اول لگائین صندل سرخ زعفران برابر وزن ہری دھنیہ کے پانی مین پیسکر طلا کرین طلا مانند اول شیاف مامیثا رسوت الیوا کاسنی سبز کے پانی مین طلا کرین طلا گیہون کی بھوسی خطمی کے پھول بابونہ گلاب مین پیسکر طلا کرین طلا دملون کو توڑتا ہے اور ورم توڑنے کے معاملہ مین سریع الاثر اور بے نظیر ہے اور نشتر کا کام دیتا ہے چونہ آب ندیدہ پوست درخت ارنب

کہ ہندی مین نرہ کہتے ہین جلا کر اور خاکستر کر کے دونون کو برابر وزن باہم
پیسین اور دُمل کے اوپر جس جگہہ کہ توڑنا چاہین رکھین **طلا** ورم اور پھنسیون
کو برسات کے موسم مین بسبب رطوبت کے نکلتی ہین اور اکثر ظاہر ہوتی ہین
نفع دیتا ہے ہلدی کو جلا کر خاکستر کرین اور چونہ گلی دونون کو برابر وزن باہم
پیسکر روغن نیمگرم مین حل کرین اور کپڑے کے ٹکڑے پر رکھکر استعمال فرمائین
**طلا شری** یعنے پتی کو مفید ہے کا کنج آٹا جو کا برابر وزن لیکر اور پانی ہری دوب
اور سرکہ اور پانی نکوہ مین ملا کر بدن پر طلا کرین **طلا** رسوت مازوی سبز صندل
آٹا جو کا برابر وزن کوٹکر چھانکر ساتھ سرکہ اور گلاب کے طلا کرین **طلاء سرطان**
ابتدا مین کام آتا ہے غبار چکی کا غبار سیسہ گھسے ہوئے کا ساتھ پانی ہرے
یا عصارہ کا ہو کے پیسکر طلا کرین **طلاء ثولول** مسّون کو دور کرتا ہے اشنان
فارسی زنگار تانبہ جلا ہوا اندراین کے پھل کا گودا جوا کھار نوسادر ہچی چونہ
ہرتال ہر ایک ایکجزو کوٹکر چھانکر اور صابون کے پانی مین گوندھکر طلا کرین **طلا**
مناسیر کو مفید ہے انزروت نوسادر زنگار صابون کے پانی مین گوندھکر طلا کرین
**طلاء مہاانسہ** مجرب ہے زراوند مدحرج مولی کے بیج ہر ایک تین تولہ ابل
یعنے ہوبیر اکتولہ افسنتین چھہ ماشہ نیلی سوسن کی جڑ چھہ ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ
پانی کے قرص بناتین اور پانی مین پیسکر مُنہ پر ملین **ایضاً** نرکچور پانی مین پیسکر
طلا کرین **ایضاً** مغز گھونگچی سفید اور نمک سانگ پیسکر رات کے چہرہ پر ملین اور صبح
دھووین **طلا** واسطے مہانسون کے کہ عالم جوانی مین چہرہ پر ظاہر ہوتے ہین
نیم کی پتی سوسن کی جڑ پوست سرس باہم پیسکر طلا کرین **طلا** سمندر جھاگ ایکجزو
بادام تلخ چھیلے ہوتے دو جزو دونون کو نرم کوٹکر رات کو ملین اور صبح کو گرم پانی
دھووین **طلا** واسطے داد کے نافع ہے۔ باپچی دو تولہ پنواڑ کے بیج تین تولہ
کوٹکر چھانکر اور آملہ کے پانی مین گوندھکر داد کے مقام پر طلا کرین **طلا** واسطے
داد کے مجرب اور بے نظیر ہے سُہاگہ بھونا ہوا کالی مرچ زیرہ سیاہ پوست بالنگ

چارون برابر وزن لیمون کے پانی مین خوب پیسکر مقام داد پر طلا کرین تین
دن مین داد کو دور کر دیگا **طلاء قوبا** داد کے لیے مخصوص ہے نیوا کے بیج
سنار کی آملہ بطریق صندل کے پیسکر ہر ایک ایکتولہ برگ آگ تین عدد سبکو درمیان
کھٹے دہی کے بھگو کر سورج کے نیچے ایکدن رکھین اور مقام داد پر لیپ
کر کے تامل کرین کہ سوکھ جاتے اور جھڑ جاتے دوسرے بار طلا کرین تین دفعہ
اسی طرح لگائین پھر دھو ڈالین **طلا** واسطے داد کے معمول اور مجرب ہی
بابچی گھونگچی سرسون کوٹھ تخم نیواڑ کو ٹکر چھانکر اور کھٹے دہی مین ملا کر لگائین
**طلا** مجرب ہی واسطے داد کے سہاگہ سمندر جھاگ پھٹکری نیلہ تھوتھ ہر ایک
ایکماشہ کاغذی لیمون کے پانی مین پیسکر طلا کرین ہر روز چار پانچ مرتبہ آزمایا ہوا ہے
**طلا** مجرب ہے واسطے خارش کے پھنسیون اور سوکھی کھجلی اور داد کے
کمیلہ مردار سنگ ہر ایک چار تولہ آٹھ ماشہ نیلہ تھوتھ بھونا ہوا چودہ ماشہ کوٹکر چھانکر
برگ پان کے پانی مین کھرل کرین کہ مثل مرہم کے ہو جاتے ملین اور کہت
لکھتے ہین کہ بندہ نے اس نسخہ مین جو مہندی کی پتی اور کتھ سفید اضافہ کیا تو
بہت فائدہ معلوم ہوا علی الخصوص روغن حنا بھی اوسمین شامل کیا گیا تھا
**طلا** واسطے خارش کے نافع اور مجرب ہے گیرو ایک تولہ کافور دو ماشہ زعفران
دو ماشہ گل کافیہ کہ دو دو تولہ روغن بادام چار تولہ بدستور گوندھ کر طلا کرین
**طلا** واسطے خارش کے نافع ہے دہی کھٹا چار تولہ آٹا جو کا دو تولہ رات کو
دہی مین ملا کر رکھین اور صبح کو حمام مین ملین اور بعد دو گھڑی کے غسل کرین
**طلا** واسطے خارش ذکر اور خصیہ کے کہ مادہ اوسکا صفرا اور بلغم شور ہو مفید ہے
برگ حنا شاہترہ خطمی کے پھول ایلوا کو ٹکر چھانکر اور سرکہ انگوری مین گوندھ کر
اور روغن گل مین ملا کر مانند مرہم کے بنا کر ملین اور حمام مین جائین **طلا** بہر کو
مفید ہے بادام تلخ کی گری جو اکھار مولی کے بیج کوٹین اور تیمی کے لعاب مین
ملا کر بعد سینکنے کے گرم پانی سے یا بعد نکلنے کے حمام سے طلا کرین **طلا**

حکیم علی گیلانی سے واسطے دور کرنے نشان آبلہ کے آٹا جو کا ہڑیان بوسیدہ نل کی جڑ آٹا چاول کا خربوزہ کے بیجون کی گری تخم بکاین کو ٹھ شیرین کو کوٹ چھانکر اور لعاب اسپغول گوندھکر طلا کرین اور صبح اوس پانی سے جسمین بابونہ اور بنفشہ حل کیا ہو دھووین طلا اثر خون اور نیلگونی کو کہ خون مردہ سے ظاہر ہو بسبب ضربہ اور سقطہ کے دور کرتا ہے نطرون سرخ کہ ایک قسم جوا کھار کی ہے کوٹین اور پرانے سرکہ مین ملاکر طلا کرین اور ملنا اوس موضع کا ساتھ علک الانباط کے اور دھونا ساتھ نطرون کے اثر نیلگونی کا بالکلیہ دفع کرتا ہے طلا پوست کو جو گرد ناخنون کے ظاہر ہوتا ہے دور کرتا ہے مصطگی ساڑھے دس ماشہ نمک سات ماشہ مصطگی روغن مین ملا ئین اور نمک حلکر کے طلا کرین طلا آگ سے جلے ہوئے کو نافع ہے پوست انار کو کوٹ چھانکر کفچہ آہنی مین ڈالین اور پانی اوسپر گراوین اور آگ پر رکھکر جوش دین کہ گاڑھا ہو جائے سرد کرکے اور ہاون مین ڈالکر زردی مرغ کے انڈے کی اوسمین ملائین اور اسقدر پیسین کہ مثل مرہم کے ہو جائے جلے ہوئے مقام پر طلا کرین طلا واسطے آبلہ اور پھپھولہ کے کہ بسبب سوختگی کے عارض ہوتا ہے مسور دھوئی ہوئی گلاب کے پھول جسقدر چاہین لیکر مسور کو بکائین اور گلاب کے پھولون کو سرکہ مین خوب پیسکر طلا کرین اور ایک کپڑا پانی سرد مین طلا کرین اوسکے اوپر ڈالین اور جو مرغ کے انڈے کی سفیدی روغن گل مین طلا کرین تو نافع ہوگا طلا چھائی کو نافع ہے بنفشہ کی جڑ آدھ پاو حسن یوسف تربوز کے بیجونکی گری انزروت سفید خربوزہ کے بیجون کی گری کرمہ کھیرے کے بیجونکی گری نوتی سب سے سوراخ ہر ایک ساڑھے تین تولہ خطمی کے پھول پاو سیر سمند چاکا آدھ پاو چھالیہ چودھ ماشہ چھوٹی الایچی چودھ ماشہ طلا واسطے چھائی کے نیلی سوسن کی جڑ ابلجز و کتلی سفید ایک جزو نرم کوٹکر رات کو منہ پر ملین اور صبح اوس پانی سے جسمین بنفشہ اور بابونہ جوش کیا ہو دھووین طلاء برص کنگنی سیاہ بازو کر سرکہ مین بکائین اور طلا کرین طلاء کلف واسطے چھائی کے نافع ہے

خربوزہ کے بیج آٹا باقلا کا سرکہ مین ترکر کے سکھائین او. بادام کی گری کو تخم کلیملہ
کبیرا برابر وزن کوٹکر اور بھینس کے دودھ مین ملاکر چھائی کے اوپر طلا کرین طلا
پوست مرغ کے انڈون کا کوٹکر اور سرکہ مین گوندھ کر طلا کرین طلا کلبجن لیموں کے
عرق مین پیسکر طلا کرین طلا واسطے چھائی کے مجرب ہے ریوند چینی کو ٹکر چھانکر
اور شہد مین گوندھ کر اوپر چہرہ اور نشان آبلہ اور چھائی کے ملین طلا خون
خرگوش تازہ اور گرم گرم واسطے دور کرنے چھائی کے مجربات سے لکھا ہے
اور کالی مرچ اور جواکھار کو ٹکر اور باریک چھانکر اور مولی کے پانی تازہ مین ملاکر
طلا کرین مفید ہے طلا بیٹ چڑون کی اور آٹا جو کا برابر وزن پیسین اور گہ دو
پانی مین گوندھین اور طلا کرین طلا محمود الاثر ہے واسطے آثار چھائی کے
کہ جلد اسکو دور کرتا ہے تین عدد بیضہ مرغ لیکر سرکہ تند مین چھوڑین کہ نرم
ہوجائین پھر انکو چھلکون سمیت کوٹین اور آٹا مسلّم کا اور آٹا جو کا اور ہڈیان
بوسیدہ میدہ کرکے بقدر حاجت تین تولہ بادام کی گری خربوزہ کے بیج
ساڑھے دس ماشہ زعفران پونے دو ماشہ کوٹکر چھانکر ہمراہ چھلکون مذکورہ کے
اکٹھا کرین اور حاجت کے وقت ہر روز ملین اور پانی سے دھووین مجرب ہے
طلا برص مٹی گوپی چندن لیوین جتنی چاہین اور عرق گندھک آملہ ساز
سات مرتبہ ترکر کے خشک کرین اور با عرق سنبل کھار مین کہ خنبر مین کھینچا ہو
بھی سات مرتبہ ترکر کے سکھائین اور سات مرتبہ عرق کافور مین کہ عرق اسکا
مثل گندھک کے کھینچتے ہین ترکر کے سکھائین اور جو کافور کا عرق میسر نہو وے
تو کافور ڈالین اور وقت طلا کرنے کے پانی لوری کہا مین پیسکر اوپر برص کے
طلا کرین پے در پے چند روز کے طلا کرنے سے انشاءاللہ تعالے مرض
برص بالکلیہ دفع ہوجائیگا طلا مجرب حکیم علی واسطے دفع برص کے چیتہ
مولی کے بیج مجیٹھ تِلی کے بیج تخم جرجیر یعنے ہالون کندش انزروت جواکھار
پوست کنیر کی جڑ کا ہرتال زرد مویزج شب یمانی کہ ایک قسم پھٹکری کی ہے

رائی سفید رائی سرخ زراوند طویل جلا ہوا تانبہ جلایا ہوا کنگنی سیاہ نمک اندرانی کو نکر چھانکر اور شراب کے سرکہ مین ملاکر بکرر استعمال کرین کہ بہت نافع ہے
طلا پوست چیتہ پوست بیخ سرکنڈہ برابر وزن لیمون کے پانی مین پیسکر موضع برص پر طلا کرین آبلہ ظاہر کریگا اور زخم کر دیگا بعد اوسکے روغن سوبا اوپر اوسکے ملین اندک فرصت مین اصلی رنگ پیدا ہوگا

**باب دوسرا**

طرودات مین یعنی موذی جانوروںکی دورکرنیکی تدبیر مین تین فصل پر شامل ہے

**فصل پہلی**

طرد نار ان ودر عقارب وغیرہ مین یعنی سانپ بچھو وغیرہ کی دفع کی علاج مین طرد ماران ہم برگی جلائین اور اسی طرح بارہ سنگہ کی سینگ اور رکند حلک اور بال آدمی کی سر کی اور سکبینج اور زرفت اور گوگل — اور مکان کے اطراف مین جوشاندہ گوکھرو اور نوسادر کا پانی چھڑکین اور برنجاسف اور سبنھالو شب خوابی کے لباس مین اور بستر کے نیچے رکھین *

**طرد عقرب** بچھو کا دفع کرنا اس طریق پر ہے کہ اگر مولی کے پوست کو بچھو کے اوپر رکھین فوراً مر جاتا ہے — اور پانی مولی کا اور پانی برگ مولی کا بچھو کے اوپر چھڑکین مر جائیگا اور برگ بادروج اور پانی اوسکا یہی عمل کرتا ہے — اور پانی دہان روزہ دار کا جسکا مزاج گرم ہو بچھو کو قتل کرتا ہے

**فصل دوسری**

تدبیر مین پسو دفع کرنے کے ہے اگر اندراین کا پھل پانی مین ڈالکر پانی اوسکا مکان مین چھڑکین سب پسو مر جاینگے یا بھاگ جاینگے اور جوشاندہ علیق بھی یہی اثر رکھتا ہے اور جو خون بکری کا زمین پر ڈالین سب پسو اوس جگہہ جمع ہونگے اور اگر چربی کچھوہ کی کسی لکڑی پر طلا کرین پسو بھاگ جاینگے — اور بوی برگ کنیر اور گندہک سی بھی بھاگتے ہین — اور ایک گھاس ہے اوسکو کنکوسہ یعنی حسیسہ البراغیث کہتے ہین بستر کے گرد بچھائین پھر پسو قریب بستر کے نہ آوینگے اور مر جاینگے طرد ارضیہ یعنی خورہ کے دور کرنے کی تدبیر یہہ ہے آگ پر رکھین اوسکی دھونی سے خورہ فرار ہو جاینگے طرد لیثہ پوست صنوبر قلقدیس کلونجی برگ مورد بارہ سنگہ کا سینگ گوگل گاے کا گوبر جلائین و

اگر جوشاندہ افسنتین یا جوشاندہ تلی یا جوشاندہ ترمس مکان مین چھڑکین پشہ دور ہو جاینگے
**طرد ذباب** دور کرنے مگس یعنے مکھی کی تدبیر — دھونی ہرتال اور دھونی کندر اور
جوشاندہ کنگنی سیاہ سے مکھیان مرجاتی ہین **طرد مور چکان** چیونٹیون کے سوراخ پر
سنگ مقناطیس رکھین سب بھاگ جائینگی — اور قطران کا اثر بھی ایسا ہی ہے
اور جو گاے کا پتہ خانہ مورچہ مین ڈالین — یا زفت ڈالین سب بھاگ جائینگی
اور اگر دھونی مورچہ کی کرین تو چیونٹیان بھاگ جائینگی **فصل تیسری**
**طرد موشان مین ہے** یعنے تدبیرین دفع کرنے چوہون کے — مردار سنگ
اور کنگنی چوہون کو مارتی ہے — اور اجواین خراسانی اور گندھک اور پیاز جنگلی
اور سک ورخبث الحدید اور زعفران یہ سب چیزین چوہون کو قتل کرتی ہین
اور کہتے ہین اگر چوہے کو پکڑ کر خصی کرین اور اولٹا لٹکائین یا پوست اوکھاڑ
چھوڑ دین اور چوہے اوسکو دیکھکر بھاگ جائینگے **طرد راسو** تلی کی بو سے نیولا
بھاگ جاتا ہے **حرف العین** دو باب پر شامل ہے **پہلا باب عرق کی**
**نسخون مین ہے** تین فصل پر منقسم ہے **فصل پہلی** عرق نفشی گوشتی اور غیر
گوشتی مین **فصل دوسری** عرقہاے غیر نفشی مین جو اعضاے متعلق ہین
مانند معدہ اور جگر اور مثانہ **فصل تیسری** اون عرق کے نسخون مین جو شہوت
جماع سے مناسبت رکھتے ہین **باب دوسرا** عطوسات مین دو فصل پر شامل
ہے **فصل پہلی** اون عطوسات مین جو سر اور دماغ کی بیماریون مین مستعمل
ہین **فصل دوسری** اون عطوسات مین جو آنکھ اور ناک اور تالو کی بیماریون کو
مفید ہین **فصل پہلی باب اول سے** عرق نفشی گوشتی اور غیر گوشتی مین
**عرق زردک** یعنے گاجر کا عرق شہوت جماع کو قوت دیتا ہے اور دل کو طاقت
بخشتا ہے اور خفقان کو دفع کرتا ہے گاجرین پاک کرکے شکر سفید ہر ایک دس سیر
گوشت نر جرہ ونکائین سیر شہد سفید عرق بید مشک ہر ایک دو سیر صندل سفید
دو سیر جائفل جاوتری ہر ایک اڑھائی تولہ عنبر اشہب ایک تولہ گاجرون کو ریزہ ریزہ

کرکے ہمراہ اور دواؤن کے عرق بید مشک اور دس سیر شراب خالص میں تین رات دن
بھگووین اور ہوا مین نگاہ رکھین پھر دیگ مین ڈالکر اور بھبکہ لگاکر عرق کھینچین قدر
خوراک ایک پیالہ ماست خوری ہمراہ نبات اور بالنگو کے نوش کرین **عرق**
**مقوی باہ** گاجرون کا پانی ساڑھے سترہ سیر مٹکہ مین ڈالین اور ساڑھے
چار سیر گڑ پرانا داخل کرکے دس سیر پوست ببول اور پانچ سیر گل دھاکہ اضافہ
کرین جسوقت جوش کھائے مقطر کرین **عرق چوبچینی** حکیم علی سے نزلکو.
سونف ہر ایک آدھ پاو گوکھرو چھ تولہ بنفشہ کی جڑ سات تولہ چوبچینی پانچ سیر پوست بیول
کی جڑ کا دس سیر ناگرموتھا دارچینی بالچھڑ ہر ایک پاو سیر اجواین خصیۃ الثعلب
لونگ ہر ایک سات تولہ مرغ کہ پر سرخ یا زرد رکھتا ہو ایک قطعہ سب دواؤنکو
کچلکر اول مرغ کو خوب دوڑاوین جب خوب تھک جائے ذبح کرین اور بال
صاف کرکے ہمراہ اور دواؤن کے مع شہد اعلے دس سیر کے مٹکہ کے اندر
ڈالین اور پانی گرم اوسکے اوپر اسقدر ڈالین کہ دس انگل دوا کے اوپر رہے
پھر مٹکہ کے منہ کو کھولکر ہلاوین اور ہاتھ سے ملین بعد اوسکے نبات مصری
پانچ سیر جائفل جاوتری ہر ایک پاو سیر بھنگ بھونی ہوئی اور ہاتھ سے خوب
ملی ہوئی ایک سیر شامل کرین بعد اوسکے منہ مٹکہ کا پانی مٹی سے بند کرکے
گھوڑے کی لید مین دفن کرین دوسرے دن عرق دان مین ڈالکر ملائم آگ
رکھین اور قدرے مشک اور عنبر اور خشخاش اور زعفران گلاب مین پیسکر
منہ پر باندھین جسوقت عرق تیار ہو جاسے تو چینی یا تانبہ کے برتن مین نگاہ
کسواسطے کہ شیشہ ٹوٹ جائیگا اور بعد تین دن کے نانستا تناول کرین قدر
تین تولہ نمک اور ترشی اور جماع سے پرہیز کرین اکتالیس دن تک نوش فرماوین
**عرق عنبر** فرحت اور خوشی پیدا کرتا ہے اور باہ کو بڑہاتا ہے گاجرین
بڑے دور کرین اور ساڑھے بائیس سیر اوسمین سے لیکر پانی مین جوش
کہ مضمحل ہو جائین پھر ملین اور سوا پانچ سیر قند سیاہ یعنے گڑ اور سوا سیر

درخت ببول کا اور آدھی چھٹانک کم آدھ سیر پوست کابلی ہڑ کا شکہ مین ڈالکر گھوڑے کی
لید مین دفن کرین اور تامل کرین کہ جوش کھاتے ہین صندل سفید گلاب کی پھولونکی
کلیان دارچینی گاوزبان کے پھول پوست ترنج ہر ایک نو تولہ ساڑھے چار ماشہ
داخلکرکے عرق کھینچین دوسری مرتبہ اوس عرق مین ناگرموتھا تیج پات چوبچینی تیرہ تولہ
ساڑھے دس ماشہ سونٹھ کندر ہر ایک ساڑھے چونتیس تولہ داخل کرکے عرق
کھینچین اور اس مرتبہ مشک خالص اور زعفران ہر ایک ساڑھے چار ماشہ عنبر اشہب
پونے نو ماشہ دہن نیچہ پر باندھین عرق چوبچینی باہ کو قوت دیتا ہے اور بدن کو
طاقت بخشتا ہے اور ہاضمہ کو قوی کرتا ہے اور حرارت غریزی کو بھڑکاتا ہے
اور بہت گرم مزاج والون کو دینا نچاہیے مگر جنکا مزاج گرم نہین ہے بلکہ معتدل ہے
اونکو البتہ یہ عرق نافع ہوگا چوبچینی سوہان سے رگڑی ہوئی برادہ اوسکا سوا سیر
لیوین اور دارچینی اڑھائی سیر بدستور معمول ساتھ گلاب یا پانی اور عرق بید مشک کے
عرق کھینچین اور گرم مزاج والون کے لیے دارچینی مساوی الوزن چوبچینی کے یا اوس سے
کم داخل کرین اور خالی معدہ پر وقت اوترنے غذا کے معدہ سے بقدر دو فنجان
گرم کرکے نوش کرین بعض اوقات ساتھ مصری سفید بقدر ایک تولہ ساڑھے
دس ماشہ کے شیرین کرکے پیتے ہین عرق چوبچینی کی تاثیر کو بڑھاتا ہے اور باہ کو قوت
دیتا ہے اور نشاط پیدا کرتا ہے منقول بیاض میر امام الدین سے موصلی سیاہ
موصلی سفید ستاور تالمکھانہ گاوزبان گیلانی ہر ایک پاؤ سیر گوکھرو چار تولہ پوست
زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا ہر ایک آدھ سیر ناگرموتھ ہر ایک آدھ پاؤ
سلیخہ آدھ پاؤ آملہ منقی آدھ سیر برگ فرنجمشک پاؤ سیر سبکو کچلکر ہمراہ قند سیاہ اور
چھال اور پانی خالص کے مٹی کے برتن مین ڈالکر جسوقت جوش کھاتے
بہت دیوین اور بعضے عبارت سے اس امر سے کہ قدرے چھال اور قند سیاہ
ڈالین کہ جوش کھاتے پھر بعضے دیوین بعد اوسکے دوائین جواب مذکور ہوئی ہین
اضافہ کرکے مکرر عرق کھینچین بہمن سرخ بہمن سفید خصیۃ الثعلب گاوزبانکی پھول

بجائے لفظ [illegible] کہتے ہین ۱۲

ہر ایک چھہ تولہ افتیمون چار تولہ صندل سفید پاو سیر شقاقل تودری سفید تودری زرد تودری سرخ ہر ایک چھہ تولہ عشبہ چار تولہ گلاب کے پھول دھینہ ہر ایک پاو سیر نیلوفر کے پھول آدھ سیر چاے خطائی پاو سیر چھوٹی الائچی بڑی الائچی ہر ایک چار تولہ تیج پات پاو سیر عنبر لادن دو دو تولہ عود غرقی دو تولہ بادیان خطائی پاو سیر زعفران ایک تولہ عنبر اشہب چار تولہ دہن نیچہ پر باندھین عدد سب وا اوس کے بیالیس ہین عرق قند تری موافق گرم مزاجان لطیف الطبع دل اور دماغ اور معدہ کو قوت دیتا ہے اور خمار نہین رکھتا قند سیاہ الکمن جہانگیری پوست کیکر سات سات سیر آب صاف بقدر ضرور مٹکہ مین ڈالین یہان تک کہ جوش کھا نے نسخہ دیگر عرق یک آتشہ کھیچین پچیس یا پنتیس سیر اور عرق کو ہر چند نرم تر کھیچین عرق دو آتشہ بہتر ہوگا بیس سیر عرق دو آتشہ خوب تند اور جو نرم تر چاہین چودہ سیر تک لیوین اور عرق یک آتشہ مین یہ دوا تین تین رات دن بھگووین چوتھے روز عرق دو آتشہ کھیچین وا ئین یہ ہین لونگ دو تولہ صندل سفید گلاب مین پیسا ہوا دس تولہ عنبر لادن تین تولہ اگر ایک تولہ نبات سفید ایک سیر دارچینی تین تولہ گاوزبان ساڑھے دس ماشہ دوا ٹو نکو کچلکر اور عرق یک آتشہ مین ڈالکر تین رات دن چھوڑ دین پھر عرق کھیچین اور صندل سفید دو تولہ مشک عنبر لادن ایک تولہ پوٹلی مین باندھ کر نیچہ پر باندھین اور جو دو آتشہ تیار کرین اور موسم گلاب کا ہووے پانچ سیر پتی گلاب کی زردی دور کر کے اور پاکیزہ کپڑے مین لپیٹکر سر دیگ پر رکھین اور عرق گرم گرم او سپر ڈالتے رہین بعد چند روز کے کہ تیزی اوسکی فرو ہو جاتے دو فنجان استعمال کرین عرق نواب مظفر خان واسطے تقویہ باہ اور خفقان کے قند سیاہ ایک من پوست درخت ببول کا بارہ سیر مٹکہ مین ڈالکر اور پانی او سپر اضافہ کر کے گھوڑے کی لید مین گاڑ دین جسوقت جوش کھاتے عرق کھیچین مقدار بیس سیر او سمین سے اور درونج عقربی اور دانہ الائچی سفید اور بوزیدان ہر ایک دو تولہ بہمن سفید بہمن سرخ شقاقل کلیجن دارچینی ایک پانچ تولہ ثعلب مصری دس تولہ ابریشم خام پاو سیر گاوزبان آدھ سیر گلاب کے

پھولون کی کلیان ایک سیر گاجرین پانچ سیر دوائون کو کچلکر اور گاجرین ورق ورق کرکے اور سبکو ملا کر عرق کھینچین اور وقت عرق کھینچنے کے ایک تولہ عنبر اشہب وہن نیچہ پر باندھین **عرق** بابت میرزا محمد بیگ واسطے درد مفاصل اور ریاح بادی مخالف کے مجرب ہے کابلی ہڑ بہیڑہ آملہ چھیلا ہوا ہر ایک سوا سات تولہ کالی مرچ پیپل لگنگنی موصلی سفید موصلی سیاہ اسگند ناگوری تخم ملہل کباب چینی تنتریک پودینہ ہر ایک پاو سیر اور سوا پاو لونگ اجواین خراسانی اندر جو ہر ایک آدھ پاو پوست ببول کا پوست جھڑبیری کا اونٹ کٹارہ بہٹ کٹائی ہر ایک ۲ سیر قند سیاہ پرانا اٹھ سیر دوائن مذکورہ کو بڑے مٹکہ مین ڈالکر اور ۱۰ سیر پانی گرا کر اس قدر کہ تین حصہ پانی سے بھرا ہوا اور ایک حصہ خالی ہو بعد اوسکے منہ مٹکہ کا گل حکمت کرین اور گھوڑے کی لید مین گاڑین کہ چودہ روز دبا رہے پھر باہر نکالکر بقدر آدھ پاو صبح اور پاو سیر آخر روز نوش کرین اور شیرین اور ترش چیزون اور سرد سے پرہیز کرین **عرق ماء الحیواۃ** مستخرج مادۃ الحیواۃ سے شنجد گاجرین ہر ایک تیرہ ماشہ شکر سرخ نیم من شاہجہانی صندل سفید برادہ کیا ہوا گلاب کے پھول گاوزبان کے پھول بادرنجبویہ سونف دلیسی دارچینی خبث الحدید کہنہ پوست کابلی ہڑ کا کباب چینی ناگرموتھہ بہار نارنج گل سنجد ہر ایک ایک سیر پوست ببول کا پانچ سیر چاہیے کہ اول گاجرون کو کچلکر یا ورق ورق کرکے ساتھ سنجد کے چار من شاہجہانی پانی مین جوش دین کہ خوب مہرا ہوجاتے پس اور دوائین کوٹکر سوائے نارنج کے ایک مٹکہ مین ڈالکر چودہ دن تک ہوائی سرد مین نیچے زمین کے دفن کرین اور بعد چودہ روز کے زمین سے نکالکر گلاب اور عرق بید مشک اور عرق گاوزبان ہر ایک دس سیر اور برگ نارنج اضافہ کرکے بدستور گلاب کے عرق کھینچین اور چھ ماشہ عنبر کو پیسکر اور کپڑے مین باندھ کر نیچہ کے منہ پر لٹکائین

## فصل دوسری باب اول سے عرقون غیر منشی مین جو اعضا مثل دماغ اور معدہ اور جگر اور مثانہ وغیرہ سے علاقہ رکھتے ہین **عرق ببول** خوشبو

واسطے فالج اور لقوہ اور سب بیماریون امراض دماغی کے مفید ہے دارچینی سیوتی کے
پھول ہر ایک چار سیر جائفل دس سیر چھالیہ اگر ہندی ہر ایک آدھ سیر برگ پان خوشبو
پانسو عدد زعفران چار تولہ سبکو کچلکر تعدادی سات صراحی عرق لونگ کا کہ گلاب کر
ساتھ کھیچا ہوا اوسمین ڈالکر دو رات دن تامل کرین بعد اوسکے اوسکا عرق کھینچین اور
عطر اوسکا لیکر نگاہ رکھین اور عرق اوسکا لیکر اور شیشون مین بھر کر علحدہ نگاہ رکھین
صبح کو ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ اور شام کو ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ کھائین
اور جو خمار چاہین تو لونگ کے عرق کی جگہ عرق قندی اور عرق خرما داخل کرین **عرق تنباکو**
ایجاد ساحرین ہے واسطے فالج اور لقوہ اور استرخا اور استسقا اور قولنج ریحی اور تحلیل ریاح
معدہ اور کھولنے سُدّون جگر اور ماساریقا اور تحلیل مواد فاسدہ رحم اور کھولنے
سُدّون رحم اور ہضم غذا اور پیدا کرنے بھوک غذا اور دفع درد سر بلغمی اور دردِ
مفاصل بلغمی کے نافع ہے تنباکو زرد اور خشک اڑہائی پاؤ اور جو تنباکو ہرا ہو وے
تو لوے دو سیر اور اجواین صعتر ہر ایک یکتولہ ساڑھے دس ماشہ دارچینی لونگ اظفار الطیب
یعنے نکھ جانتا ہر ایک نو ماشہ سبکو دس سیر پانی مین ایک رات دن بھگووین پھر عرق
کھینچین ہر صبح اور شام ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ اوسمین سے نوش کرین۔
**عرق منڈی** کہ بہت مشتہی ہے فالج اور لقوہ اور مرگی اور ضعف معدہ اور
ضعف باہ کو مفید ہے اور فساد خون کو نافع منڈی مع پھول اور پتی اور شاخ اور
جڑ کے ایک سیر سونف سیر بھر بھنگرہ مع پھول اور پتی اور شاخ اور جڑ کے سیر بھر
دارچینی پیپل جائفل سونٹھ اجواین لونگ ہر ایک چودھ ماشہ عرق کھینچین **عرق عنبر**
معمول واسطے تقویت دماغ اور دل اور اعضاء رئیسہ کے بے نظیر ہے اور واسطے
غشی ہر قسم اور اعادۂ قوت کے بہت سریع الاثر ہے چنانچہ بعض عورتین کہ
جاری ہونے خون حیض سے اور بعض مرد بسبب زیادتی نکلنے خون بواسیر کے
بہت ناطاقت ہو گئے تھے مجربو پینے اس عرق کے حالت اصلی اور قوت طبعی
پہونچے اور فواید عجیبہ اور غریبہ اس عرق سے اکثر مشاہدہ ہوتے مشک خالص

ساڑھے چار ماشہ عنبر اشہب مصطگی ہر ایک نو ماشہ زرکچور اگر غرقی کبابہ خنداں چھڑیلا بالچھڑ بہمن سرخ بہمن سفید شقاقل مصری تیج پات دارچینی زعفران لونگ بوزیدان گلاب کے پھولوں کی کلیاں بنسلوچن سفید بڑی الائچی چھوٹی الائچی علف ہندی پوست اترج ابریشم کترا ہوا صندل سفید گلاب میں پیسا ہوا برگ ریحان ناگرموتھہ خرفہ دھنیہ خشک کے بیج گاوزبان گیلانی کے پھول سونف رومی درونج عقربی پوست بیرون پستہ ہر ایک یکتولہ ساڑھے دس ماشہ پانی سیب لاتیی کا تازہ آدھ سیر پانی کھٹے انار کا ایک سیر عرق بید مشک کا عرق گاوزبان کا عرق بادرنجبویہ کا ہر ایک اڑہائی سیر گلاب قسم اول پانچ سیر کوٹنے کی دوائیں کو مگر عرقیات میں رات کو بھگوویں اور صبح کو پانی داخل کر کے عنبر اور مشک نیچہ پر باندھ کر عرق کھینچیں **عرق فواکہ** پانی انار کا پانی سیب کا پانی بہی کا پانی ناشپاتی کا ہر ایک آدھ سیر پانی میٹھے لیموں کا سوا سیر پانی کدو کا آدھ سیر پانی تربوز کا سیر بھر پانی ہری کاہو کا ڈیڑھ سیر پانی دھنیہ کا سیر بھر پانی گاجروں کا سوا سیر رس گنّہ کا سیر بھر گاوزبان گیلانی نیلوفر کے پھول بادرنجبویہ جو چھیلے ہوئے صندل سفید ہر ایک پاؤ بھر بنسلوچن سفید چھ تولہ دھنیہ سبز کے بیج اٹھارہ سیر بدستور عرق کھینچیں **عرق شیر متحنہ** دیگر گلاب کے پھول نیلوفر کے پھول گاوزبان کی پتی گاوزبان کے پھول فرنجمشک کی پتی تخم شربتی پوست بیرون پستہ پوست ترنج صندل سفید صندل سرخ چھوٹی الائچی بڑی الائچی دھنیہ خشک بادرنجبویہ آملہ پوست ثمر کاکنی تخم کاہو ہر ایک چار تولہ خرفہ کے بیج کھیرے ککڑی کے بیج تربوز کے بیج کدو کے بیج ہر ایک سات تولہ پانی تربوز کا پانی کدو کا ایک ایک سیر عرق کیوڑہ کا عرق گلاب کا آدھ آدھ سیر عرق بید کا عرق شاہترہ کا ایک ایک سیر نبات سفید پاؤ سیر دودھ بکری کا پندرہ سیر بنسلوچن لاجورد ایک ایک تولہ بدستور عرق کھینچیں **عرق چوبچینی** چوبچینی غرقی چھپن تولہ سوہان کی ہوئی اور گاوزبان کے پھول صندل سفید پسا ہوا ہر ایک پونے انیس ۱۹ تولہ دارچینی سواگیارہ تولہ بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک پچیس تولہ

کبابہ خنداں ان ... کو کہتے ہیں ... فارسی میں ... [illegible]

سات ماشہ پوست ترنج کا صندل سرخ پیسا ہوا ہر ایک ساڑھے سات تولہ اگر خام
بالچھڑ ہر ایک پونے چار تولہ ریحان تازہ ایک دستہ سیب شیرین پوست اور بیجون
پاک اور صاف اور بہ شیرین پوست اور بیجون سے پاک اور صاف ہر ایک پانچ
عنبر اشہب نو ماشہ دواونکو کچلکر عرق بید مشک اور گلاب اور پانی صاف مین
تر کرکے عرق کھینچیں اور عنبر کو سر نیچہ پر باندھین **عرق چوبچینی** بیماریون سوداویہ اور
خفقان اور ضعف دل گرم کو بعد تنقیہ کے نہایت نافع ہے اور مقوی اعضا
رئیسہ اور معدہ اور حرارت غریزی ہے اور خون غلیظ کو لطیف اور رقیق کرتا ہے
اور ہاضمہ کو طاقت بخشتا ہے اور بعضے مزاجون مین نہایت مقوی باہ ہے
چوبچینی اعلے عرقی ساڑھے سینتیس ٣٧ تولہ گاوزبان گیلانی کے پھول نو ماشہ گاوزبان
دارچینی صندل سفید بادرنجبویہ ہر ایک ساڑھے سات تولہ بہمن سرخ بہمن سفید
بالچھڑ ہر ایک یکتولہ ساڑھے دس ماشہ عرق گاوزبان اور عرق بید مشک اور
خالص مین دو رات دن بھگووین اور بدستور عرق کھینچیں ہر روز دو فنجان
ساتھ نبات سفید کے شیرین کرکے نوش فرماوین اور کبھی بغیر شیرینی کے
**عرق سیب** سیب پوست سے صاف کیا ہوا سوا سیر برگ پودینہ گلاب
پھولون کی پتی ہر ایک ساڑھے آٹھ تولہ اگر ہندی دارچینی لونگ ہر ایک دو تولہ
دس ماشہ زعفران ساڑھے آٹھ تولہ سب دواؤنکو کوٹکر اور باہم ملاکر دیگ مین
اور سوا سیر گلاب اوپر ڈالکر مانند گلاب کے کھینچیں اور چینی اور کانچ کی برتن مین
نگاہ رکھین اور وقت حاجت کے استعمال کرین اور جو چاہین ایک وزن
ساتھ چار وزن شکر یا قند سفید کے قوام دیکر تیار کرین تو بہتر ہوگا **عرق** قند
نارنج بہار انگور ہر ایک تین چھٹانک بالچھڑ کی جڑ اگر ہندی لادن جھڑیلا بالچھڑ
علف ہندی صندل سفید تیج پات برگ مورد ہر ایک چھ تولہ سیوتی کے پھول
چنبیلی سفید ہر ایک بارہ تولہ بہار سنجد ریحان قرنفل ہر ایک ڈیڑھ پاؤ مشک عنبر
ہر ایک ساڑھے تین ماشہ دواون کو ساتھ گلاب اور عرق بہار کے بھگو کر

عرق کھینچین گلاب اور عرق بہار برابر وزن اوس قدر ڈالین کہ دوا و نگل دو داو کر
اوپر رہے پوست درخت نیم برگ نیم تخم نیم پوست درخت بکاین برگ بکاین
پوست کچنال کی جڑ کا پوست مولسری کا دودھی خورد برگ بھنگرہ سیاہ پانت تخم
برگ جوالنسہ پوست درخت گولر بید کی تپی بینہدی کی تپی منڈی شاہترہ
کے بیج سریچھو کہ چرائتہ دھاہ نیلوفر کے پھول صندل سفید و سرخ گلاب کے پھول
دھنیہ خشک کاسنی کے بیج کاسنی کی جڑ گلو ہر ایک آدھ پاو عناب بیجا علدد
سب دوا اونکو کچلکر آٹھ سیر پانی مین بھگو دین بعد اوسکے دیگ مین ڈالکر
بطور گلاب کے عرق کھینچین **عرق** واسطے سب دردون سرد کے مفید ہے
اور بیماریون بلغمی اور رطوبت معدہ اور تنگی سانس اور قولنج اور استسقا
اور فالج کو نافع ہے برگ صعتر سونف دیسی اجواین دیسی زیرہ سفید تخم
خراسانی گلاب کے پھول بومی مادران ہر ایک بیس سیر پانی مین بھگوکر نو سیر عرق
کھینچین **عرق** واسطے ضعف معدہ اور تقویت ہضم اور باہ کے مجرب ہے
مویز منقی دارچینی صندل سفید ہر ایک پونے اونیس تولہ گاوزبان گیلانی تخم
پھول بہمن سفید بہمن سرخ بادرنجبویہ شقاقل مصری ہر ایک سوا گیارہ تولہ
سورنجان مصری گلبجن نرگچور بادرنجبویہ کے بیج تخم بارتنگ بہ لونگ ہر ایک اٹھ تولہ
سات ماشہ تج نعناع خشک جھڑیلا ہر ایک پونے چار تولہ عنبر اشہب ساڑھے
چار ماشہ عرق بید مشک کا دو شیشہ پانی میٹھی بہی کا پانی میٹھے سیب کا پانی گاجر کا
ہر ایک اڑہائی سیر پانی خالص بقدر ضرورت بدستور مقرر عرق کھینچین +
**عرق سیوتی** کہ بہت خوشبودار اور مقوی ہے اور دل کو طاقت بخشتا ہے
اور دماغ سرد کو اصلاح پر لاتا ہے دارچینی تند اور نمیرین چودہ ماشہ جائفل
جاوتری ہر ایک سات ماشہ پان سفید ایک سو عدد سیوتی کے پھول ایک سیر
زعفران چار ماشہ بدستور عرق کھینچین **عرق تنبول** واسطے تقویت دل گرم
مزاج والون کے مفید ہے اور گرم مزاج والون کو فرحت بخشتا ہے اور اشتہا اور

معدہ کو قوت دیتا ہے اور درد معدہ کو دور کرتا ہے اور بھوک غذا کی بڑہاتا ہے
اور ریاح غلیظ کو توڑتا ہے مخترع اور معمول والد مولف گاوزبان کے پھول تین تولہ
عرق کھینچین قدر خوراک چودہ ماشہ سے چار تولہ آٹھ ماشہ تک **عرق نانخواہ**
یعنے عرق اجواین کا ہاضم اور مفرح ہے دارچینی اجواین دیسی ہر ایک دو تولہ
گاوزبان آدھ سیر پونے تین سیر پانی مین ایک رات دن تر کرکے عرق کھینچین
واسطے گرمی خون اور احتراق سودا اور خفقان مراقی کے نافع ہے سرپھوکہ
پاؤسیر صندل سفید آدھ پاؤ مکوہ خشک آدھ پاؤ عناب ولایتی پانچ دانہ منڈی
آدھ سیر پوست نیم مع برگ آدھ سیر ہڑ زرد پاؤسیر چرایتہ آدھ سیر افتیمون
ولایتی آدھ پاؤ بسفایج فستقی آدھ پاؤ سبکو بارہ سیر پانی مین بھگوکر بطور گلاب
کے عرق کھینچین قدر خوراک چار تولہ یا آدھ پاؤ جسوقت مزاج مین گرمی معلوم
ہووے تو شربت انار یا شربت نیلوفر داخل کرین اور دودھ کی چیزون اور
بادی سے پرہیز لازم سمجھین **عرق پان** لونگ برگ گاوزبان اجواین
دیسی ہر ایک دس تولہ دارچینی پانچ تولہ گلاب کے پھول پاؤسیر برگ پان
ڈیڑہ سو عدد سیب پاک کیا ہوا تین عدد عرق بید مشک اور گلاب ڈیڑہ ڈیڑہ سیر
عرق گاوزبان ایک سیر مین بھگووین دوسرے دن ملائم آگ پر دو سیر عرق
کھینچین اور احتیاط رکھین کہ تبدیل پانی مین حرارت زیادہ نہو کہ عرق سوختہ
ہوجاتے بعد اوسکے تین تولہ نبات مصری اور مشک دو ماشہ عنبر تین ماشہ
دہن شیشہ پر باندھین اور بعد تین دن کے استعمال فرمائین اور جو اس عرق کو
ساتھ ایک تولہ پوست انار اور پاؤسیر آب انار کے ایک ہفتہ نیچے زمین کے
دفن کرین بعد اوسکے صاف کرکے بقدر تین تولہ یا چار تولہ پیئین تو سینہ کو
صاف کرتا ہے اور دماغ کو قوت بخشتا ہے **عرق پان** لونگ پاؤسیر
گلاب کے پھول الائچی گاوزبان ہر ایک ڈیڑہ پاؤ برگ پان آدھ پاؤ
دواؤن کو کوٹکر گلاب مین عرق کھینچین **عرق زرشک** جگر کی بیماریونکو

نافع ہے اور معدہ کو قوت دیتا ہے اور صفراوی مزاج کو نہایت مفید ہے
زرشک پوست ترنج سُماق کاسنی کے بیج آلو بخارا دھنیہ چھیلا ہوا ہر ایک
چھ تولہ بدستور عرق کھینچیں قدر خوراک چار تولہ ساڑھے چار ماشہ **عرق افسنتین**
بہترین عرقیات کا ہے واسطے اصحاب استسقا کے افسنتین رومی دھ پاؤ
کم سیر بوئے تین سیر گلاب مین عرق کھینچین اور وقت پیاس کے بقدر پیالہ
قہوہ خوری کے نوش کرین **عرق گھیکوار** مجموعہ سے منقول ہے واسطے
استسقاء لحمی اور سختی طحال اور جگر اور معدہ کے نافع ہے گھیکوار ساڑھے چار سیر
سونٹھ پیپل کالی مرچ تج تیرج الائچی چھوٹی جائفل سوتھ مرسی بوتی نمک سنگ
ہر ایک سات تولہ قند سیاہ یعنے گُڑ اکتیس ۳۱ سیر پانی تین من شاہجہانی مین عرق
کھینچین **عرق انناس** واسطے پتھری شانہ کے مجربات اہل فرنگ سے
ہے چنانچہ حکیم محمد علی نے فتح خان نامی کو کہ نہایت پتھری کا آزار دشوار رکھتا تھا
تیار کر دیا تھا خدا کے حکم سے دو تین روز مین شفا اوسکو حاصل ہوئی انناس عدد
ٹکڑے ٹکڑے کر کے پوست جدا کرین سونف سیر بھر پیاز سفید دو سیر وبا
دو سیر سب اکٹھا کر کے اور دیگ مین ڈالکر اوسقدر پانی اوسپر ڈالین کہ اوپر
دواؤن کے ہو بطریق مقررہ عرق کھینچین خوراک پاؤ سیر ساتھ قدرے نبات سفیدی
کی صبح اور شام اسی قدر استعمال فرمائین **عرق مخترع** اور معمول حکیم الملک
واسطے درد نشت اور درد مفاصل اور قوت باہ کے مفید ہے نربسی پاؤ سیر
ناگرموتھ کلیجن ناگیسر جاوتری آدھ آدھ سیر چرچنی سیر بھر سنائی سیر بھر بیج
پانچ سیر خصیۃ الثعلب دس سیر عرق قندی تین گھڑی سب دواؤنکو کچلکر اوس عرق
مذکور مین ڈالکر بعد بیس دن کے کھینچین اور وقت عرق کھینچنے کے صندل سفید
پوست ترنج تازہ پوست نارنگی تازہ ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ زعفران
دارچینی ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ اگر ہندی عنبر اشہب لونگ مشک نو ماشہ
پوٹلی مین باندھ کر دہن نیچہ پر لٹکائین **عرق گھیکوار** واسطے سختی معدہ اور جبار

اور سرکہ مین حلکرین اور موم روغن مین داخل کرکے مثل مرہم کے بناکر استعمال کیا کرین

**قیروطی** ناک کی پھنسیون کو مفید ہے موم سفید کو روغن مورد اور روغن گل مین پسکر اور سرکہ داخل کرکے ہاون کے اندر دستہ سے ملین کہ اکذات ہوجاتے

**فصل دوسری** اون نسخونمین قیروطی کے ہی جو سینہ اور بیماریون سینہ اور حجاب وغیرہ کو مفید ہے

**قیروطی** واسطے ذات الجنب کی حکیم ہادی سے منقول ہے بنفشہ کی پھول گاؤزبان خشک خطمی باقلا کا آٹا بابونہ کے پھول کتیرا بہدانہ خطمی کے پھول نیلوفر کی پھول ہر ایک ساڑھے چار ماشہ سبکو پانی مین پکا کر صاف کرین بعد اوسکے پانی بارتنگ پانی تراشہ کدو کا پانی برگ کرنب کا ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ اور پانی کا ضافہ کرکے روغن کدو اور روغن بنفشہ ہر ایک پونے چار تولہ چربی بکری کے گردہ کی ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ موم سفید نو ماشہ ملایم آگ پر پکاتین کہ پانی جلجاتے بعد اوسکے مغز بہولہ خربوزہ کے بیجون کی گری تربوز کے بیجون کی گری ککڑی کے بیجون کی گری میٹھے کدو کے بیجون کی گری ہر ایک ساڑھے چار ماشہ خوب باریک کرکے سفیدہ کاشغری ملاکر بدستور مرہم تیار کرکے ضماد کرین

**دیگر قیروطی** واسطے ذات الجنب اور شوصہ کو نافع ہے بنفشہ کے پھول اکلیل الملک خطمی کے بیج خطمی کے پھول جو بیچیلے ہوتے پوست خشخاش سبکو کوٹکر اور پانی مین پکا کر صاف کرین بعد اوسکے روغن بنفشہ موم سفید سفیدہ کاشغری کتیرا کو نکمہ چھانکر اوسمین داخل کرین اور موم روغن بنا کر کتیرا اور سفیدہ کو بعد تیار ہونے کے ملاتین

**قیروطی** واسطے سینہ کی جلن کے ساتھ تپ کی ہو یا بغیر تپ کے مفید ہے موم سفید دھویا ہوا روغن گل مین پگھلاتین بسں ککڑی کا پانی اور کدو کا پانی اور خرفہ کے پتون کا پانی بقدر حاجت اوسمین ملا کر اور لف مال کرین کہ اچھی طرح ملجائے ایک کپڑا اوسمین ترکرکے اور برف سے سرد کرکے سینہ پر رکھین

**قیروطی** واسطے ذات الجنب اور ذات الریہ اور ذات الصدر کے مجرب ہے موم سفید ساڑھے چار ماشہ کتیرا کوٹا ہوا ساڑھے چار ماشہ روغن بنفشہ ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ اور جو بنفشہ موجود نہو تو روغن کدو مین قیروطی تیار کرین

**قیروطی**

ذات الجنب کی مواد کو پکاتا ہے بنفشہ بھوسی گیہون کی آٹا جو کا آٹا باقلہ کا بابونہ
خطمی کے پھول اکلیل الملک کو کوٹ چھانکر روغن اور موم مین کر روغن بنفشہ
اور روغن کدو سے بنایا ہو ملا کر جنب علیل پر ملین اور جو مواد قوی ہو اور گاڑھا اور
ہو یعنے دیر مین پکنے کے قابل ہو تو السی کے بیج میتھی کے بیج اور کرنب کا پانی
کرین قیروطی ذات الجنب ملتہب سینے درد پہلو سوزش ناک کو تسکین دیتا ہے
موم کو روغن بنفشہ مین گھلاوین اور ساتھ پانی بید کے پتون اور تراشہ کدو کے
تصفیہ دیکر اور کپڑا و سپین آلودہ کر کے سینہ اور پہلو پر رکھین قیروطی اور واسطے
ذات الجنب اور ذات الصدر کے نافع ہے جسوقت پہلو یا سینہ مین خشکی
اور تپ مین کمی واقع ہوتی ہو پانی تراشہ کدو کا پانی تربوز کا پانی بنفشہ کے [illegible]
ہر ایک ایک جزو گودہ پنبہ چھانکر خبازی کے پتون کا پانچ جزو موم سفید اور روغن
بقدر حاجت موم روغن کو آگ پر رکھکر ان پانیون سے تر کرین اور استعمال فرمائین
قیروطی واسطے تسکین حرارت دل اور دفع سوء مزاج گرم دل کے نافع ہے
موم صاف کو روغن گل مین گھلائین اور ہاون مین کر کے پانی خرفہ و کدو پانی گشنیز
اور گلاب سے تر کرین اور قدرے صندل اور قدرے کافور داخل کر کے قیروطی
بنائین قیروطی اخضر سوء مزاج خشک کو نفع دیتا ہے موم سفید کو روغن
بنفشہ اور روغن کدو مین گھلائین اور کدو کے پانی اور کاہو کے پانی مین کف مال
کرین اور سینہ پر رکھین قیروطی واسطے سختی معدہ کے نافع ہے گلاب کی پھول
سوا دو ماشہ مصطگی ایلوا ہیاجرایتہ افسنتین عصارہ قافث افتیمون نو ستی موم
اور روغن ناردین مین بدستور مرتب کرین فصل تیسری ان نسخون مین
قیروطی کے ہے جو مقعد اور رحم کی بیماریون کو نافع ہین قیروطی آزمایا ہوا
واسطے ریاح مقعد اور رحم کے منقول جالینوس سے پانی گندنا کا تین تولہ
سولی کے بیج بھونی ہوئے سات ماشہ گوگل تین ماشہ گلنار افیون عصارہ لحیۃ التیس
ہر ایک دو ماشہ سبکو کوٹ چھانکر گاے کے گھی آٹھ ماشہ اور مرغابی کی چربی دس ماشہ

ملاکر اور گندنا کے پانی مین دواؤن کو گھلا کر جوش دین کہ پانی جلجائے بعد اوسکو
دوائین کو نگر چھانکر اوسمین ملائین **فصل چوتھی** اون نسخون مین قیروطی کی ہے
جو جلدی بیماریون سے علاقہ رکھتے ہین **قیروطی** واسطے پھٹنے ہاتھ پاؤن کی کہ
بسبب سردی موسم کے پھٹتے ہون نافع ہے پانی کرنب کا پانی چقندر کا پانی شلغم کا
ہر ایک دو تولہ دس ماشہ موم سفید چربی بکری کی گردہ کی روغن بابونہ ہر ایک
ایک سیر قیروطی بدستور پکا کر ہاتھ اور پاؤن چرب کرین **قیروطی** واسطے پھٹنے
ہاتھ پاؤن اور شق ہوجانے جلد چہرہ اور کھرکھراہٹ کی مفید ہے کتیرا زعفران
ہر ایک ساڑھے تین ماشہ موم سفید ساڑھے دس ماشہ روغن بادام تین تولہ
موم کو گرم کرکے ساتھ لعاب کتیرا اور زعفران کے حل کرکے ہاتھ پاؤن مین ملین
**قیروطی** شق ہونے عضو کو اندمال کرتا ہے اور سوسہ ہر ایک مواد کو دور کرتا ہے
آزمایا ہوا ہے پانی چقندر کا پانی شلغم کا پانی برگ کرنب کا لعاب خطمی کی پھول کا
پانی بنفشہ کا ہر ایک دو تولہ چار ماشہ موم سفید دو تولہ چار ماشہ روغن گل گیارہ تولہ
آٹھ ماشہ بدستور قیروطی یعنے موم روغن بنائین **قیروطی** آتشک کو نافع ہے
موم سفید ساڑھے دس ماشہ گائے کا گھی ساڑھے سترہ ماشہ چربی بکری کی گردہ
کی پونے دو تولہ سیماب یعنے پارہ ڈیڑھ تولہ ساتھ قدرے مہندی کے پانی کی
کف مال کرین جسوقت سب دوائین ملکر خوب یکذات ہوجائین تین حصہ کرکے
ہر روز ایک حصہ تمام بدن پر ملین **باب چوتھا** اون نسخون کے بیان مین ہے جو بلفظ
قہوہ لکھے جاتے ہین **قہوہ مجرب** حکیم حیدر علی سے منقول ہے سنا مکی کوٹی
ہوئی نو ماشہ دو شیشہ گلاب مین خوب جوش دیکر پیئین کہ طبیعت کو آسانی ملایم کرتا ہے
اور مسہل نیک ہے دو تین دست کھلکر آجاتے ہین اور جو گلاب موجود نہو تو گلاب کے
پھولون کی پتی ڈالکر جوش دین کسواسطے کہ پھول مصلح سنا کے ہین **حرف الکاف**
پنج باب پر شامل ہے **باب پہلا** کحل مین دو فصلین ہین **فصل پہلی**
اون نسخون مین کحل کے سے ہے جو مقوی بصر ہین کہ قوت روح کو اور جلا

آنکھ کو دیتے ہین اور روشنی آنکھ کی بڑہاتے ہین **فصل دوسری** اون نسخون مین کحل کے
ہے جو آنکھ کی بیماریون کو مفید ہین **باب دوسرا** گلقند کی قسمون مین ایک فصل
رکھتا ہے گلقند آفتابی اور ماہتابی اور مسہل اور غیر مسہل مین ہے **باب تیسرا**
گلکلانج کی قسمون مین سرد اور گرم اور معتدل ایک فصل پر شامل ہے **باب چوتھا**
کماد کے نسخون مین ہے یعنے سینک دینے مین تین فصلین اوسکی ہین **فصل پہلی**
اون نسخو نمین کماد کہ ہے جو سر اور حجب دماغ کی بیماریون مین مستعمل ہین **فصل دوسری**
اون نسخون مین کماد کے ہے جو اور اعضا کی بیماریون سے علاقہ رکھتی ہین مانند
ذات الریہ اور قولنج اور درد معدہ سرد ریحی **فصل تیسری** اون نسخون مین کماد
کے ہے جو اعضا تناسل کی بیماریون کو فائدہ دیتے ہین **باب پانچوان** کرنی
کی قسمون مین دو فصل رکھتا ہے **فصل پہلی** کہونی مسہل مین **فصل دوسری**
کہونی سادہ مین **فصل پہلی باب اول سے** کحل مین ہے جو نگاہ کو حفظ
دیتا ہے اور روح باصرہ کو قوت اور آنکھ کو جلا اور روشنی بخشتا ہے **کحل غبار جہان**
**بادشاہ** منقول بیاض والد مولف ہے کہ حضرت اعلیٰ خود استعمال فرماتے تھے کافور
چار رتی ڈیڑہ چاول زعفران تیجپات مشک خالص ہر ایک ساڑہے چار ماشہ
موتی بے سوراخ نو ماشہ میل چاندی گلائی ہوئی کا میل سونے گلاتے ہوئے کا
ہر ایک سوا دو ماشہ سونا مکھی توتیا کرمانی ہر ایک تین تولہ سرمہ اصفہانی سات تولہ
اس طریق سے پیسین کہ سرمہ اور موتی اور دونون اقلیمیا یعنے میل سونے چاندی کے
اور مارقشیشا یعنے سونا مکھی ہر ایک کو علیحدہ علیحدہ سنگ سماق پر نیم کے پانی مین
کھرل کرین پہر اور دوائین بھی باریک مثل غبار کے پیسکر اور باہم ملاکر کانچ کے
برتن مین نگاہ رکھین **کحل الجواہر** سرمہ اصفہانی مدبر یاقوت سرخ یاقوت زرد
آبنوس تیجپات توتیا کرمانی گدہی کے دودھ مین بھگویا ہوا اور پیسکر سکھایا ہوا
سمندر جھاگ ہر ایک دو ماشہ ماميران چینی ایک ماشہ توتیا ہندی چار رتی کا
گاے گوکہی کا پانچ ماشہ دہنہ فرنگ میل سونے گلاتے ہوئے کا بدستور

مقرر کرین **کحل** واسطے تقویت بصر کے عجیب لا اثر ہے اور آنکھ کی بیماریونکو
نافع سرمہ تین تولہ موتی بنے سوراخ دو تولہ سونگے کی جڑ ایک تولہ تین ماشہ مرارتجینی
چھ ماشہ سونے کے ورق چار ماشہ سوائے ورقون کے سبکو باریک کرکے
ہڑ کے پانی مین چار روز کھرل کرین پانچوین روز ورق بھی اضافہ کرین اور سنگ سماق
یا حماق پر گلاب الکر کھرل کرین اور کانچ یا چینی یا سونے کے برتن مین نگاہ رکھین
**کحل** روشنی آنکھ کی زیادہ کرتا ہے اور آنکھ کی سب بیماریون کو دور کرتا ہے مرچ کالی
تسولہ عدد چنبیلی کی کلیان پچاس عدد نیم کے پھول اسّی عدد علحدہ علحدہ خوب
پیسین اور گرد و غبار ملنے سے لحاظ رکھین پھر اکٹھا کرکے دو سلائی صبح کے وقت
آنکھ مین لگائین **کحل دیگر** کہ جواہر خان کے گھر مین تیار ہوتا تھا سرمہ جسقدر چاہین
کوئلہ پر رکھکر آگ دیوین کہ خوب بھو بجانے پس سرد کرکے سترہ کلہ زہین مین ڈالکر
بکائین بعد اوسکے سترہ کدو می تازہ شیرین مین کہ بیج نکالے ہون ڈالکر پکائین
کہ مہرا ہوجائے پھر چالیس دن گلاب مین کھرل کرین اور استعمال فرمائین +
**کحل اکبر** آنکھ کی صحت کو نگاہ رکھتا ہے اور علت کو اوسکی دور کرتا ہے سرمہ
توتیا سونا مکھی اقلیمیا ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ **کحل** مجرب واسطے مرض احول کی
مجربات شیخ الرئیس سے شیاف مامیثا سات تولہ زعفران افیون خالص ساڑھے تین تولہ
فیلزہرج ایک قرصہ عصارہ اجواین خراسانی سفید پونے دو تولہ گلاب کے
پھولون کی پتی تازہ گیارہ تولہ آٹھ ماشہ گوند ببول کا چودہ تولہ سب جز برابر کوٹکر
اور چندروز مینھ کے پانی یا اکلیل الملک کے پانی مین ورنہ ہمراہ پانی خالص پانی
جوش کیے ہوئے کے خوب باریک پیسین اور بطریق گولی بناکر نگاہ رکھین بوقت
حاجت کے پتھر یا تانبہ یا سیب کے اوپر ساتھ پانی سرد یا ساتھ دودھ عورت یا سفیدی
انڈے کی میسکر سلائی سے آنکھ مین لگائین آزمایا ہوا ہے اور اسرار الاطبا سے ہے
**فصل دوسری** اون نسخون مین **کحل** کے ہین جو آنکھ کی بیماریون کو مفید ہے
**کحل** شروع نزول مین کام آتا ہے ہر قسم کا نزول اس سے دفع ہوجاتا ہی

صابون لاہوری قسم اول سار ٹے ہے سترہ ماشہ رال سارٹے سترہ ماشہ نیلہ تھوتھہ تین ماشہ
ایک تی اول صابون کو ریزہ ریزہ کرکے دیگدان پر رکھین کہ گھلجانے بعد اوسکے
رال نیلہ تھوتھہ کو خوب پیسکر اوسمین ڈالین اور لوہے کی میخ سے ہلائین کہ سرمہ کا رنگ
پیدا کرے آگ پر سے اوتارین اور وقت حاجت کو قدرے مقدار کنجد کے پانی مین
پیسکر آنکھ مین لگائین ایک وزد رمیان دیگر عمل کرین اور ترشی اور بادی اور تیز
غذا سے احتراز کرین مگر جس دن آنکھ مین لگائین ہوا اور پانی سے بچین کحل دیگر
بعض معتمد طبیبون کی کتابون مین تعریف اسکی بہت لکھی دیکھی ہے ابتدا ء نزول مین
عجیب لاثر نسخہ ہے لیکن ہمیشگی سے بعد مدت کے اثر کرتا ہے بنولہ جلاتے ہوئے
راکھ مینڈک دریائی کی بدستور تیار کرین کحل دیگر والا دوئے مجربات سے ہے نہایت
عجیب لکھتا ہے منع نزول اور تحلیل نزول کے پانی مین ہمیشہ معمول ہے اور مولف
نے بھی باضافہ بعض اجزا اسمین تصرف کیا ہے موتی ستے سوراخ سرمہ سوختہ
منکلس پوست کابلی ہڑ کالی مرچ مشک چاندی کے ورق بدستور سرمہ تیار کرکے
کحل سہل الوجود واسطے نزول پانی کے مجرب اور معمول مولف ہے سونف کے
درخت کو کہ بار آور ہووے اور ہنوز تخم اوسکا پختہ نہوا ہو جڑ سے اوکھاڑ کر اور
گھاس اور کوڑی سے پاک کرکے سایہ مین سکھائین جسوقت خوب خشک ہو کر
قابل پیسنے کے ہو جانے ساتھ جڑ اور پھل اور برگ اور شاخ کے کوٹکر چھانکر نہایت
باریک پیسین اور ہر روز آنکھ مین لگائین اور اگر تازہ درخت سونف کا کوٹکر
شیرہ نکالین اور شیرہ کو چینی کے برتن مین سایہ مین سکھا کر سرمہ کی طرح آنکھ مین
لگائین تب بھی بہتر ہے اور وقت استعمال کے برگ صعتر تازہ یا خشک کا گلقند بنا کر بقدر تحمل کے
تناول فرمائین کحل ابتداء نزول مین مستعمل ہے پہلے تدرج سے مجربات طہری
سونا لکھی کہ خاکستر ہو گئی ہو اور کاجل کوزہ کاسنی بیل سوئے گلاتے ہوتے کا
ہر ایک ایک جزو کالی مرچ نیم جزو سبکو باریک پیسکر اور شراب عتیق مین تر کرکے
باریک کرین اور کپڑے مین چھانکر استعمال کرین کحل مامیران چینی اکسیر مولی اسود

دو جزو مونگا تین جزو سرمہ اصفہانی لونگ کافور قیصوری زعفران قدرے باریک
پیسکر آنکھ مین لگاتین چند روز متواتر کحل حکیم گیلانی نے واسطے نزول کو اختراع
کیا ہے اور بہت مجرب ہے توتیا کرمانی مازوی سبز برادہ تانبہ کا ہر ایک ساڑھے
دس ماشہ سرمہ اقاقیا قلقطار سفیدہ کاشغری تانبہ بنانے والون کی جھت کا کاجل
ہر ایک سے پانچ ماشہ سکو مثل غبار کے پیسکر ہر روز دو بار آنکھ مین کھینچین نافع اور مجرب ہے
کحل مرارۃ الثور یعنے کحل بیل کے پتہ کا کہ شیخ الرئیس نے واسطے نفع ابتداء
نزول کے تعریف اوسکی بہت لکھی ہے چنانچہ فرماتے ہین مما ینفع من الابتداء
نزول الماء ان یوخذ مرارۃ ثور شاب صحیح البدن فیجعل فی اناء النحاس و ترکت
قریب من عشرۃ ایام الی اسبوعین ثم یوخذ من المر والزعفران المسحوقین و من المرارۃ
السلحفات الزبرمن و من بلسان من کل واحد درھمین یخلط الجمیع و یکحل بہ والفضاء
من الحراق جزء و من الحلتیت جزء و من السکبینج خمس و عشر جزء یتخذ شیاف و یکحل
یعنے اون چیزون سے جو ابتداء نزول مین نفع دیتی ہین یہ ہے کہ طلب کیا جائے
پتہ بیل جوان صحیح البدن کا اور رکھا جائے تانبہ کے برتن مین اور چھوڑا جائے
دس دن سے چودہ دن تک پھر لیا جائے مر اور زعفران کہ دونون پسے ہوئے ہون اور پتہ کچھوا کا کہ
گھلایا ہو روغن بلسان مین ہر ایک ساٹھ ماشہ اور ملایا جائے سبکو اور لگایا جائے آنکھ مین
اور نیز لگی سے ایک جزو ہینگ سے ایکجزو سکبینج کہ ایک گوندہے پندرہ جزو شیاف
بنا کر استعمال کرین کحل کہ ایک شخص انفی مبالغہ تمام رکھتا تھا واسطے نفع اس
کحل کے اکثر آنکھ کی بیماریون کے لیے یہان تک کہ نزول کو بھی نافع ہے کالی مرچ
نیلا تھوتھہ ہر ایک دو جزو کوئلہ پرانی لکڑی کے چار جزو نیلا تھوتھہ نیز سوختہ کھرل مین
ڈالکر پیسین اور دو وقت آنکھ مین لگائین کحل دمعہ ڈھاکہ کے مرض کو نہایت مفید
ہے ہڑ کو گوندھے ہوئے آٹے مین لپیٹکر اور اینٹ پر رکھکر تنور گرم مین ڈالین کہ
آٹا سرخ ہو جائے اوسمین سے ہڑ نکالکر اوسکا پوست اوسکا اوتار کر اوسقدر زعفران
ملا کر باریک پیسین اور استعمال فرمائین اور بعضون نے وزن زعفران کا اس نسخہ مین

چار رتی ڈیڑہ چاول تجویز کیا ہے **کحل دیگر** دمعہ یعنے ڈھلکہ کو مفید ہے توتیا
دس ماشہ سات مرتبہ گلاب مین بجھاوین اور ہڑ زرد ایلوا ہر ایک چار ماشہ کالی ہڑ
پیپل ہر ایک چار رتی بدستور کحل تیار کرین **کحل دمعہ** یہ بھی ڈہلکہ کو نافع ہی
اگر سبب اوسکا حرارت ہو شاذنج عدسی دھویا ہوا توتیا دھویا ہوا سونا کھی ہر ایک
ساڑہے تین ماشہ موتی مونگے کی جڑ ہر ایک بونے دو ماشہ شیاف مامیثا ایلوا
ہر ایک چھ رتی سوا دو چاول **نو عدیگر** خوشبو اور آزمایا ہوا ہے تیج پات مامیران
ہڑ زرد مونگے کی جڑ ہر ایک ساڑہے تین ماشہ مشک چار رتی ڈیڑھ چاول
**کحل سلاق** کے مرض کو نافع ہے اور آنکھ کی اور بیماریون کو بھی مفید
اور بارہا تجربہ مین آیا ہے نیلہ تھوتھ ساڑہے تین ماشہ جائفل ایک عدد دو تولہ
چودہ ماشہ پختہ کچی ڈورے مین لپیٹکر مثل گیند کے بنائین اور ڈیڑھ پاو گای کے
گھی مین ترکرکے دو گھنٹہ تامل کرین اور تھوڑی آگ مین گیند مذکور جلائین
اور جلے ہوئے ڈورے کو چھری سے تراشکر روغن باقی ماندہ کو اوس گیند کو
ملین کہ اچھی طرح ڈورا اوسکا جلجانے بعد اوسکے سبکو سات دن تک ڈھاک
کی لکڑی سے جسمین فلوس جڑے ہوتے ہون کانسے کے ہاون مین حل کرکر
نگاہ رکھین اور ہر روز آنکھ مین لگاتے رہین کہ بہتر اس سے علاج کم دیکھنے مین
آیا ہے **کحل** واسطے سلاق کے بعض تجربہ کرنے والون سے منقول ہے
چرم دلو کہنہ یعنے ڈول کے پرانے چمڑے کو کوئلہ پر جلائین کہ مثل کوئلہ کے
ہو جاے پیسکر اور روئی دھنی ہوئی مین لپٹیکر اور فتیلہ اوسکا بناکر سرسون کا
تیل ڈالکر چراغ مین روشن کرین اور کاجل اوسکا چاقو سے اوتار کر آنکھ مین
لگائین **کحل سبل** شاذنج دھویا ہوا تین تولہ پوست رودہر کاسو نیم ہر ایک بیس دو ماشہ
مرچ سفید دو تولہ چار ماشہ نوشادر چودہ ماشہ — اور انیسون بھی پڑا ز سبل کو
نافع ہے واسطے تحلیل اوسکے مواد کے **کحل** آزمایا ہوا ہے واسطے سبل
اور بیاض یعنے جالہ وغیرہ کے توتیا قلمی پاو سیر مامیران انزروت سفید توتیا

بارونی ہر ایک چودہ ماشہ لونگ تین عدد مرچ آٹھ عدد مشک ایک ماشہ
ہلدی دو گرہ چھ ماشہ کے زعفران برابر وزن ہلدی کے **کحل احول** واسطے
دور کرنے اوس مرض کے مجرب ہی سندروس صاف رنگ کا لیکر پیسین اور
کپڑے پر پھیلا کر فتیلہ بناتین اور چراغ مین تیل ڈالکر روشن کرین اور اوسکے
اوپر تانبہ کا کانسہ اوندھا دین کہ تمام کاجل اوسپر جمے بعد اوسکے مرغ کے پر سے
کاجل سب جمع کر کے قدرے عنبر اور مشک اوسمین ملاتین اور آنکھ مین لگاتین
دیگر واسطے زرقہ کے مفید ہے نشادر عدسی سمندر جھاگ پیپل سونٹھ ہر زرد
گوند ببول کا باریک سرمہ کے مانند پیسکر آنکھ مین لگاتین **کحل** واسطے قوت
بینائی اور آنکھ کی جلا کے مفید ہے سرمہ اصفہانی قسم اول اوسی طرح درست
قطعہ ایک لیموں مین کہ پانی اوسکا نکالا ہو بھر کر اور دوسرا ٹکڑا لیمون کا اوسکے اوپر
رکھکر اوسی لیموں کے پانی مین تر کرین چالیس دن اسی طرح بعد اسکے کالی مرچ
چند عدد ومامیران چینی قسم اول چھ ماشہ ہمراہ سرمہ کے پتھر پر لیموں کے پانی مین
سولہ پہر کامل خوب پیسین اور استعمال فرماتین **کحل** واسطے غبار چشم کے شورہ
گرہ بست درمیان پھول کے برتن کے چالیس پہر کھرل کرین اور آنکھ مین
لگاتین **کحل توتیا** بیاض چشم یعنے جالہ کو مفید ہے نوشادر کالی مرچ لونگ بالچھڑ
ہر ایک چھ رتی سواد وچاول مامیران چینی نمک ہندی ہر ایک ایکماشہ تین
چاول نشادر دھویا ہوا موتی بے سوراخ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ سمندر
جھاگ سونا مکھی سرگین سوسمار کانچ مونگا سرطان نہری میل سونے گلاتے
ہوئے کا ہر ایک دو ماشہ چھ چاول زنگا توتیا ہندی پوست بیضہ
شتر مرغ ہر ایک ساڑھے تین ماشہ سرمہ اصفہانی ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر اور
کپڑے مین چھانکر صبح اور شام آنکھ مین لگاتین **کحل** واسطے غبار اور دھند کے
گرہ ہلدی کی درمیان لیموں کاغذی کے رکھین یہان تک کہ لیموں خشک
ہو جاتے اوسمین سے ہلدی نکالکر نگاہ رکھین اور پانی مین پیسکر آنکھ مین کھینچیں۔

**کحل** واسطے شبکوری یعنے رتوندہ کے مجرب ہے اور مرض سبل اور غبار چشم کو
نافع مجربات والد مولف سے اور واسطے قطع ورم ملتحمہ کہنہ اور بیاض
یعنے جالے کے موثر ہے نہایت مرچ ایکماشہ بکری کے پتہ مین بھر کر سکھائین
اور ہلدی پانی مین لیمون کے پالکر خشک کرین بعد اوسکے کہرنی کے بجون
کی گری سنگ بصری لیمون کے پانی مین چار بار داغ دیکر چنبیلی کی کلیان کہ
خام ہون ہر ایک پونے دو ماشہ کو ٹکر چہانکر سنگ سماق پر مثل غبار کے پیسین
**کحل ناخنہ** بہت آزمایا ہوا ہے نوشادر تین ماشہ شورہ قلمی بارہ ماشہ کالی مرچ
ہر ایک بارہ عدد نیلہ تھوتہ دو رتی سرمہ کے مانند پیسکر آنکھ مین لگائین **کحل** واسطے
ناخنہ کے مجرب سرمہ تحفہ سنگ بصری ہر ایک ساڑہے تین ماشہ نبات سفید
پہٹکری سفید ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ نمک لاہوری چار رتی سبکو نرم پیسکر
صبح اور شب آنکھ مین لگائین **کحل** ارشاد صاحب کمال کہ عجائب وغرائب
سے ہے سنگ بصری کہ نشت اوسکی زرد ہووے بقدر چودہ ماشہ کے لیکر
سکورہ کورہ آگ پر رکھین اور سنگ بصری اوسپر ڈالکر جب خوب گرم
ہوجاوے چار تولہ آٹھ ماشہ گلاب مین تاب دیوین سات مرتبہ اسی طرح کرکر
چار گہڑی تک گلاب مین ڈالی رکھین بعد جذب گلاب کے پیسین اور آنکھ مین
لگائین واسطے سب قسم کے مواد گرم خارش چشم اور رفع تاریکی یعنی دہند
اور نزول یعنے اوترنے پانی اور سب آنکھ کی بیماریون کے مفید اور مجرب ہے
**کحل** ضعف نگاہ کے واسطے مجرب ہے کہ بسبب سوء مزاج سرد اور
تر کے عارض ہو کالی مرچ چودہ ماشہ دارچینی پونے دو ماشہ مجیٹھ سات رتی
اجواین ولیسی ساڑہے تین رتی بعد بہت پیسنے کے آنکھ مین لگائین اس
نسخہ کی تذکرہ مین داؤد انطاکی نے بہت تعریف لکھی ہے اور مولف نے اس
نسخہ مین سرمہ اصفہانی برابر اجزا کے اضافہ کیا ہے اور استعمال کیا نہایت
موثر پایا **کحل** منسوب بطلیموس کہ خود استعمال کرتا تھا اور سب اصحاب کو

اسی دوا پر اعتقاد رکھتے تھے واسطے تیزی اور روشنی بینائی کی مجرب ہے
توتیا ہندی دس عدد اقلیمیای ذہبی یعنے میل سونے گلاتے ہوئے کا
تج بات سرمہ اصفہانی ہر ایک تین جزو سرطان بحری پیپل ہر ایک ایکجزو بعد
پیسنے کے کپڑے مین چھانین بعد اوسکے سونف کے تازہ پانی اور گلاب مین
سات دن تر رکھکر خشک کرین بعد اوسکے گلاب اور انگور خام کے پانی مین
برابر ایک روز اور ایک شب تر رکھین اور چار رتی ڈیڑھ چاول کافور صیفی مین
یعنے شدت موسم گرمی مین اور چار جو مشک خالص شتا مین یعنے شدت موسم
سردی مین ملاکر استعمال کرین کحل مجرب واسطے تیزی بینائی کے شب نمائی
کہ ایک قسم بھگری کی ہے بھونی ہوئی پچیس جزو سنگ بصری دھوئی ہوئی
تین جزو توتیا زعفران دارچینی ہر ایک ایکجزو کوٹکر اور کپڑے مین چھانکر استعمال
کرین کحل جوشش پلک چشم اور سرخی چشم کو نافع ہے سرمہ سیاہ سرمہ سرخ
سرمہ سفید موتی سنلے سوراخ مونگا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ سنگ بصری
سات ماشہ خاک جست ساڑھے تین ماشہ جست کو سات مرتبہ پانی سے دھوئین
اور باریک پیسین اور پانی مین ڈالین اور پانی اوپر کا نتھارین تین مرتبہ اسیطرح
کرین یہانتک کہ جست تہ مین بیٹھ جاتے اوسوقت آب زلال اوسکا گرادین
اور اوسکو خشک کرکے بوزن ایک فلوس کے لیوین اور سنگ بصری کو سات
مرتبہ آگ مین ڈالکر ہر بار کہ آگ سے جدا کرین گلاب مین ڈبووین بعد اوسکے پیسکر باہمین
ڈالین دیگر واسطے پلکون کے خارش اور آنکھونکی آشوب کی کہ بوی بغل سے
بہم پہونچتا ہے مجربات والد مولف سے ہے پتہ مچھلی خشک کا ایک مثری وزن
شورہ قلمی پاوسیر دونونکو پیسکر آنکھ مین لگائین کحل مرض انتشار اہداب کو مجرب ہے
بعد تنقیہ خلط کے استخوان خرما سوختہ ساڑھے دس ماشہ بالچھڑ رومی سات ماشہ
نرم پیسین اور آنکھ مین لگائین باب دوسرا گلقند آفتابی اور ماہتابی اور مسہل
اور غیر مسہل کی قسمون مین ہے گلقند ملین فلانسی سے منقول واسطے تپ

انتشار الاہداب [illegible]

جوتھیا کے نافع ہے اور بلغم کو نکالتا ہے تربد سفید سونٹھ بسفایج ہر ایک
ساڑھے سترہ ماشہ کوٹکر چھانکر گلقند شہد مین یا گلقند شکر تری مین کہ بوزن تین تولہ
کی ہو ڈالکر تیار کرین قوی مزاجون کے لیے ایک خوراک ہے **گلقند نیلوفر** درد سر
اور کھانسی کو نافع ہے نیلوفر تازہ کی پتی آدھی چھٹانک کم آدھ سیر قند سفید برابر
وزن اوسکے بدستور بناکر دس دن تک سورج کے نیچے رکھین اور ہر روز حرکت
دیتے ہین **گلقند گاوزبانی** دل اور دماغ کو قوت دیتا ہے اور غشی اور ضعف
دل کو نافع اور مادہ سوداوی کو دافع گاوزبان کے پھول تازہ آدھ پاو کم سیر
پونے دو سیر قند مین بدستور بنائین اور اگر تازہ نہووین تو خشک کو گلاب مین
تر کرکے بنائین **گلقند ماہتابی** خفقان اور جگر کو نافع ہے چاندنی کے پھول
کہ ہند مین مشہور ہین سو عدد قند ڈیڑھ پاو بدستور بناکر قدرے گلاب چھڑک کر
چاند کے نیچے رکھین **باب تیسرا** کلکلانج سرد اور گرم اور معتدل کی قسمون مین
ہے **کلکلانج سرد** مرض استسقا کو کہ حرارت سے ہو نافع ہے مازریون مدبر
غاریقون مغز بادام پوست زرد ہڑ کا ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ ملٹھی چھیلی ہوئی
گلاب کے پھول کاسنی کے بیج کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری ست ملٹھی کا ہر ایک
سات ماشہ عصارہ افسنتین ساڑھے دس ماشہ سبکو کوٹکر چھانکر اور ترنجبین صاف
اور املتاس قند سفید ہر ایک چار تولہ ساڑھے چار ماشہ تینون کو گرم پانی مین
حل کرکے آگ پر جوش دین کہ قوام ہوجائے سب دواؤن کو اوسمین گوندھکر
تیار کرین قدر خوراک سات ماشہ سے چودھ ماشہ تک غنا سے منقول ہے
**کلکلانج قریب باعتدال** واسطے استسقا اور سوء مزاج گرم تلی اور جگر کو
نافع ہے غافث لاکھ ریوند ہر ایک سوا پانچ ماشہ شگوفہ اذخر بالچھڑ تخم فطراسالیون
ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کاسنی کے بیج ککڑی کے بیج ہر ایک چودھ ماشہ
شہد مین معجون کرین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ **کلکلانج بزوری** استسقا
اور تلی اور سردی معدہ اور کھانسی بلغمی اور تنگی سانس اور قولنج اور مرگی کو نافع ہے

اور رسولی بلغمی اور ناصور اور چھیپ اور برص اور پرانی تب کو نافع ہے اور پیشاب کو کھولتا ہے کالی مرچ سونٹھ پیپل کی جڑ نمک ہندی نمک اندرانی نمک طبرزد نمک خمر اندر جو چیتہ چھوٹی الائچی لونگ تج صعتر بابی ٹرنگ کلونجی حب النیل زیرہ کرمانی تیج پات اجمود کے بیج دھنیہ خشک ہر ایک ساڑھے ستره ماشہ کالی ہڑ پوست بہیڑہ کا آملہ چھیلا ہوا ہر ایک دو تولہ املتاس تین تولہ مویز منقی تل کا تیل ہر ایک چھٹانک کم آدھ سیر نسوت سفید چھٹانک اوپر آدھ سیر شیر آملہ آدھ پاو کم سیر مویز اور آملہ کو پانچ سیر پانی مین پکائین کہ پونے دو سیر پانی باقی رہے صاف کرین اور املتاس اوس مین ملائین اور ڈیڑھ پاو کم تین سیر قند اوس مین ڈالین اور تل کا تیل ملا کر جوش دین کہ قوام ہو جاتے بعد اوسکے اور دواؤن کو کوٹکر چھانکر اوسمین گوندھین قدر خوراک ساڑھے ستره ماشہ ہمراہ اونٹنی کے دودھ یا عرق نکوہ کے

## باب چوتھا کماد کے نسخون مین تین فصلین ہین فصل پہلی

اون نسخون مین کماد کے ہے جو بیماریون سے سر اور حجب دماغ کے متعلق ہین اور درد سر گرم صفراوی کو نافع کماد یعنے سینک صاحب سکتہ کو بعد تنقیہ کو مفید ہے لونگ جاوتری جائفل کالی مرچ کوٹکر چھانکر اور تھیلی مین بھر کر گرم کر کر اور بدفعات سینکین کماد دماغ کو سردی اور تری پہونچاتا ہے اور بیخوابی کو دور کرتا ہے اور حرارت اور خشکی دماغ کو نافع ہے بنفشہ نیلوفر کاسنی سبز کاہو بید کی پتی تراشہ کدو گلاب کے پھولون کی پتی لبستان افروز بارتنگ خطمی گلو بیج خشخاش کے بیج پوست خشخاش شگوفہ شاہسفرم جو چھیلے ہوتے سبکو پانی مین پکائین اور لڑکی کی مان کا دودھ اور روغن بنفشہ اوسمین ملائیں اور تکمید کرین یعنے سینکین اور جو چاہین سر اوسکے انجرون پر رکھین اور پانی سے اوسکے نطول کرین یعنے دھارین کماد سبات سہری کے مرض مین کام آتا ہے جو چھیلے ہوئے اور کچلے ہوتے پتی نیلوفر کی ہر ایک دو کف یعنے ساڑھے تین تولہ حی العالم خبازی کی پتی آبغول کے بیج ودنامرو ہر ایک

ایک تا فرجوش دیگر سنگین اور جو چاہین تو اس دوا کا بیجا رالیوین کماد فالج کو نافع ہی
دو نام رو انمام شیخ ارمنی اجواین دلیسی کی تپی ترنج کے صعتر بر نجاسف مشکطر اشیع
حاشا پودینہ جوش دیگر اور مستر خی ٹھون کو اوسکے انجرون پر رکھین اور پانی اوسکا گرم
کرکے اوپر شانہ اور گرد اعضاء مذکورہ کے سینک کرین بعد اوسکے ساتھ جندبیدستر
اور روغن فرفیون یا روغن کلونجی اور روغن کوٹھ کے تمریخ یعنی مالش فرمائین ✤

**فصل دوسری** اون نسخون مین کماد کے ہی جو اور اعضا کی بیماریون کو مثل
ذات الصدر اور درد معدہ سرد اور ریحی اور قولنج اور سوای اوسکے نافع ہین ✤
**کماد** نزدیک شدت درد ذات الجنب کی کہ خون کے غلبہ سے ہو کام آتا ہے
منقول حکیم علی ہادی شیرازی سے آٹا جو کا آٹا باقلا کا بھوسی گیہون کی باجرہ سبکو
لعاب اسبغول اور لعاب خطمی کے پھول اور لعاب بہدانہ اور دودھ تازہ اور
روغن گل کے گوندھین اور ایک روٹی مقدار دو انگل کی بناکر اور توے پر نیم پخت کرکر
مقام درد پر بعد مالش کے ساتھ قیروطی یعنے موم روغن کے جو مذکور ہونے ہے کماد
کرین یعنے سینکین قیروطی یہ ہے چربی بکری کی گردہ کی موم سفید روغن کدو اور
روغن کدو اور روغن بنفشہ مین گھلاوین یا روغن گل مین گھلاتین اور صاف کرین
پس بنفشہ کے پھول خطمی کے پھول تراشہ کدو مکوہ ٹٹی جھیلی ہوئی کو کر او بند کرکر
پانی مین پکا کر صاف کرین بعد اوسکے پانی الگ کا اور لعاب بہدانہ اضافہ کرکر
اوچربی اور موم گھلاتے ہوتے مین تر کرین اس طریق پر کہ قدرے آگ پر رکھکر
جلاوین پھر آگ پر سے اوتار کر اور سرد کرکے پھر آگ پر چڑہاوین کہ چند مرتبہ تک
تمام پانی جلجائے **کماد** حلوبخان واسطے برسام کے مفید ہے بعد فصد اور تنقیہ
معدہ کے آٹا جو کا آٹا باقلہ کا بھوسی گیہون کی ہر ایک ساڑہے تین تولہ گای کے
دودھ اور لعاب بہدانہ اور خطمی سفید اور ہری مکوہ کے پانی اور پوست خشخاش
کے پانی اور روغن گل اور روغن کدو مین گوندھ کر اور روٹی دو انگل کی موٹی
بنا کر اور توے پر نیم پخت کرکے مقام درد پر سینک کرین کماد درد معدہ کی

مفید ہے اجواین دلیسی زیرہ کرمانی سونف ہر ایک نو ماشہ گلاب کے پھول پانچ بجی
کوٹکر چھانکر اور ٹاٹ کے تھیلی مین ڈالکر بہ گرم معدہ پر رکھین **کماد** کہ یہی اثر رکھتا ہے
اجواین دلیسی ساڑھے سترہ ماشہ نمک بھوسی گیہونکی ہر ایک تین تولہ کوٹکر چھانکر
اور کپڑے مین باندھکر تکمید کرین یعنے سینکین **کماد** تسکین درد معدہ اور درد
جگر اور آنتون کے درد اور گردہ اور تلی کے درد اور سب اعضا کے درد کو واسطے
نافع ہے اور جلد عمل کرتا ہے اور قولنج کو کھولتا ہے بابونہ گلاب کے پھول ہر ایک
میتھی السی کے بیج تخم سویا بھوسی گیہون کی اکلیل الملک سبکو جوش دین ہموزن
وزن بعد اوسکے گائے کے مثانہ مین بھرکر کماد فرماتین اور جو اسفنج یعنے ابر مردہ
یا نمدا اس دوا مین تر کرکے عضو پر رکھین تو اثر اوسکا قوی ہوگا **کماد** درد معدہ
اور قولنج ریحی کو مجرب ہے گھڑبچ بای بڑنگ سونٹھ سرسون ہینگ تخم شبت یعنی
سودہ کے بیج نمک سیندہیہ کوٹکر چھانکر ساتھ ماش کے آٹے کے کر سودہ کے
پتون کے پانی مین گوندھا ہو ملاکر دو انگل کی موٹی روٹی پکاتین لیکن ایک طرف
سے خام رکھین پس جانب خام کو روغن سویا مین چرب کرکے گرم گرم باندھین.
**کماد** سول شکم کو دور کرتا ہے آٹا ماش کا سیر بھر بالچھڑ پاو سیر کھانے کا نمک پاو سیر
ہینگ چوبیس ماشہ سبکو گوندھکر دو روٹیان بناتین ایک وسمین سے توے پر رکھین
جسوقت ایک سمت اوسکی پختہ ہوجائے اوتارین اور خام جانب سے اوپر شکم کی
باندھین پھر دوسری روٹی توے پر رکھین جسوقت پہلی روٹی سرد ہوجاتی جدا کرکے
توے پر رکھین اور دوسری روٹی کو باندھین اسی طرح جب تک درد موقوف
ہووے عمل کرتے رہین یہ نسخہ مجربات اکبری سے منقول ہے **کماد** حیض کو
جاری کرتا ہے بالچھڑ دارچینی جاوتری جائفل کوٹھ تلخ اقاقیا نیمکوفتہ پانی مین جوش
کرین جبکہ خوب جوش کھائے گرم گرم مثانہ مین بھرکر موضع ناف پر تکمید کرین
یعنے سینکین **کماد** واسطے اختلاج یعنے پھڑکنے عضو کے مفید ہے بھوسی
گیہون کی کھانے کا نمک جاوشیر بالچھڑ زیرہ سبز شبشہ گرم مین ڈالکر عضو پھڑکنے

ہوسے کو سینکین **فصل تیسری** اون نسخون مین کماد کے ہے جو اعضاء تناسل کی
بیماریون کو مفید ہین کماد مجلوق اور تعقد کو کہ باعث ضعف نعوظ یعنے سبب کمی تندی
شہوت کا ہو نافع ہے گھوڑے کی لید تازہ آدھ پاو نمک چار ماشہ بھینس کا دودھ
آدھ پاو تانبہ کے کٹورہ مین حل کر کے اور قدرے گرم کر کے بطریق کماد استعمال
کرین بعد اوسکے گرم گرم اوس مقام پر باندھین چند روز مین نفع تمام بخشتا ہے
کماد مجلوق اور عنین کو حالت اصلی پر لاتا ہے برادہ ہاتھی دانت کا السی کے
بیج کالی تل مغز ارنڈی کا گردہ نر بکری کا سبکو کوٹکر چھانکر اور پوٹلی مین باندھکر
آگ پر گرم کرین اور اوس پوٹلی سے قضیب کو سینکین ایک ہفتہ مین حالت
اصلی پر پہونچا دیگا دیگر برادہ ہاتھی دانت کا آنبہ ہلدی کھوپرہ کلونجی تل الکنگی
عاقرقرحا کوٹکر چودھ پوٹلی باندھین اور بھینس کے دودھ مین کہ آگ پر گرم کیا
ہووے ڈالکر سینکے یون اسطرح کہ ناف کے نیچے سے قضیب کی جڑ تک
سینکین بقدر چار پانچ تولہ دودھ اس کام مین صرف اور جذب ہوتا ہے بعد اوسکے
پوٹلی کو کھولکر اور اوسمین کی دوا دودھ مین گھولکر قضیب کے اوپر رات کو باندھین
اور صبح کو کھولین **باب پانچوان** کمونی کے نسخون مین ہے دو فصل رکھتا ہے
**فصل پہلی** کمونی مسہل مین **فصل دوسری** کمونی سادہ مین **فصل پہلی**
کمونی مسہل مین **کمونی مسہل** معمول بالمعجز عود بلسان ہر ایک نو ماشہ دار چینی
سلیخہ حب بلسان ہر ایک نو ماشہ روغن بادام ڈیڑھ تولہ جواکھار تین تولہ کالی
پوذنو تولہ تتلی کی پتی سونٹھ ہر ایک گیارہ تولہ آٹھ ماشہ زیرہ مدبر ڈیڑھ پاو نسوت سفید
موصوف بوزن سب دواؤن کے شہد سہ چند اوسکے **فصل دوسری** کمونی
سادہ مین مقوی معدہ اور ہاضم طعام ہے اور شہوت کاہی کو دور کرتا ہے
اور احشا کے درد کو کہ بسبب بلغم اور سردی کے ہو نافع ہے اور کھٹے ڈکار کو
مفید اور تینون سرد سوداویہ اور بلغمیہ کو موثر اور موافق مزاج بوڑھون کے
ہی جواکھار تین تولہ زیرہ مدبر تتلی کی پتی خشک کالی مرچ سونٹھ ہر ایک آٹھ تولہ

چار ماشہ کوٹکر چھانکر شہد جھاگ اوتارے ہوئے مین گوندھین مقدار خوراک ایک عفصہ

حرف اللام چار باب پر حاوی ہے **باب پہلا** لبوبات مین دو فصل رکھتا ہی

**فصل اول** لبوبات ذی اسم گرم اور سرد مین **فصل دوسری** لبوبات غیر

ذی اسم گرم اور سرد مین **باب دوسرا** لخلخہ کے نسخون مین دو فصلین ہین

**فصل پہلی** اون نسخون مین لخلخہ کے ہے جو سر اور دماغ کی بیماریون مین مستعمل

ہین **فصل دوسری** اون نسخون مین لخلخہ کے ہے جو دل کو قوت دیتے ہین اور

روح غریزی کو بھڑکاتے ہین **باب تیسرا** لطوخات مین دو فصل رکھتا ہے

**فصل پہلی** اون نسخون مین لطوخات کے ہے جو باطنی بیماریون کو نافع ہے

**فصل دوسری** اون نسخون مین لطوخات کے ہے جو ظاہری بیماریون کو مفید

ہین **باب چوتھا** لعوقات مین ہے ایک فصل رکھتا ہی **فصل پہلی** اون

نسخون مین لعوق کے ہے جو سینہ اور حجاب وغیرہ کی بیماریون کو فائدہ بخشے ہین

**فصل پہلی باب اول سے** لبوبات ذی اسم گرم اور سرد مین ہی **لبوب ابریشم**

مخترع بعضے متاخرین گردہ اور باہ کو قوت دیتا ہے اور منی کو کثرت سے پیدا کرتا ہے

مغز بادام مغز حبۃ الخضرا یعنی بن کی گری مغز حب الزلم مغز حب القلقل شقاقل

بہمن سفید خشخاش کے بیج دارچینی سونٹھ پیپل کبابچینی گنج چاندی کے ورق

تخم بلیون گلیجن ہر ایک چھ ماشہ زعفران ایک تولہ مغز فندق مغز چلغوزہ مغز پستہ

تودری سرخ تودری زرد ہر ایک ایکتولہ چھ ماشہ ناریل شقاقل ہر ایک چار تولہ

ابریشم کترا ہوا پانچ تولہ ابریشم خام پاؤ سیر عالمگیری گلاب دو سیر شہد خالص چند

دواؤن کا **لبوب** گردہ اور مثانہ کو قوت دیتا ہے اور منی زیادہ کرتا ہی اور رنگ

چہرہ کا نکھارتا ہے اور مرض نسیان کو دور کرتا ہے بادام کی گری اخروٹ کی

گری پستہ کی گری بن کی گری چلغوزہ کی گری حب الزلم کی گری فندق کی گری ناریل کی گری حب القلقل

کی گری تودری زرد تودری سرخ خشخاش سفید تل دھوتے ہوئے تخم جرجیر یعنے

ہالون بیارنے کے بیج شلجم کے بیج تخم سویا بہمن سرخ بہمن سفید سونٹھ پیپل کبابچینی

لطوخ بالضم اوس دوا کو کہتے ہین جسکو ... لیپ کرین
کبیکنج ... 
مقاسل ... 
شفاقل ...

نخاع ... ظاہر و باطن ... سفید ... علم اور تعویذ اور ... دو قسم ہے ... حب القلقل فارسی مین ... اور ہندی مین ... بوئی ... ہندی

تج دارچینی شقاقل کلیجن تخم ہلیون سب برابر وزن شہد دوچند دواؤن کا
معجون بنائین قدر خوراک سات ماشہ **لبوب افیون** ایجاد کیا گیا ہے واسطے
اوس آدمی کے جو افیون کی عادت رکھتا تھا اور معہذا باہ اور امساک رکھتا تھا
اور افیون کے کھانے سے امر مطلوب مین فتور اور قصور پاتا تھا۔ افیون
چودہ ماشہ زعفران کشمیری پونے دو ماشہ جائفل پانچ عدد مین بھر کر اوپر اوسکے
آٹا گوندھا ہوا لپیٹ کر آدھ سیر گاے کے دودھ مین جوش دین کہ دودھ جذب ہو جاے
بعد اوسکے تھیرے ککڑی کے بیجون کی گری چار تولہ آٹھ ماشہ بادام کی گری
کی گری ساڑھے دس ماشہ مغز پستہ ساڑھے دس ماشہ مغز ناریل سات ماشہ
خشخاش کے بیج سفید ساڑھے دس ماشہ کاہو کے بیج چھیلے ہوتے پونے دو
خربوزہ کے بیجون کی گری چودہ ماشہ خصیۃ الثعلب دارچینی پونے دو ماشہ
سات ماشہ سونف رومی ساڑھے تین ماشہ بہمن سفید بہمن سرخ گوند ببول کا
گوند ڈھاک کا زعفران پونے دو ماشہ کتیرا پونے دو ماشہ ذکر بیل کا قند سفید چند
سب دواؤن کے اول قند کا قوام دیکر ذکر بیل کا اور دماغ چڑون کے اوسی
قوام مین ڈالکر معجون تیار کرین قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ سے سات ماشہ تک
دیگر مجربات والد مولف سے معاملہ باہ مین قوی تر ہے اور سب نسخون سے
زیادہ مرغوب مصطگی جاوتری اندر جو بالچھڑ زعفران سونٹھ مازو مشک نرنجشک
پیپل ہر ایک ساڑھے دس ماشہ مغز خشک مرغ کے کش خرما ذکر بیل کا سوہان
کیا ہوا یا عوض اوسکے سقنقور ہر ایک چودہ ماشہ کبابچینی تج کلیجن لونگ
شقاقل ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید تخم ہلیون تودری سفید
بوزیدان منعات گاجر کے بیج شلجم کے بیج تخم شبت یعنی سودہ کے بیج پیاز کے بیج
گندنا کے بیج ہر ایک پونے دو تولہ بادام کی گری فندق کی گری پستہ کی گری حب القلقل
کی گری ناریل کی گری تن کی گری اخروٹ کی گری مغز حب الخلف چلغوزہ کی
گری خربوزہ کی بیجونکی گری حب الزلم کی گری تل دھولی ہولی خشخاش دماغ چڑونکا

خصیۃ الثعلب ہر ایک تین تولہ شہد سفید سہ چند سب دواؤن کے بدستور معجون بنائین
دیگر لبوب بارد منقول ذخیرہ سے واسطے نقصان باہ کے کہ بسبب گرمی کی ہو
مفید ہے اور صاحبان مزاج معتدل کے لیے نافع سونٹھ کلیجن شقاقل مصری
ہر ایک پونے دو ماشہ تودری زرد تودری سرخ گاجر کے بیج ہلیون کے بیج چلغوزہ
کی گری ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کتیرا سات ماشہ خربوزہ کے بیجون کی گری لکڑی
کے بیجون کی گری کھیرے کے بیجون کی گری خرفہ کے بیج چھیلے ہوتے ہر ایک
ساڑھے دس ماشہ کدو کے بیج ساڑھے ستر ماشہ میٹھے بادام کی گری خشخاش سفید
گزر بیج ہر ایک پونے دو تولہ کو مگر چھانکر ترنجبین صاف آدھ پاؤ کم سیر قوام دیکر گوندھین
قدر خوراک سات ماشہ **فصل دوسری باب اول** سے لبوبات غیر ذی اسم مین
کہ سرکار حکیم علی مین تیار ہوا کرتا تھا چاندی کے ورق سونے کے ورق تین تولہ
لونگ ہلیون تازہ بہمن سفید اگر غرقی ہر ایک تین تولہ کدو کے بیجون کی گری لکڑی
بیجون کی گری خربوزہ کے بیجون کی گری بادام کی گری فندق چلغوزہ کی گری پستہ کی گری اخروٹ تازہ
کبابہ چینی تل دھوتے ہوتے دارچینی مصطگی رومی ہر ایک پانچ تولہ زعفران خوشبو
بارہ تولہ قرص عنبر پانچ تولہ ترنجبین ساڑھے سات تولہ شقاقل مصری ساڑھے سات تولہ
ستاور پندرہ تولہ روغن ناریل تازہ پچیس تولہ شہد سفید خوشبو سہ چند سب دواؤنکے
بطریق مشہور قوام دیوین کہ یہ نسخہ معتمد علیہ ہے اور معمول الیہ **باب دوسرا**
نسخون مین لخلخہ کے ہے دو فصل پر شامل ہے **فصل پہلی** اون نسخون مین لخلخہ
کے ہے جو دماغ کی بیماریون مین مستعمل ہین لخلخہ سرسام گرم صفراوی کو نافع ہے
صندل سرخ صندل سفید گلاب مین پیسا ہوا گیر و شیاف مامیثا ر سوت کی ...
نبسلوچن سفید پیسا ہوا پانی کاسنی سبز کا پانی دھنیہ سبز کا پانی سیب لائچی کا پانی میتھی کا
پانی ریحان تازہ کا پانی برگ مورد کا گلاب عرق بید مشک پانی تربوز کا پانی
انگوری اکا دودھ لڑکی کی مان کا روغن بنفشہ روغن گل روغن نیلوفر سب کو جمع کر کے
لخلخہ کرین اور وقت گھٹنے مرض کے نبسلوچن کی جگہ عود صلیب داخل کرین

اور روغن نیلوفر اور پانی مورد کا اور پانی تربوز کا شامل فرماتین نخلخہ واسطے
سر سام صفراوی کے صندل سرخ صندل سفید گلاب مین پیسا ہوا پانی ککڑی
تازہ کا پانی کھیرے کا دھنیہ سبز کافور قیصوری روغن گل روغن بنفشہ ہر ایک و جزو
سرکہ شراب کا نصف جزو شیشہ کے اندر ڈالکر اور حرکت دیکر سونگھاوین اور جو
زیادہ سردی کی تاثیر منظور ہو تو پانی کاہو تر کا اور پانی ہرے دھنیہ کا اور پانی
کدو کا اور قدرے کافور بھی اضافہ کرین **فصل دوسری** اون نسخون مین
نخلخہ کے ہے جو واسطے تقویت دل اور بھڑکانے روح غریزی کے
کام آتے ہین نخلخہ دل کو قوت دیتا ہے اور حرارت کو تسکین بخشتا ہے پانی
سیب ترش کا پانی بہ خام کا پانی کھٹے میٹھے انار کا عرق کیوڑہ گلاب صندل
گلاب مین پیسا ہوا شیشہ مین حرکت دیکر سونگھین دیگر واسطے خفقان سرد
اور توحش سوداوی کے مفید ہے مشک خالص ایک رتی عنبر اشہب
ایک رتی لادن دو رتی صندل سرخ عرق بید مشک عرق کیوڑہ مین گھس
کرکے چینی کی صراحی مین ڈالکر اور حرکت دیکر سونگھین دیگر واسطے وجع فواد
کے نافع ہے لادن مصطکی روغن گل نرگس سرکہ انگوری پانی کھٹے میٹھے انار کا
پانی سیب کا سبکو شیشہ مین ڈالکر سونگھین **باب تیسرا لطوخات مین ہے**
دو فصل پر شامل ہے **فصل پہلی** اون لطوخ کے نسخہ مین ہے جو باقی
بیماریون کو کام آتے ہین **لطوخ** درد نیمہ سر کو نافع ہے مرکی یعنی بول کا تخم
کے بیج ہر ایک ساڑھے تین ماشہ اجوائن خراسانی کتیرا ہر ایک ایکماشہ تیز چاول
افیون دو رتی کو تکر چھانکر سرکہ مین گوندھین اور کاغذ پر چپٹا کر کنپٹیون پر
لگائین **لطوخ** واسطے درد آدھا سیسی اور درد سر کے مفید ہے رسوت
ساڑھے دس ماشہ کاسنی کے بیج کاہو کے بیج ہر ایک سات ماشہ مُر یعنی بول
ساڑھے تین ماشہ افیون پوستے دو ماشہ کوٹکر چھانکر اور لعاب اسبغول مین
گوندھ کر کاغذ کے دو ٹکڑون پر لگائین اور کنپٹیون پر چپٹائین **لطوخ** زکام

زکام اور نزلہ علی الدوام کو نافع ہے اور مجرب ہے لادن لوبان مصطکی کندر زفت رومی
بابونہ کے پھول بالچھڑ ہر ایک یکجزو موم سفید روغن گل یا نرگس یا خیری ہر ایک
چار جزو موم کو روغن مین پگھلا کر اور دواؤن کو کوٹکر چھانکر گوندھین اور کپڑے پر ملکر سر پر
باندھین اور دو تین دن باندھے رکھین **فصل دوسری** اون نسخون مین لطوخ کے
ہین جو ظاہری بیماریون کو نافع ہین **لطوخ** واسطے ورم ظاہری کے کام آتا ہے
نشاستہ صندل سفید گیرو اقاقیا لعاب بہدانہ مین گوندھ کر لطوخ کرین **لطوخ** داد
کے واسطے مجرب ہے شاہترہ پنواڑ کے بیج دونون کو روغن گل مین گوندھ کر داد پر
لگاتین **باب چوتھا لعوق کے نسخون مین ہے** اور اوسکی ایک
فصل ہے **فصل پہلی** اون نسخون مین لعوق کے ہے جو سینہ اور حجاب وغیرہ
کی بیماریون کو نافع ہین **لعوق بزر خشخاش** واسطے کھانسی کے بے نظیر ہے
ملہٹی ساڑھے سترہ ماشہ خطمی کے بیج بہدانہ ہر ایک دو تولہ چھٹانک آدھ سیر سوتے
پانی مین تر کرین اور صبح کو جوش دین کہ نصف باقی رہے پینتیس تولہ قند سفید ملاکر
قوام دیوین اور مغز بہدانہ گوند ببول کا ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کتیرا چودھ ماشہ
خشخاش سفید خشخاش سیاہ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ باریک پیسکر ملائین دیگر
واسطے سل اور درد سینہ اور پھیپڑہ اور کھانسی پرانی کو کہ بسبب نزلون گرم کے
حادث ہو مفید ہے اسپغول خطمی کے بیج خبازی کے بیج ہر ایک ساڑھے دس ماشہ
ملہٹی تین تولہ خشخاش کے بیج سات ماشہ لسوڑہ بیس دانہ سبکو سوای اسپغول
کو کچلکر آدھ پاو اوپر دو سیر سودہ کے پانی مین تر کر کے جوش دین کہ نصف باقی
رہے صاف کر کے قوام دیوین اور وقت آگ پر سے اوتارنے کے گوند
ببول کا کتیرا اسفید ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ باریک پیسکر ملائین **لعوق** ثمر گولر
نزلہ کو نافع ہے جو سینہ اور حلق پر گرتا ہے پھل درخت گولر کا پانی مین جوش دین
پھر اوسکو تبدیل کر کے پھل گولر تازہ درمیان پانی کے ڈالکر پھر جوش دین
کہ مزہ اور قوت اوسکی پانی مین آجاوے پس ساتھ شکر کے واسطے گرم مزاجون کے

اور ساتھ شہد کے واسطے بلغمی مزاج والون کے ہموزن داخل کرکے قوام دیوین
قدر خوراک سترہ ماشہ **لعوق** واسطے کھانسی خشک ور نزلہ کے کہ سینہ اور
پھیپھڑہ پر گرتا ہے بسبب حرارت کی خشخاش کے بیج ساڑھے دس ماشہ گوند ببول کا
کتیرا نشاستہ ہر ایک چودہ ماشہ کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری کدو کے بیجون کی
گری خرفہ کے بیج کاہو کے بیج چھیلے ہوئے ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ میٹھے بادام
کی گری تین تولہ سبکو باریک پیسین اور ترنجبین تین چھٹانک تربوز کے پانی مین
حل کرین اور صاف کرکے قوام دیوین بعد اوسکے پیسی ہوئی دواؤنکو اور سیمز
گوند ھین اور روغن بادام چھ تولہ ملاکر ساڑھے سترہ ماشہ سے ایک تولہ آٹھ ماشہ تک
چاٹین اور جو نزلہ قوی ہو تو خشخاش دو وزن زیادہ کرین **لعوق** نافع واسطے
کھانسی اور تنگی سانس اور اور بیماریون کے مفید ہے پوست خشخاش عناب
لسوڑہ مویز منقی ملٹھی چھیلی ہوئی سونف بنفشہ نیلی سوسن کی جڑ زوفای خشک
سونف رومی انجیر زرد سبکو برابر وزن کوٹکر چھانکر اور خالص پانی مین جوش دیکر
جسوقت تین پاؤ باقی رہے ملکر صاف کرکے نبات مصری خطمی کے بیج خبازی
بیج السی کے بیج لعاب نکالکر قوام دین بعد اوسکے کتیرا نشاستہ ست ملٹھی کا
مصطگی رومی دارچینی پیسکر اضافہ کرین **لعوق بارد** واسطے تنگی سانس کے
مجرب ہے افتیمون غاریقون سفید ہر ایک ایکتولہ کوٹکر چھانکر اور چھ تولہ شہد سفید
ملاکر ہر روز نو ماشہ ساتھ عرق گاؤزبان کے چاٹین **دیگر** واسطے گرم کھانسی کے
اور غیر مادی کے نافع ہے بابونہ خطمی کے بیج کتیرا گوند ببول کا ککڑی کی بیجون کی
مغز بہدانہ اسبغول ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ خشخاش سیاہ کے بیج تین تولہ خشخاش
سفید کے بیج ملٹھی ان سبکو بونے دو سیر مینہ کے پانی مین ایک رات دن بھگو کر
اور جوش دیکر صاف کرین اور شیرہ نکالکر اسبغول اور خطمی کا جدا لعاب لیوین
اور نگاہ رکھین بعد اوسکے گوند ببول کا اور کتیرا علیحدہ پانی مین حل کرین پھر
سبکو الگ الگ کرکے چھٹانک کم آدھ سیر شکر اضافہ کرین اور قوام دیوین **لعوق خشخاش**

واسطے کھانسی اور سل کے اور خون تھوکنے کی بیماری کے نافع ہے اور واسطے
جاری ہونے خون کے جس عضو سے کہ ہو مفید ہے اور آنتون کے زخم کو نہایت موثر
پوست خشخاش بہتر تین چھٹانک آدھ پاو کم سیر پانی مین جوش دین کہ چھٹانک کم
آدھ سیر باقی رہے قند سفید چھٹانک کم آدھ سیر ملا کر قوام دیوین بعد اوسکے
ست ملٹھی کا میٹھے بادام کی گری کدو کے بیجون کی گری ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ
پیسکر ملاوین قدر خوراک تین تولہ دیگر نزلہ رقیق گرم کو نافع ہے میٹھے کدو کی بیجون
کی گری مغز بہدانہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کتیرا گوند ببول کا نشاستہ ہر ایک
چودھ ماشہ خشخاش سفید کے بیج ساڑھے سات ماشہ کوٹکر قوام دیوین لعوق رب السوس
پرانی کھانسی کو نافع ہے اور فضول لزج یعنے چکنے والا سینہ سے دفع کرتا ہے
ست ملٹھی کا کتیرا انار دانہ بادام تلخ کی گری سونف دیسی برابر وزن کوٹکر چھانکر
شہد اور روغن بادام مین گوندھین اور بعضے نسخون مین لگڑی کی بیجون کی گری
بھی لکھی ہوئی ہے لعوق واسطے گرم اور خشک کے نافع ہے گوند ببول کا
کتیرا نشاستہ مغز بہدانہ ہر ایک چودھ ماشہ ست ملٹھی کا شکر سفید ہر ایک چودھ ماشہ
اور بعضے نسخہ مین پونے سولہ ماشہ لکھی ہے خطمی کے بیج خبازی کے بیج لگڑی
کی بیجون کی گری ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ بادام چھیلے ہوئے کی گری کو نے
دو تولہ کوٹکر چھانکر علٰحدہ رکھین اور ملٹھی پوست اوتاری ہوئی لسوڑہ مویز منقی
ان تینون اجزا کو پانی مین پکائین کہ گاڑھا ہو جاتے ساتھ میفختج کے قوام دیوین
بعد اوسکے دوائین مذکورہ اوسمین گوندھین اور لعوق تیار کرین اور ہمراہ حریرہ
بھوسی گیہون اور باقلا کے آٹے اور قند سفید اور روغن بادام شیرین کے
دیوین اور بعد اوسکے آش جو نوش کرین لعوق سل صاحب سل کی خشک
کھانسی کو مفید ہے اور خشکی سینہ اور سر کی دفع کرتا ہے نشاستہ کتیرا گوند ببول کا
لگڑی کی بیجون کی گری کدو کے بیجون کی گری ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ ست
ملٹھی کا خشخاش سفید بہدانہ چھیلا ہوا ہر ایک تین تولہ آٹا باقلا کا خطمی کے بیج

ہر ایک چار تولہ ساڑھے چار ماشہ میٹھے بادام کی گری مویز منقے ہر ایک چھ تولہ موم کو
روغن بادام مین پگہلائین اور مغزیات کو کوٹین اور ساتھ مویز کے ملائین بعد اوسکے
خشک دوائین بھی کوٹکر چھانکر اور تھوڑی بنفشہ داخل کرکے لعوق بنائین اور شکر طبرزد
سفوف مین ملائین تب بھی مناسب ہے **لعوق صبیان** واسطے کھانسی اور
حرارت اور کھرکھراہٹ سینہ اور گلوی اطفال کو مان کے دودھ یا الاغ کے دودھ
مین ملاکر چٹائین صمغ عربی تولہ گوندببول کا نشاستہ ہر ایک چودہ ماشہ کوٹکر چھانکر
شہد مین گوندھین **لعوق طباشیر** واسطے کھانسی اور سل اور تپ کو مفید ہے
خطمی کے بیج خبازی کے بیج ہر ایک ساڑھے دس ماشہ بنسلوچن چودہ ماشہ کدو
کے بیجون کی گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری ہر ایک تین تولہ گوندببول کا
نشاستہ خشخاش سفید ہر ایک چھ تولہ دواؤن کو کوٹکر جلاب غلیظ القوام اور روغن
بادام یا شہد یا دوشاب انگوری یا شیرہ ترنجبین مین بقدر حاجت گوندھین اور
صاحب تحفہ نے اس نسخہ مین ست ملٹھی کا کتیرا گلاب کے پھول مغز بہدانہ اضافہ کیا ہے
نفع بہت معلوم ہوا **لعوق کشمش** واسطے کھانسی اور کھرکھراہٹ سینہ کو
مفید ہے کشمش کو جوش دین پانی مین اور ایک حصہ اوسمین سے ساتھ نیم
قند کے آگ پر قوام دیکر لعوق بنائین **لعوق ابریشم** ایجاد کیا ہوا قرشی کا ہے
واسطے خون تھوکنے کی بیماری کی سب قسمون کے نہایت نافع اور مجرب ہے
انجبار دم الاخوین کہربا موسلے کی جڑ طراثیث ہر ایک ساڑھے چار ماشہ کتیرا
بھونا ہوا گوندببول کا ابریشم نشاستہ ہر ایک ساڑھے تین ماشہ افیون خالص
سات رتی سب اجزا کو باریک پیسکر اور شربت انار مین ملاکر گوندھین اور بقدر
ساڑھے چار ماشہ کے اوسمین سے چاٹین اور ہمراہ بارتنگ سبز پہاڑی کے
کے کھاوین تو بہت مفید ہوگا مولف فرماتے ہین کہ تخیف نے جو اس لعوق
مین سے صاحب سل کو دیا کہ پیپ اور خون کھنکار مین آتا تھا اور غذا اون
دونون مین آش جو تجویز کی تو نفع بین کیا **لعوق نزلہ** کہ کوئی دوا بہتر اس

واسطے نزلہ اور زکام اور کھانسی گرم کے نہین ہوتی ہے اور قبض اور خشکی حلقوم کو
دور کرتا ہے اور بلغم نخچتہ کو بسہولت نکالتا ہے اور ہمیشہ معمول اور مجرب ہے کتیرا گوند ببول کا
نشاستہ میٹھے کدو کی بیجون کی گری بادام چھیلے ہوئے کی گری ہر ایک دو تولہ نبات سفید
پاو سیر عالمگیری عرق بید مشک ڈیڑھ سیر بدستور قوام دیکر اور دوائین کوٹی چھانی
ہوئی اوسمین ملاکر لعوق بنائین اور جو بید مشک میسر نہو تو پانی تازہ بھی ڈالنا کفایت
نہین رکھتا لعوق واسطے نزلہ گرم کے بادام چھیلے ہوئے کی گری ساڑھے دس ماشہ
کتیرا اسفید چودہ ماشہ خشخاش سفید ساڑھے سترہ ماشہ گوند ببول کا تین تولہ اسکو کوٹکر
چھانکر اور برابر وزن اوسکے قند سفید اور ہموزن قند کے خرفہ کے بیج بھیگے
ہوئے کوٹکر اور مویز منقے ملاکر لعوق تیار کرین لعوق سل اور کھانسی اور نزلہ کو
مفید ہے عناب ولایتی چھ تولہ مویز منقے چالیس دانہ انجیر زرد پانچ دانہ ملٹھی چھیلی ہوئی
چار تولہ خطمی کے بیج دو تولہ خبازی کے بیج دس تولہ بنفشہ کے پھول ۔ تولہ گاؤزبان کے
پھول چار تولہ زوفا کے پھول ایک تولہ ہنسراج دو تولہ گلقند صابی چار تولہ گوند
ببول کا دو تولہ کتیرا پانچ تولہ شکر تیغال چار تولہ خشخاش کے بیج پانچ تولہ پوست خشخاش
دو تولہ ست ملٹھی کا چار تولہ بہدانہ ساڑھے تین ماشہ شہد خالص آدھ سیر نبات سفید
ڈیڑھ سیر ترنجبین دو تولہ اسپغول کا لعاب چار تولہ نکالکر اوسمین دوائین جوش دیکر
جسوقت دو سیر پانی سے نصف باقی رہے ترنجبین اور نبات مصری اور شہد خالص
داخل کرکے قوام دیوین لعوق قطع سینہ کو ملایم کرتا ہے مغز بنولہ مغز بادام
شیرین ہر ایک چودہ ماشہ ملٹھی چھیلی ہوئی ساڑھے سترہ ماشہ زردی چار انڈون کی
روغن بادام اور شہد مین لعوق کرین لعوق پرسیاوشان ہنسراج اگر تازہ ہو
تو بہتر ورنہ خشک بقدر صالح جوش دین اور حالت غلیان مین ملٹھی تین تولہ عناب
پچاس دانہ داخل کرکے ملین اور صاف کرین بعد اوسکے قند سفید سترہ تولہ
اور شہد خالص چونتیس تولہ اور شکر سفید چونتیس تولہ اضافہ کرکے قوام دیوین اوسکے
بعد آگ پرسے اوتارنے کی ست ملٹھی کا کتیرا گوند ببول کا نشاستہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ

پیسکر ملائین اور جو ساڑہی دس ماشہ ہنسراج اور خشک کوٹکر چھانکر داخل کرین تو بہتر ہوگا **لعوق سپستان** واسطے کھانسی اور تنگی سانس کی نہایت مفید ہے سونف کی جڑ ساڑہی دس ماشہ بہدانہ ہنسراج کتیرا سفید خطمی کی بیج ہر ایک ساڑہی ستڑہ ماشہ خشخاش سفید دو تولہ مویز منقے ملٹھی چھلی ہوئی چار تولہ ساڑہی چار ماشہ جو چھلے ہوئے اور کوٹے ہوئے پونے نو تولہ انجیر زرد دس دانہ عناب بیس دانہ لسوڑہ پچاس دانہ جو دوائین کوٹنے کی ہین کوٹین اور سبکو سوای کتیرا پونے دو سیر پانی مین بھگو دین اور بعد ایک رات دن کی نرم آگ پر جوش کرین اور ملکر چھانین اور قند سفید ستڑہ تولہ ڈالکر گاڑھا کرین کسواسطے کہ اگر قوام اوسکا پتلا رہیگا تو جلد کھٹا ہو جائیگا اور سڑ جائیگا **لعوق سپستان** واسطے مواد سینہ اور کھانسی اور نزلہ کی مجرب ہے منقول بیاض سے لسوڑہ پچاس دانہ عناب بیس دانہ ملٹھی ایک تولہ خطمی کی بیج ہنسراج ایک تولہ خبازی کی بیج چار ماشہ بہدانہ تین ماشہ پوست خشخاش دو تولہ دو سیر پانی مین جوش دین اور مصری ملاکر قوام کرین اور آخر قوام مین جو چھلے ہوے اور شیرہ بادام کا اور شیرہ خشخاش کی بیجون کا ہر ایک ایکتولہ بڑہاوین بعد اوسکے کتیرا گوند ببول کا ست ملٹھی کا ہر ایک تین ماشہ پیسکر اضافہ کرین اور بقدر دو ماشہ منہ مین لیکر لعاب نگلین دن مین چار پانچ مرتبہ وقت خواب چار ماشہ کھائین ✤ **لعوق حلیہ** گرفتگی آواز اور گرانی آواز کو نرم کرتا ہے اور تھوک کو آسانی سے نکالتا ہے کتیرا ملٹھی نشاستہ مغز چلغوزہ گوند ببول کا ہر ایک سات ماشہ بادام چھیلے ہوئی گری ملٹھی ہر ایک چودہ ماشہ السی کے بیج تین تولہ گوندھین اور لعوق بنائین **لعوق لعابات** بستگی آواز کو کہ حرارت سے ہو نافع ہے خشخاش کی بیج تین تولہ پانی انار کا پانی ککڑی کا پانی کدو کا پانی خرفہ کا پانی نیلوفر کا یعنے رس گنہ کا ہر ایک ایک تولہ آٹھ ماشہ لعاب سپغول کا لعاب بہدانہ کا لعاب خطمی کے بیجون کا شیرہ خرفہ کا شیرہ ککڑی کی بیجون کا ہر ایک دس تولہ قند سفید چھٹانک کم آدھ سیر بدستور لعوق تیار کرین ✤ **لعوق بزرکتان** ربو اور کھانسی پرانی کو نافع ہے اور سینہ کو خلطون سے

پاک کرنا ہے السی کے بیج بھونے ہوئے ساڑھے دس ماشہ قروماناتین تولہ

کوٹکر چھانکر شہد مین گوندھین حرف المیم دس باب پر شامل ہے باب پہلا

مار اللحم کے نسخون مین ہے دو فصلین رکھتا ہے فصل پہلی اون نسخونمین مار اللحم

کے ہے جو دماغ اور دل کو مفید ہین فصل دوسری اون نسخون مین ماء اللحم

کے ہی جو شہوت جماع کو قوت دیتے ہین باب دوسرا ماء العسل اور ماء بزور

اور ماء الاصول مین تین فصلین رکھتا ہے فصل پہلی ماء العسل اور ماء بزور مین

فصل دوسری ماء الاصول مین جو دماغ کی بیماریون سے متعلق ہین

فصل تیسری ماء الاصول مین جو معدہ اور جگر کی بیماریون سے علاقہ رکھتی ہین

باب تیسرا مرہمون مین ہے اور اوسکی تین فصل ہین فصل پہلی اون مرہمون

کے نسخون مین ہے جو آنکھ اور کان کی بیماریون سے متعلق ہین فصل دوسری

اون مرہمون مین ہے جو اور اعضا مانند گنج سر اور رحم اور عورت کی چھاتیون کی

بیماریون کو نافع ہین فصل تیسری مرہمون آتشک و نملہ اور خنازیر اور مرہمون

ظاہری مین ہے باب چوتھا اون دواؤن مین ہے جو بلفظ مربی لکھے جاتے ہین

دو فصلین ہین فصل پہلی اون مربی کے نسخونمین ہے جو گرم بیماریون کو مفید ہین

فصل دوسری اون نسخون مین مربی کے ہی جو معدہ اور جگر اور دل کو قوت

بخشتے ہین باب پانچوان مضمضہ یعنے کلی کے نسخونمین ایک فصل ہے

جو تالوا اور دہن کی بیماریون سے متعلق ہے باب چھٹا مطبوخات کے

نسخونمین ہے دو فصل رکھتا ہے فصل پہلی مطبوخات مین جو باطنی

بیماریون کو نافع ہین فصل دوسری اون مطبوخات مین ہے جو مفرد اور

مرکب تپون کو مفید ہین باب ساتوان معجونون کے نسخون مین ہی

چھہ فصلین اوسکی ہین فصل پہلی اون معجون مین ہے جو دماغی بیماریون کو مفید

ہین مانند مرگی اور فالج اور لقوہ اور نسیان وغیرہ کے فصل دوسری اون

معجونون مین ہے جو معدہ اور جگر اور گردہ اور مثانہ کی بیماریون کو نافع ہین

فصل تیسری اعضاء تناسل کی بیماریون کی معجونون مین ہے فصل چوتھی
معاجین مفاصلہ مین ہے فصل پانچوین اون معجونات مین ہے جو جلدی بیماریون سے
متعلق ہین مانند نئے اور پرانے زخمون اور اکلہ اور جذام کے فصل چھٹی
معاجین حمائیہ مین یعنے اون معجونون مین جو ہر قسم کے تپون کو نافع ہین ؛
باب آٹھوان مفرحات مین ہے تین فصل پر حاوی ہے فصل پہلی مفرحات
دماغیہ اور قلبیہ بکیف اور غیر بکیف مین فصل دوسری مفرحات جگر اور معدہ اور
امعا قابض اور غیر قابض مین فصل تیسری مفرحات مفاصلہ اور باہیہ مین ہے
باب نوان مقیئات مین ہے یعنے وہ نسخے جو قے لانے والے ہین
دو فصل پر شامل ہے فصل پہلی اون مقیئات مین ہے جو دماغی بیماریونکو
مفید ہے فصل دوسری مقیئات مین ہے جو معدہ وغیرہ کی بیماریونکو نافع
ہے باب دسوان اون نسخون کے بیان مین ہے جو بلفظ لحم لکھے جاتے ہین
باب پہلا مار اللحم کے نسخون مین ہے دو فصل رکھتا ہے فصل پہلی اون
نسخون مین مار اللحم کے ہے جو دل اور دماغ کی بیماریون کو نفع دیتے ہین
ماء اللحم نافع واسطے تقویت معدہ اور اصحاب دق اور تپ یوم استغراقی
کے اور ناقہین اور بیماریون گرم کو نافع ہے جسوقت معدہ اونکا ضعیف ہو
واسطے سردی اور تری پہونچانے کے استعمال کیا جاتا ہے گوشت حلوان آدھ پاو
کم سیر چوجہ مرغیون کے چوجہ تیترون کے ہر ایک سات قطعہ گوشتون کو چربی
اور ہڈی سے پاک کرکے چاندی کی دیگ مین ملایم آگ پر کباب نیم خام
کرکے سیب شیرین سنجد بہ شیرین کدوی شیرین ککڑی تازہ کاہو کی تتی بید مشک
کے پھول گلاب کے پھولون کی کلیان ہر ایک چھٹانک کم آدھ سیر پودینہ
تازہ برگ فرنجمشک ہر ایک اڑہائی پاو سبکو ریزہ ریزہ کرکے اور کباب مذکور مین
داخل کرکے ساتھ گلاب اور عرق بید مشک اور لیمون کے پانی اور پانی
سونا بجھائے ہوئے کے عرق کھینچین اور ہر روز پونے نو تولہ اوس مین سے کھائین

اور جو حرارت غالب ہو تو کافور قیصوری ساڑھے چار ماشہ تخم خرفہ بنسلوچن سفید دھنیہ کے
بیج چھیلے ہوئے ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ اضافہ کرین ماء اللحم گاؤزبان
گیلانی کے پھول نیلوفر کے پھول گلاب کی پھول بید مشک کے پھول تازہ ہر ایک بنسلوچن
سفید ہر ایک ایک تولہ صندل سفید سوہان کیا ہوا چار تولہ لونگ دارچینی ہر ایک
چار ماشہ مرغ جوان ایک قطعہ دو اؤن کو ساتھ مرغ کی قیمہ کو ٹین کہ مثل مرہم کے ہو جائے
پھر گلاب اور عرق بید مشک اور خالص پانی ہمین بقدر حاجت ڈالین دیگر مرغ جوان ایک قطعہ
مصطگی سات ماشہ صندل سفید چار تولہ آٹھ ماشہ دارچینی سات ماشہ چھوٹی الائچی
سبکو ساتھ گوشت کے خوب کوٹین کہ مثل مرہم کے ہو جائے بعد اوسکے گلاب و
عرق بید مشک مین عرق کھینچین ماء اللحم نسخہ دیگر نافع ہے واسطے ضعف بدن
خصوص دل کے اور ورم رحم اور بند ہونے خون حیض کو مفید ہے اور واسطے
درد رحم کے وقت آنے حیض کے مجرب ہے گوشت بکری کے بچہ کا فربہ آدھ پاؤ کم سیر
مرغ جوان فربہ تیتر لوہ ہر ایک پانچ قطعہ جانورون کو چربی اور ہڈی سے پاک کرکے
اور ورق ورق تراش کر اور چاندی کی دیگ مین کباب نیم خام کرکے بنسلوچن
سفید دھنیہ کے بیج چھیلے ہوئے گوکھرو ہر ایک نو ماشہ اور بعضون نے وزن اوسکا ایک تولہ
تک لکھا ہے مجیٹھ نو ماشہ گلاب کی پھولون کی کلیان گاؤزبان کی پھول ہر ایک لونگ
چار تولہ دارچینی چھوٹی الائچی کے دانہ درست تین داخل کرکے عرق بید مشک کا اور
عرق گاؤزبان کا اور عرق مکوہ کا اور عرق نیلوفر کا چار سیر پانی انگور کا آدھ پاؤ کم سیر
پانی خالص بقدر ضرورت ڈالکر عرق کھینچین بعد اوسکے مکوہ اور بنفشہ کی پھول
ہر ایک نو تولہ سوا چار ماشہ صندل سفید دو تولہ پونے دس ماشہ گاؤزبان اٹھارہ تولہ
نو ماشہ گلاب کی پھول تازہ آدھ پاؤ کم سیر سیوتی کے پھول تازہ چھٹانک کم دو سیر
داخل کرکے دوسری مرتبہ عرق کھینچین اور وقت عرق کھینچنے کی عنبر اشہب مشک
خالص زعفران ہر ایک ساڑھے چار ماشہ کپڑے کی تھیلی مین باندھ کر اوس برتن میں
ڈالین جسمین عرق ٹپکتا ہے **فصل دوسری** اون نسخون مین ماء اللحم کی ہے

جو شہوت جماع کو قوی کرتے ہین ماء اللحم کہ حکیم ارشد نے واسطے مرزا طاہر کے ترتیب دیا تھا حلوان ایک قطعہ مرغ جوان تیتر ہر ایک دو قطعہ چڑے نر خانگی بیس عدد بالچھڑ تج پات بہمن سرخ بہمن سفید اگر دارچینی ثعلب تنقاقل بوزیدان کلیجن گوکھرو ہر ایک چار تولہ لونگ دو تولہ گاؤزبان چھڑیلا چھ چھ تولہ لگڑی کالی جینہ نیخ نخود سیاہ ہر ایک چھ ماشہ سیب شیرین تیس عدد پانی گاجر کا دس سیر عنبر اور مشک ہر ایک چھ ماشہ ماء اللحم دیگر

گوشت مرغ گوشت حلوان ہر ایک بارہ سیر گوشت ہرن کا سیر بھر گوشت کبوتر کا گوشت نر چڑون کا ہر ایک آدھ سیر چھوہارہ سیر بھر دارچینی تنقاقل ہر ایک سات ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید جائفل جاوتری ہر ایک ساڑھے تین تولہ مشک عنبر ہر ایک پونے دو ماشہ ماء اللحم مرغ دو قطعہ کبوتر چار قطعہ چڑے نر خانگی چالیس قطعہ خرما خارک چھ تولہ دارچینی تنقاقل ہر ایک سات ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید جائفل جاوتری کلیجن ہر ایک ساڑھے تین ماشہ پانی سیب کا تین سیر پانی گاجر کا پانچ سیر مشک عنبر ہر ایک دو ماشہ بدستور عرق کھینچین ماء اللحم کہ نصرت خان ذولسطے شاہجہان کی ترتیب دیا تھا مرغ جوان پانچ عدد گاجر پندرہ سیر چڑے نر خانگی سو عدد تنقاقل مصری پاؤ سیر سیب سمرقندی پانچ عدد دارچینی سیر بھر گوشت مین سے ہڈی جدا کر کے بطریق گلاب عرق کھینچین اور اوسمین سے بقدر پانچ پیالہ قہوہ خوری کے تناول کرین عجائب مشاہدہ کرینگے ماء اللحم ایام حمل مین واسطے مردمان خانہ رفعت خان کے ترتیب دیا تھا مرغ جوان ایک عدد لوہ چار عدد تیتر دو عدد گاؤزبان دارچینی لونگ چھوٹی الائچی جائفل صندل سفید دھنیہ خشک کی بیج چھیلے ہوئے برگ ترنج پوست بیرون پستہ بہمن سفید بہمن سرخ ابریشم کترا اور بیخ زعفران مصطگی ہر ایک تین ماشہ عنبر اشہب ایک ماشہ گلاب عرق گاؤزبان ہر ایک آدھ سیر بدستور عرق کھینچین باب دوسرا ماء العسل اور ماء البزور ماء الاصول کے نسخون مین ہے تین فصلین ہین فصل پہلی ماء العسل

مین ہے ماء العسل مستعمل ہے فالج اور لقوہ مین شہد خالص ایک جزو پانی
خالص یا عرق گاوزبان کا یا عرق سونف کا دس جزو جوش دیوین جسوقت
دو تہائی جذب ہوجاتے اور ایک تہائی باقی رہے آگ پر سے اوتارین اور
صاحب قادری نے ایک جزو شہد اور چھ جزو پانی جب آدھا رہجاتے معین
کیا ہے اور اکثر کتابون مین ایکجزو شہد اور دو جزو پانی جب دو ثلث رہجاتے
عمل مین لانے کو لکھا ہے مولف لکھتے ہین کہ اول موافق قانون کے اور
معمول ہمارا ہے **فصل دوسری** ماء الزور اور ماء الاصول مین ہے جو دماغ کی بیماری
متعلق ہین ماء الاصول اور ماء الزور فالج اور استرخا کو نافع ہے سوکہ
کے بیج اجمود کے بیج سونف رومی اجواین دلیسی قرومانا ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ
سکو بچاس تولہ پانی مین جوش دین کہ سترہ ماشہ باقی رہے صاف کر کے نوش کرین
ماء الزور و ماء الاصول فالج مین مستعمل ہے چودھوین دن تک سونف
رومی سونف دلیسی اجمود کے بیج سووہ کے بیج اجواین دلیسی قرومانا بادرنجبویہ
اجمود کی جڑ اذخر ملٹھی ہر ایک ساڑہے دس ماشہ پانی مین بدستور مقرر بکائین
اور صاف کر کے شہد یا گلقند ڈالکر پئین ماء الاصول والزور مخترعات
علامی فہامی میر محمد ہادی پدر حکیم معتمد الملک حکیم علویخان مرحوم واسطے پکانے
مواد فالج اور استرخاء بلغمی کے مستعمل ہے چودھوین دن تک نیلی سوسن
کی جڑ فاانیا ہر ایک ساڑہے چار ماشہ سونف دلیسی سونف رومی کشوث
کے بیج اجمود کے بیج پوست سونف کی جڑ کا پوست کبر کی جڑ کا اجمود کی جڑ اذخر کی جڑ ہر ایک
پونے چار تولہ بچاس تولہ پانی مین جوش دین کہ سترہ تولہ باقی رہے صاف کر کے
شہد خالص جھاگ اوتارا دو تولہ دس ماشہ ملا کر کے نیم گرم نوش کرین ماء الزور
بعد گذرنے ہفتہ اول کے مستعمل ہوتا ہے کمافیطوس کمادریوس جاشا اسطوخودوس
قنطوریون دقیق ہر ایک ساڑہے چار ماشہ اضافہ کر کے اور بعوض شہد کے گلقند
شکری یا عسلی اور شربت اصول یا شربت اسطوخودوس یا سکنجبین بزوری

گرم موافق حاجت کے ایک انجمن سے بوزن تین تولہ کے داخل کیا ہے اور اگر بعد
استعمال گرم اجزا کے مزاج مین گرمی معلوم ہو یا صفرا معدہ مین متولد ہو تو جوشاندہ
کے اجزا مین ملٹھی پوست کاسنی کی جڑ کا اور افسنتین رومی اور بنفشہ ہر ایک تولہ ماشہ
اضافہ کرین اور گلقند آفتابی یا سکنجبین بزوری سرد ملاکے نوش کرین **فصل تیسری**
ون نسخون مین ماء الاصول کے ہے جو معدہ اور جگر وغیرہ کی بیماریون مین مستعمل ہے
**ماء الاصول** واسطے سوء مزاج سرد جگر کے بعد استفراغ مواد کے کام آتا ہے
بالچھڑ اذخر گلاب کے پھول ہر ایک ساڑھے دس ماشہ اجواین دیسی سونف رومی
ہر ایک چودہ ماشہ اجمود کے بیج سونف دیسی ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ پوست
اجمود کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا ہر ایک تین تولہ پونے دو سیر پانی مین
پکائین کہ نصف باقی رہے ملاکر اور پونے نو تولہ سے گیارہ تولہ آٹھ ماشہ تک روغن بادام
شیرین اور تلخ بالمناصفہ مین دیوین **ماء البزور** ریاح معدہ اور احشا کو نافع ہے
یعنے تحلیل کرتا ہے اور غلیظ خلطون کو گھلاتا ہے اور قولنج اور استسقاء طبلی کو نافع ہے
اجواین دیسی کاشم زیرہ کرمانی صعتر کلونجی ہر ایک ایک کف یعنی سوا دو تولہ
پچاس تولہ پانی مین جوش دین کہ سترہ تولہ پانی باقی رہے صبح اور شام چھ تولہ
اوسمین سے ہمراہ ساڑھے دس ماشہ روغن ارنڈی کے نوش کرین **باب تیسرا**
مرہم کے نسخون مین ہے تین فصل پر شامل ہے **فصل پہلی** اون مرہمون
مین ہے جو آنکھ اور کان اور ناک سے متعلق ہین **مرہم ہوچوہ** واسطے کان
کے پرانے زخم اور بہنے پیپ اور تسکین درد کے معمول اور مجرب ہے انزروت
سفیدہ کاشغری ہر ایک ساڑھے تین ماشہ ہوچوہ ساڑھے سات ماشہ موم سفید ساڑھے
دس ماشہ کنجد یعنے تل تین تولہ مرہم بناکر اور کاغذ خطائی کے فتیلہ پر آلودہ کرکے
ان مین رکھین **مرہم** پرانے اور گرم زخمون کی اصلاح کرتا ہے ہلدی ایک جزو
مردار سنگ دو جزو دونون کو سرکہ اور روغن گل مین پیسین کہ شکل مرہم کی
ہو جاوے **مرہم زنگار** واسطے کان کے ناسور کے زنگار برادہ تانبہ کا ہر ایک چودہ ماشہ

عصارہ گندنا شہد صاف کیا ہوا ہر ایک دو تولہ دس ماشہ باہم گوندھ کر استعمال کرین
مرہم سفید جل یعنے بھی کا مرہم واسطے ناک کی برانے زخمون کے مجرب ہے
وہ زخم جو خشکی کی طرف مائل ہو اور واسطے قروح شقیقہ کے اگرچہ عسیر الاندمال ہون
یعنی دشواری سے اچھے ہوتے ہون کہ مواد اونکا خالی خبث اور برائے سے
نہو جملہ عجائبات اور خوارق عادات سے ہے موم شمع سفید نفشہ خشک بہدانہ روغن گل
ہر ایک ساڑھے چار ماشہ نفشہ کو پانی مین خوب تر کرین اور خوب ملین کہ پانی
لعاب دار ہو جائے بعد اوسکے بہدانہ کو لعاب نکالکر شامل کرین اور موم کو روغن مین
حل کرکے مرہم تیار کرین فصل دوسری اون نسخون مین مرہم کے ہی جو بیمار گنج
گنج سے اور رحم اور خصیہ اور بواسیر اور عورت کی چھاتیون کو مفید ہے مرہم سعفہ
یعنے مرہم گنج سر کا بچون کے گنج سر کو نافع ہے اور حکیم ارزانی کا آزمایا ہوا ہے کیلا
مہندی مازو مردار سنگ پوست انار ہلدی سب دوا اونکو پیسکر اور موم کو روغن گل
مین پگھلائین اور پیسی ہوئی دوائین اوسمین گوندھین اور قدرے سرکہ اضافہ
کرکے نگاہ رکھین اور بعد مونڈنے سر کے یا بعد کرنے کے ساتھ مقراض کے
استعمال فرمائین مرہم گنج سر کی سب قسمون کو نافع ہے اور مجرب کا فوریاحی
چھ رتی ہلدی گلاب کی پھول اقاقیا دھوئی ہوی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ گل عاج
کاغذ ہر ایک سات ماشہ موم زرد دو تولہ روغن گل تین تولہ دیگر واسطے گنج سر اطفال
کی آزمایا ہوا ہے چاکسو چھلے ہوئے ساڑھے تیرہ ماشہ تخم سرسی ساڑھے تیرہ ماشہ
زردہ ہر ساڑھے چار ماشہ مہندی کمیلہ زفت ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ موم خالص
پونے چار تولہ گاے کی تلی کا گود ابقدر حاجت مرہم بناکر استعمال کرین مرہم
ورم اور سختی رحم کو مفید ہے بارہا آزمایا ہوا ہے اور کبھی خطا نہین پائی مرہم سفید
ایک تولہ روغن گل چھ ماشہ گای کی نلی کا گودا ایک تولہ چربی بکری کی گردہ کی
ایک تولہ زردی انڈے کی ایک عدد زعفران بابونہ کندر ہر ایک تین ماشہ اور
بعضے اوقات جو یہ مرہم شیرہ تکوہ سبز مین ملایا گیا تو نہایت مفید پایا مرہم داخلیون

ریاح اور سختی رحم کے مفید ہے بابونہ کے پھول سووہ کے بیج دونا مروا پودینہ جنگلی تلی کی پتی اجمود کے بیج سونف زیرہ سیاہ اجواین بوی مادران ہر ایک تولہ نرم کوٹکر اور روغن زیتون پرانا آدھ سیر موم زرد چار تولہ بدستور مرہم تیار کرکے استعمال کرین اگر زیتون پرانا نہو تو روغن چراغ کا ڈالین مرہم واسطے سختی رحم کے نافع ہے زعفران چھ ماشہ موم زرد ایک تولہ گای کی نلی کا گودا ایک تولہ روغن زیتون سات تولہ بدستور روغن کی مالش کے استعمال کرین مرہم ایجاد صاحب قادری ہے واسطے ملائم کرنے اور تحلیل ورمون سخت خصیہ وغیرہ کے مجرب ہے یتیمی السی آٹا جو کا خطمی کے پھول ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کوٹکر چھانکر شلغم کے پانی یا کرم کلہ کے پانی مین پکائین اور جب قریب پکنے کے ہوجاتے المتاس ساڑھے سترہ ماشہ گرم پانی مین حلکرکے اور چھانکر اوسمین داخل کرین اور پکائین کہ گاڑھا ہوجاتے پس روغن گل یا تل کا تیل یا روغن زیتون یا روغن آرنڈی بقدر حاجت ملائین اور رکھین مرہم واسطے خیارک کے کہ ہندی مین اوسکو بدہ کہتے ہین پیشاب بچہ کا کوزہ مین گرم کرین اور صابون باریک تراش کر اوسمین قدرے نمک داخل کرکے پکائین کہ گاڑھا ہوجاتے بدہ کے اوپر باندھین چند روز صبح اور شام تازہ کرتے رہین کہ نضج پاکر یعنی مواد پک کر بلا تکلیف پیپ باہر نکل آویگی اور بعد اوسکے مرہم لگاوین کہ بالکل اچھا ہوجاویگا مرہم چہار مغز واسطے ناصور کے مجربات سے لکھا ہے قنفیر یعنی رال اور مغز چہار مغز یعنی اخروٹ کی گری موم سفید تل کا تیل برابر وزن مرہم بناکر استعمال فرمائین **مرہم بواسیر اور شق ہونے مقعد کا** پانی گندنا کا دو تولہ چار ماشہ گوگل تین تولہ گاے کی نلی کا گودا اور روغن زرد آلو ہر ایک دو تولہ دس ماشہ گندنا کے پانی مین حل کرکے اور تل کا تیل ملاکر جوش دین کہ پانی جل جاتے بعد اوسکے گاے کی نلی کا گودا کوٹکر اور نرم کرکے قدرے موم سفید داخل کرین اور مرہم بنائین دیگر بواسیر کو نافع ہے جو بسبب گرمی کے ہو موم

لے بوی مادران عربی دوکی برنجاسف ہے اور دوسری کی سی ہے شاخ اوسکی باریک برگ کی ابرہ پھول اوسکا مانند سووہ کے بیج و ہوتا ہے اور زرد اور سفید اور نیلا ہوتا ہے پیارہ زون اور جنگلون سایہ دار مین ہوتی ہے ١٢

تل کا تیل چربی بطکی گاۓکی تلی کا گودا کوہان شتر گوگل سب برابر وزن گوگل کو
ساتھ پانی تخم انسی کے حل کرین اور باقی چیزون کو پگھلا کر اور مخلوط کرکے مرہم
بنائین دیگر واسطے شقاق مقعد کے موم سفید ایک تولہ مہندی تین تولہ روغن گل
چار تولہ موم کو روغن گل مین پگھلا کر مرہم بنائین دیگر واسطے نواصیر کے نافع ہے
اور پرانے زخم کو بھرتا ہے مردار سنگ ہلدی خون سیاوشان پھٹکری سرمہ پیالہ
اگر سرخ ہو بہتر ہے اور پارہ سنگ کے سینگ جلے ہوئے موم سفید ہر ایک تولہ
روغن زیتون کا چار تولہ بدستور مرہم بنائین **فصل تیسری** مرہمون نملہ اور خنازیر
اور آتشک وغیرہ کے بیان مین ہے مرہم کہ نملہ متاکلہ اور سب پرانے زخمونکو
جنمین پیپ پڑ گئی ہو اور محتاج خشکی کے ہون مفید ہے مازوی خام تخم مورد
برگ مورد سب دوائین برابر وزن کوٹکر چھانکر موم روغن مین جو موم سفید اور
روغن گل سے بنایا ہو ڈالکر بطریق مرہم تیار کرین **مرہم** پہلے سے نافع زیادہ ہے
مردار سنگ مجیٹھ ہر ایک ایکجزو پارہ نصف جزو گلنار زراوند کمیلہ ہر ایک ایکجزو
کوٹکر چھانکر موم کو روغن گل مین ڈالکر مرہم بنائین **مرہم آتشک** مجربات
اور اسرار الطبا سے ہے اور ایک رات دن مین اوسکے داغون کو دفع کردیتا ہے
اور آبلہ اور زخم اوسکے اچھا کرتا ہے نیلہ تھوتھ دھویا ہوا چھ تولہ شنگرف تین تولہ
چوبچینی ساڑھے سترہ ماشہ اور جو موجود نہو تو بدون چوبچینی بھی موثر ہے ساتھ
انڈون مرغ کی زردی کے کہ نیچے بھوبھل کے ہون بقدر کفایت گوندھ کر
استعمال کرین اور جو چوبچینی اور پارہ کو ملکر کپڑے مین چھانکر کہ پارہ اوسمین ناپدید ہوجاتے
پھر اوس کپڑے کو جلائین اور راکھ اوسکی سوا دو ماشہ داخل کرین تو بے نظیر مرہم ہوگا
**مرہم لسان الکلب** یعنے کتے کی زبان کا مرہم علماے فرنگ سے ہے
واسطے ناصور کے نہایت مجرب زبان سگ ایک عدد لیکر کوری کالی
مین جلادین اور کتھ ہندی اور چھالیہ جلائی ہوی ہر ایک دو تولہ چار ماشہ کوڑی
جلائی ہوئی چار تولہ آٹھ ماشہ پرانا گھی گاے کا موم سفید بدستور مرہم بناتین

**مرہم ناصور** کہ مجرب مین آیا ہی کتھ سفید ساڑہے تین ماشہ توتیای سبز چودہ ماشہ کافور پونے
دو ماشہ موم سفید چھ تولہ تل کا تیل چار تولہ ساڑہے چار ماشہ مرغ کا انڈا ایک عدد تیز
انجیر کے چار عدد روغن مذکور مین بھونکر دور کرین اور موم کو روغن مین پگھلاوین بعد
اوسکے اور دواؤن کو پیسکر ملاوین اور زردی انڈے کی لت کرکے مرہم بناوین یہ
**مرہم سرطان** کہ ایک جزو اوسکا سرطان ہے درد کو ساکن کرتا ہی اور زخم کو بھلا
لاتا ہے صندل سفید ساڑہے تین ماشہ پوست در بندی اقاقیا ہر ایک سات ماشہ
شیاف مامیثا موم سفید ہر ایک چودہ ماشہ سرطان یعنی کیکڑا کہ ایک جانور ہی جلا
ہوا ایک عدد روغن گل بقدر ضرورت **مرہم سرطان** مجرب ہی شنگرف مردار
کتھ ہلدی ہر ایک ساڑہے تین ماشہ ترپھلا ساڑہے دس ماشہ برگ بڑھ کہ خشک
ہو گیا ہو ساڑہے تین ماشہ جدا جدا پیسکر اور کپڑے مین چھانکر پارہ اور موم سفید ہر ایک
ساڑہے تین ماشہ گاے گھی بقدر حاجت سبکو اکٹھا کرکے روغن مین مرہم بناوین اور
سرطان اور دنبل پر کپڑی پر لیپ کرکے لگاوین **مرہم زنجفر** واسطے تحلیل ورمون
اور سرطان اور خنازیر اور ورم خصیہ اور ورمون سخت کہ جو دشواری سے پکتے ہون
نافع ہی مردار سنگ ساڑہے سترہ ماشہ علک البطم پونے دو تولہ شنگرف چھ تولہ
مازو آتش موم سفید ہر ایک تین تولہ روغن زیتون کا یا روغن گل تین چھٹانک مرہم
واسطے تسکین درد اور بھرنے پرانے زخمون کے بہت مفید ہے اسرب یعنی سیسہ
جلا ہوا اور دھویا ہوا مردار سنگ سفیدہ کاشغری افیون جلائی ہوئی زعفران ہر ایک
پھول کا موم سفید ایکتولہ روغن گل اور روغن مذکور مین پگھلا کر باقی اور دواؤن
کو نکر چھانکر شامل کرین **مرہم داخلیون** ورمون کو پکاتا ہے اور درد دن
تسکین بخشتا ہی اور خنازیر اور سب قسم کی سختیون اور سلعہ کو تحلیل کرتا ہی اور
توڑتا ہے روغن زیتون کا پرانا چھیالیس تولہ آٹھ ماشہ مردار سنگ چھ تولہ
بیج اسبغول کنوچہ کے بیج بنفشی السی کے بیج ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ دو تولہ
بیجون کو رات کو پانی مین بھگووین اور صبح کو گاڑھا لعاب اوسکا نکالین اور

باریک کرکے اور روغن زیتون مین ڈالکر نرم آگ پر رکھین اور کسی شی مین حرکت دیوین
کہ روغن ساتھ مردار سنگ کے بستہ ہو جاتے ظرف کو آگ پر سے اوتارین اور لعاب اوسمین
ڈالکر جوش دین کہ گاڑہا ہو جائی پس اوتار کر خوب گھوٹین اور جو چاہین کہ اثر اوسکا
بہت قوی ہو تو زفت اور انگور کی لکڑی کی راکھ مرکی لینے بول ہر ایک ساڑھے تین ماشہ
زنگار لوہے کا جسکو صدا الحدید عربی مین کہتے ہین ساڑھے تین ماشہ باریک کرکے
اضافہ فرمائین **مرہم شلجم** کافور چینیہ ساڑھے تین ماشہ سفیدہ کاشغری آدہ پاو
تل کا تیل چھ تولہ شلغم کلان دو عدد شلجم کو کوٹین اور روغن مین جوش کرین کہ
سیاہ ہو جاتے پس صاف کرکے کم کم سفیدہ ڈالکر آگ پر رکھین اور حرکت دیتے رہین کہ قوام
مرہم کا ہو جائے **مرہم اشق** ورم کی سختیون کو تحلیل کرتا ہے اور خنازیر اور سلعہ کو
نہایت نافع ہے کف دریا زراوند طویل گندھک زرد گوگل اشق ہر ایک
ایکجزو برادہ تیل زیتون کا بارہ جزو سب دواؤنکو سوا گوگل اور اشق اور روغن
زیتون کے حل کرین بعد اوسکے دو جزو موم زرد پگھلا کر اضافہ کرین اور دوائین اوسمین
ڈالکر ملین کہ مثل مرہم ہو جاتے پس وقت استعمال کے ایک جزو اس مرہم مین سے روغن گل
ایک جزو روغن زیتون ایکجزو مین ملاکر ضماد کرین **مرہم زرد** معمول اور مجرب ہے
واسطے پاک کرنے میل اور گوشت مردار اور بھرنے گہرے زخم اور اصلاح
سب قسم کے نئے زخمون اور بھرنے سب طرح کے پرانے زخمون کی اجمود
سنگ بصری کتھ سفید مسل نیلہ تھوتھ بھونا ہوا مردار سنگ ہر ایک پانچ ماشہ موم زرد
ایک ماشہ تین چاول تل کا تیل چار تولہ آٹھ ماشہ بدستور مقرر مرہم تیار کرین اور خالص پانی
سے پانچ چھ دفعہ دھووین **مرہم رال** منقول حکمائے ہندی واسطے جانے گوشت سالم
اور دفع گوشت مردار کی نافع ہے اور پرانے زخمون کو جو وقت سے قابل بریت کے
ہون مفید ہے اور زخمون آتشک و ناصور کو نہایت موثر ہے کافور قیصوری
رال کتھ ہندی ہر ایک ڈیڑھ تولہ کوٹکر چھانکر موم کو ساتھ گائے کے تازہ گھی کے برابر وزن
سب دواؤن کی ہو لوہے کے برتن مین پگھلا کر اول رال کو ڈالکر دو تین جوش دیکر

پھر کتھ کو بدستور پھر کافور ملائین اور پھر جوش دین اور پرانے زخمون پر تین دن
چھالیہ جلی ہوئی ملاکر استعمال کرین بعد اوسکے تنہا اوس مرہم کو استعمال کرین
**مرہم روناسی** یعنے مرہم مجیٹھ کا واسطے پرانے زخمون کو نہایت مجرب
اور تاثیر مین کمتر مرہم رال سے نہین ہے اور باعتدال قریب ہی انزروت کتھ
جلایا ہوا پوست درخت کاج روناس یعنے مجیٹھ کتھ ہندی ہر ایک سات ماشہ
مردارسنگ دھویا ہوا ساڑہی تیرہ ماشہ سفیدہ کاشغری دھویا ہوا ساڑہے ستر
موم سفید ایک تولہ ساڑہی دس ماشہ کافور قیصوری تین تولہ روغن گل چھ تولہ
تیار کرین **مرہم ربّانی** ورم کو پکاتا ہی اور پھوڑتا ہی سفیدہ کاشغری چودہ ماشہ
تیل ساڑہے تین تولہ روغن کو لوہے کی برتن مین گرم کرین یہان تک کہ
ہوجائے بعد اوسکے سفیدہ کو سرمہ کرکے تھوڑا تھوڑا چھڑکین اور نیم کے
خوب ملاوین جسوقت جوش سے تھم جائے تو پھر سفیدہ اوسمین قدری چھڑکین
تمام سفیدہ خرچ ہو جاوے اور مثل مرہم کی قوام پیدا کرے **مرہم ہفت دارو**
پکاتا ہی اور زخمون کو نافع ہی کتیرا السی کی بیج کنوچہ سیر شش بیج چوہ گل بابونہ خطمی کے
پھول برابر وزن کوٹکر چھانکر نیم گرم شراب کی ساتھ استعمال کرین **مرہم دیگر**
گوگل ہر ایک ایکتولہ دو ماشہ رات کو پانی مین تر کرین صبح کو مردارسنگ چودہ
لونگ دس عدد کھرل کرین پس پارچہ مستعمل ایک گز اور چار گرہ رنگ دیوین
پانی مین ڈبووین وزن پانی کا اوس قدر چاہیے کہ پارچہ
جذب کرے پس اوس کپڑے کو سکھاکر نگاہ رکھین اور ہر طرح کے زخم
چپکائین کہ جلد اچھا ہوجائیگا **مرہم** واسطے پکانے دملون اور سب قسم
اور بالتیام یعنے بھر دینے نئے زخمون اور پرانے زخمون کی جلد اثر کرنے والا
موم خالص رال چربی گاے کی گردہ کی سفیدہ کاشغری ہر ایک چودہ ماشہ
تیل خالص چودہ تولہ ساڑہی دس تولہ تک موم اور رال اور چربی کو روغن مین
پگھلاکر اور کپڑے مین چھانکر بعد اوسکے سفیدہ کاشغری داخل کرکے نرم آگ پر

سیاہ ہو جاتے لوہے کے برتن مین پکائین اور نیم کی لکڑی سے حل کرین مرہم گونہ
بیل پاپڑ دار ہلد نسوت کمیلہ ہر ایک چودہ ماشہ سیدہ گندم گیارہ تولہ آٹھ ماشہ سنگر
تیل سرسون کا ہر ایک دو تولہ چار ماشہ دواؤن کو باریک کر کے اور مسکہ ملا کر تیل
مذکور مین طلا کرین مرہم گونہ آزمایا ہوا ہے کتھ پاپڑیا جلا ہوا نیلہ تھوتھہ جلا ہوا ہلدی جلا
ہوی سہاگہ جلا ہوا سب برابر وزن کاغذی لیمو کے پانی مین حل کر کے طلا کرین

**باب چوتھا** اون دواؤن کے بیان مین ہے جو بلفظ مربے لکھی جاتی ہین و دو فصل پر شامل ہے **فصل پہلی** اون نسخون مین مربے کے ہے جو سرد بیماریونکو نافع ہین **فصل دوسری** اون نسخونمین مربی کے ہے جو معدہ اور جگر کو قوت دیتے ہین اور گرم بیماریون مین استعمال کیے جاتے ہین **مربای سیر** لقوہ اور سرد سب بیماریون کو مفید ہے اور معدہ کی رطوبت کو جذب کرتا ہے اور کھانا ہضم کرتا ہے لہسن بزرگ دانہ چھیل کر تازہ دودھ مین بھگووین ایک رات دن بعد اوسکے نکال کر شہد صاف مین جوش دین بعد اوسکے لونگ پیپل جاپھل زعفران ایک ایک سات ماشہ بڑی الایچی سونٹھ دارچینی ہر ایک چودہ ماشہ کو ٹکر چھانکر ڈالدین اور ملاوین کہ ہموار ہو جاوے **باب پانچوان کلی** کے نسخون مین ہے ایک فصل رکھتا ہے **فصل** اون نسخون مین کلی کے ہے جو حلق اور تالو کی بیماریون سے علاقہ رکھتے ہین **مضمضہ** یعنے نسخہ کلی کا آزمایا ہوا ہے واسطے تسکین دانتونکے درد کے اور بھیپھڑے کے مواد کو گرنے سے باز رکھتا ہے پوست انار بڑی مائین تخم مورد گلنار پوست خشخاش ہر ایک ایک جزو پوست درخت شہتوت دو جزو پانی مین جوش دیکر اور سرد کر کے کلی کرین **مضمضہ** دانتون کے درد کو تسکین دیتا ہے اور ہلتے ہوتے دانتونکو مضبوط کرتا ہے اور بہت نافع تجربہ مین آیا ہے چھال کچنال چھال جھربیری چھال ببول بانسہ کتھ سفید سپیاری چھالیا گوند چینیا مائو چھال کی چیزین ہر ایک پاؤ پاؤ سیر بعد اوسکے دو دو دوائین چار چار دام خام یعنے ہر ایک چھ تولہ آٹھ ماشہ بعد اوسکے دو دو دوائین دو دو دام خام یعنے ہر ایک [illegible] تولہ بعد

کوٹکر چھانکر آدھ سیر پانی مین جوش دین جسوقت سیر بھر رہجاوے سرد کرکے نگاہ رکھیں
اور ہر روز چار پانچ مرتبہ قدرے گرم کرکے کلی کرین مضمضہ واسطے تسکین درد دانتون
کے مسوڑھے کی ورم کی ساتھہ ہو نافع ہے پوست درخت بڑہ اور ببول دونون کو جوش
گرم گرم کلی کرین مضمضہ دیگر پوست درخت سنگریزہ جوش دیکر کلی کرین مضمضہ
دانتون کے درد کو کہ بسبب نزلہ کے عارض ہو نافع ہے مکوہ خشک پوست خشخاش
اسپند ہر ایک ایکتولہ مجیٹھ چھ ماشہ جوش دیکر نیم گرم مکرر کلی کرین مضمضہ دانتون کی
درد کو کہ بسبب گرمی کے ہو یا باعث ورم کے نافع ہے پوست درخت سرس
پوست خشخاش جوش دیکر چند روز مکرر کلی کرین دیگر واسطے دانتون کے درد کو
مفید ہے جس درد مین کہ کوئی دوا اثر نکرے پوست درخت سرس کو کچل کر
اور پانی مین جوش دیکر نیم گرم کلی کرین عجیب لا اثر ہے باب چھٹا مطبوخات
یعنے جوشاندہ کے نسخون مین ہے دو فصلین اوسکی ہین فصل پہلی ان
مطبوخات مین ہے جو بیماریون ظاہر و باطن کو مفید ہین مطبوخ ہانگر باوٹن
جوڑون کی درد کو مفید ہے جسکو وجع مفاصل کہتے ہین سونف دیسی سونف
کی جڑ کاسنی کے بیج مکوہ فنطوریون ہر ایک تین ماشہ اجمودہ کی جڑ کبر کی جڑ
ہر ایک تین ماشہ سورنجان ملٹھی ہر ایک چھ ماشہ بابونہ کے پھول بادآورد
بیج شاہترہ ہر ایک سات ماشہ مویز منقے بیس دانہ آلو بخارا اسکے سات دانہ گلاب
پھول نو ماشہ گلقند آفتابی بعد سات دن کے بنفشہ ایک تولہ سنا مکی ایک تولہ
اضافہ کرین پھر اوسکے بعد دوسرے دن المتاس اور روغن بادام داخل کرین
پھر سفوف سورنجان مسہل تین دن تک دیوین اور بعد تنقیہ کی معجون سورنجان
کی ہمیشگی کرین بعد اوسکے روغن کی مالش کرین مطبوخ یعنے جوشاندہ
ہے واسطے دفع کرنے وجع الورک اور عرق النسا کے مواد کے معمول اوس
سے ہے مصطگی سونف رومی ہر ایک سات ماشہ سونٹھ ساڑھے دس ماشہ
چیتا سورنجان شیرین لوزیدان ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ اجمودہ کی جڑ

ہر ایک دو تولہ تخمی موبز منقے ہر ایک سات ماشہ سب دواؤن کو پونے دو سیر
پانی مین جوش دین کہ چہارم باقی رہے صاف کرکے بارہ تولہ ہر روز بقدر تحمل طبیعت
کے نوش کرین **فصل دوسری** اون مطبوخات مین ہے جو مفرد اور مرکب
پتون کو مفید ہین اور گردہ اور مثانہ کی بیماریون کو نافع **مطبوخ** یعنے جوشاندہ
گردہ اور مثانہ کی پتھری کو توڑ کر باہر نکالتا ہے گاوزبان مکوہ ہنسراج گلاب کی پھول کی
کلیان گوکھرو چھلے ہوئے گلتھی بسفائج ہر ایک نو ماشہ کھیرے ککڑی کی بیجونکی گری
خربوزہ کی بیجون کی گری کسوم کی بیج ہر ایک یکتولہ سنا مکی ایکتولہ جوش دیکر صاف کرین
املتاس ترنجبین ہر ایک چھ تولہ شربت کشوث چار تولہ حلکرکے دوسری مرتبہ صاف
کرین اور روغن بادام چھ ماشہ ڈالکر نوش کرین **مطبوخ دیگر** اسی مقدمہ مین نافع ہے
عناب سات دانہ لسوڑہ بیس دانہ بنفشہ کے پھول ہنسراج ہر ایک نو ماشہ تخم گاوزبان
نیلوفر کی پھول کاسنی کے بیج چھلے ہوئے گلتھی ہر ایک سات ماشہ آلو بالو دو تولہ گوکھرو
چھلے ہوئے نو ماشہ سنا مکی سوا تولہ گلاب کی پھول ایک تولہ رات کو گرم پانی مین
تر کرکے صبح کو جوش دیکر املتاس چار تولہ ترنجبین پانچ تولہ حلکرکے دوسری مرتبہ صاف
کرین اور روغن بادام شیرین چار ماشہ ڈالکر نوش کرین واسطے تنقیہ گردہ اور مثانہ
اسرار الطبا سے ہے **فصل** جو مطبوخات مفرد اور مرکب پتون کو نافع ہین تفصیل انکی
فصل لکھی جائیگی **باب ساتوان** معجونات کے نسخون مین ہے چار فصل
رکھتا ہے **فصل پہلی** اون معجونون مین ہے جو دماغ کی
بیماریون کو مانند مرگی اور لقوہ اور فالج کے مفید ہین
**معجون صرع** یعنے مرگی کی معجون فالج اور لقوہ کو بھی مفید ہے ہمیشگی کے استعمال
سے قرار واقعی اس مرض کو دور کرتی ہے افتیمون اسطوخودوس[له] بسفائج فستقی
عاقرقرحا برابر وزن ساتھ سکنجبین پیاز جنگلی یا موبز کے معجون بنائین **دیگر معجون**
الترتیب اسکا نام ہے کابلی ہڑ زرد ہڑ بہیڑہ آملہ اسطوخودوس ہر ایک سات ماشہ
عود صلیب ساڑھے ستڑہ ماشہ عاقرقرحا ساڑھے دس ماشہ ہمراہ موبز منقے

[له] اسطوخودوس لغت یونانی ہے عربی مین حافظ الارواح [illegible] ایک گھاس ہے [illegible] بری [illegible] اور [illegible] کی [illegible] اور بعض [illegible]

چھٹانک کم آدھ سیر گرقوام دیوین قدر خوراک ساڑھے ستر ماشہ **معجون صرع** لینی مرگی
کی معجون آزمائی ہوئی ہے کابلی ہڑ نسوت سفید سونٹھ اگر مصطکی عود صلیب ہر ایک
ساڑھے تیرہ ماشہ اسطوخودوس ساڑھے چار ماشہ کالی ہڑ آملہ ہر ایک سواد و تولہ
ڈیڑھ تولہ روغن بادام ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ شہد سفید تین وزن سب ادویہ
بعد چار روز کے استعمال کرین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ **معجون ابن ماسویہ**
واسطے مرگی بلغمی اور سوداوی کے مفید ہے اور جلد اثر بخشتی ہے زعفران
تین ماشہ حب الغار ناگر موتھہ سلیخہ اکلیل الملک اظفار الطیب یعنے نکھہ بالچھڑ
ہر ایک سات ماشہ میٹھا چرایتہ دو تولہ ساڑھے سات ماشہ اذخر مکی ساڑھے تین
دار چینی مویزج علک البطم ہر ایک سات تولہ کوٹکر چھانکر سہ چند شہد جھاگ
ہوئے مین گوندھین قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ **معجون نجاح** ہمیشگی
مالیخولیا سے نجات بخشتی ہے اور مرگی اور سب دماغ کی بیماریون کو نافع ہے
جو بسبب غلبہ سودا کے عارض ہون اور خون کو سوداسے پاک کرتی ہے اور بلغم
دستون کے راستہ نکالتی ہے اور واسطے اختناق الرحم کے بالخاصیت نفع دیتی
ہے نسوت سفید اسطوخودوس بسفایج افتیمون ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ
بہیڑہ آملہ سیاہ ہر ایک تین تولہ دو چند شہد صاف کیے ہوئے مین گوندھین قدر
واسطے ہمیشگی کے نو ماشہ سے ساڑھے تیرہ ماشہ تک ہے اور واسطے دستون
ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ سے دو تولہ ساڑھے سات ماشہ تک
**معجون اذاراقی** مزاج خراب سرد کو تبدیل کرتی ہے اور واسطے
لقوہ اور مفاصل اور عرق النسا اور سلسل البول اور قطع حادث افیون
مجرب ہے لونگ صندل سفید ہر ایک ساڑھے چار ماشہ چھوٹی الایچی نو ماشہ
پھول ہڑ کچور اسطوخودوس کتیرا ناریل تازہ چلغوزہ کی گری شقاقل ہر ایک
ساڑھے تیرہ ماشہ آملہ منقے کالی ہڑ ہر ایک یکتولہ ساڑھے دس ماشہ اذاراقی
یعنے کچلہ کو دودھ مین بھگوکر اور پوست اوسکا جدا کرکے سوہان سے

کرین اور کوٹین اور کپڑے مین چھانکر سواد و تولہ لیوین اور سہ چند سب دواؤن کا شہد داخل کرین اور بدستور معجون بناکر ساڑھے چار ماشہ سے نو ماشہ تک ہمیشگی کرین **معجون حب صنوبر** واسطے فالج اور استرخا کے نافع ہے صنوبر بزرگ کچلا ہوا ساتھ شہد صاف کیے ہوئے یا شکر یا مویز منقے تین وزن کے گوندھین قدر خوراک ساڑھے تیرہ ماشہ سے ساڑھے سترہ ماشہ تک ہے **معجون نسیان** دارچینی بہمن سفید با لجھڑ مصطکی زعفران کندر سوسن کی جڑ درونج عقربی ناگرموتھ بہمن سرخ بیج اسطوخودوس کبابچینی تگر ہر ایک دو ماشہ کابلی ہڑ مغز ناریل ہر ایک چار ماشہ ابریشم کترا ہوا بیس ماشہ مویز منقی پندرہ دانہ مغز فندق تین ماشہ پیپل سونٹھ مرچ سفید ہر ایک ایکماشہ نبات سفید چار تولہ آٹھ ماشہ شہد سفید سات ماشہ مین گوندھین **معجون** تولہ حافظہ کو قوت دیتی ہے اور نسیان کو نافع ہے سلیخہ بیج زراوند مدحرج زعفران دارچینی مصطکی رومی ہر ایک سوا دو تولہ گوکھرو تلی کے بیج مرچ سفید ہر ایک ساڑھے سات تولہ بھلاوان افتیمون ہر ایک تین تولہ غاریقون نو تولہ ایلوا اسارہی ہر ایک بائیس تولہ شہد دو چند یا سہ چند سب دواؤن کے **معجون ثوم** ثوم لغت عربی ہے یعنے لہسن یہ معجون لہسن کی واسطے سکتہ اور فالج اور رعشہ اور نسیان اور لکنت زبان اور تنگی سانس اور سب بیماریون سرد اور کھانسی رطوبی اور فساد آواز اور تحلیل ریاح اور پکانے مواد شدہ اور تقویت معدہ و جگر اور بند ہونے حیض اور نیک کرنے رنگ بدن اور رنگ چہرہ اور برانگیختہ کرنے قوت شہوت جماع مایوسین کو نہایت مجرب ہے اور واسطے بڑہانے قوت کو نافع ہے اور شیخ قانون مین لکھتا ہے کہ معجون ثوم کھل لینے ادھیڑ اور شیخ یعنے بوڑہے عمر کے آدمی کے مزاج کو موافق ہے اور کھانا اوسکا موسم سردی مین گرم رکھتا ہے جسم کو اور بے ہموار رکھتی ہے یہ معجون یعنے یوست کرتے ہے اور سردی سے بچاتی ہے اور طبیعت کو نگاہ رکھتی ہے اور مرض چھیپ اور درد اور بلغم خام کو مفید ہے اور گرم مزاجون کو مضر ہے مصلح اوسکی سکنجبین اور شربت عناب ہے اور قوت اوسکی چار برس تک باقی رہتی ہے گرم ہے تیسرے درجہ مین اور خشک ہے

پہلے درجہ مین اور خوراک اوسکی نو ماشہ تک ہے اور جو کچھ تیغ قانون مین لکھا
یہ ہے کہ حمص شامی یعنی نخود رات کو پانی مین بھگووین یہان تک کہ پانی کالا اور نخود
سفید رہ جاتین صاف کرین پھر توم یعنے لہسن طلب کرین اور ہر ایک دانہ اوسکا
پاک کرکے نخود کے پانی جوش کیے ہوتے مین ڈالکر پکاتین کہ لہسن پک جاوے بعدازان
گاے کا دودھ تازہ اوس قدر کہ اوسکو ڈھک لیوے اور چار اونگل اوپر رہے
ڈالکر بملایم آگ پر پکاتین کہ لہسن خشک یا قریب خشک ہونے کے پہونچے بعد اوسکے
گاے کا گھی تازہ قدرے اوسمین ملاتین مثلاً دودھ اگر چھٹانک کم آدھ سیر ہووے
تو گاے کا گھی پونے نو تولہ ڈالین اور بملایم آگ پر پکاتین کہ گھی بھی سب جذب
ہوجاوے بعدہ تانبہ کی دیگ مین کوٹین اور اولٹ پلٹ کرین کہ مثل خمیر کے
ہوجاوے بعد اوسکے شہد سفید صاف اوس قدر کہ چار اونگل اوپر ٹھہرا رہے
اوسمین ملاکر آگ پر پکاتین کہ گرہ بندھ جاوے یا قریب گرہ بندھنے کے ہووے
بعد اوسکے اوپر ہر ایک چھٹانک کم آدھ سیر لہسن کو کالی مرچ ساڑھے تیرہ ماشہ
پیپل ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ تودری سرخ تودری زرد زیرہ کرمانی کلونجی
دارچینی ہر ایک پونے چار تولہ کو ملاکر گوندھین اور دودھ کے برتن مین رکھین اور
بمقدار جوز کے تناول فرماتین اور جو اسحق مولف تذکرہ لکھتا ہے اور صاحب
تحفۃ المومنین نے اوسکو نقل کیا ہے یہ ہے کہ چھٹانک کم آدھ سیر لہسن کو کوٹکر
آدھ پاو اوپر آدھ سیر تازہ دودھ کو جوش دیکر یہان تک کہ دودھ کو جذب کرے
اور آدھ پاو اوپر آدھ سیر شہد مین قوام دین بعد اوسکے زعفران ساڑھے چار
سونٹھ کالی مرچ پیپل لونگ دارچینی کبابچینی جائفل جاوترجا کلیجن ہر ایک
روغنگل پونے چار تولہ اوسمین گوندھین اور اگر چاہین کہ روغن اوسکا نکالین
قبل اسکے کہ شہد مین جوش کرین اور معجون بناتین پس جو روغن کہ اوس
نکالین طلا اوسکا اوپر بدن کے واسطے اذیت سرما پھٹنے پاون کی ایڑیون
دور کرنے نشان زخمون کے مجرب ہے اور طلا کرنا اوسکا اوپر قضیب

واسطے برانگیختہ کرنے باہ کے نہایت نافع ہے اور پونے نو تولہ روغن گل و سیر ڈالین
اور باہم ملاکر آگ پر سے اوتارین اور یہ دوائین کوٹکر چھانکر اوسمین گوندھین اگر خام
زعفران ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ لونگ جائفل جاوتری کالی مرچ مصطکی بڑی الایچی
چھوٹی الایچی کابلی ہڑ دارچینی سونٹھ ہر ایک تین تولہ قدر خوراک برابر اخروٹ کی
**معجون حفظ** سدید گازرونی سے منقول ہے پوست کابلی ہڑ کا کالی ہڑ
آملہ منقی دارچینی بچ ترکی ہر ایک پانچ تولہ دس ماشہ سونٹھ کالی مرچ پیپل کندر ہر ایک
ساڑہے تین تولہ پوست بہیڑہ کا سعد کوفی یعنی ناگرموتھا مغز پستہ مویز منقی ہر ایک
چار تولہ اٹھ ماشہ دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور مویز کے ساتھ گوندھکر معجون تیار کرین
**معجون مرجان** واسطے تقویت معدہ اور منع بخار اور دوار کے مجرب ہی
اور بعض بزرگوارون نے اس نسخہ کی صفت بہت لکھی ہے دھنیہ خشک صندل سفید
گلاب کی پھول سرخ رنگین کاسنی کی بیج ہر ایک چودہ ماشہ گل مختوم بنسلوچن سفید
بہمن سفید مرجان ہر ایک سات ماشہ موتی کہربا مصطکی ہر ایک ساڑہے تین ماشہ
دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور جواہر کو سنگ سماق پر گلاب مین پیسکر ساتھ قند سفید
دوچند شربت سیب شیرین ایک وزن کی قوام دیوین **معجون لبوب**
تالیف حکیم علویخان دماغ کو قوت دیتی ہے اور مرض حمق اور رعونت اور سرد
دماغ کی بیماریونکو نافع ہے عنبر اشہب سونے کے ورق ہر ایک یکتولہ ساڑہے
دس ماشہ ابریشم کترا ہوا اذخر مکی بادرنجبویہ اگر ہندی پوست کابلی ہڑ کا دارچینی کندر
چھوٹی مائین ہر ایک ساڑہے چار ماشہ مغز پستہ مغز ناریل چھیلا ہوا بادام چھیلے
ہوئے مغز حبۃ الخضر یعنی بٹن کی گری فندق کی گری چلغوزہ کی گری ہر ایک نو ماشہ
شہد صاف کیا ہوا ساڑہے بائیس تولہ بدستور معجون کرین قدر خوراک ساڑہے چار ماشہ
**معجون نوم** تالیف علویخان نافع ہے واسطے بیماریون سوداوی اور بلغمی کی
اور تریاق سب قسم کی زہرون کی گاؤزبان گیلانی کے پھول پتی بادرنجبویہ کی
ہر ایک نو تولہ ساڑہے چار ماشہ بسفایج فستقی کالی ہڑ پوست کابلی ہڑ کا کھوہ خشک

ہر ایک چار تولہ ساڑھے دس ماشہ اور بعضون نے وزن ہر ایک کا پانچ تولہ ایکماشہ
لکھا ہے سب دواؤن کو ڈیڑہ پاؤکم چھ سیر خالص پانی مین جوش دیکر تہائی باقی رہے
صاف کرین پھر چھٹانک کم آدھ سیر لہسن تازہ پاک کرکے اوس جوشاندہ مین
شامل کرین اور ملایم آگ پر پکائین یہان تک کہ مہرا ہو جاتے بعد اوسکے آدھ پاؤ
کم سیر گای کا دودھ تازہ دھوکر داخل کرین اور پکائین کہ دودھ سب جلجاوے پھر آدھ پاؤ
کم سیر گای کا گھی ملاکر جوش دین کہ سب گھی جذب ہو جاتے بعد اوسکے شہد صاف
کیا ہوا آدھ پاؤ کم سیر ملاکر ملایم آگ پر پکائین کہ قوام ہو جاوے اوسکے بعد سونٹھ کالی مرچ سفید مرچ
پیپل لونگ سلیخہ کبابچینی کلیجن بہمن سرخ بہمن سفید شقاقل بابونہ کے پھول
دونا مروا ہر ایک ساڑھے چار ماشہ کوٹکر چھانکر اوسمین گوندھین اور بدستور مقرر معجون
بنائین اور چینی کے برتن مین رکھکر جو کے اندر نگاہ رکھین بعد چالیس دن کے ساڑھے
چار ماشہ اوسمین سے تناول کرین معجون واسطے تقویت دماغ اور دفع بخارات
اور منع صعود ابخرون کے مفید ہے یعنی ابخرون کو دماغ کی طرف چڑھنے نہین
دیتی خصوصًا واسطے نزول اور اکثر بیماریون آنکھ کے نافع اور سیاہ فطریون بلیلہ
کابلی ہڑ بہیڑہ آملہ کالی مرچ نسوت سفید چھیلی ہوئی ہر ایک ڈیڑھ تولہ جیتہ شکر طرزد
ہر ایک نو ماشہ کوٹکر چھانکر دوچند شہد صاف کیے ہوتے مین گوندھین اور بادام دوونزن
سب دواؤن کے قند سفید اور گای کا گھی تازہ قدرے ڈالکر قوام دیوین معجون گزرہ
ابخرہ ان کو دماغ کی طرف چڑھنے سے مانع ہے اور سدر اور دوار کو نافع ہے اور
خفقان اور توحش کو کہ سوداوی ابخرون سے ہو دفع کرتی ہے موتی نے سوراخ
پوست کابلی ہڑ کا دھنیہ کے بیج چھیلے ہوتے شیر آملہ ہر ایک ساڑھے ستر ماشہ
تبسلوچن سفید جو کے کے بیج گاوزبان کے پھول ہر ایک ساڑھے دس ماشہ پوست
ترنج خشک ساڑھے تین ماشہ نبات سفید سہ چند گلاب معطر عرق بید مشک کا
پاؤ سیر چاندی کے ورق پونے دو ماشہ بطریق مشہور معجون تیار کرین اور چھ ماشہ
اوسمین سے غذا کرین معجون جالینوس واسطے بیماریون بلغمی اور سوداوی

اور دماغی اور غیر دماغی اور ریاح سدہ جگر اور درد جگر کے نافع ہے اور سرد ی تشنج
اور بشارہ کی دفع کرتی ہے اور اصلاح حال بدن کی کرتی ہے مرچ سفید جالفل
کوٹھ دریاتی بالچھڑ ناگرموتھ کلیجن لونگ دار چینی سلیخہ تگر زعفران مصطکی سب دوائین
برابر وزن شہد صاف کئے ہوئے تین وزن دواؤن مین بدستور معجون کرین ❊

**معجون جاذر** دماغ کو قوت دیتی ہے اور پٹھونکو مضبوط کرتی ہے عود صلیب تین ماشہ
دارچینی تین ماشہ مصطکی رومی بوزیدان ہر ایک دو ماشہ سورنجان مصری چار ماشہ شقاقل
کلیجن ہر ایک دو ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید چار ماشہ گاوزبان پتی بادرنجبویہ کی
بالچھڑ چھڑیلا جاوتری ہر ایک دو ماشہ اگر ہندی ایک ماشہ کابلی ہڑ چار ماشہ کوٹ
شیرین دو ماشہ لونگ ڈیڑھ ماشہ چھوٹی الایچی دو ماشہ تعلب مصری تین ماشہ
پتی فرنجمشک کی ناگرموتھ ہر ایک دو ماشہ زعفران ڈیڑھ ماشہ خشخاش کے بیج
چار ماشہ پیپل کالی مرچ درونج عقربی اندر جو فنجنکشت کہ ایک قسم پودینہ پہاڑی کی ہے
اسطوخودوس تگر تیج پات سلیخہ ہر ایک سات ماشہ نرکچور ایک ماشہ شہد سفید
تین وزن سب دواون کی مشک خالص ایک ماشہ کوٹکر چھانکر بطریق مشہور معجون
بنائین **معجون بواسیر** کو نافع ہے کابلی ہڑ ساڑھے سات تولہ بابی برنگ ساڑھے سات تولہ
نسوت سفید ساڑھے بائیس تولہ قند سفید دو وزن سب دواؤن کا بدستور قوام
دیوین اور سات ماشہ سے تین تولہ مویز منقے کے پانی کے ساتھ نوش فرمائین
**معجون کاسر الریاح** ریح کو توڑتی ہے اور ضعف معدہ کو کہ بسبب ریح کے عارض
ہو نافع ہے اور خون حیض کو جاری کرتی ہے اور درد سر اور قولنج کو مفید ہے
اور دشواری پیشاب کی دفع کرتی ہے اور بادی بیماریونکو نفع بخشتی ہے اور ہاتھ
پاون کے جوڑون کے دردنکو نہایت مفید ہے زیرہ کرمانی مدبر پونے دو تولہ تنلی
مصطکی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ لونگ گلاب کے پھول سونف رومی بیج ترکی
اجواین دیسی جوا کھار پوست بیرون پستہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کوٹکر
چھانکر تین وزن شہد مین گوندھین قدر خوراک اوسکی ساڑھے چار ماشہ لکھی ہوئی ہے

کمی اور زیادتی طبیعت کی رای پر موقوف ہے **فصل دوسری** اون معجونوں میں

ہی جو معدہ اور جگر اور گردہ اور مثانہ اور اعضاء تناسل کی بیماریون کو نافع ہین

**معجون** خون کی سعدی دستون کو بہت مجرب ہی زیرہ کرمانی نو ماشہ بسلوچن

نو ماشہ بھنگ کی پتی بھونی ہوئی ایک تولہ چھوٹی الایچی کے دانہ بڑی الایچی

مصطگی رومی خوبانی ثعلب مصری ہر ایک چھ ماشہ اگر ہندی تین ماشہ پوست

بیرون پستہ پوست خشخاش چھ ماشہ کوٹ چھانکر بیل گری کو مربے مین گوندھین اور

اڑہائی ماشہ اوسمین سے تناول کرین **معجون** سب قسم کی دستون کو خصوصاً

بواسیری دستون کو نہایت نافع ہی کہربا گیرو چینہ ماشہ آمیس نشاستہ بھونا ہوا

تخم مورد ہر ایک ایکتولہ طباشیر دو تولہ تیواج خطائی دھنیہ کے بیج بھونے ہوئے

ہر ایک ایکتولہ انجبار کی جڑ طراثیث رال ایک تولہ مغز بیل دو تولہ ناگرموتہ

زیرہ سفید سرکہ مین ترکیا ہوا اور بھونا ہوا ہر ایک ایک تولہ کو نگر چھانکر ادا

وزن سب دواؤن کے شربت مورد مین معجون بناتین قدر خوراک چھ

ماشہ **معجون سنگدان** معمول اور مجرب ہے واسطے ضعف معدہ کی اور

اور خلفہ کو نافع ہے پوست اندرون سنگدان مرغ دھنیہ کے بیج چھیلے اور بھونے ہوئے

خرفہ بھونا ہوا اسماق بھونا ہوا گوند ببول کا بھونا ہوا دانہ مویز کا بھونا ہوا ہر ایکنی

پوست خشخاش بودادہ طباشیر سفید موتی بے سوراخ کہربا شمعی بڑی

گلنار فارسی جو کے کی بیج بھونے ہوئے تخم مورد بھونا ہوا طراثیث بھونی ہوئی

اناسنجد کا خرنوب نبطی خرنوب شامی ہر ایک ساڑہی چار ماشہ شربت زرشک

آب بہی شیرین شربت ریباس قند سفید ہر ایک دس تولہ گلاب یا و سیر معجون

بناتین **معجون** موافق نسخہ مجموعہ پوست سنگدان طباشیر سفید ہر ایک ساڑہی چار ماشہ

گلاب کی پھول ساڑہے تیرہ ماشہ شگوفہ اذخر پوست بیرون پستہ اجوائن دیسی

پوست ترنج پوست زرد ہڑ کا ہر ایک ساڑہی چار ماشہ بہمن سفید بہمن سرخ صندل

سفید صندل سرخ صعتر فارسی کہ ایک قسم پودینہ پہاڑی کی ہے دھنیہ بھونا ہوا

تخم مورد ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ شربت فواکہ کے گوندھین قدر خوراک
سات ماشہ ہمراہ گلاب کی **معجون مقل** واسطے بواسیر اور تنگی سانس اور کھانسی اور
درد دون حلق کی نافع ہے کابلی ہڑ زرد ہڑ کابلی ہڑ بہیڑہ آملہ مصطکی ہر ایک ساڑھی
دس ماشہ نسوت سفید چھلی ہوئی ساڑھی سات تولہ گوگل پوسنے نو تولہ حرف چھ تولہ
کوٹکر چھانکر ساتھ پانی گندنا تازے کی پیسین اور شہد اور قند مین قوام دین اور
سات ماشہ سی پانچ تولہ ساڑھی تین ماشہ تک کھائین **معجون مصطکی** واسطے تقویت
معدہ اور نفخ معدہ کی مجرب ہی مصطکی پیپل سونف دیسی سونف رومی اجمود کے
بیج کبر کے جڑ زیرہ کرمانی اجواین دیسی تتلی ہر ایک یکتولہ ساڑھی دس ماشہ پوست
سونف کی جڑ کا اجمود کی بیج کشوث کی بیج ہر ایک ساڑھی تیرہ ماشہ کوٹکر چھانکر دو چند
شہد مین معجون بنائین **معجون خبث الحدید** ضعف معدہ اور مٹی کی بھوک
کو دور کرتی ہے اور بواسیر اور جاری ہونے خون کو جس عضو سے کہ ہو مفید ہے اور
حیض کو جاری کرتی ہے اور شکم کا قبض کرتی ہے اور رنگ چہرہ کا نکھارتی ہے
کالی ہڑ بہیڑہ آملہ بڑی مائین خبث الحدید برابر سب کو بالچھڑ تگر اذخر ناگرموتھ سونٹھ
کالی مرچ اجواین دیسی کندر سب برابر وزن کوٹین اور پکائین اور ساتھ شہد خالص
کے آملہ کی پانی مین پکایا ہو گوندھین قدر خوراک ہر روز بقدر یکجوز لیتے دو تولہ اور طریق
بر کرنے خبث الحدید کا یہ ہے کہ ریم آہن کو باریک کرکے سرکہ انگوری یا شراب
ریحان مین تر کرین اور دو مرتبہ ایک ہفتہ نہایت سولہ روز اوسی طرح تر رکھین
اور سایہ مین سکھاکر اور لوہے کی برتن مین بھونکر استعمال فرمائین اور جو بعد بریان
کرنے کی روغن بادام یا گاے کے گھی مین کہ برابر وزن خبث الحدید کی ہو خوب ملکر
استعمال کرین تو بہتر ہوگا پس اس صورت مین حاجت ملانے اور کسی روغن کی
بابت شامل شہد کے نہین ہے **معجون فوتنج** کہ بنام معجون قولنج مشہور ہے
فی الواقع قولنج ریحی کو مفید ہے اور جو کہ مواد غلیظ آنتون کے خراشت کرکے ہوئے
ہو نفع عظیم بخشتی ہی اور درد معدہ ریحی اور بلغمی کو فائدہ بین بخشتی ہی تتلی کی

پودینہ خشک کالی مرچ اجوائن دیسی کرویا کاشم سونٹھ دارچینی پیپل برابر وزن کوٹکر
چھانکر معجون بنائین **معجون حیات** اکثر بیماریون کو نافع ہے اور تدارک
قصور مسہل کا بھی کرتی ہی اور واسطے رفع قبض دائمی کے بہت خوب ہے اور
درد معدہ اور قولنج کو دور کرتی ہے پوست ہڑ کا بہیڑہ سنامکی گلقند ہر ایک ساڑہی
بنفشہ کے پھول نسوت چھیلی ہوئی سات ماشہ لونگ ساڑہی تین ماشہ کوٹکر چھانکر
ساتھ تین وزن شہد کی معجون تیار کرین ایک تولہ سی تین تولہ تک گرم پانی کی ساتھ
کھائین **معجون مسہل** مرکب محمد ذکریا واسطے قولنج ثقلی اور ریحی کی خصوصاً اگر
ساتھ تلی کی ہو بہت مفید ہے سونٹھ کالی مرچ پیپل دارچینی ہر ایک دو رتی مصطگی
چار رتی ڈیڑھ چاول سقمونیا پونے دو ماشہ نسوت سفید ساڑہی تین ماشہ شہد
جھاگ اوتارا ہوا اوس قدر کہ دوائین چلنے مین مل سکین بدستور گوندھین
**معجون مسہل** آزمائی ہوئی ہی سواد غلیظ اور سوداوی کو بخوبی نکالتی ہے اور
پیشاب کو جاری کرتی ہی اور قبض بواسیری کو کھولتی ہے پوست بہیڑہ کا
پوست کالی ہڑ کا دو تولہ کبابچینی شگوفہ اذخر گلاب کی پھول گوگل ہر ایک ساڑہی
تین ماشہ زرد ہڑ کابلی ہڑ اسطوخودوس ہر ایک سات ماشہ سونٹھ نمک سفید
چودہ ماشہ حب النیل زیرہ سیاہ ہر ایک ساڑہی سترہ ماشہ سنامکی ریوند خطائی
ہر ایک تین تولہ روغن ارنڈی کا چار تولہ ساڑہی چار ماشہ تربد لینے نسوت چھیلی
ہوئی پونے نو تولہ شہد تین وزن **معجون معمول** بہت نافع ہے بنفشہ
پھول تازہ نیلوفر گلاب کی پھول نسوت چھیلی ہوئی ہر ایک تین تولہ ترنجبین
نو تولہ کشمش شہد ہر ایک سترہ تولہ ترنجبین کو گلاب صاف مین حل کرین
شہد کا قوام دیگر دوائین کوٹکر چھانکر اور روغن بادام مین چرب کر کے گوندین
قدر خوراک سات ماشہ ساڑہی سترہ ماشہ تک **معجون مقل** بواسیر کو
اور اوس پیچ کو جو آنتون کی اندر ہو توڑتی ہی اور ورم مقعد کو جسمین خون
سفید ہی پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا آملہ چھیلا ہوا تخم سپندان تخم گندنا

سفرم ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ گوگل تین چھٹانک گوگل کو گندنا کے پانی مین حلکر
ر دوائین اور سب کو گوندھین معجون مجربات حکیم علی سے ہے واسطے دستون کے
ت نافع ہے افیون پانچ تولہ مشرودیطوس چار تولہ انیس کاکراسنگی ناگرموتھ
بل ہر ایک تین تولہ شہد جھاگ لیا ہوا بوزن مجموع بدستور معجون بنائین معجون
ربات حکیم موصوف سے واسطے دفع مواد بلغمی کے کالی مرچ ساڑہے دس ماشہ
سونٹھ مصطکی ہر ایک ایک تولہ نسوت چھیلی ہوئی چھٹانک کم آدھ سیر روغن مین
ب کرین اس کے ساتھ اور دواؤن کو جمع کرکے اور آدھ پاؤ کم سیر شہد صاف کیے ہوئے
ن گوندھ کر نگاہ رکھین قدر خوراک سات ماشہ ساڑہے سترہ ماشہ تک پانی مین
ملکر کے قدرے جوش دیکر استعمال کرین **معجون خرس** کدو دانہ اور سوا دو قسم کے
ے بڑے کیڑون کو قتل کرکے باہر نکالتی ہے اور آزمائی ہوئی ہے خرس
ابرنگ چھیلی ہوئی ہر ایک ساڑہے تین ماشہ نسوت گوگل ہر ایک سات ماشہ
اؤن کو کوٹکر چھانکر شہد مین گوندھین سب ایک خوراک ہے مگر اس دوا کو کھانے
پہلے دودہ تازہ دوہا ہوا کر نوش کرین بقدر چھہ تولہ کے بعد گذرنے ایک گھنٹہ کو
تی مذکور تین اور پہلے دوا سے تین دن پرہیز کرین دیگر واسطے کدو دانو کو
ہے کہ حکیم علی نے تیار کی تھی ایلوا ایارج فیقرا ایارج جالینوس ہر ایک تین تولہ
القربد کمیلہ ہر ایک آدھ سیر اکبری بابی برنگ ایک سیر اکبری شہد سفید تین
سب دواؤن کا **معجون** تالیف حکیم گیلانی بآسانی دستون کو جاری کرتی
سوداء مختلف کو نکالتی ہے اور بہتون کی سودا کو دور کرتی ہے اور دماغ اور معدہ
ریون کو نافع ہے اور ہاتھ پاؤن کی جوڑون کی علتون کو مفید سونٹھ دہ تولہ
سات ماشہ بسفائج فستقی نسوت سفید چھیلی ہوئی بنفشہ کے پھول ہر ایک
شہ افتیمون چھٹانک کم آدھ سیر سنارکی پچاس تولہ سب کو کوٹکر چھانکر ہمراہ سترہ
ند اور چھٹانک کم آدھ سیر گلقند اور سوا دو سیر خمیرہ بنفشہ کے گوندھین اور
ن قدر خوراک نو ماشہ سے پونے چار تولہ تک پانی مین حلکر کے اور ایک جوش

خفیف دیگر اور باریک کپڑے مین چھانکر نوش کرین **معجون استسقاء لحمی** کو نافع
پوست زرد ہڑ کا غاریقون سفید تسوت سفید روغن بادام مین چرب کیا ہوا ہر ایک
تین تولہ سونٹھ چودہ ماشہ نمک ہندی سات ماشہ شہد مین گوندھین قدر خوراک
ساڑہے چار ماشہ **معجون مسک** واسطے درد جگر اور ضعف معدہ اور سردی
کی نافع اور سدّہ کھولتی ہے اور ریاح غلیظ کو تحلیل کرتی ہے مشک سلیخہ
تیج پات لاکھ دھوئی ہوئی ریوند خطائی پکھان بید دارچینی ہر ایک سات ماشہ
اجواین دیسی اجمود کی بیج مصطگی ہر ایک ساڑہے دس ماشہ اگر ہندی لونگ
ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ دواؤنکو کوٹکر چھانکر اور شہد جھاگ اوتاری ہوتے مین
دیکر گوندھین قدر خوراک ایک بافلا **معجون مازریون** استسقاء زقی کو نہایت
نافع ہے خصوصًا اگر اونٹنی کی دودھ کی ساتھ استعمال کرین ہڑ سات ماشہ آملہ
چودہ ماشہ کالی مرچ ساڑہے سترہ ماشہ مازریون مدبر تسوت سفید چھیلی ہوئی
زرد ہڑ کا ہر ایک سات ماشہ کوٹکر چھانکر شہد جھاگ اوتاری ہوتے مین گوندھین
اور ساڑہے چار ماشہ اوسمین سے اونٹنی کے دودھ کی ساتھ دیوین اور جو بزدل
دیوین تو ساڑہے دس ماشہ دینی چاہیے **معجون طلا** دل اور دماغ کو قوت
بخشتی ہے اور خفقان اور غشی کو دور کرتی ہے اور فرحت لاتی ہے اور
طاقت بخشتی ہے اور سب اعضا کو قوت دیتی ہے عنبر اشہب مشک خالص
موتی بے سوراخ یاقوت زمرد ہر ایک ساڑہے چار ماشہ سونے کی ورق
تیرہ ماشہ شہد خالص ساڑہے سات تولہ پانی میٹھی سبب کا پانی میٹھے انار کا
سفید ہر ایک ساڑہے آٹھ تولہ گلاب سترہ تولہ عرق بید مشک عرق گاؤزبان
چھٹانک کم آدھ سیر بدستور معجون بنائین **معجون نقرہ مخترع** اور معمول
تقویت باہ کی اور خفقان و غشی کو دور کرتی ہے اور گرم مزاجوں کی لیے بی بدل
ہے مشک خالص ایکماشہ عنبر اشہب چار ماشہ کہربا مونگے کی جڑ بیشب
موتی بے سوراخ بنسلوچن سفید ہر ایک چھ ماشہ ابریشم کترا ہوا ایک تولہ

چھ تولہ رب میٹھے سیب کا آدھ پاؤ نبات سفید پاؤ سیر گلاب آدھ سیر مرغ کے انڈے
چار عدد جواہر کو گلاب مین پیسین اور ابریشم کتر کے ہوتے کو اس طرح بھونین
کہ سیاہ نہو جاتے اور جل بجائے پھر گلاب مین پیسین اور رب سیب اور نبات
مصری اور گلاب کا قوام دیکر عنبر حل کرین اور ورق چاندی کی ایک ایک
ڈالکر اس طرح حل کرین کہ تمام ورق خوب ملجائین پس ابریشم اور جواہر اور
مشک کو داخلکر کے سفیدی مرغ کے انڈون کی ڈالین اور خوب گھوٹین کہ حل
خمیر کے ہوجاتے اور جو چاہین کہ خوب سفید ہووے تو ابریشم کو بعد بھوننے کے خوب کوٹ کر
اور کپڑے مین چھانکر ملائین **معجون حیات بخشندہ جان** ہے اور دافع خفقان
اور ضعف معدہ اور جگر کو مفید ہے اور ریاح غلیظ کو احشا سے تحلیل کرتی ہی مشک
سلیخہ بالچھڑ تیج پات لاکھ ریوند خطائی پکھان بید رومی ہر ایک سات ماشہ زعفران
اجواین دلیسی اجمود کے بیج سونف رومی مصطگی رومی ہر ایک چودہ ماشہ زراوند
طویل ہر ایک ساڑہے دس ماشہ اگر ہندی لونگ مرکی یعنے بول ہر ایک سے اپانچ
ماشہ دواؤن کو کوٹکر چھانکر اور شہد صاف کئے ہوئے مین قوام دیکر گوندھین
**معجون فادزہر** مقوی اعضاء رئیسہ اور ارواح ثلثہ اور مفرح دل ہے
اور بھونک غذا کی پیدا کرتی ہے اور رنج اور غم کو دفع کرتی ہے اور ہمیشگی
اوسکی حافظ جسم ہے اور طرح طرح کی بیماریون کو نافع فادزہر حیوانی تین تولہ
جدوار نفسجی یعنے نربسی بنفشہ کی رنگت کی چار تولہ ساڑہے چار ماشہ زعفران ساڑہے
سترہ ماشہ ابریشم جلا ہوا بادرنجبویہ ہر ایک دو تولہ لعل پونے دو تولہ گاوزبان ساڑہے
دس ماشہ تبر اشہب سات ماشہ مشک خالص ساڑہے تین ماشہ صندل
سفید درونج عقربی ہر ایک چودہ ماشہ آملہ چھیلا ہوا نرکچور ہر ایک سوا پانچ ماشہ
گلاب کے پھول دو تولہ چار ماشہ عرق بید مشک وس قدر کہ سب دوائین جتنی ہین
گوندہ سکین کوٹکر چھانکر عرق مین گوندھین اور خشک کرکے شربت سیب
شیرین مین معجون بنائین قدر خوراک ساڑہے چار ماشہ تک **معجون خفقان**

صفراوی کو دفع کرتی ہی لیموں کے بیج خربوزہ کے بھون کی گری ککڑی کی بھونی گری
کدو کے بھون کی گری تربوز کی بھون کی گری کو ٹکر چھانکر شربت سیب مین گوندھیں
اور ساڑہی چار ماشہ لو گھین سی ہمراہ مناسب سرد شربتون کی استعمال کرین +

**معجون مقوی باہ** شقاقل ثعلب مصری بہمن سرخ بہمن سفید تودری زرد
تودری سرخ مصطگی کلبجن ریحان کے بیج ہلیون کی بیج بالنگو کے بیج ہر ایک ایک تولہ
املہ مربی بیس عدد چھہ سیر عرق گاوزبان مین جوش دین جسوقت سیر بھر باقی رہی
صاف کرکے سوتی پرسوراخ ایک تولہ عنبر اشہب چھ ماشہ صندل سفید ایک سیر
شربت سیب کا پاو سیر شربت انار کا پاو سیر داخل کرکے قوام دین معجون ہندی
مجربات ملا عابد سرہندی کہ اونہی تعریف اسکی واسطے گرم کرنے آلات شہوت
جماع اور ہیجان باہ کے بہت لکھی ہے جو لوگ کہ مایل بکیفیات ہین اونکے
لیے بہت مرغوب یہ نسخہ ہے ثعلب مصری دو تولہ ساڑہے سات ماشہ
دارچینی سورنی ساڑہے سترہ ماشہ لونگ ساڑہے دس ماشہ نرکچور اونٹکٹار
کی بیج بالچھڑ ہر ایک سات ماشہ پیاز کی بیج سووہ کی بیج شلجم کی بیج ہر ایک
ساڑہے تین ماشہ ناگیسر جاوتری تیج پات ہر ایک سات ماشہ آنا بھوڑ اور
چھیلے ہوے نخود کا چودہ ماشہ صندل سفید چودہ ماشہ مغز ناریل تیئیس تولہ ماشہ
باوام چھیلے ہوے کی گری ساڑہے دس ماشہ پستہ کی گری سات ماشہ چلغوزہ
کی گری ساڑہے دس ماشہ خشخاش سفید دو تولہ چار ماشہ پوست خشخاش [illegible]
افیون خالص چھہ ماشہ کافور تین ماشہ بابونہ ساڑہے چار ماشہ چھوہارہ تازہ دو تولہ
چار ماشہ زعفران نو ماشہ چھوٹی الایچی بڑی الایچی ہر ایک چودہ ماشہ گاے کا گھی
بچاس تولہ شکر سفید چھٹانک کم آدہ سیر شہد سفید آدہ پاو کم سیر چھہاروں کو
دودہ مین جوش دین کہ مہرا ہو جاتے بعد اوسکے کپڑے مین چھانکر شہد کا
قوام دین اور روغن قنب یعنی بھنگ کا تیل بقدر مناسب ملاکر اور دوائیں
کو ٹکر اور باریک کرکے اوس روغن مین چرب کرین اور بقدر مذکور روغن [illegible]

دواؤن کو ملائین اور آگ پر سے اوتار کر چینی کے برتن مین نگاہ رکھین اور بقدر متحمل معجون تناول فرمائین **معجون ہندی** واسطے قوت شہوت جماع کے بے نظیر ہے کلیجن لونگ اسگند ناگوری موصلی سیاہ موصلی سفید کبابچینی خشخاش بھوپھلی کو تنگر چھانکر اور شہد مین ملا کر بقدر جوزہ یعنے ساڑہے تیرہ ماشہ صبح اور شام پہلے کھانے سے تناول کرین اور ہمیشگی فرمائین ایک تولہ اضافہ کرین **معجون بند کشاد** واسطے تقویت باہ کے عظیم النفع ہے تالمکھانا سیدالکرسی اونٹگن کے بیج مغز تخم کونچ ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ موصلی سیاہ بہمن سرخ ثعلب مصری ہر ایک ساڑہے تین تولہ شقاقل مصری دو تولہ چار ماشہ بسلیخہ جاوتری سونٹھ موچرس جائفل دارچینی ہر ایک چودہ ماشہ پیپل پوئے دو ماشہ دودھ بھینس کا ایک سیر شہد خالص پاؤ سیر نبات سفید تین پاؤ معجون تیار کرین **معجون ثلثیہ دانہ** واسطے اعادہ یعنے باہ واسطے پھر آنے گم ہوی شہوت جماع کے مجرب ہے اور کھانسی اور تنگی سانس کو مفید اور اسرار اطباسے ہے اور بارہا تجربہ مین آئی ہے مغز بنولہ چھ تولہ دارچینی اونٹگن کے بیج لونگ حب الصنوبر ہر ایک چار تولہ ساڑہے چار ماشہ کابجل دو تولہ شقاقل سونٹھ ہر ایک تین تولہ کوٹھ السی کے بیج بھونے ہوئے مصطگی ہر ایک چودہ ماشہ بعد کوٹنے اور چھاننے کے شہد کے قوام مین گوندھین اور بقدر ساڑہے چار ماشہ کے کھائین جالینوس رح نے اس ترکیب کو واسطے پرانی کھانسی کے وضع کیا ہے اور افعال اوسکے تعریف سے زائد از روی کمال قوت کے مشاہدہ ہوئے ہین یہان تک کہ بعض اشخاص نے لکھا ہے کہ یہ معجون ایک آدمی کو جو کھانسی کی شدت سے برا حال تھا دی گئی تو پرانی کھانسی اور سب تکلیف اوسکی اسی سے رفع ہوگئی اور باہ کی قوت اس درجہ ہوی کہ ہرگز صبر نکر سکتا تھا **معجون صمغ عربی** واسطے تقویت شہوت جماع اور رفع سیلان منی اور گاڑہی کرنے منی کے مجرب ہے گوندببول کا آٹا سنگھاڑہ کا آٹا چھوہارہ کا ہر ایک ایک سیر عالمگیری ناریل پستہ کی گرمی بادام کی گری چلغوزہ کی گری ہر ایک گیارہ تولہ آٹھ ماشہ چھوٹی الائچی ارخضہ

سونٹھ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ لونگ پوست فندق نو ماشہ پیپل ساڑھے تین ماشہ نبات سفید برابر وزن سب دواؤں کے شہد خالص دو وزن سب دواؤں کا بدستور معجون تیار کریں قدر خوراک ایک تولہ سے دو تولہ تک **معجون دیگر** گردہ کو قوی کرتی ہے اور منی کے بہنے کو بھی نافع ہے اندر جو ساڑھے تین ماشہ تخم بلبوس پیاز کے بیج کا ہو سکے بیج ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ گوکھرو خربوزہ کی بیجونکی گری ہر ایک تین تولہ تودری سرخ تودری زرد بہمن سرخ بہمن سفید سوتی بوسوراخ ہر ایک ساڑھے تین تولہ کوٹکر چھانکر شہد مین گوندھیں قدر خوراک ساڑھے سترہ ماشہ **معجون ممسک** امساک منی کا کرتی ہے اور شہوت جماع کو قوی کرتی ہے لونگ ڈیڑھ تولہ چھوٹی الایچی جائفل جاوتری ہر ایک دو تولہ عصارہ سونف کا پانچ تولہ زعفران چھ ماشہ بادام کی گری سترہ تولہ پانی میٹھی بہی کا پانی انار کا شربت میٹھی سیب کا ہر ایک پچاس تولہ شہد خالص چھبیس تولہ شکر سفید آدہ پاؤ کم سیر دواؤنکو کوٹکر چھانکر ساتھ ربوب اور شہد خالص اور شکر کے قوام دیوین اور گلاب سیر بھر اوسمین ملاتین که قوام بخوبی ہو جاتے پھر اور دوائین ملائین اور ساڑھے تین ماشہ یا پونے دو ماشہ عنبر اشہب اور مشک خالص سے خوشبو دیوین اور جو چاہین تو روغن قنب بقدر حاجت داخلکرین اور مقدار روغن قنب یعنی بھنگ کی تیل کی واسطے معتدل مزاجون ضعیف الدماغ کی ساڑھے دس تولہ ہے اور واسطے متوسطین ضعیف الدماغ کی اور واسطے قوی آدمیون کی مثل اوسکے روا نہی ہے اور یہ نسخہ واسطے مقدور والی آدمیون کی دو چند دینا چاہیے که اونکو عادت کیفیت بھنگ اوٹھانیکی اکثر رہتی اور نہایت مفید ہے اور بالغ النفع اور بارہا آزمائی ہوئی یہ معجون ہی **معجون مقوی** بھی واسطے تقویت شہوت جماع کے مجرب ہی خصوصاً واسطے اون لوگون کے جو عادت افیون کی رکھتے ہون مشک خالص افیون ہر ایک یکتولہ دو ماشہ موصلی سیاہ موصلی سفید بھو بھلی سات ماشہ زعفران مصطگی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ دارچینی عاقرقرحا ہر ایک چودہ ماشہ

تودری تخم ایک گیاہ کا ہے
بجائے تین قسم ہوتا ہے
سرخ زرد سفید
سرخ قسم کو اصفہان
میں تودری گلگون کہتے ہیں ۱۲

کلیجن ساڑہی تیرہ ماشہ بڑی الایچی دو عدد اجوائن خراسانی پونے دو ماشہ ہر ایک کو جدا جدا کوٹکر چھانکر شہد مین گوندھین مقدار نیم حبہ سے شروع کرین یعنے اول چاول کھائین بعد اوسکے آٹھ چاول تک پہونچائین اور جو عادت زیادہ افیون کھانیکی ہو زیادہ بھی مضایقہ نہین ہے **معجون** واسطے اوس آدمی کے جو ازالہ بکر سے عاجز ہو مشک عنبر ہر ایک ساڑہی چار ماشہ سونٹھ دارچینی حصیۃ الثعلب شقاقل جائفل اندرجو مصطکی رومی زعفران پیپل بوزیدان گلاب کے پھول بہمن سرخ بہمن سفید بلمولز کے بیج گاجر کے بیج ہر ایک نو ماشہ حب القلقل ساڑہی دس ماشہ ورق الخیال یعنے بھنگ نو تولہ ساڑہی چار ماشہ شہد خالص چھٹانک کم آدھ سیر **معجون سمندر سوکھ** جوائن ساڑہے چار ماشہ اجمود ساڑہے چار ماشہ نرکچور مصطکی لونگ ہر ایک ساڑہی چار ماشہ زعفران پونے سات ماشہ تخم عشق پیچیہ نو ماشہ سمندر سوکھ نو ماشہ بالچھڑ ساڑہی چار ماشہ مولی کے بیج ساڑہی چار ماشہ پیاز کے بیج گاجر کے بیج پونے سات ماشہ ہر ایک ساڑہی تیرہ ماشہ السی کے بیج ساڑہی چار ماشہ سبکو کوٹکر چھانکر اور ہموزن نبات مصری ملا کر سفوف کرین اور وقت حاجت کے تناول کرین اثر عظیم رکھتی ہے اور نہایت مقوی باہ ہے اور جو معجون بنائین تو دو وزن سب دواون کا شہد ڈالکر اور قوام کرکے گوندھین اور ایک وقت اوسمین سے کھائین تین ہفتہ تک ہمیشگی اوسکی کرین **معجون بزور** مستعمل مولانای جلال الدین منی کو زیادہ کرتی ہے اور پشت اور گردہ کو قوت دیتی ہے گاجر کے بیج شلجم کے بیج پیاز کے بیج مولی کے بیج ہلیون کے بیج میتھی کے بیج تخم جرجیر یعنے تارامیرا حب الصنوبر حب القلقل تودری سرخ حب الزلم تودری زرد اندرجو شقاقل بہمن بوزیدان کوٹھ شیرین سونٹھ پیپل حب جلنیت سب دوائین برابر وزن شہد مین معجون بنائین قدر خوراک ساڑہے دس ماشہ ساتھ دو تولہ دس ماشہ دودھ تازہ یا شراب شیرین کے **معجون جلالی** تالیف جلال الدین واسطے مرض سرعت انزال یعنے جلد اوترنے منی کے مفید ہے اور امساک منی بحد کرتی ہے اور قضیب کو سخت کرتی ہے

سلہ حب القلقل فارسی مین انار دانہ دشتی اور ہندی مین کو ابجلہ کہتے ہین اور بعضون نے لکھا ہے کہ قلقل کی جڑ کا نام منہ[illegible] ہے ۱۲

سلہ حب الزلم تخم ایک درخت کا ہے بسیار جرب برزگی کے ذرے ظاہر از رباطن سفید و ترش ہم [illegible] ۱۲

اور نعوظ لاتی ہی اور لذت جماع پیدا کرتی ہی بارہا آزمائی ہوی ہے مشک ایکماشہ
تین چاول عنبر اشہب ساڑہی چار ماشہ زعفران کبابچینی اجواین خراسانی سفید
بالچھڑ اگر خام تج دارچینی مصطگی چھڑیلا ہر ایک نو ماشہ اندرجو جائفل ہر ایک ساڑہی
تیرہ ماشہ مایہ شتر اعرابی خصیۃ الثعلب ہر ایک ڈیڑہ تولہ پوست خشخاش دماغ چڑے کا
کہ وقت ہیجان کی ذبح کرکے نکالی ہون ایک تولہ ساڑہے دس ماشہ نبات سفید
پونے چار تولہ حب النیل سفید چار سو عدد سب دواؤن کو کوٹ چہانکر شہد جھاگ
لیے ہوئے مین گوندہین اور روغن بنفشہ اور بادام قدرے داخل کرین اور وقت
حاجت کی ساڑہی چار ماشہ سے نو ماشہ تک تناول کرین غذا قلیہ گوشت اور پیاز
اور کباب **معجون لولوی** تالیف کی ہوئی جالینوس کی سات منفعت کرتی
ہی قضیب کو سخت کرتی ہے اور اوعیہ منی کو کھولتی ہی اور شہوت جماع کو بڑہاتی
ہی اور پٹھون کو قوت دیتی ہے اور خون مین تغیر عظیم پیدا کرتی ہی اور نعوظ بسبب
لاتی ہے اور محبت مرد کی عورت کی دل مین بڑہاتی ہے گوند ببول کا کنیرا بدانے
دو ماشہ شگوفہ اذخر ناگرموتہہ بڑی مائین سلیخہ دارچینی تگر مصطگی ہر ایک سوا دو ماشہ
کابج عشق پیچہ کی جڑ ہر ایک ساڑہی تین ماشہ موتی بے سوراخ مونگے کی جڑ
ہر ایک ساڑہے چار ماشہ سونف رومی بہمن سفید ہر ایک ساڑہی دس ماشہ
کوٹ چہانکر سبکے برابر شہد جھاگ لیے ہوئے مین گوندہین اور سوتے وقت
اور نزدیک مجامعت کی ساڑہے چار ماشہ اوسمین نسے کہاتین **معجون بکیف**
عنبر اشہب ایکماشہ مشک خالص دو ماشہ لونگ بادرنجبویہ افتیمون گاوزبان
گیلانی ہر ایک تین ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید دانہ چھوٹی الایچی کی پیپل چادری
ہر ایک چار ماشہ دارچینی صورتی پانچ ماشہ زعفران شیشی کی جڑ لفاح کی جڑ موٹھ
کی جڑ طبسخنک جنگلی بنسلوچن سفید صندل سفید خرفہ کی بیج نیلوفر کے پھول
ککڑی کے بیج خربوزہ کے بیج کدو کے بیجون کی گری تربوز کے بیجون کی گری
ہر ایک چھہ ماشہ بادام چھلے ہوئے کی گری مغز ناریل مغز چلغوزہ مغز پستہ

اٹک ایکتولہ چاندی کے ورق سونے کے ورق دس دس عدد گلاب ہا سیر عرق بید مشک کا پاؤ سیر شہد خالص بیس تولہ قند سفید چالیس تولہ بدستور قوام کرین **معجون شیخ الرئیس** قانون سے منقول ہے واسطے تقطیر بول بے ارادہ اور استرخا قوت عضو کے سفید ہے کابلی ہڑ بھونی ہوئی ساڑھے تین ماشہ بہمن سفید پونے دو ماشہ پودینہ خشک تخم مورد سندروس مرکی یعنے بول کندر ناگرموتھ جاوتری ہر ایک ساڑھے دس ماشہ لونگ پونے دو ماشہ راسن خشک حب المحلب سات ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ شیر آملہ کے قوام دیوین اور سات ماشہ اوسمین سے کھاتین **معجون شیرہ انبہ** یعنے آنب کے شیرہ کی معجون اول شیرین آنب کا شیرہ دوسیر شکر سفید دوسیر گائے کا دودھ پانچ سیر اکٹھا کرکے ملائم آگ پر پکاتین اور قدرے ملاتی بھی وقت بکنے کے ڈالین جسوقت قوام ہوجائے شہد خالص آدھ سیر ملاتین پھر ثعلب مصری ایکتولہ شقاقل مصری بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک ایکتولہ بسفایج جاوتری چھ چھ ماشہ دارچینی ایک ایکتولہ جائفل چھ ماشہ دھنیہ کے بیج چھیلے اور بھونے ہوئے نبسلوچن ایک ایکتولہ کوٹکر چھانکر داخل کرین اور خوب ملاتین بعد اوسکے بادام کی گری دو تولہ فندق کی گری چار تولہ گوکھرو ککڑی کے بیجون کی گری خشخاش کے بیجونکی گری ایک چار تولہ مغزیات کو پتھر پر پیسکر ملاتین بعد اوسکے مشک خالص دو ماشہ زعفران ساڑھے تین ماشہ اضافہ کرکے چاندی کے ورق سات ماشہ قوام مین ڈالین اور جو چاہین تو اوسکو صحن چینی مین پھیلاکر اور بطریق لونکے چاقو سے کاٹکر ورق چپکاتین اور بقدر چار تولہ صبح کو وقت نہار اور بقدر دو تولہ رات کو پہلے غذا سے تناول کرین **معجون عطائی** منسوب بعطار الله تقطیر بول اور عت انزال کو نافع ہے جفت بلوط شہدانہ یعنے بھنگ کے بیج برابر وزن کوٹکر چھانکر دوچند شہد مین گوندھین مگر چاہیے کہ جفت بلوط اور شہدانہ باہم کوٹین اور پکاتین اور لبان اور مصطگی باہم کوٹین قدر خوراک نو ماشہ **معجون کوتوالی** سلسل البول اور سیلان منی کو باز رکھتی ہے کندر ساڑھے تین ماشہ صندل سرخ صندل سفید

مسور پشما جراتیہ چوسکے بیج گوند ببول کا نبلوجن سفید ہر ایک سات ماشہ تخم مورد
نو ماشہ اقاقیا گلنار ہر ایک ساڑہے دس ماشہ کوٹکر چھانکر ساتھ قند سفید یا شہد کے گوندھے
قدر خوراک ساڑہے سترہ ماشہ **معجون کندر** لقطر البول یعنے جنک پیشاب کو نافع ہے
اور منی کی جلد اوترنے کو مفید اور سیلان منی قوی کو منع کلی کرتی ہے آزمائی ہوئی ہے
دارچینی ساڑہے تین ماشہ گوند ببول کا مرجان سونف دیسی کرویا سونٹھ گاوزبان کے
پھول ریحان کے بیج ہر ایک سات ماشہ کندر صندل سفید گیرو دم الاخوین بادرنجبویہ
تودری سرخ تودری زرد ہر ایک نو ماشہ خشخاش سفید کے بیج ساڑہے سترہ ماشہ
شہد جھاگ اوتارا ہوا تین وزن سب دواؤن کا بدستور معجون کرین **معجون**
واسطے دفع احتلام اور بہنے منی کی بلاارادہ بہت نافع اور مجرب ہے خشخاش سفید
کے بیج دس تولہ جائفل دارچینی بڑی الایچی ہر ایک پانچ تولہ دھنیہ کے بیج دو تولہ
تین تولہ شہد سفید تین وزن سب دواؤن کا بدستور گوندھین **معجون** واسطے
سرعت انزال یعنے جلد اوترنے منی کے نافع ہے اور واسطے امساک کو نہایت
مجرب لبان ذکر مصطکی جفت بلوط شہدانہ کہ ایک قسم گول بیج بھنگ کی ہے قرنفل
ہر ایک یکتولہ شہد سفید دو وزن سب دواؤن کا بدستور گوندھین **معجون**
کہ کثرت پیشاب کو باز رکھتا ہے میٹھے بادام کی گری آدھ سیر مغز دانہ خوبانی یا دو سیر
حصیتہ الثعلب یعنے ثمن ایک سیر تل کالے دھوتے ہوئے آدھ سیر کوٹکر چھانکر ساتھ ایک سیر
قند سفید کے قوام دیوین **معجون سنگ سرماہی** واسطے ریگ گردہ اور
مثانہ کے مجرب ہے سنگ سرماہی حجر الیہود ہر ایک سات ماشہ موتی بے سوراخ
خربوزہ کے بیجون کی گری ککڑی کے بیجون کی گری آلوبالو کی گٹھلی کی گری ہر ایک
ڈیڑہ تولہ دوقو کاکنج ہر ایک ساڑہے چار ماشہ تخم ہلیون مغز تخم کلتھی ہر ایک نو ماشہ
نبات سفید برابر وزن سب دواؤن کے شربت ہلیون شربت گوکھرو ہر ایک ہم ابر
عرق بید مشک ہر ایک پاو سیر عنبر لونے دو ماشہ **معجون زجاج** واسطے گردہ کی
پتھری کو مجرب ہے مولی کے بیج خربوزہ کے بیج گوکھرو تخم شبت یعنے سوؤہ کے بیج اجوائن

کے بیج حب الرشاد برگ شاہترہ کی مولی مازریون کلتھی اجواین ولیسی سونف دمی
ہرایک سات ماشہ خشخاش کے بیج دارچینی قلمی ہرایک ساڑہی تین ماشہ کانچ جلائی
ہوئی جسکو زجاج محرق عربی مین کہتے ہین پونے دو تولہ شہد خالص گیارہ تولہ آٹھ ماشہ
شکر تری ایک پانچ تولہ دس ماشہ بدستور معمول شربت تیار کرین **معجون سنگ سرماہی**
واسطے گردہ اور مثانہ کے مجرب ہی کسوم کے بیج کی گری آلو بالو کی گٹھلی کی گری ہر
ایکتولہ کلتھی سنگ سرماہی حجر الیہود سونف کے بیج ہرایک دو تولہ کشوث کے بیج اجمود
کے بیج ہرایک تین تولہ خربوزے کے بیجونکی گری پانچتولہ کوٹ چھانکر ساتھ شہد سفید
آدھپاؤ کم سیر کے معجون تیار کرین **معجون واسطے پتھری** گردہ اور مثانہ کے
مجرب ہی منقول شیخ الرئیس سے کانچ جلائی ہوئی بچھو جلایا ہوا کرنب نبطی خاکستر
سنگ اسفنج خون بکرے کا خشک پوست مرغ کے انڈون کا جسمین سے چوجہ نکل آیا ہو
حجر الیہود گوند ببول کا ہرایک ایکجزو فطراسالیون مشکطرامشیع دو جزو گوند آلو بالو کا
خطمی کے بیج مرچ ہرایک ایک جزو ساتھ جوشاندہ نخود سیاہ اور کلثوم کے بیجون کی
**معجون حجر الیہود** سنگ گردہ اور مثانہ کو ریزہ ریزہ کرکے باہر نکالتی ہی خربوزہ
کے بیجون کی گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری کاکنج کے بیجون کی گری کدو کے بیجون
کی گری ہرایک ساڑھے ستر ہ ماشہ حجر الیہود دوا اون کو نرم کرکے شہد مین
گوندھین قدر خوراک سات ماشہ ساڑہی دس ماشہ تک **معجون حافظ الجنین**
واسطے عورتون حاملہ کے جو حمل گرادیتی ہون اوس زمانہ مین کہ جب تیسرا مہینہ شروع
ہووے ہر روز ساڑہے چار ماشہ اس معجون سے کھلائین اسقاط حمل کو مانع ہی
برادہ ہاتھی دانت کا چھالیہ بارہ سنگہ کے سینگ جلے ہوئے ابریشم کترا ہوا ہرایک
ایک ماشہ موتی مرجان مونگے کی جڑ گلاب کے پھول گیرو دھنیہ خشک عود ہندی لینی
اگر خام مصطکی زرنجور کبابچینی ہرایک دو ماشہ کوٹ چھانکر شہد تیس ماشہ اور شیرہ آملہ مین
گوندھکر معجون بنائین اور کافور قیصوری بقدر حاجت ملائین **معجون محیل** اور اہل
تجربہ سے منقول ہی یہ بیاڑی بکری کا اگر پہاڑی ہو تو بہتر ورنہ بکری اہلی کا شیرہ کہ

وہ بکرا کمال جوانی اور مستی کو پہونچا ہو کنیز اسو نگنے کی جڑ دمونی ہوی بہمن سرخ بہمن سفید
کلیجن ائی ہر ایک پانچ ماشہ دروبخ حصیۃ الثعلب موتی بے سوراخ ہر ایک دو ماشہ
شہد جھاگ لیے ہوے مین گوندھین اور تین روز ہر روز ایک ماشہ بقدر تحمل مزاج اور
قوت تناول کرین **فصل تیسری** اون معجونون مین ہے جو مفاصل کی بیماریون کو
مفید ہین **معجون عشبہ** اوجاع مفاصل یعنے ہاتھ پاؤن کی گانٹھون کے درد کو
نافع ہے اور اعضاء تناسل کے پٹھون کی بیماریون کو مفید ہے اور سب سودائی
بیماریون کو بہت فایدہ بخشتی ہے عشبہ مغربی اٹھائیس تولہ دارچینی سورنجان ہر ایک
بھنے چار تولہ اگر ہندی اندر جو مصطکی زعفران عاقرقرحا ہر ایک ساڑھے چار ماشہ
جدوار یعنے نربسی بڑی الایچی چھوٹی الایچی لونگ کلیجن سونٹھ بوزیدان تخم پانجر
بیج تہر کی کبابچینی پیپل بہمن سفید تیج پات دروبخ جاوتری جائفل مرچ ہر ایک
سات ماشہ عنبر اشہب مشک ہر ایک ساڑھے تین ماشہ سونے کے ورق دس عدد
چاندی کے ورق بیس عدد عشبہ کو سوا پانچ سیر پانی مین جوش دین کہ چار تولہ آٹھ ماشہ
باقی رہے صاف کرکے اور دوائین کوٹکر چھانکر تین وزن شہد صاف کئے ہوے تمام
گوندھین قدر خوراک ساڑھے تین ماشہ سات ماشہ تک **معجون المفصل** ابو عامر
اندلسی کی تالیف سے ہے واسطے سب قسم کے جوڑون کے دردون کے بعد تنقیہ
کامل کے مفید ہے بادام کی گری رائی سنارنگی ہر ایک ایک جزو سورنجان نصف جزو
نسوت سفید چیتہ اگر ہندی عاقرقرحا ہر ایک چہارم جزو مصطکی نصف جزو کوٹکر
چھانکر ساتھ تین وزن شہد کشمیری کی قوام دیوین اور ساڑھے تیرہ ماشہ اوس
سے تناول کرین **معجون** کہ صاحب غنی منی نے مرض حدبہ اور ریاح افرنجیہ وغیرہ
کے نفع مین بہت تعریف لکھی ہے بالچھڑ تخم گلاب کے پھول مصطکی رومی دارچینی موصلی
ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ مرکی یعنے بول تین تولہ نرکچور دروبخ عقربی ہر ایک ساڑھے
دس ماشہ اجمود کے بیج حرمل کے بیج ہر ایک چودہ ماشہ کوٹکر چھانکر تین وزن
شہد مین قوام دیوین اور بقدر ساڑھے دس ماشہ کے نیمگرم پانی کے ساتھ

**معجون** ہاتھ پاؤن کے جوڑون کے درد کو مفید ہے جو لسبب بلغم ہونے کے عارض ہوا اور حیض کو جاری کرتی ہے ماہیزہرج بوزیدان فنطوریون مشکطرامشیع فودنہ ہر ایک سات ماشہ خربوزہ کی بیج ککڑی کی گری سورنجان گلاب کی پھول ہر ایک ساڑہی دس ماشہ نسوت چودہ ماشہ کابلی ہڑ آملہ ہر ایک ساڑہی ستّرہ ماشہ شہد صاف کیے ہوی مین گوندہین قدر خوراک چودہ ماشہ **معجون سورنجان** ہاتھ پاؤن کی جوڑون کے درد کو مفید ہے اور درد عرق النسا و نقرس بلغمی و صفراوی کو نافع اجمود کے بیج سونف دلیسی مرچ سفید صعتر نمک ہندی سہندی کے پتے سمندر جھاگ ہر ایک ساڑہے تین ماشہ اور بعضون نے وزن اوسکا سوا پانچ ماشہ بھی لکھا ہے اور بوزیدان ماہی زہرہ بیج کبر جھیتے کے پھول ہر ایک سات ماشہ گلاب کی پھول جلجلان سونٹھ سقمونیا ہر ایک ساڑہی دس ماشہ سورنجان پونے دو تولہ زرد ہڑ دو تولہ نسوت سفید چار تولہ ساڑہے چار ماشہ روغن بادام تین تولہ چار ماشہ شہد سفید چھٹانک اوپر آدھ سیر قدر خوراک ایکتولہ آٹھ ماشہ جس وقت کہ تنقیہ مطلوب ہو اور واسطے ہمیشگی کے ساڑہے دس ماشہ اور جلجلان کشنیز اور کنجد کو کہتے ہین کہ یہ لغت دونونکو شامل ہے مگر اس جگہہ جلجان مراد کشنیز یعنے دہنیہ سے ہی **معجون عشبہ** ہاتھ پاؤن کے جوڑون کے درد کو مفید ہے اور سرد بیماریون کو نافع اور سب قسم کے درد کو فائدہ بخشتی ہے دارچینی سورنجان شقاقل اندرجو اگر مصطگی عاقرقرحا زعفران ہر ایک نو ماشہ بڑی الایچی لونگ کلیجن بوزیدان سونٹھ بالچھڑ نگر بیج بات بیل کبابچینی نرلسی تخم سفید درونج عقربی جاوتری جائفل ہر ایک چھہ ماشہ مشک عنبر ہر ایک تین ماشہ سونے کے ورق دس عدد عشبہ مغربی پندرہ تولہ عشبہ کو کوٹکر داخل دواؤن کے کرین اور ساڑہے بارہ تولہ چھہ سیر پانیمین جوش دین کہ ڈیڑھ سیر باقی رہے تین وزن سب دواؤن کا شہد ملا کر قوام دین اور باقی اور دواؤن کواوسمین گوندہین قدر خوراک تین ماشہ سے چھہ ماشہ تک **معجون عشبہ** موافق نسخہ معمول انشک خاص

سونے کے ورق چھ ماشہ چاندی کے ورق زعفران ہر ایک ساڑہے تین ماشہ
گاوزبان گیلانی ساڑہے چار ماشہ سورنجان بوزیدان ہر ایک پونے سات ماشہ عنبر
اشہب سات ماشہ کہربا شمعی ابریشم کترا ہوا گلاب کے پھولوں کی کلی خشخاش کے
بیج بسفایج سوتی بے سوراخ بادرنجبویہ ہر ایک ساڑہے چار ماشہ خربوزہ کے بیجوں کی
گری خصیۃ الثعلب ہر ایک نو ماشہ پوست کابلی ہڑ کا دہنیہ کے بیج چھیلے ہوئے
کدو کے بیجوں کی گری خربوزہ کے بیجوں کی گری ہر ایک ساڑہے دس ماشہ عشبہ مغربی بیس تولہ
عشبہ کو ریزہ ریزہ کر کے رات کو عرق گاوزبان اور عرق شاہترہ اور عرق بکوہ اور
گلاب ہر ایک ایک سیر میں تر کر کے صبح کو جوش دیں کہ نصف باقی رہے ملکر
صاف کریں اور قند سفید آدہ سیر اور شہد ولایتی آدہ پاو داخل کر کے قوام
دیں بعد اوسکے اور دواؤں کو کوٹ کر چھانکر شامل کریں اور ساڑہے چار ماشہ سے
پونے سات ماشہ تک تناول کریں **فصل چوتھی** اون معجونوں میں جو جلدی
بیماریوں کو نافع ہے اور قروح خبیثہ اور سنے زخموں اور آکلہ اور جذام کو مفید ہیں
**معجون عشبہ** معمول اہل فرنگ واسطے پرانے خبیث زخموں کے نافع ہے
اور ناصور اور آکلہ نئے اور پرانے کو مفید ہے اور ہاتھ پاؤں کے جوڑوں کے
دردوں کو فائدہ کامل بخشتی ہے اور اعضاء تناسل کو قوت دیتی ہے سونف دیسی
صندل سفید ہر ایک دو تولہ چار ماشہ بسفایج فستقی سنا مکی ہر ایک پونے دو تولہ
عشبہ مغربی چودہ تولہ شہد خالص اٹھائیس تولہ قند سفید ایک سیر دواؤں کو بعد
کوٹنے اور چھاننے کے قوام میں گوندھیں قدر خوراک چودہ ماشہ صبح اور چودہ ماشہ
شام ساتھ پانی جوشاندہ عشبہ کے کہ چودہ ماشہ عشبہ کو ساتھ سیر بھر پانی خالص کے جوش دیں
جس وقت تہائی پانی جذب ہو جائے ہمراہ شہد کے تناول کریں اور بیمار کو یہی پانی
پلانا چاہیے اور پانی نہ دیویں اور اگر عشبہ کے ساتھ چودہ ماشہ چوبچینی بھی جوش
دیویں تو بہت قوی الاثر ہے **معجون عشبہ مسہل** واسطے اصلاح خون
فاسد اور خلطوں محترقہ کے نافع ہے سونف دیسی چودہ ماشہ صندل سفید

ککڑی تازہ افتیمون ہر ایک چودہ ماشہ تخم زردک تخم سیلہ ہڑ کابلی شاہترہ بسفایج حب النیل
ہر ایک دو تولہ چار ماشہ سنا مکی چار تولہ آٹھ ماشہ عنب مغربی چودہ تولہ قند سفید ایک سیر
شہد خالص پاؤ سیر بدستور معجون تیار کرین الیضاً واسطے آتشک اور سوداوی سوختہ کو
نافع ہے اور استسقا کو مفید اور قبض اور تفخ کو دفع کرتی ہے اور خون کو صاف
اور رنگ چہرہ کا سرخ کرتی ہے عنب مغربی ساڑھے آٹھ تولہ اپتی سنا مکی کی سونف دیسی
ہر ایک ساڑھے تین تولہ بسفایج شاہترہ چار تولہ آٹھ ماشہ سنبل سرخ چودہ ماشہ نمک سفید
ساڑھے آٹھ تولہ شہد صاف کیا ہوا سترہ تولہ بدستور قوام دیوین معجون چوبچینی قسم
اول عرق گلابی رنگ بڑگرہ کرم ناخوردہ پندرہ تولہ لیکر اور ورق ورق تراش کر
خالص پانی مین بھگووین اور صبح کو جوش دیکر جب آدھا پانی رہے قند سفید اور شہد
ولایتی پاؤ سیر داخل کرین اور قوام دیوین بعد اوسکے میٹھے کدو کی بیجون کی گری تخم
کر بیجون کی گری خربوزہ کی بیجون کی گری ہر ایک نو ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید گاؤزبان
کے پھول بادرنجبویہ بسفایج موتی بے سوراخ کہربا لاجورد دھویا ہوا سورنجان
مصری ہر ایک ساڑھے چار ماشہ عنبر اشہب ساڑھے چار ماشہ مشک پونے دو ماشہ چاندی
کے ورق سونے کے ورق ہر ایک پونے دو ماشہ عرق بید مشک کا عرق گاؤزبان کا
گلاب معجون **دافع** جذام اور سوداوی بیماریون کے دور کرنے مین بہتر معجون نجاح
سے ہے مخترع سید احمد اکبر آبادی بنفشہ ساڑھے سترہ ماشہ لونگ دو تولہ سونف دیسی
سونف رومی گاؤزبان کابلی تخم زردک تخم چھوٹی الائچی تخم گلنار افتیمون ہر ایک دو تولہ ماشہ
بسفایج سنا مکی ہر ایک ساڑھے تین تولہ نسوت سفید چھیلی ہوئی تین تولہ ساڑھے نو ماشہ
گلاب کے پھولون کی تہی پودینہ ہر ایک چار تولہ ساڑھے چار ماشہ پانی آملہ تازہ کا چار سیر
عالمگیری سبکو کوٹ چھانکر آملہ کے پانی مین بغیر شیرینی کے گوندھین قدر خوراک
سات ماشہ ایک تولہ تک معجون سلاحہ واسطے جذام مستحکم کے بعد تنقیہ کے قوی الاثر
ہے سلاحہ یعنی پیشاب پہاڑی بکری کا ایک جزو بادام چھیلے ہوئے شہد سفید
شکر تری ہر ایک چار جزو گائے کا گھی نصف جزو سبکو باہم ملائین اور کانچ کے برتن میں

بقدر ساڑھے چار ماشہ اوسمین سے ساتھ گائی کے دودھ کے کہ نیم گرم ہو تناول کرین **معجون**
**مادة الحيواة** واسطے نسیان اور بیماریون بلغمی کے نافع ہی چلغوزہ کی گری پونے
چار تولہ مویز منقی سوا گیارہ تولہ گول مرچ پیپل پونے چار تولہ سونٹھ دارچینی پوست ہلیلہ کا
آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا جیتہ زراوند مدحرج بابونہ کی جڑ خصیۃ الثعلب کوٹکر چھانکر تین وزن
سب دواؤن کی شہد خالص مین قوام دیوین اور باقی اور دوائین ملاکر تیار کرین +
**معجون بذر جلی** مستعمل اہل ہند جذام مستحکم کے لیے بعد تنقیہ کے مفید ہے کالی
جیتہ ہندی ہر ایک تین تولہ پیپل ساڑھے سترہ ماشہ بیش سفید سوا پانچ ماشہ کوٹکر چھانکر
پرانے گائی کے گھی اور شہد مقوم مین گوندھین اور ساڑھے چار ماشہ سے سات ماشہ تک
استعمال کرین اور اگر ہوسکے اوسکے دوا المسک معتدل کے ساتھ کھائین تو ضرر
اوسکے سے مطلقاً بخوف رہین یہ معجون مذکورہ اکثر تجربہ مین آئی ہی **معجون مصفی**
فساد خون اور سودا اور بلغم اور جوشش سر کو نافع ہے اور سرخبادہ اطفال اور غیر
اطفال کو مفید اور مجرب ہی پوست زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا ہر ایک
ایک یکتولہ گٹھلی دور کیا ہوا شاہترہ ہر ایک دو تولہ دھنیہ کے بیج گل معصفر یعنی
کسوم کے بیج برم ڈنڈی منہدی کی پتی ہر ایک ایکتولہ گلو زیرہ سفید ہر ایک دو تولہ
صندل سرخ دھما ایک ایک تولہ شہد سفید دو وزن سب دواؤن کے کشمش ایک وزن
سب دواؤن کے بدستور معجون بنائین **معجون** واسطے برص کے پوست کابلی
ہڑ کا کالی ہڑ بسفائج ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ سونٹھ کندر پیپل دارچینی لالہ کے بیج
جسکو تخم شقایق النعمان کہتے ہین ہر ایک سات ماشہ نسوت سفید اطریلال اڑتی
ساڑھے دس ماشہ شہد سفید تین وزن سب دواؤن کا **فصل پانچوین**
معاجین حمایتہ مین ہے یعنے وہ معجونین جو تپون کو مفید ہین **معجون** ربع
جو تہیا تپ کو مفید ہے اگر روز نوبت دو گھنٹہ پہلے تپ سے مقدار دو نخود یا
سوا دو ماشہ تناول کرین البتہ تین نوبت مین کہانے سے تپ جاتی رہیگی
افیون تیلی کالی مرچ ہر ایک ساڑھے تین ماشہ جند بیدستر دارچینی کلونجی مرکی

سلارس ہرایک ساڑہے دس ماشہ شہد برابر وزن سب دواؤن کا دیگر زیادہ تین چار
نوبت احتیاج دیگر کی نہین ہوتی کہ جو تپ تہی تپ خدا کے حکم سے دور ہو جاتی ہے قدر
خوراک اسکی بدستور معجون سابق کی ہے سلیخہ ہینگ ہرایک سات ماشہ کو سم ساڑہے
دس زعفران مرکی قسط ہرایک چودہ ماشہ عسل میعہ جند بید ستر ہرایک دو تولہ تریاق
کہنہ دو تولہ ساڑہے سات ماشہ شہد خالص برابر وزن سب دواؤن کا بدستور معجون
تیار کرین معجون راحت واسطے تپ دق اور درد سر اور اور بیماریون گرم کے
نافع ہی کافور قیصوری سوا دو ماشہ موتی بے سوراخ یاقوت رمانی بڑی الایچی چہوٹی الایچی کے دانے
نبسلوچن سفید ہرایک سوا پانچ ماشہ صندل کہرے ککری کے بیجون کی گری تربوز
کے بیجون کی گری میٹہے کدو کے بیجون کی گری خشخاش سفید کے بیج شاہترہ کے بیج انجبار
ہرایک ساڑہے دس ماشہ آملہ چہیلا ہوا مورد کے بیج خرفہ کے بیج گوند ببول کا نشک زرد
بے دانہ گلاب کے پہول ست ملٹہی کا ہرایک چودہ ماشہ ترنجبین یوسفی دو تولہ
کاسنی کے بیج دہنیہ کے بیج ہرایک دو تولہ سوا دو ماشہ گلاب عرق بید مشک کا
ہرایک تئیس تولہ آٹہ ماشہ پانی میٹہی بہی کا ہرایک سوا تولہ چار ماشہ شکر طبرزد تولہ
پانی کدو کے بلہ کا پانی تربوز تازہ کا ہرایک یکمن پانی عناب کا بیس عدد دوائین خشک کو ٹکر
چہانکر ہمراہ ربوب اور پانیون کے گوندہ کر معجون بنائین قدر خوراک ساڑہے چار ماشہ

## باب آٹہوان مفرحات مین ہی تین فصل پر شامل ہے فصل پہلی

اون نسخون مین مفرح کہ جو دماغیہ وطبکیہ وغیر مکیف ہین مفرح بارد یعنی مفرح
سرد خمار کو قطع کرتی ہے اور ہمراہ بعض ربوب کی نفع کرتی ہے اصحاب خفقان
اور ضعف دل کو کافور سوا دو ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید فرنجمشک کے بیج شاہترہ
کے بیج خرفہ کے بیج بادرنجبویہ کے بیج کاسنی کے بیج کاہو کے بیج ککری کے بیج ہرایک
سات ماشہ موتی بے سوراخ مونگے کی جڑ کہربا گاؤزبان نبسلوچن صندل سرخ
صندل سفید چوب کدر یعنے کیوڑہ کی لکڑی ہرایک ساڑہے دس ماشہ گلاب
کے پہول نیلوفر ہرایک تین تولہ شکر طبرزد گیارہ تولہ آٹہ ماشہ بدستور معجون بنا کر

**مفرح انبرباریس لولوی** انبرباریس زرشک کو کہتے ہین پس یہ مفرح خفقان
گرم کو نافع ہے اور جسم کو قوت دیتی ہے اور گرم مزاج والون کو موافق ہے
زرشک بیدانہ تین تولہ موتی بے سوراخ کہربا شمعی زعفران کافور قیصوری ہر ایک
پونے دو ماشہ گلاب کے پھول نیلوفر سفید گاوزبان کے پھول بہمن سفید بہمن
سرخ بیج چھیلے ہوئے صندل سفید ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کھیرے ککڑی کے بیجون کی
گری میٹھے کدو کے بیجون کی گری ہر ایک چودہ ماشہ خرفہ کے بیج ساڑھے سترہ ماشہ نبات
سفید ڈیڑھ پاؤ پانی میٹھے سیب کا تین چھٹانک عرق بیدمشک گلاب ہر ایک
سوا سات تولہ چاندی کے ورق سات ماشہ مشک ایکماشہ عنبر اشہب دو ماشہ بدستور
مرتب کرین **مفرح** بابت حکیم محمد تقی لاہوری دل اور معدہ کو قوت دیتی ہے
اور دستون کو بند کرتی ہے اور معمول اور مجرب ہے بڑی مائین چار رتی سونے کے
ورق گلنار مورد ہر ایک یکماشہ کافور ڈیڑھ ماشہ سونگے کی جڑ پونے دو ماشہ اگر
غرقی مشک خالص گیرو ہر ایک دو ماشہ بادرنجبویہ کھیرے ککڑی کے بیجون کی
گری ہر ایک اڑھائی ماشہ یاقوت سرخ لعل بدخشانی چاندی کے ورق ابریشم کترا ہوا
سماق گلاب کے پھول کاہو کے بیج دھنیہ کے بیج چھیلے ہوئے ہر ایک تین ماشہ عنبر اشہب
تین ماشہ دو رتی موتی بے سوراخ کہربا سنگ یشم سفید بہمن سفید بہمن سرخ ہر ایک ساڑھے
سات ماشہ زرشک بیدانہ پندرہ ماشہ شربت انار کا شربت سیب کا شربت بہی کا ہر ایک تیرہ تولہ
نو تولہ شہد سفید ساڑھے سترہ تولہ نبات سفید چھٹانک کم آدہ سیر عرق گاوزبان
عرق بیدمشک کا عرق کاسنی کا ہر ایک ایک شیشہ بطریق معجون بنائین +
**مفرح زمردی** واسطے نزلات گرم اور اور بیماریون گرم اور منع بخار سوداوی
اور تعدیل مزاج جگر اور اعضار رئیس کے نہایت مفید ہے مشک کافور ہر ایک
سوا دو ماشہ عنبر اشہب ساڑھے چار ماشہ عصارۂ زرشک کاہو کے بیج چھیلے ہوئے
گلاب کے پھول تخم کی تپی کشنیز نیلوفر زمرد چاندی کے ورق ہر ایک نو ماشہ تخم تودری
بیجون نہ کی گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری میٹھے کدو کے بیجون کی گل مختوم

یا گل وانغسانی ابریشم بہمن سرخ بہمن سفید پوست نارنج گاوزبان کے پھول فادزہر کانی
طباشیر سفید ہر ایک ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ آملہ گلاب مین پلا ہوا اخشخاش سفید
خرفہ کے بیج دھنیہ ہر ایک ساڑھے سات تولہ ساتھ شیرہ ترنجبین اور شیرخشت اور شربت
سیب اور مانند اوسکے بقدر آدھ پاؤ کم دو سیر کے گوندھین اور بعضے مزاجون کے واسطے
عنبر اشہب ساڑھے چار ماشہ اضافہ کیا گیا ہے **مفرح معتدل** دل کو قوت دیتی ہے اور
خفقان کو نافع ہے اور فرحت لاتی ہے اور رنگ نیک کرتی ہے اور پیاس کو
بجھاتی ہے مشک پونے دو ماشہ کافور زعفران ہر ایک ساڑھے تین ماشہ موتی بے سوراخ
عنبر اشہب درونج مونگے کی جڑ گاوزبان اگر خام ہر ایک سات ماشہ تیج پات بالچھڑ
فرنجمشک کے بیج بادرنجبویہ کے بیج خشخاش سفید بنفشہ گیرو ہر ایک چودہ ماشہ کہربا کاسنی کے
بیج دھنیہ کے بیج ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ افتیمون گلاب کے پھول ہر ایک پونے دو تولہ
صندل سرخ صندل سفید طباشیر ہر ایک چھ تولہ کوٹ کر چھانکر شربت سیب مین
گوندھین **مفرح دیگر** خفقان کی سب قسمون کو نافع ہے شربت فواکہ نو تولہ اگر
ہندی تین تولہ موتی بے سوراخ سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک ایک تولہ
عنبر اشہب آٹھ ماشہ فادزہر چار جزو دواؤن کا کوٹنے کی چیزین کوٹ کر چھانکر عرق
بید مشک اور عرق گاوزبان مین پیسین اور شربت فواکہ مین معجون بنائین
**مفرح طرب افزا** فرحت اور نشاط بے انتہا پیدا کرتی ہے اور واسطے دل
اور دماغ کی قوت کی بے نظیر ہے مشک تین ماشہ چاندی کے ورق چار ماشہ
بہمن سرخ بہمن سفید کبابچینی ہر ایک چھ ماشہ خصیۃ الثعلب شقاقل مصری
چھوٹی الایچی جائفل لونگ گلاب کے پھولون کی تری صندل سفید جاوتری عنبر
ہر ایک یکتولہ بادام چھیلے ہوئے کی گری خشخاش کے بیج گلاب ہر ایک پاؤ سیر
روغن جزو اعظم یعنے روغن ورق الخیال کا جسکو ہندی مین بھنگ کہتے ہین
آدھ سیر شہد سفید ایک سیر بدستور معجون تیار کرین اور جو باہ زیادہ اور تقویت
قلب کی منظور ہو تو لیمون کے بیج تودری زرد تودری سرخ ایک ایک تولہ اضافہ کرین

اور جو گرمی مزاج کی مانع ہو تو بعضے گرم مزاج والون کے لیے مزید فیہ دوا کو کم
گھٹانا چاہیے اور طریق نکالنے روغن جزو اعظم کا یہ ہے کہ ایک بھنگ کو دو سیر
پانی اور دو سیر گای کے دودھ مین رات کو تر کرین اور صبح کو جوش دین کہ اثر بھنگ کا
دودھ مین ظاہر ہو پھر صاف کر کے ڈیڑہ پاو گای کا گھی داخل کرین اور پھر ملایم
آگ پر جوش دین یہان تک کہ قریب گرہ بندھنے کی پہونچے بعد اوسکے سرد مقام
رکھین جسوقت اوپر آئی روغن کو کفدست سے اوٹھائین جسطرح عطر نکالتے ہین
اور طریق دوسرا کہ روغن نصف نکلتا ہے یہ ہے کہ بھنگ کو دودھ مین جوش دین
اور دودھ کو بدستور دہی کے جمائین پھر دہی کو بلو کر چھاچھ اوسکی دور کرین اور
مسکہ حاصل کرین کہ وہی روغن جزو اعظم ہے **مفرح دلکشا معتدل** خفقان
اور ضعف دل کو دور کرتی ہے اور فرحت کامل پیدا کرتی ہے سونگے کی جڑ
نرکچور درونج ہر ایک ساڑھے تین ماشہ اگر خام ساڑھے چار ماشہ پوست کابلی ہر ...
بیرون بستہ پوست ترنج ابریشم خام کترا ہوا موتی بے سوراخ ہر ایک سات ماشہ
دھنیہ خشک بنسلوچن ہر ایک ساڑھے دس ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک
ساڑھے سترہ ماشہ گاوزبان شاہترہ بادرنجبویہ پانی انار کا پانی بہی کا پانی جو کے کا پانی
زرشک کا ہر ایک تین تولہ قند سفید شربت بنفشہ ہر ایک ساڑھے سینتیس تولہ ...
ساتھ قند اور شربت کی قوام دیوین اور دوائین کو نکمر چھانکر اوسمین گوندھین ...

**فصل دوسری** اون نسخون مین مفرح کے ہے جو معدہ اور آنتون اور جگر
مفید ہین اور قابض اور غیر قابض ہین **مفرح** تالیف حکیم نظام الدین علی
واسطے ضعف جگر اور سوء القنیہ اور ضعف معدہ اور تنگی سانس کی معمولات اور
مجربات سے والد مولف کی ہے زعفران نو ماشہ موتی بے سوراخ یاقوت ...
کہربا سونگے کی جڑ ابریشم کترا ہوا زرشک انار دانہ بھونا ہوا زوفا ہر ایک ساڑھے
چار ماشہ گاوزبان نعناع خشک بادرنجبویہ ست ملٹھی کا ناگیسر پوست ...
پوست ترنج پنج پات اگر خام فرنجمشک حب بلسان کاسنی کے بیج ناگرموتھا عود بلسان

مصطگی رومی صندل سفید صندل سرخ بنسلوچن گل مختوم آملہ ریوند چینی سونف رومی
لاکھ دھوئی ہوئی افسنتین اسطوخودوس اجمود کے بیج گلاب کے پھولوں کی تیّ نرکچور
کتوث کے بیج درونج عقربی بہمن سفید بہمن سرخ خصیۃ الثعلب جھڑبلا بالچھڑ جدوار ہلیلہ کمافیطوس
کوٹھ تلخ ناردین شگوفہ اذخر عصارہ غافث دونا مروا حاشا مشک طرامشیع سونے کے ورق
چاندی کے ورق مشک خالص عنبر اشہب ایک ایک سوا دو ماشہ ساتھ تین وزن قند
سفید کے قوام میں قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ غذا نخود آب مفرح احشا کو قوت
دیتی اور جگری اور خونی دستوں کو نافع ہے زعفران آدھا جزو مونگا لعل اگر ہندی
ہر ایک ایک جزو دھنیہ خشک ڈیڑھ جزو عقیق یمنی پوست ترنج مورد کی تیّ چھلکے [illegible]
بھونے ہوئے ریوند چینی زرشک بیدانہ خشخاش بھونی ہوئی سرطان نہری لاکھ
دھوئی ہوئی طباشیر گوند ببول کا دم الاخوین ہر ایک دو جزو موتی بے سوراخ
کہربا مونگے کی جڑ ہر ایک تین جزو بہمن سرخ بہمن سفید صندل سرخ صندل سفید
بنسلوچن گل مختوم خرفہ کے بیج بھونے ہوئے تخم مورد ہر ایک پانچ جزو کوٹکر چھانکر
ساتھ نبات مصری تین وزن سب دواؤں کی معجون تیار کریں مفرح معتدل
حکیم علی سے منقول ہے واسطے تقویت رحم اور حفظ جنین کے نہایت نافع ہے
یعنے بچہ کو رحم میں نگاہ رکھتی ہے صں مشک خالص سوا دو ماشہ بڑی الائچی
گیرو کافور دھنیہ کے بیج لاجورد دھویا ہوا گیرو ونج بالچھڑ ناگیسر بادرنجبویہ کے بیج عنبر اشہب
چاندی کے ورق سونے کے ورق ہر ایک ساڑھے تین ماشہ لعل بدخشی یاقوت [illegible]
ہر ایک ساڑھے چار ماشہ موتی بے سوراخ مونگے کی جڑ کہربا زعفران گاؤزبان مصطگی
دارچینی ابریشم خام پوست ترنج بہمن سفید جھڑبلا نرکچور کدو کے بیجوں کی گری تخم
خرفہ کے بیج چھیلے ہوئے فرنجمشک کے بیج بنسلوچن ککڑی کے بیج کاہو کے بیج چھیلے ہوئے
ہر ایک نو ماشہ صندل سفید اگر ہندی گلاب کے پھول درونج عقربی ہر ایک ساڑھے
تیرہ ماشہ شربت چوکے کا ڈیڑھ پاؤ شہد دو وزن سب دواؤں کا بدستور معجون
تیار کریں قدر خوراک سات ماشہ ساڑھے دس ماشہ تک مفرح بارد یعنی مفرح سرد

دل کو قوت دیتی ہے اور خفقان گرم اور حرارت معدہ کو نافع ہے گلاب کی پھولون کی
آلہ چھیلا ہوا دھنیہ خشک خرفہ کے بیج چھیلے ہوے نبسلوچن سفید صندل سفید زرشک
نے دانہ ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ ابریشم کترا ہوا موتی بے سوراخ کہربا نو ماشہ چاندی کا
ورق مشک ہر ایک ساڑھے چار ماشہ عنبر اشہب چار رتی کھیرہ چاول پانی سیب کا
قند سفید بقدر کفایت دیگر واسطے گرم مزاج والون کو نہایت نافع ہے اور سب
طریق پر بہتر دواء المسک دریاقوتی سے ہے اور واسطے خفقان اور تپ دق اور قبض
اور بخار سوداوی سوختہ کو نہایت موثر شیخ الرئیس نے ادویہ قلبیہ مین لکھا ہے
زعفران سوا دو ماشہ موتی بے سوراخ مونگے کی جڑ کہربا تخم کدر کہ ہندی مین اوسکو
کیوڑہ کہتے ہین سرطان نہری جلایا ہوا ابریشم کترا ہوا ہر ایک ساڑھے چار ماشہ اگر تخم کدر
بہم نہ پہونچے تو عوض اوسکے چوب کدر یعنے کیوڑہ کی لکڑی ساڑھے تیرہ ماشہ داخل کرین
کافور پیسا ہوا سوان حصہ اوسکا مشک چھٹا حصہ اوسکا عنبر پیسا ہوا پونے سات ماشہ
اگر ہندی درونج نرکچور بہمن سفید ہر ایک سات ماشہ صندل نو ماشہ خرفہ کے بیج
چھوٹی الائچی نبسلوچن ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کاہو کے بیج چھیلے ہوے خربوزہ
کے بیج کدو کے بیجون کی گری کھیرے کے بیجون کی گری ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ
گاوزبان ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ گلاب کی پھول دو تولہ ساتہ پانی سیب اور آب بہی اور
رب انار بقدر کفایت کی معجون بنائین اور صاحب قادری نے اس نسخہ مین تصرف
کیا ہے مشک چار رتی ڈیڑہ چاول جبر ایک ماشہ تین چاول زعفران سوا دو ماشہ موتی
بے سوراخ جلے ہوے کہربا سرطان نہری جلا ہوا ابریشم کترا ہوا صندل سرخ
کافور ہر ایک ساڑھے چار ماشہ اگر ہندی درونج نرکچور بہمن سفید ہر ایک چھ ماشہ
صندل سفید بہیل نبسلوچن ہر ایک نو ماشہ کاہو کے بیج چھیلے ہوے خربوزہ کے
بیجون کی گری کدو کے بیجون کی گری کھیرے ککڑی کے بیجون کی
گری خرفہ کے بیج ہر ایک ساڑھے تیرہ ماشہ گاوزبان پونے سولہ ماشہ گلاب کے
پھول ایک تولہ ساڑھے دس ماشہ رب سیب کا رب انار کا رب بہی کا رب ابرو ذن قندتین وزن

نسخہ میں نافع لکھا ہے اور ماء ... اور بیمار ... اور بہونے ... ۱۲

سب دواؤن کا مفرح بارد گلاب کے پھول طباشیر بہمن سفید گاؤزبان ہر ایک ساڑھے
تین ماشہ دھنیہ خشک صندل سفید صندل سرخ موتی بے سوراخ مونگے کی جڑ کہربا
ہر ایک پونے دو ماشہ خرفہ کے بیج چھیلے ہوے کھیرے ککڑی کے بیج ہر ایک سات ماشہ
زرشک بیدانہ ساڑھے دس ماشہ چھوٹی الائچی چار رتی ڈیڑھ چاول کوٹکر چھانکر شربت
مین گوندھین مفرح معتدل دل کو قوت دیتی ہے اور خفقان کو دافع ہے اور باوجود
ان فائدون کے مقوی باہ بھی ہے اور واسطے صاحبان مراقی اور توحش کے عجیب و
غریب ہے کہربا گاؤزبان موتی بے سوراخ دھنیہ کے بیج چھیلے ہوے بہمن سرخ پوست ترنج
گلاب کے پھول خرفہ کے بیج چھیلے ہوے ابریشم جلا ہوا سب دوائین برابر وزن
عسل ہلیلہ مین گوندھین قدر خوراک ساڑھے چار ماشہ مفرح یاقوتی شیخ الرئیس
مولف لکھتے ہین کہ فقیر نے مکرر اس مفرح کو آزمایا ہے واسطے گرم مزاج والون کے نہایت
نافع پایا ہے اور بہمہ وجوہ بہتر دواء المسک بارد اور یاقوتی بارد سے ہے واسطے ماتپین
اور تپ دق اور خفقان گرم اور دفع بخار سوداوی سوختہ کے خیلے موثر ہے
کاہو کے بیج چھیلے ہوے خربوزہ کے بیجون کی گری میٹھے کدو کے بیجون کی گری
کھیرے ککڑی کے بیجون کی گری خرفہ کے بیج چھیلے ہوے گاؤزبان ہر ایک نو ماشہ
موتی بے سوراخ مونگے کی جڑ کہربا سرطان نہری جلا ہوا ابریشم جلا ہوا ہر ایک تین ماشہ
صندل سرخ صندل سفید طباشیر دانہ الائچی خورد ہر ایک چھ ماشہ اگر ہندی درونج عقربی
بہمن سفید ہر ایک پانچ ماشہ گلاب کے پھول سوا تولہ زعفران ڈیڑھ ماشہ مشک خالص
ایک ماشہ عنبر اشہب ایکماشہ شربت میٹھے سیب کا شربت میٹھے انار کا شربت میٹھی
بہی کا جہاں تک کی تیس دس تولہ چاندی کے ورق سات ماشہ بدستور معجون بنائین
مفرح شیخ ابوعلی واسطے توحش سوداوی اور مالیخولیا کی سب قسمون اور
فرحت دل اور نشاط اور تقویت اعضاء رئیسہ کے نافع ہے منقول ادویہ
قلبیہ سے موتی بے سوراخ کہربا مونگے کی جڑ ہر ایک پانچ ماشہ ابریشم کترا ہوا سرطان
نہری پانچ ماشہ ڈیڑھ چاول بادرنجبویہ کے بیج ساڑھے دس ماشہ گاؤزبان ساڑھے سترہ ماشہ

سونے کے ورق ایک ماشہ تین چاول فرنجمشک کے بیج بادرنجبویہ کے بیج ہر ایک ساڑہے
دس ماشہ بہمن سرخ بہمن سفید اگر ہندی حجر ارمنی دھویا ہوا لاجورد دھویا ہوا مصطگی
سلیخہ دارچینی زعفران چھوٹی الائچی جائفل بڑی الائچی کبابچینی ہر ایک ساڑہے چار ماشہ
افتیمون پونے نو ماشہ اسطوخودوس ساڑہے دس ماشہ جدوار ہیرے تختہ زلیبی تخم ساڑہے
چار ماشہ اگر بہتر اور تحفہ زلیبی ہم نہ پہونچے تو زرنجور عوض اوسکے داخل کرین بقدر
نو ماشہ اور درونج رومی نو ماشہ کاسنی کے بیج ساڑہے سترہ ماشہ ککڑی کے بیج نمکی گری
چودہ ماشہ ترنجبین تین تولہ گلاب کے پھول چودہ ماشہ مشک خالص نو ماشہ کافور
ساڑہے چار ماشہ عنبر اشہب ساڑہے چار ماشہ شربت تمر ہندی سات ماشہ ترنج
سات ماشہ شہد سفید تین وزن سب دواؤن کا مفرح صندلین معجون
کہربا ہر ایک ساڑہے پانچ ماشہ مونگے کی جڑ ساڑہے تین ماشہ یاقوت رمانی لعل بدخشانی
سنگ یشم چاندی کے ورق سونے کے ورق زلیبی زعفران درونج مصطگی ہر ایک
ساڑہے چار ماشہ ریوند چینی مشک خالص ہر ایک سات ماشہ صندل سفید صندل
سرخ ہر ایک پونے دو تولہ کاسنی کے بیج آملہ پاک کیا ہوا دھنیہ کے بیج چھلے ہوئے
خشخاش سفید پوست بیرون پستہ عنبر اشہب اگر قماری ہر ایک ساڑہے سترہ ماشہ
گاوزبان گیلانی کاہو کے بیج پوست ترنج ہر ایک ساڑہے دس ماشہ زرشک
بیدانہ دو تولہ چار ماشہ فبسلوچن گلاب کے پھول ہر ایک چودہ ماشہ پانی سیب کا
پانی بہی کا پانی میٹھے انار کا ہر ایک دو تولہ چار ماشہ عرق بید کا عرق گاوزبان کا
ہر ایک تین چھٹانک نبات سفید ایک سیر نبات مصری کو عرقون اور گلاب
قوام دیوین اور پانی سیب کا اور پانی بہی کا شامل کرین اور دوائین کو نکہ چھان کر

## فصل تیسری مفرحات مفاصلیہ و باہیہ مین ہے معجون

واسطے جوڑون کے درد اور عرق النسا اور ضعف باہ کو مفید ہے سورنجان شیرین
بوزیدان قلمبین خربوزہ کے بیج کھیرے ککڑی کے بیج جاوتری بہمن سفید بہمن سرخ
گاوزبان تودری سرخ تودری زرد تستاقل ثعلب مصری ستاور برابر دونو ن کی

دو چند مویز منقی مین گوندھین **باب نوان مقیات** مین ہی یعنے وہ دوائین
جو قے لانے والی ہین دو فصل پر شامل ہے **فصل پہلی مقیات دماغیہ** مین
ہی **مقی** واسطے لثیرغس یعنے سرسام بلغمی کے مفید ہی۔ پر ایک مرغ کا شہد
مین آلودہ کرین اور خردل یعنے رائی پیسکر اوسپر چھڑکین اور اوس پر کو حلق مین
پھیرین کہ قے بخوبی آوے دیگر مولی کے بیج تخم شبت یعنے سووہ کے بیج دونون کو پانی مین
پکائین اور صاف کرکے داخل کرین اوسمین سکنجبین بیاز جنگلی کی اور قدرے نمک ہندی
اور نوش کرین پھر پر مرغ روغن سوسن مین چرب کرکے اور سر اوسکا رائی کوٹی ہوئی
اور شہد مین آلودہ کرکے بعد اوسکے ایارج فیقرا مین آلودہ کرین اور حلق مین ڈالکر
حرکت دیوین **فصل دوسری** قے لانے والی دواؤن مین جو معدہ وغیرہ کی
بیماریون مین مستعمل ہین **مقی** صفرا اور بلغم کو دفع کرتی ہے نمک نو ماشہ سکنجبین
عسلی پونے چار تولہ پانی مولی کا پندرہ تولہ باہم ملاکر نیمگرم نوش کرین دیگر مختلف
مواد کو جسم سے نکالتا ہی کھیری ککڑی کی بیجون کی گری سرشف یعنے سرسون ہر ایک
چودہ ماشہ نمک ہندی ساڑہی سترہ ماشہ لکڑی سووہ کی تین تولہ مولی ریزہ ریزہ
کی ہوئی چھ تولہ پونے دو سیر پانی مین پکائین کہ تہائی باقی رہے صاف کرکے نیمگرم
نوش کرین اور قے فرماتین **باب دسوان** اون نسخون مین ہی جو بلفظ ملح
لکھے جاتے ہین **ملح سلیمانی** ملح عربی مین نمک کو کہتے ہین یعنے سلیمانی نمک
واسطے تخمہ اور اوسکے درد معدہ اور نفخ اور سب جوڑون کے درد اور سوای اوسکے اور
طرحکے دردون اور تیزی بینائی اور صاف کرنے رنگ اور دور کرنے مرض نسیان
اور چھاتی اور چھیپ کو نافع ہے اور گردہ کو گرم کرتا ہی اور ربو کو دور کرتا ہی اور شہوت
جماع کو بڑہاتا ہی اور منی کو زیادہ کرتا ہی اور زہر کو دفع کرتا ہی اور غم کو دور کرتا ہے
اور قائم مقام تریاق کے ہے بلکہ اوس سے بھی بہتر ہے صیف اور شتا مین استعمال
کیا جاتا ہی یعنے شدت گرمی اور شدت سردی مین کھانا چاہیے نمک جید پونے
دو سیر کو خوب بھونین پھر اوسکو کوری رکابی مین رکھکر تنور مین ڈالین یہانتک کہ

آگ تنور کی ٹھنڈی ہو جاوے اوسکو بعد نمک ہندی نوشادر نمک درائی ہر ایک تیرہ تولہ اجمود بیج چھ تولہ
مرچ سیاہ چار تولہ ساڑھے چار ماشہ مرچ سفید ساڑھے تین تولہ اذخر چار تولہ ساڑھے چار ماشہ
افتیمون بالچھڑ ہینگ زیرہ سیاہ ہر ایک پونے دو تولہ دارچینی کاشم ملکسوم کی بیج نگی
گری سونٹھ تھتی سونف رومی ہر ایک چودہ ماشہ سبکو علحدہ علحدہ کوٹکر بیجر وزن
کرکے ساتھ نمک مذکور کے مخلوط کرین اور سبز چینی کی رکابی یا سبز مٹی کی رکابی مین
رکھکر جَو مین دفن کرین جسقدر کہنہ ہوگا بہتر ہوگا پس واسطے تیز کرنے نگاہ کی
ایک ماشہ تین چاول نہار تناول کرین اور واسطے تقویت شہوت جماع کی
آدمی بھونی ہوئی مرغ کی انڈی مین اور واسطے ہضم اور بھونک کی ہمراہ طعام
بقدر حاجت اور واسطے دردون اور ورمون کے چاہیے کہ اول شہد محل درد پر
ملین۔ اوپر سے یہ نمک کھائین۔ اور کاشم عبارت زیرہ پہاڑی سے ہے
اگر بہم نہ پہونچے عوض اوسکے زیرہ دیسی داخل کرین حرف النون دو فصل پر
شامل ہے فصل پہلی نطول کے نسخون مین ہے نطول واسطے سرسام صفراوی کو
نافع ہے بنفشہ کے پھول تراشہ کدوی تر نیلوفر کے پھول خطمی کے پھول انکو خوب
جوش دیکر اور صاف کرکے نطول کرین اور اگر بیداری کا غلبہ بہت ہو تو کاہو کے
بیج پوست خشخاش اور قدرے بابونہ داخل کرین نطول واسطے اسی مقدم
کی اور مرض سہر یعنی زیادتی غلبۂ بیداری کو نافع ہے اور سرسام گرم کو بھی مفید
ہے گلاب کی پھول بنفشہ کے پھول کاہو کے بیج بابونہ کے پھول پوست خشخاش
بقدر حاجت لیکر اور پانی مین جوش دیکر اور صاف کرکے نطول کرین اور پھوک اوسکا
لیپ کرین نطول واسطے سرسام گرم کے گلاب کی پھول نیلوفر کی پھول
کاہو کے بیج جَو چھیلے ہوے ہر ایک ایک تولہ پوست خشخاش چھ ماشہ جوش دیکر
نطول کرین نطول صاحب سکتہ کو مفید ہے دونا مرواشبت یعنی سودہ بی تخم
کی صعتر کہ ایک قسم پودینہ کی ہے اکلیل الملک بابونہ پودینہ نہری تلی ماشا سبکو برابر
وزن جوش دین اور سر پر نطول کرین نطول شیخ بیسی کو مفید ہے بنفشہ

نیلوفر کے پھول کاہو کی تخم بابونہ سبکو خالص پانی مین پکائین اور سر پر نطول فرمائین
**فصل دوسری** اون نسخون مین نطول کے ہے جو گردہ اور مثانہ اور اعضاء
تناسل کی بیماریون کو نافع ہین نطول گردہ کی پتھری کو پارہ پارہ کر کے باہر نکالتا ہے
اور پیشاب کو جاری کرتا ہے اکلیل الملک بابونہ گلاب کی پھول خشک ہر ایک
تین تولہ پوست خربوزہ خشک ہنسراج کلتھی نیمکوفتہ ہر ایک دو تولہ اشنان ملٹھی
پوست سونف کی جڑ کا ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ برنجاسف بنفشہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ
کاکنج میتھی ہر ایک چودہ ماشہ دونو نیلوفر کے پتے ہر ایک نو ماشہ پونے نو سیر پانی مین
جوش دین کہ آدھا باقی رہے بدستور نطول کرین اور اوسمین بیٹھین جسوقت باہر نکلین
تو تین قطرہ روغن عقرب کی احلیل مین ٹپکائین **نطول** سوزاک اور پیشاب کی
جلن کو نافع ہے برگ یاسمین کوفتہ یعنے چنبیلی کی پتی کو نکر اور جوش دیکر بعد نیم گرم
ہونے کی قضیب وسکے اندر رکھین بقدر نیم ساعت بعد اوسکے پیشاب کرین
اور تین مرتبہ تکرار اس عمل کی کرین نفع کامل بخشتا ہے اور واسطے سوزش اور تیزی پیشاب
کے تربوز مین چھید کرکے اور قضیب وسکے اندر ڈالکر پیشاب کرنا مفید ہے اور
اسی طرح کدو اور ککڑی کے اندر پیشاب کرنا نافع ہے **نطول** واسطے درد رحم
اور سختی رحم کی مفید ہے دونا مروا شیح قیصوم نمام کرنب کی بیج ہینگ السی کی بیج
بابونہ اکلیل الملک پکائین اور نطول کرین اور اوسمین بیٹھین **نطول** حیض کو
جاری کرتا ہے اور ریاح رحم کو تحلیل کرتا ہے اور مددگار حمل ہے کرنب کی پتی ریحان چھند
کے پتے پالک بنفشہ کی پتی خطمی کی پتی یا رتنگ کی پتی تلی کی پتی دونا مروا
کنوچہ کی پتی ہنسراج مکوہ مشکطرامشیع کہ ایک قسم پودینہ کی ہے خطمی کے بیج خربوزہ
کی بیج چھلے ہوئے قیصوم کشوث کی بیج ہلیون کی بیج اجمود کی بیج خبازی کی بیج کوٹی ہوئی
خطمی کے پھول مسور دھوئی ہوئی قنطوریون دقیق گلاب کی پھول نرگس کی پھول
شبت یعنی سووہ زنبق کے پھول جوش دیکر صاف کرین اور اوسمین آبزن فرمائین
یعنی بیٹھین اور بہت نطول کرین **باب دوسرا** انفوخات مین ہے ایک فصل پر مشتمل ہے

نفوخ یعنے ناکمین پھونکنی کی دوائیہ نفوخ صاحب سکتہ کو ہوش مین لاتا ہے
جند بید ستر کالی مرچ کندش نقلی برابر وزن کوٹکر اور چھانکر ناکمین پھونکین اور تمام
بدن کو ساتھ روغن نار دین کے کہ اوسمین فرفیون حل کی ہو چرب کرین نفوخ
صاحب فالج کو مفید ہی اور چھینک لاتا ہے کالی مرچ عاقرقرحا سونٹھ جو اکھار نوشادر
نطرون ایلوا دارچینی مشک جند بید ستر نکلی سفید دونا مرواسکو برابر وزن کوٹکر
چھانکر ناکمین پھونکین **حرف الواو وجور** کے نسخون مین ہے
**وجور** بچون کی مرگی کو نافع ہے صعتر جند بید ستر زیرہ کرمانی برابر وزن کوٹکر اور
مین جو اوسمین سے دودھ مین گھولکر بچون کے حلق مین ٹپکائین **وجور** بچون کی
سانس کی بیماری کو کہ اس دیار مین ڈبّہ اوسکو کہتے ہین نافع اور مجرب ہے
ترش مرچ ہر رسوت برابر وزن لیکر پانی مین چھوٹی چھوٹی گولیان بنائین
بقدر گول مرچ کی اور دودھ کے ساتھ دیوین **وجور** سب طرح کی بچون کی کھانسی کو
نافع ہے اور مجرب پھوکرسول کاکراسینگی چھوٹی الایچی پوست ترنج جوانسہ کوٹکر
اور شہد مین ملاکر بقدر قوت اور عمر کے دیوین **وجور** بچون کی بلغمی کھانسی کو نافع
ہی موتھہ چھ ماشہ چھوٹی الایچی کاکراسینگی کوٹکر چھانکر اور شہد مین گوندھکر نگاہ رکھین
اور وقت حاجت کے بقدر عمر بچون کے دودھ مین گھولکر دیوین **حرف الیا**
**تحتانی — فصل پہلی** یاقوتی ہای بارد مین **یاقوتی بارد** یاقوت سرخ
لعل بدخشی عقیق یمنی سنگ یشم سفید موتی بے سوراخ زہر مہرہ خطائی کہربائی
مونگا مونگے کی جڑ ہر ایک چھ ماشہ گلاب اور عرق بید مشک اور عرق گاوزبان
مین خوب پیسکر دھنیہ خشک گاوزبان کی پھول نو ماشہ گلاب کی پھول بنسلوچن
صندل سفید گلاب مین پیسا ہوا ابریشم خام کترا ہوا چھ ماشہ خرفہ کی بیج چھیلے ہوی
چھانکر پانی میٹھے انار اور پانی میٹھے سیب آدھ آدھ سیر اور عرق بید مشک کے
گلاب پہ سیر اور قند سفید آدھ سیر مین قوام دیوین اور چاندی کی ورق ایک تولہ
ورق چھ ماشہ عنبر اشہب تین ماشہ اضافہ کرکے بدستور مرتب کرین **یاقوتی بارد**

سرخ. نورنی زعفران پونے دو ماشہ کافور چاندی کے ورق فرنجمشک اگر ہندی ساڑہے چار ماشہ بادرنجبویہ بہمن سرخ بہمن سفید درونج ابریشم خام پوست بیرون پستہ سات ماشہ صندل سفید موتی بے سوراخ کہربا ہر ایک ساڑہے دس ماشہ خربوزہ کی گری دھینہ خشک عصارۂ زرشک گیروشیرہ آملہ گاوزبان ہر ایک ساڑہے ماشہ خشخاش کے بیج سفید طباشیر گلاب کے پہول ہر ایک تین تولہ چاندی کے ورق ماشہ مشک یکماشہ عنبر اشہب دو ماشہ شربت سیب کا ایک وزن قند سفید دو وزن داخل کر کے بدستور مرتب کریں **فصل دوسری یاقوتی ہای معتدل مین ہے** +

**یاقوتی** یاقوت سرخ یاقوت زرد یاقوت نیلا یاقوت سفید ہر ایک ساڑہے چار ماشہ لعل بدخشی فیروزہ ہر ایک چار ماشہ زمرد دو ماشہ عقیق یمنی ساڑہے چار ماشہ سنگ یشم سبز چار ماشہ سنگ یشم سفید سوا دو ماشہ موتی بے سوراخ کہربا شمعی لاجورد دہویا ہوا ہر ایک سوا دو ماشہ فرنجمشک ساڑہے چار ماشہ ابریشم کترا ہوا لونگ کی تپی ہر ایک چار ماشہ پوست بیرون ساڑہے چار ماشہ آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا پوست کابلی ہڑ کا بادرنجبویہ بہیرہ ہر ایک پونے نو ماشہ نیلوفر کے پہول صندل سفید گلاب کے پہول لونگ پیپل دارچینی ہر ایک چار ماشہ گاوزبان گیلانی پودینہ سات ماشہ عصارۂ زرشک ساڑہے تیرہ ماشہ اگر قماری ساڑہے چار ماشہ پوست ترنج ساڑہے چار ماشہ درونج عقربی گل مختوم ہر ایک ساڑہے چار ماشہ گیرو سوا دو ماشہ طباشیر سفید چہ ماشہ عنبر اشہب دارچینی کے پہول ہر ایک ساڑہے چار ماشہ مشک ترکی ڈیڑہ ماشہ کافور پانچ رتی بڑی الائچی چار ماشہ سونے کے ورق ... بات بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک ساڑہے چار ماشہ شربت میٹھی سیب کا میٹھی بہی کا پانی کھٹی ترنج کا آدہ پاو عرق بیدمشک کا گلاب ہر ایک آدہ سیر ... مرتب کریں **یاقوتی معتدل** نسخہ دیگر معمول یاقوت سرخ آٹہ ماشہ ... سوراخ چہ ماشہ کہربای شمعی تین ماشہ گاوزبان کے پہول بادرنجبویہ دہینہ ... ہوے ہر ایک یکتولہ میٹھے کدو کے بیجون کی گری تربوز کے بیجون کی ... دو تولہ طباشیر سفید دانہ الائچی سفید ہر ایک یکتولہ ابریشم کترا ہوا چہ ماشہ

بہمن سفید ہر ایک یکتولہ خرفہ کے بیج دو تولہ لاجورد دھویا ہوا آٹھ ماشہ صندل سفید
عنبر اشہب چار ماشہ زعفران چار رتی مشک خالص سونے کے ورق ہر ایک دو ماشہ
چاندی کے ورق چھ ماشہ شربت فواکہ دس تولہ شربت سیب کا آٹھ تولہ سفید
آدھ پاو عرق بید مشک کا پاو سیر عرق شاہترہ کا پاو سیر بدستور قوام بنالیں قوتی
واسطے مواد سوداویہ اور ریاح بواسیر اور دور کرنے قبض شکم اور تقویت اعضاء رئیسہ
کی مجرب ہے موتی دو سوراخ مونگے کی کہربا شمعی ہر ایک نو ماشہ گاوزبان کے پھول
انجام کاسنی کے بیج صندل سفید زرکچور ہر ایک چھ ماشہ خشخاش
گیرو گل مختوم درونج عقربی چھ ماشہ خشخاش کے بیج ترنجبین
ہر ایک چھ ماشہ ابریشم کترا ہوا ایک تولہ شربت سیب کا شربت
عرق بید مشک کا اور گلاب ہر ایک ساڑھے سات تولہ ایک
قند سفید پاو سیر بدستور معجون تیار کریں یا قوتی دل کو طاقت بخشتی
پیدا کرتی ہے اور خفقان اور سودا فکر کو دور کرتی ہے اور سوزش اور حرارت
کو بجھاتی ہے اور بھونک غذا کی پیدا کرتی ہے اور رنگ چہرہ کا نکھارتی
بسوراخ مونگے کی جڑ اگر غرقی گاوزبان ہر ایک ایک ماشہ کہربا پانچ ماشہ
صندل سفید تخم بلوچن سفید ہر ایک آٹھ ماشہ برگ فرنجمشک افتیمون
پھول ہر ایک چھ ماشہ کاسنی کے بیج دھنیہ کے بیج چھیلے ہوئے ہر ایک
زرکچور فرنجمشک کے بیج بادرنجبویہ کے بیج خشخاش کے بیج سفید گیرو بنفشہ
چار ماشہ درونج عقربی زعفران عنبر اشہب ہر ایک دو ماشہ مشک کافور
ایک ماشہ دواؤں کو برابر وزن کو ٹکر چھانکر شربت بہی شیرین
**تمام** جو کاو قیصوری او سمین اضافہ فرماتین تو نہایت مفید
المنۃ للہ تعالے کہ نسخہ جامع اردو یعنی قرابادین ذکائی اردو ماہ صفر سنہ ۱۳۰۹ ہجری موافق
سنہ ۱۸۹۱ع میں اختتام کو پہونچا اور مطبع نامی مشہور جناب منشی نولکشور صاحب
سلمہ الواہب میں بحسن وجہ چھپا

